(۴) بیع کے بعد بائع نے مشتری کے سامنے ناپا تولا تو اب مشتری کو ناپنے تولنے کی ضرورت نہیں اور اگر بیع کے بعد اس کی غیر حاضری میں ناپا تولا تھا یا بیع سے قبل اس کے سامنے ناپا تولا تھا تو وہ کافی نہیں۔ بغیر ناپے تولے، اس کو کھانا اور بیچنا جائز نہیں۔ (درمختار)

(۵) ثمن میں قبضہ کرنے سے پہلے تصرف جائز ہے۔ اس کو بیع و ہبہ، اجارہ و صدقہ اور وصیت سب کچھ کر سکتا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار) کہ اس میں نزاع کا اندیشہ نہیں۔

(۶) مشتری نے بائع کے لیے ثمن میں کچھ اضافہ کر دیا، یا بائع نے مبیع میں اضافہ کر دیا یا ثمن میں کمی کر دی، یہ سب صورتیں جائز ہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۷) تھان خریدا، اگر گزوں کے حساب سے مثلاً یہ تھان دس گز کا ہے اور اس کے دام یہ ہیں تو اس میں تصرف، ناپنے سے پہلے جائز ہے۔ ہاں اگر بیع میں گز کے حساب سے قیمت ہو مثلاً ایک روپیہ گز، تو جب تک ناپ نہ لیا جائے، تصرف جائز نہیں اور موزون (وزن سے بکی اور خریدی جانے والی سے) اگر ایسی ہو کہ اس کے ٹکڑے کرنا مضر ہو تو وزن کرنے سے پہلے اس میں تصرف جائز ہے۔ جیسے تانبے پیتل سلور وغیرہ کے برتن۔ (درمختار)

(۸) بیع صَرف اور بیع سلَم میں (جن کا بیان آگے آتا ہے) جس چیز پر عقد واقع ہوا، اس کے علاوہ، دوسری چیز کو لینا جائز نہیں۔ اور نہ اس میں کسی دوسری قسم کا تصرف جائز نہ مُسلَم الیہ راس المال میں تصرف کر سکتا ہے اور نہ رب السلم مسلم فیہ میں کہ وہ روپے کے بدلے اشرفی لے لے اور یہ گیہوں کے بدلے جو لے، یہ ناجائز ہے۔

(درمختار، ردالمحتار)

(۹) مشتری نے بائع کے لیے ثمن میں اضافہ کیا یا مبیع میں بائع نے زیادتی کی تو اس کمی بیشی کے لازم ہونے کے لیے شرط یہ ہے کہ بائع یا مشتری نے اسی مجلس میں قبول کر لیا ہو۔ بعد میں قبول کیا تو یہ اضافہ و زیادت لازم نہیں۔ (درمختار)

(۱۰) ثمن یا مبیع میں، مشتری و بائع کی طرف سے، کمی بیشی جو کچھ ہے، اس کو اصل عقد میں شمار کریں گے اور اسی پر عقد متصور ہو گا اور دوسرے تصرفات میں اسی کا اعتبار ہو گا۔ (درمختار)



## (۳) رِبٰوا یعنی سودی لین دین کا بیان

اسلام کے جو احسانات ساری دنیا پر اور بہت روشن و نمایاں حیثیت سے ہیں، ان میں سے ایک حرمت رِبٰوا یعنی سودی لین دین کی حرمت اور ہر نوع کے سودی کاروبار و معاملات کو حرام قرار دینا بھی ہے۔ رِبٰوا کے مفاسد اور اس کی تباہ کاریاں، ہولناکیاں سب پر روشن ہیں اور اسی لیے حالیہ زمانہ نے، قرضداروں کی سہولت کے لیے بینک قائم کر رکھے ہیں لیکن ان بینکوں کے قیام کا نتیجہ بھی ظاہر ہے کہ سینکڑوں املاک ضرورت مندوں اور غریب لوگوں کے قبضہ سے نکل کر بینک کے پاس چلی گئی ہیں اور خاص خاص لوگوں کے سوا عوام میں افلاس و تنگ دستی ترقی کر گئی ہے اور جو بظاہر خوشحال، شاداں و فرحاں نظر آتے ہیں، وہ بھی اپنے بدانجام اور افکار میں رات دن غلطاں و پیچاں رہتے ہیں اور سکون و اطمینانِ قلب، انہیں کسی کروٹ نصیب نہیں ہوتا۔

قرض کا بلاسود کے ملنا محال ہو گیا ہے اور انہیں مشکلات کی وجہ سے، زمانۂ جاہلیت کے سفیہوں کی طرح، آج کل کے "روشن خیالوں" نے، سود کے جواز کی صورتیں نکالنے میں، بڑی بڑی موشگافیاں کی ہیں، بلکہ یہ ان کے شب و روز کا مشغلہ بن گئی ہیں۔

ایک بڑی دلیل، ان کے اپنے سرمایۂ دلائل میں یہ ہے کہ جب دوسری اجناس کے لین دین اور کاروبار تجارت میں مالی نفع حاصل کرنا درست ہے اور اس میں کسی کے نزدیک کوئی قباحت نہیں تو روپیہ سے روپیہ کمانے میں، آخر کون سی خرابی ہے کہ اسے تو ناجائز و حرام کیا جائے اور دوسری اجناس کی تجارت کو جائز و حلال قرار دیا جائے۔ جب تجارت حرام نہیں تو سود کیوں حرام ہوا؟

حالانکہ تجارت اور سود، دونوں کی ایک سطح، نہ اخلاقی حیثیت سے ہے، نہ معاشی حیثیت سے اور دونوں میں ایک نہایت واضح اور آفتاب نیم روز سے زیادہ روشن فرق یہ ہے کہ جو انسان کاروبار تجارت میں روپیہ لگاتا ہے، وہ ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بے فکروں کی مانند آرام دہ کرسیوں اور صوفوں پر نہیں پڑا رہتا، بلکہ اپنی فنی صلاحیتوں کو بروئے کار

لاتا، ذہنی قابلیتوں کو آزماتا اور جسمانی محنت و مشقت میں اپنا قیمتی وقت صرف کرتا ہے اور اپنا وقت، اپنی صلاحیت، اپنی ذہانت اور اپنی دولت کو کام میں لانے کے باوجود، نفع و نقصان دونوں کے احتمالات اس کے سکون کو مکدر کرتے رہتے ہیں۔ یقینی نفع دور دور تک، اس کے تصورات میں نہیں ہوتا جبکہ اس کے برعکس صرف دولت کی بدولت، کسی کاوش و محنت اور جانفشانی و سرگردانی کے بغیر، سود کی ایک متعین و مقررہ رقم، ہر حال میں بے کھٹکے سود خوار کو ملتی رہتی ہے۔

پھر تجارتی معاملت تو ہر وقت ختم ہو سکتی ہے جبکہ اس کے برخلاف، مدت اور مہلت کے ساتھ ساتھ سود خوار کے مطالبات کی میزان بھی بڑھتی چلی جاتی ہے۔ یہاں تک کہ اکثر اوقات قرضدار کی نوبت، بالکل تباہ حالی اور بربادی کو پہنچ جاتی ہے۔ نہ اس کی عزت و وقعت باقی رہتی ہے۔ نہ اوروں کی نگاہوں میں اس کی ساکھ اور رکھ رکھاؤ، بیچارہ اس مصرع کا مصداق بن جاتا ہے:

"دیکھو مجھے جو دیدۂ عبرت نگاہ ہو"

اس کے علاوہ، سود کا رواج تجارتوں کو خراب کرتا ہے کہ سود خوار کو بے محنت و کاوش، مال کا حاصل ہو جانا، تجارت کی مشقتوں اور خطرات سے کہیں زیادہ آسان ہے اور تجارتوں سے بے رغبتی و بے التفاتی، انسانی معاشرہ کو ضرر پہنچاتی اور معاشی و اقتصادی بربادی کی طرف لے جاتی ہے۔ نیز سود کے رواج سے باہمی مودت کے سلوک کو نقصان پہنچتا ہے کہ جب آدمی سود کا عادی ہوا تو وہ کسی کو قرضِ حَسَن سے امداد پہنچانا گوارا نہیں کرتا، کسی کے دکھ درد میں کام نہیں آتا۔ بلکہ یہ کہنا بے محل نہ ہوگا کہ سود خور کی طبیعت میں، درندوں سے زیادہ بے رحمی پیدا ہو جاتی ہے اور وہ عموماً اپنے مدیون کی تباہی و بربادی کا خواہش مند رہتا ہے۔

سود کی یہ تباہ کاریاں اور ہولناک بد انجامیاں ایسی نہیں کہ جب تک قرآن کریم نہ سمجھائے یہ دل و دماغ میں جاگزیں نہ ہوں اور ان کے مفاسد و نقصانات کا اندازہ نہ ہو۔ اسی لیے قرآن کریم نے ان تمام فتنہ سامانیوں سے صرفِ نظر فرما کر یہ ارشاد فرمایا کہ جب اس حاکم و حکیم مطلق نے جو تمام شرائع و احکام کا مالک ہے، ایک معاملت یعنی



تجارت کو جائز اور دوسری معاملت یعنی سود خوری کو حرام ٹھہرا دیا ہے تو اس کے معنی ہی یہ ہیں کہ جائز و حلال کے اندر، بے شمار منافع و مصالح اور حرام و ناجائز میں بے شمار مفاسد و نقصانات ہیں اور بالفرض کسی کی سمجھ میں یہ مصالح و مفاسد نہ بھی آئیں، جب بھی حاکم مطلق کا حکم، واجب العمل تو بہرحال ہے۔

الغرض قطعی اور کلی صورت میں، سود خوری کو دنیا کے ضابطوں اور شریعتوں میں حرام صرف اسلام ہی نے قرار دیا۔ سود خوار کے دل میں شقاوت و سنگدلی، حرص مال اور بلا مشقت مال ہاتھ آجانے سے، نفس میں دناءت و کمینہ پن، ہوس، زرپرستی کا پیدا ہو جانا۔ ساہوکاروں کا بخل اور باہمی حسد و رقابت کے باعث ایک دوسرے کی اہانت و توہین اور قرضدار بیچارہ کی بے حرمتی و تذلیل، یہ وہ واقعات و مشاہدات ہیں کہ کسی انسانی دماغ میں ان تمام امور کو جاننے پہچاننے کے باوجود، اس کی قطعی بندش کا کوئی خیال جاگزیں نہ ہوا، انسانیت تڑپتی رہی، ضرورت مند مچلتے رہے۔ یہ فخر قیامت تک صرف اسلام اور رسولِ انام علیہ الصلوۃ والسلام کو حاصل بلکہ ان کے ساتھ مخصوص ہے کہ اس انسانیت کش رسم کو حرام قطعی اور ننگِ انسانیت قرار دیا اور وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا کا نعرہ بلند کیا اور عذابِ آخرت کا نقشہ ان الفاظ میں کھینچا کہ "آخرت میں اپنی قبروں سے اٹھنے پر، یہ سود خوار سیدھے کھڑے تک نہ ہو سکیں گے۔ کھڑے ہوں گے بھی تو دیوانوں آسیب زدوں کی طرح گرتے پڑتے لڑکھڑاتے ہوئے کہ سود سے ان کا پیٹ بہت بھاری اور بوجھل ہو جائے گا اور وہ اس کے بوجھ سے گر گر پڑے گا۔" اور اس کا ایک ہلکا سا رنگ بھی دنیا میں نظر آتا ہے اور واقعی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس سود خوار سے کوئی جن یا بھوت چمٹ گیا ہے۔ (ماخوذ)

## سودی لین دین کا وبال

صحیح مسلم شریف میں حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے سود لینے والے، سود دینے والے، سود کا کاغذ لکھنے

والے اور اس کے گواہوں پر لعنت فرمائی اور یہ فرمایا کہ وہ سب برابر ہیں "یعنی وبال و گناہ میں کوئی کسی سے کم تر نہیں"۔ امام احمد و ابوداؤد وغیرہما حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "لوگوں پر ایک زمانہ آئے گا کہ سود کھانے سے کوئی نہیں بچے گا اور اگر سود نہ کھائے گا تو اس کے بخارات پہنچیں گے" (اور کسی نہ کسی طور پر اس میں ملوث ہو کر رہے گا یعنی سود دے گا، یا اس کی گواہی کرے گا۔ یا دستاویز لکھے گا یا سودی روپیہ کسی کو دلوانے کی کوشش کرے گا یا سود خوار کے یہاں دعوت کھائے گا یا اس کا ہدیہ قبول کرے گا)

حدیث شریف سے صاف عیاں ہے کہ سود کا تمسک لکھنا بھی موجبِ لعنت اور سود کھانے کے برابر ہے تو خود اس کا معاہدہ کرنا کس درجہ خبیث و بدتر ہو گا۔ اس کا اندازہ ادنیٰ عقل والا بھی لگا سکتا ہے۔ اسی لیے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "سود کا ایک درہم، جس کو جان کر، کوئی کھائے وہ چھتیس مرتبہ زنا سے بھی سخت ہے۔" (امام احمد)

اور دوسری حدیث میں ہے کہ سود (کا گناہ) ستر حصہ ہے۔ ان میں سب سے کم درجہ یہ ہے کہ کوئی شخص اپنی ماں سے زنا کرے۔ (ابن ماجہ)

اور انہیں احادیث کریمہ سے یہ بات صاف طور پر معلوم ہوتی ہے کہ ہر وہ ملازمت جس سے سودی کاروبار سے کسی طرح کا واسطہ پڑے، حرام ہے۔ مثلاً رجسٹروں میں صرف اس کا اندراج یا حساب کتاب کی درستگی، یا سودی تمسکوں کا لکھنا یا ان کی تصدیق کرنا یا ان کی جانچ پڑتال کرنا کہ یہ سب خلافِ شرع ہے اور ان میں ملازمت خلافِ شرع امور کو رواج دینا اور ان میں اعانت ہے۔ اور حرام میں اعانت، ضرور حرام۔ قرآن کریم کا ارشاد ہے:

وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ۔ — گناہ و زیادتی میں ایک دوسرے کی اعانت نہ کرو۔ (ناجائز امور میں کسی کا ساتھ نہ دو)

پھر جس طرح، کسی ظالم نے کسی کا ذریعہ رزق تمام و کمال چھین لیا یا دبالیا کہ اگر وہ



مظلوم اسے نہ لے تو وہ اس کے اہل و عیال سب فاقے مریں، ناقابلِ برداشت مشقتوں میں گریں اور اس کا وہ ذریعہ رزق یا مالِ حلال، کذبِ صریح کے بغیر یا بلا رشوت دیئے نہیں مل سکتا تو اس ظلم اشد سے اپنے آپ کو اور اپنے اہل و عیال کو بچانے کے لیے غلط بات کہہ دینے یا لقمۂ حرام اس کے منہ میں ڈال دینے کی رخصت و اجازت ہے۔ یونہی اگر سود دینے والا حقیقتاً کسی شرعی مجبوری کے سبب دیتا ہے تو اس پر لازم نہیں۔ (فتاویٰ رضویہ بحوالہ درمختار) اور اگر بلا مجبوری شرعی سود دیتا ہے مثلاً تجارت بڑھانے یا جائیداد میں اضافہ کرنے یا اونچا محل کوٹھی بنگلہ بنوانے یا اولاد کی شادی میں بہت کچھ لگانے اور اپنی جھوٹی شان و شوکت دکھانے کے واسطے سودی قرض لیتا ہے تو وہ بھی سود کھانے والے کی مثل ہے۔ رہا وہ رشوت و سود لینے والا تو بہرحال ہے ہی سخت مجرم و گناہ گار اور عذابِ آخرت کا سزاوار۔ (فتاویٰ رضویہ وغیرہ)

## (۵) چند فقہی مسائل

(۱) ربا یعنی سود حرام قطعی ہے، اس کی حرمت کا منکر (کہ اسے قطعی حرام نہ جانے) کافر ہے۔ اور حرام سمجھ کر جو اس کا مرتکب اور اس لعنت میں گرفتار ہو، وہ فاسق اور مردود الشہادۃ ہے کہ اس کی گواہی رد کر دی جائے گی۔ ربا کے لغوی معنیٰ، ہر زیادتی اور اضافہ کے ہیں اور شرعاً عقد معاوضہ میں (جس میں لے دے کر، لین دین ہوتا ہے) جب دونوں طرف مال ہو اور ایک طرف زیادتی ہو، کہ اس کے مقابل، دوسری طرف کچھ نہ ہو یہ سود ہے۔ یا یوں کہئے کہ اصل قرضہ پر زیادتی، یا بلا معاوضہ مال، مال پر زیادتی کو ربا کہتے ہیں۔ خواہ یہ بڑی ہو یا چھوٹی۔

(۲) جو چیز کیلی یا موزون ہو کہ ماپ تول سے بکتی ہے، جب اس کو اپنی ہی جنس سے بدلہ جائے مثلاً گیہوں کے بدلے میں گیہوں یا جو کے بدلے میں جو کا لین دین ہو اور ایک طرف زیادہ ہے، یہ حرام اور سود ہے۔ اور اگر وہ چیز ماپ یا تول کی نہ ہو، یا ایک جنس کو دوسری جنس سے بدلا ہو تو سود نہیں۔ عمدہ و خراب کا یہاں کوئی فرق نہیں اور جس چیز پر

سود کی حرمت کا دارومدار ہے، وہ قدر و جنس ہے اور قدر سے مراد ہے وزن یا ماپ۔
(درمختار، ردالمحتار)

(۳) جن دو چیزوں کا ایک نام اور ایک کام ہو، وہ ایک جنس سمجھیں اور نام و مقصد میں اختلاف ہو تو دو جنس جانیں مثلاً گیہوں، جو، کپڑے کی قسمیں اور دھاتیں سب اجناس مختلف ہیں اور کھجور کی سب قسمیں ایک جنس ہیں (ردالمحتار) خواہ وہ عراق کی ہوں یا حجاز کی، مدنی ہوں یا طائفی۔

(۴) قدر و جنس دونوں موجود ہوں تو کمی بیشی بھی حرام ہے (اس کو ربا الفضل کہتے ہیں) اور ایک طرف نقد ہو، دوسری طرف ادھار، یہ بھی حرام ہے۔ (اس کو بالنّسیہ) کہتے ہیں) مثلاً گیہوں کو گیہوں کے بدلے میں بیع کریں تو کم و بیش کرکے دست بدست لینا دینا بھی حرام۔ اور ایک اب دیتا ہے دوسرا بعد میں دے گا، یہ بھی حرام۔ اور دونوں میں سے ایک موجود ہو، ایک نہ ہو تو کمی بیشی جائز ہے اور ادھار حرام۔ مثلاً گیہوں کو جَو کے بدلے میں بیع کیا تو یہ جائز ہے، مگر ادھار بیچنا حرام اور سود ہے اگرچہ کمی بیشی نہ ہو۔

اور دونوں نہ ہوں تو کمی بیشی بھی جائز اور ادھار بھی جائز۔ مثلاً گیہوں اور جَو کو روپیہ سے خریدیں تو ظاہر ہے کہ پچاس سو روپیہ میں، جتنے چاہو خرید لو۔ کوئی حرج نہیں اور ادھار بھی جائز ہے کہ آج خریدو اور روپیہ دوسرے کی مرضی سے جب چاہو دو، یہ جائز ہے۔ (ہدایہ وغیرہ)

(۵) جس چیز کے متعلق حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ماپ یعنی مقررہ پیمانہ سے تفاضل و زیادتی کو حرام فرمایا وہ کیلی ہے (یعنی ماپ کی چیز) اور جس کے متعلق وزن کی تصریح فرمائی، وہ وزنی ہے۔ حضور کے ارشاد کے بعد اس میں تبدیلی نہیں ہو سکتی اور اگر عرف و رواج اس کے خلاف ہو تو عرف کا اعتبار نہیں، اور جس کے متعلق حضور کا ارشاد نہیں ہے اس میں عادت و عرف کا اعتبار ہے۔ ماپ یا تول، جو کچھ چلن ہو اس کا لحاظ ہو گا اور حکم شرعی کا اسی پر دارومدار رہے گا۔ (ہدایہ وغیرہا)

(۶) جو چیز وزنی ہو (کہ شرعاً اس کے وزنی ہونے کی تصریح وارد ہے) اسے ماپ کر یعنی کسی پیمانہ سے برابر کرکے، ایک دوسرے کو بدلے میں بیع کیا۔ مگر یہ نہیں معلوم کہ



ان کا وزن کیا ہے، یہ جائز نہیں کہ کمی بیشی کا احتمال اور قوی اندیشہ ہے، ہاں اگر وزن میں دونوں برابر ہوں اور ماپ میں کم و بیش تو بیع جائز ہے اور جو چیز کیلی ہے، اس کو وزن سے برابر کرکے بیع کیا مگر یہ نہیں معلوم کہ ماپ میں برابر ہے یا نہیں، یہ بھی ناجائز ہے۔

ہندوستان و پاکستان میں گیہوں، جَو کو عموماً وزن سے بیع کرتے ہیں حالانکہ ان کا کیلی ہونا، حضور اقدس کے ارشاد سے ثابت ہے لہٰذا اگر گیہوں کو گیہوں کے بدلے یا جَو کو جَو کے عوض بیع کریں تو ماپ کر ضرور برابر کرلیں۔ وزن کی برابری کا اس میں اعتبار نہ کریں، یونہی گیہوں، جَو، قرض لیں تو ماپ کرلیں اور ماپ کر دیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۷) شریعت میں ماپ کی مقدار، کم سے کم نصف صاع ہے (تقریباً دو کلو) تو اگر کوئی کیلی چیز، نصف صاع سے کم ہو مثلاً ایک دولپ۔ اس میں کمی بیشی جائز ہے۔ یعنی اگر ایک لپ کے عوض دو لپ لیے جائیں تو کوئی مضائقہ نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

## (۶) بیعِ سَلَم کا بیان

اصطلاحِ شریعت میں، دو شخصوں کا باہم مال کو مال سے ایک مخصوص صورت کے ساتھ تبادلہ کرنے کو بیع کہتے ہیں اور بیع کی چار صورتیں ہیں:

(۱) دونوں طرف عین ہو۔ (کہ جس کا لینا دینا قرار پایا، وہی معین ہے۔ اسی میں لین دین ہو گا)

(۲) دونوں طرف ثمن ہو یعنی سونا چاندی یا اس کے زیورات یا ان کے سکے۔

(۳) یا ایک طرف عین ہو اور ایک طرف ثمن۔

(۴) یا دونوں طرف ثمن ہو کہ مبیع بھی سونا چاندی ہے اور ثمن بھی سونا چاندی۔

اگر دونوں طرف عین ہو تو اس بیع کو مقایضہ کہتے ہیں اور دونوں طرف ثمن ہو تو اسے بیع صَرف کہا جاتا ہے اور ایک طرف عین ہو، ایک طرف ثمن، تو اس کی دو صورتیں ہیں اگر مبیع یعنی وہ چیز جو بیع کی جا رہی ہے اس کا وقتِ عقد ہونا ضروری ہو تو یہ

بیع مطلق ہے اور دوسری صورت یہ ہے کہ ثمن کا فوراً دینا ضروری ہے۔ مبیع کی ادائگی، میعاد مقرر پر عمل میں آئے گی۔ اس صورتِ بیع کا نام بیعِ سَلَم ہے۔ لہٰذا بیع سَلَم میں جس چیز کو خریدا جاتا ہے، وہ بائع یعنی فروخت کنندہ کے ذمہ دَین (عرفِ عوام میں قرض) ہے، جبکہ مشتری پر لازم ہے کہ ثمن فی الحال ادا کردے۔

جو روپیہ دیتا ہے اس کو رَبُّ السَّلَم اور مُسْلِمْ۔ دوسرے کو مُسْلَم الیہ۔ مبیع کو مُسْلَم فیہ اور ثمن کو راس المال کہتے ہیں۔ ایجاب و قبول اس کے لیے بھی ضروری ہے۔ یعنی ایک کہے "میں نے تجھ سے سلم کیا۔" دوسرا کہے "میں نے قبول کیا۔" بیع کا لفظ بولنے سے بھی سلم کا انعقاد ہوتا ہے۔ (فتح القدیر، درمختار)

بیع سلم کے لیے چند شرطیں ہیں، جن کا لحاظ ضروری ہے۔

(۱) عقد میں خیارِ شرط (کہ اگر منظور نہ ہوا تو بیع باقی نہ رہے گی) نہ ہو قطعی طور پر بیع کریں۔

(۲) راس المال کی جنس کا بیان کہ روپیہ ہے یا اشرفی یا کوئی اور سکہ رائج الوقت اور اگر وہاں مختلف قسم کے روپے اشرفیاں یا سکے رائج ہوں تو اس کی نوع کو بھی بیان کرنا ہوگا کہ کس قسم کے روپے اشرفیاں وغیرہا ہیں اور کھرے کھوٹے کئی طرح کے سکے ہوں تو یہ بھی بتانا ہوگا کہ کون سے۔

(۳) اگر عقد کا تعلق راس المال کی مقدار سے ہو تو مقدار کا بیان کرنا بھی ضروری ہوگا کہ مثلاً یہ دو سو روپے ہیں، ورنہ اشارہ کرکے معین کردینا کافی ہے مثلاً کپڑے کا یہ تھان، قیمت میں دوں گا۔

(۴) اسی مجلس عقد میں راس المال پر مُسْلَم الیہ کا قبضہ ہو جائے۔

(۵) مسلَم فیہ کی جنس کا بیان کرنا مثلاً گیہوں یا جو۔

(۶) اس کی نوع کا بیان مثلاً فلاں قسم کے گیہوں اور وصف کا بیان کہ اعلیٰ یا اوسط یا ادنیٰ قسم کے گیہوں۔

(۷) مسلَم فیہ کی مقدار کا بیان کردینا کہ اتنی اور ناپ میں پیمانہ یا گز، اور تول میں، سیر کلو وغیرہ باٹ ایسے ہوں جو عام طور پر دستیاب ہیں تاکہ آئندہ کوئی نزاع نہ ہو۔



(۸) مسلَم فیہ دینے کی کوئی میعاد مقرر ہو۔ کم از کم ایک ماہ۔

(۹) مسلَم فیہ وقتِ عقد سے، ختمِ میعاد تک برابر بازار میں دستیاب ہوتا رہے۔

(۱۰) مسلَم فیہ ایسی چیز ہو کہ معین کرنے سے معین ہو جائے۔ روپیہ اشرفی میں سلم جائز نہیں کہ یہ معین نہیں ہوتے۔ اسے یوں سمجھنا چاہیے کہ کوئی چیز مثلاً دس روپے میں خریدی اور روپے بھی اسے اشارہ کرکے بتادیئے کہ ان دس روپوں کی تو انہیں دس روپوں کا دینا ضروری نہیں۔ دوسرے روپیہ یا نوٹ بھی دے سکتا ہے۔ مشتری کو یہ حق ہرگز حاصل نہیں کہ وہ انہیں روپوں پر اصرار کرے جن کی طرف مشتری نے اشارہ کیا تھا۔

(۱۱) مسلَم فیہ اگر ایسی چیز ہو جس کی مزدوری اور باربرداری دینے پڑے تو وہ جگہ معین کردی جائے جہاں مُسْلَم فیہ ادا کرے گا، خصوصاً شہروں میں یا بڑے قصبوں میں۔
(درمختار، عالمگیری وغیرہ)

## (۷) بیعِ سَلَم کا حکم

یہ ہے کہ مُسْلَم الیہ (جو روپیہ لیتا ہے) ثمن کا مالک ہو جائے گا اور رَبُّ السَّلَم (جو روپیہ دیتا ہے) مُسْلَم فیہ کا (یعنی جس میں بیع سلم ہوئی) جب یہ عقد صحیح ہوگیا اور مسلم الیہ نے وقت مقررہ پر مسلم فیہ کو حاضر کردیا، تو رب السّلم کو لینا ہی ہے۔ ہاں اگر شرائط کے خلاف وہ چیز ہے تو مسلم الیہ کو مجبور کیا جائے گا کہ جس چیز پر بیع منعقد ہوئی، وہ حاضر لائے۔ (عالمگیری)

یاد رکھنا چاہیے کہ بیع سلم ہر اس چیز میں ہو سکتی ہے جس کی صفت کا انضباط ہو سکے (اور بیان وصف کے بعد وہ متعین ہو سکے) اور اس کی مقدار بھی معلوم کی جا سکے۔ خواہ وہ چیز کیلی ہو جیسے گیہوں، جو، یا وزنی ہو جیسے لوہا، تانبہ، پیتل وغیرہ یا عددی متقارب ہو کہ گن کر فروخت کی جا سکتی ہے اور اس کے افراد تقریباً یکساں ہوتے ہیں جیسے اخروٹ، انڈے، ناشپاتی۔ (درمختار وغیرہ)

## (۸) اِستِصناع کابیان

کبھی ایسا ہوتا ہے کہ کاریگر کو فرمائش دے کر چیز بنوائی جاتی ہے، اس کو استصناع کہتے ہیں (اور زبان عوام میں سائی) اگر اس میں کوئی میعاد مذکور ہو اور وہ ایک ماہ سے کم کی نہ ہو تو وہ سلم ہے لہٰذا ان تمام شرائط کی رعایت یہاں بھی لازم جو بیع سلم میں مذکور ہوئے۔ یہاں یہ نہیں دیکھا جائے گا کہ اس کا چلن اور رواج مسلمانوں میں ہے یا نہیں بلکہ صرف یہ دیکھیں گے کہ اس میں سلم جائز ہے یا نہیں۔

ہاں اگر کوئی مدت ہی مقرر نہ کی جائے یا ایک ماہ سے کم کی مدت تو اب یہ استصناع ہے اور اس کے جواز کے لیے تعامل ضروری ہے۔ یعنی جس کے بنوانے کا رواج ہے، جیسے جوتا ٹوپی وغیرہ۔ اس میں استصناع درست ہے اور جس میں رواج نہ ہو جیسے کپڑا بنوانا، کتاب چھپوانا، اس میں درست نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

اور جو چیز فرمائش پر بنائی گئی، وہ بنوانے والے کے لیے متعین نہیں کہ اسے لینا ہی پڑ جائے بلکہ جب وہ پسند کرلے تو اس کی ہوگی اور فرض کرلو کہ کاریگر نے وہ چیز اس کے دکھانے سے پہلے ہی بیچ ڈالی تو یہ بیع درست ہے۔ ہاں اگر بنوانے والے کو اس نے یہ چیز پیش کردی تو اب کاریگر کو یہ اختیار نہیں کہ اسے نہ دے، کسی دوسرے کو دے دے۔ البتہ بنوانے والے کو اختیار ہے کہ نہ لینا چاہے تو چھوڑ دے اور باہم یہ عقد قرار پائے اور کاریگر بنانا منظور کرے تو اب کاریگر کو یہ اختیار نہیں کہ نہ بنائے۔ عقد ہو جانے کے بعد بنانا لازم ہے۔ (ہدایہ)

## (۹) بیع کے متفرق مسائل

(۱) مٹی کی گائے بیل، ہاتھی، گھوڑا اور ان کے علاوہ دوسرے کھلونے بچوں کے کھیلنے کے لیے خریدنا، ناجائز ہے اور رقم کا تلف کرنا، اور ان چیزوں کی کوئی قیمت نہیں



فرض کرو، تم خرید کرلائے اور کسی نے انہیں توڑ پھوڑ دیا تو اس پر تاوان واجب نہیں۔ ہاں لکڑی یا پلاسٹک یا ربڑ یا کسی دھات کے ہوں کہ بچے ان کے ساتھ کھیل میں مصروف رہ سکتے ہیں اور ادھر ماں بھی خانگی امور بخوبی انجام دے سکتی ہے تو اس میں کوئی حرج نہیں بلکہ اگر نیت یہ ہو کہ بچوں میں ان چیزوں کی توڑ پھوڑ، اور اٹھا اٹھا کر پھینکنے میں بت شکنی کی عادت پڑے اور جب یہ بڑے ہوں تو بت پرستی سے نفرت، ان کے دلوں میں جاگزیں ہو چکی ہو، تو اس نیت حَسَن سے انشاء اللہ یہ فعل بھی حسن ہو جائے گا۔ ہاں یہ ضروری ہے کہ کسی جاندار کا کھلونا الماریوں میں زینت بنا کر نہ رکھا جائے کہ یہ حرام و ناجائز ہے اور رحمتوں کے فرشتوں کے دخول سے مانع۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہما)

(۲) کتا، بلی، ہاتھی، چیتا، باز، شکرا، بہری، ان سب کی بیع جائز ہے اور شکاری جانور معلَّم ہوں (سکھائے ہوئے کہ پے درپے تین مرتبہ شکار کر پکڑیں اور اس میں سے نہ کھائیں) یا غیر معلَّم، دونوں کی بیع صحیح ہے مگر یہ ضرور ہے کہ قابلِ تعلیم ہوں۔ کٹکھنا کتا جو قابلِ تعلیم نہیں ہے، اس کی بیع درست نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۳) بندر کو کھیل اور مذاق کے لیے خریدنا منع ہے اور اس کے ساتھ کھیلنا اور تمسخر کرنا حرام ہے اور عموماً بندروں کو خریدا بھی اسی نیت سے جاتا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۴) کتا پالنا جائز ہے۔ جب کہ اس سے مقصود، جانور یا زراعت یا مکان کی حفاظت یا شکار کرنا ہو اور اگر یہ مقاصد نہ ہوں تو پالنا ناجائز ہے اور جس صورت میں پالنا جائز ہے، اس میں بھی مکان کے اندر نہ رکھے۔ البتہ اگر چور یا دشمن کا خوف ہے تو مکان کے اندر بھی رکھ سکتا ہے۔ (فتح القدیر)

(۵) مچھلی کے سوا، پانی کے تمام جانور مینڈک، کیکڑا وغیرہ اور حشرات الارض، سانپ، چوہا، چھچھوندر، گھونس، چھپکلی، گرگٹ، گوہ، بچھو، چیونٹی کی بیع ناجائز ہے، اگرچہ علاج معالجہ کے لیے ہو کہ جو چیز شرعاً حرام ہے، اس سے دوا دارو کے لیے بھی انتفاع جائز نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۶) گیہوں میں جَو ملا دیئے ہیں۔ اگر جو اوپر دکھائی دیتے ہیں تو بیع میں حرج نہیں اور ان کا آٹا پسوالیا ہے تو بیچنا جائز نہیں۔ جب تک یہ ظاہر نہ کردے کہ اس میں اتنے گیہوں

ہیں اور اتنے جَو۔ (درمختار)

(۷) بکری کا گوشت کہہ کر خریدا اور نکلا بھیڑ کا۔ یا گائے کا کہہ کر لیا اور نکلا بھینس کا یا خصی کا گوشت لیا اور معلوم ہوا کہ خصی کا نہیں۔ ان سب صورتوں میں واپس کر سکتا ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۸) جب تک خرید و فروخت کے مسائل معلوم نہ ہوں کہ کون سی بیع جائز ہے اور کون سی ناجائز، اس وقت تک آدمی تجارت نہ کرے۔ (عالمگیری)

(۹) تاجر اپنی تجارت میں اس طرح مشغول نہ ہو کہ فرائض فوت ہو جائیں، بلکہ جب نماز کا وقت آجائے تو تجارت چھوڑ کر نماز کو چلا جائے۔ (عالمگیری)

(۱۰) اچھے صاف گیہوں میں خاک دھول ملا کر بیچنا ناجائز ہے۔ اگرچہ وہاں ملانے کی عادت ہو۔ (عالمگیری) اسی طرح دودھ میں پانی ملا کر بیچنا ناجائز ہے۔ یونہی ہر اس چیز کا بیچنا ناجائز ہے، جس میں دوسری چیز اگرچہ کھائی پی جاتی ہو، ملا کر محض زیادہ نفع کی حرص میں بیچا جائے کہ یہ خریدار کے ساتھ فریب ہے اور اس سے بڑھ کر ناجائز، فریب کاری، دھوکہ دہی اور نفع خوری کی صورت وہ ہے جو آج کل عام طور پر ناخدا ترسوں میں رواج پا چکی ہے کہ حلال و طیب میں، حرام و خبیث مال ملا دینا، مثلاً مرچوں میں سرخ مٹی، دھنیہ میں بھوسہ، آٹے میں الم غلم ملا کر شکم پروری کا سامان کرنا کہ یہ درحقیقت اپنی دنیا کو بھی تباہ کرتا ہے اور آخرت کو بھی اور اگر دنیاوی وبال و نقصان سے بچ بھی جائیں تو عذاب جہنم تیار ہے۔

(۱۱) تاجروں نے اگر چیزوں کا نرخ بہت زیادہ کر دیا ہے تو حکومت وقت عام ضرورت کی چیزوں کا نرخ مقرر کر کے تاجروں کو اس کا پابند بنا سکتی ہے کہ اگر بیچیں تو مقررہ نرخ سے گراں نہ بیچیں۔ (درمختار، ہدایہ)

حرام طور پر مال کسب کیا یا پرایا مال غصب کر لیا اور اس مال سے کوئی اور چیز خریدی تو اس کی چند صورتیں ہیں:

(۱) بائع کو یہ روپیہ پہلے دے دیا پھر اس کے عوض میں چیز دے دی۔

(۲) اسی حرام روپیہ کو معین کر کے اس سے چیز خریدی اور یہی روپیہ دیا۔



(۳) اسی حرام روپیہ سے خریدی مگر دوسرا روپیہ ادا کیا۔

(۴) خریدنے میں اسے متعین نہیں کیا یعنی مطلقاً کہا، ایک روپیہ کی چیز دے دو اور یہ حرام روپیہ دیا۔

(۵) دوسرے روپیہ سے چیز خریدی اور حرام روپیہ دیا۔

پہلی دونوں صورتوں میں مشتری کے لیے وہ بیع حلال نہیں اور کچھ نفع اس سے حاصل کیا یا حاصل کرے گا، وہ بھی حلال نہیں۔ باقی تین صورتوں میں حلال ہے۔ (ردالمحتار)

اور تقویٰ و پرہیزگاری کا تقاضا یہ ہے کہ حرام مال اولاً تو اپنے پاس آنے نہ دے کہ خبیث ہے، سوا خبیث کے اور کوئی نتیجہ نہیں نکلتا اور باوجود احتیاط ایسا مال آ ہی گیا ہے تو پوری کوشش اس امر کی کرے کہ جس کا مال ہے اسے، اور وہ نہ ہو تو اس کے ورثہ کو پہنچائے۔ اور یہ بھی ممکن نہ ہو تو اسے خیرات کر دے مگر اس خیرات پر ثواب کی امید نہ رکھے کہ یہ خود حرام ہے۔ ہاں وہ جو شرع نے حکم دیا کہ حقدار نہ ملے تو ناجائز طور پر حاصل کیا ہوا مال، فقیروں پر تصدق کر دے اور اس حکم کو مان کر، اسی حکم کی تعمیل میں فقیروں پر صدقہ کر دیا تو اس پر ثواب کی امید کر سکتا ہے۔ (فتاویٰ رضویہ وغیرہ)

## (۱۰) بَیعِ صَرف کا بیان

اشیاء تین قسم پر ہیں:

(۱) ایک وہ کہ وہ ہمیشہ ثمن ہے یعنی مال کی طے شدہ قیمت۔

(۲) دوسری وہ کہ ہمیشہ مبیع ہو کہ جسے دینا کہا اسی کا دینا واجب ہے۔

(۳) اور تیسری وہ کہ کبھی ثمن ہو کبھی مبیع، کہ اسے مال کا عوض قرار دے کر مال خریدا گیا تو ثمن ہے اور خود اس سودا کیا گیا تو مبیع۔

اور وہ جو ہمیشہ ثمن ہے وہ سونا چاندی یا اس کے مروجہ سکے ہیں ان کے مقابل میں کوئی چیز ہو، ان کو بیچنا کیا جائے یا ان سے بیچنا کیا جائے ہر حال میں یہی ثمن ہیں۔ اسی ثمن

کو ثمن سے بیچنا اصطلاحِ شرع میں بیع صَرف کہلاتا ہے۔

اور ہر چند کہ اب سونے چاندی یا ان کے سکوں کا چلن عام طور پر عام ممالک میں جاتا رہا اور اب ان کی جگہ دوسری معمولی دھاتوں یا کاغذی نوٹوں کا رواج ہے تاہم اس کی ضرورت پیش آسکتی ہے بلکہ زیورات کی خریداری کے وقت، جبکہ سونا چاندی دے کر زیورات خریدے جائیں، اس کی ضرورت پیش آ ہی جاتی ہے، اس لیے اس بیع صرف سے متعلق چند ضروری مسائل بیان کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے تاکہ یہ مسائل بھی ذہن نشین رہیں اور ناواقفی کے باعث، کوئی ایسا لین دین عمل میں نہ آئے جو شرعاً حرام و ناجائز ہے۔

(۱) بیع صَرف میں کبھی جنس کا تبادلہ، جنس سے ہوتا ہے جیسے چاندی کا روپیہ دے کر، چاندی یا چاندی کی ریزگاری خریدنا، یا اشرفی دے کر سونا خریدنا اور کبھی غیر جنس سے تبادلہ ہوتا ہے جیسے چاندی یا چاندی کے سکوں سے سونا یا سونے کا کوئی سکّہ مثلاً اشرفی خریدنا۔

پہلی صورت میں کہ چاندی کی چاندی سے، یا سونے کی سونے سے بیع ہوئی یعنی دونوں طرف ایک ہی جنس ہے تو شرط یہ ہے کہ دونوں وزن میں برابر ہوں اور یہ بھی شرط ہے کہ اسی مجلس میں دست بدست قبضہ ہو، یعنی ہر ایک دوسرے کی چیز اپنے فعل سے قبضہ میں لے آئے اور لین دین مکمل ہو جائے، ورنہ بیع جائز نہ ہوگی۔ (عالمگیری)

(۲) وزن برابر ہونے کے یہ معنی ہیں کہ کانٹے یا ترازو کے وزن پلے میں، یہ دونوں عاقدین کے علم میں برابر ہوں اگرچہ یہ معلوم نہ ہو کہ ان کا وزن کیا ہے۔ (درمختار)

(۳) اتحاد جنس کی صورت میں (کہ دونوں طرف ایک ہی جنس ہے) کھرے کھوٹے ہونے کا کچھ لحاظ نہ ہوگا۔ یعنی یہ نہیں ہو سکتا کہ جدھر کھرا مال ہے، ادھر کم ہو اور جدھر کھوٹا مال ہے، ادھر زیادہ ہو کہ اس صورت میں بھی کمی بیشی سود ہے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

(۴) اس کا بھی لحاظ نہ ہوگا کہ ایک میں صنعت و کاریگری ہے اور دوسری طرف چاندی کا ڈھیلا ہے، یا ایک سکہ ہے دوسرا نہیں، اگر ان اختلافات کی وجہ سے کم و بیش کیا تو حرام و سود ہے۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)



(۵) اگر دونوں طرف ایک جنس نہ ہو بلکہ مختلف جنسیں ہوں تو کمی بیشی میں کوئی حرج نہیں مگر تقابض بدلین ضروری ہے یعنی جدا ہونے سے پہلے یہ بات ضروری ہے کہ ہر ایک ادلے بدلے کی چیز پر قبضہ کر لے۔ اگر دوسرے کی چیز اپنے قبضے میں لانے سے پہلے مجلس بدل گئی اور ایک دوسرے سے الگ ہو گیا تو بیع باطل ہو گئی۔ لہٰذا سونے کو چاندی سے، یا چاندی کو سونے سے خریدنے کی صورت میں اس کی بھی ضرورت نہیں کہ دونوں جانب کا وزن معلوم ہو کہ جب برابری شرط نہیں تو وزن بھی ضروری نہ رہا۔ صرف مجلس میں قبضہ کرنا ضروری ہے۔

(۶) سونے چاندی کا لین دین سونے چاندی سے نہیں ہوا بلکہ نوٹوں یا مروجہ سکوں سے ہوا (جو سونے چاندی کے نہیں) تو مجلس میں، دونوں جانب سے قبضہ ضروری نہیں۔ صرف ایک کا قبضہ ضروری ہے۔ چونکہ یہ چیزیں ثمن غیر خلقی ہیں جن کو ثمن اصطلاحی کہتے ہیں، یعنی یہ وہ چیزیں ہیں کہ ثمن ہونے کے لیے مخلوق نہیں ہیں، مگر لوگ ان سے ثمن کا کام لیتے ہیں۔ ثمن کی جگہ پر استعمال کرتے ہیں اور عاقدین اگر چاہیں تو ان کی ثمنیت کو باطل کر کے، جیسے دوسری چیزیں غیر ثمن ہیں، ان کو بھی غیر ثمن قرار دے سکتے ہیں۔ (درمختار وغیرہ)

(۷) ایسی چیز جس میں سونے چاندی کے تار یا پتر لگے ہوں، اس کو اسی جنس سے بیع کیا جائے تو ثمن کی جانب، اس سے زیادہ سونا چاندی ہونا چاہیے۔ جتنا اس چیز میں ہے تاکہ دونوں طرف کی چاندی یا سونا، برابر کرنے کے بعد، ثمن کی جانب کچھ بچے، جو اس چیز کے مقابل میں ہو، اگر ایسا نہ ہو تو سود اور حرام ہے اور اگر غیر جنس سے بیع ہو مثلاً اس میں سونا ہے، اور ثمن روپے میں تو فقط تقابض بدلین شرط ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۸) سونے کو سونے سے، یا چاندی کو چاندی سے بیع کیا اور ان میں ایک کم ہے ایک زیادہ، مگر جو کم ہے اس کے ساتھ کوئی ایسی چیز شامل کر لی جس کی کچھ قیمت ہے تو بیع جائز ہے اور اگر اس کی قیمت ہی نہ ہو جیسے مٹی کا ڈھیلا تو بیع جائز ہی نہیں۔ (ہدایہ)

(۹) چاندی سونے میں میل ہو مگر سونا چاندی غالب ہے تو وہ سونا چاندی ہی قرار پائیں گے، لہٰذا ان کی جنس سے بیع ہو تو وزن کے ساتھ برابر کرنا ضروری ہے۔ (عالمگیری)

(۱۰) ایسے روپے جن میں کھوٹ غالب ہے جب تک ان کا چلن ہے، ثمن ہیں۔ متعین کرنے سے بھی متعین نہیں ہوتے۔ مثلاً ہاتھ میں روپیہ ہے اور اس کی طرف اشارہ کرکے دوسرے سے کہا کہ اس روپیہ کی فلاں چیز دے دو تو یہ ضروری نہیں کہ وہی روپیہ دے اس کی جگہ دوسرا بھی دے سکتا ہے۔ (در مختار، رد المحتار)

یہی حکم پیسوں کا ہے اور نوٹ بھی ثمن اصطلاحی ہے کہ تمام لوگ اس سے خرید و فروخت کرتے اور اپنے معاملات میں بے تکلف لیتے دیتے ہیں۔ ان کا حکم بھی کھوٹے روپے اور پیسوں کا ہے کہ ان سے خرید و فروخت بھی کرسکتے ہیں اور معین کرنے سے بھی معین نہیں ہوں گے۔ (بہارِ شریعت)

(۱۱) چاندی کے روپے سے چاندی خریدنا چاہتے ہیں اور چاندی سستی ہو، اگر برابر لیتے ہیں تو نقصان ہوتا ہے، زیادہ لیتے ہیں تو سود ہوتا ہے تو روپے کے چاندی میں پیسے یا نوٹ شامل کردیں، بیع جائز ہوجائے گی کہ زیادتی کے مقابل میں یہ پیسے یا نوٹ ہیں۔

## (۱۱) بیع عِینہ، بیع تِلجئہ اور بیع الوفاء

شریعتِ مطہرہ نے جس طرح سود لینا حرام فرمایا، سود دینا بھی حرام فرمایا ہے۔ احادیث کریمہ میں دونوں پر لعنت فرمائی ہے اور فرمایا کہ دونوں برابر ہیں۔ لیکن آج کل سود کی اتنی کثرت اور مال بڑھانے کی ایسی ہوس ہے کہ جائز و ناجائز اور حلال و حرام کی پرواہ کیے بغیر، ہر ذریعہ آمدنی کو اختیار کرلیا جاتا ہے۔

قرضِ حَسَن کہ محض رضائے الٰہی کے لیے، اپنے ضرورت مند بھائی کو دیا جاتا ہے تاکہ وہ اپنی جائز ضرورت پوری کرسکے، اب کون دیتا ہے اور دینے والے ہیں بھی تو معدودے چند کہ انگلیوں پر شمار کیے جاسکیں۔ دولت موجود ہے اور اتنی کہ کسی ضرورت مند کو قرض دینے کے بعد اپنی ضروریات پر کوئی اثر نہیں پڑتا، مگر نفع کمائے بغیر، کسی کے کام آجانا ان دولت مندوں کو گوارا نہیں۔

ادھر اہلِ حاجت، اپنی حاجت کے سامنے اس کا لحاظ بھی نہیں کرتے کہ سودی



روپیہ لینے میں، دنیاوی وبال کے علاوہ، آخرت میں کیسے وبال عظیم کا باعث ہے اور اس کے کیسے کیسے ہولناک نتائج سامنے آتے اور بربادیاں لاتے ہیں۔

ہاں آدمی واقعی مجبور ہی ہو جائے تو علمائے کرام نے ایسی صورتیں بیان فرمائی ہیں کہ حاجت مند کی حاجت پوری ہو جائے اور مال و دولت والے بھی نفع پاسکیں۔ سود سے بچنے کی انہیں صورتوں میں سے ایک صورت "بیع عینہ" ہے۔

جس کے متعلق امام محمد رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ یہ مکروہ ہے اور اس کی برائی میرے قلب میں پہاڑوں کی طرح ہے کیونکہ قرض کی خوبی اور حسن سلوک سے روگردانی کرکے قرض دینے والا، محض دنیاوی منافع پر، بخل مذموم کی پیروی کرکے رکھتا ہے اور یہ ایک بری بات ہے اور ناپسندیدہ۔ اور امام ابویوسف رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ نیت اچھی ہو (اپنے دنیاوی نفع کے ساتھ کسی حاجت مند مسلمان کی حاجت برآری) تو اس میں حرج نہیں کہ بلکہ یہ بیع کرنے والا مستحق ثواب ہے کیونکہ وہ سود سے بچنا چاہتا ہے اور حرام سے بھاگتا ہے اور مشائخ بلخ نے فرمایا کہ یہ بیع عینہ ہمارے زمانے کی اکثر بیعوں سے بہتر ہے۔

"بیع عینہ" کی صورت یہ ہے کہ ایک شخص نے دوسرے سے مثلاً ہزار روپیہ قرض مانگے۔ اس نے کہا کہ میں قرض تو نہیں دوں گا، البتہ یہ کرسکتا ہوں کہ فلاں چیز تمہارے ہاتھ گیارہ سو روپیہ میں بیچتا ہوں اگر تم چاہو تو خرید لو اور بازار میں فروخت کرکے ایک ہزار میں کام چلاؤ اور میعاد مقرر پر مجھے قیمت ادا کردینا۔

چنانچہ اسی صورت سے وہ بیع ہوگئی۔ بات صرف اتنی ہوئی کہ بائع نے زیادہ نفع حاصل کرنے اور سود سے بچنے کا یہ حیلہ نکالا کہ ہزار کی چیز مثلاً گیارہ سو میں فروخت کردی۔ حاجت مند کا کام چل گیا اور حرام اور سود کی لعنت میں پڑے بغیر قرض دینے والے نے خاطر خواہ نفع کمالیا۔

مولائے کریم ہماری حاجتوں کا کفیل ہو اور ہمارے اموال میں برکتیں عطا فرمائے۔ آمین۔

بیع تلجئہ یہ ہے کہ دو شخص اور لوگوں کے سامنے بظاہر کسی چیز کو بیچنا اور خریدنا

چاہتے ہیں مگر درحقیقت ان کا ارادہ خرید و فروخت کا نہیں۔ اس کی ضرورت یوں پیش آتی ہے کہ بظاہر فروخت کنندہ جانتا ہے کہ اگر فلاں شخص کو یہ معلوم ہوا کہ یہ چیز میری ہے تو وہ زبردستی اس پر اپنا قبضہ جمائے گا اور یہ اس کا مقابلہ نہ کر سکے گا۔ اسی مقصد کے لیے یہ شخص اس چیز پر بیع کا پردہ ڈال رہا ہے تاکہ اس کا قبضہ اس پر برقرار رہے۔ اس بیع میں اسی لیے یہ بات ضروری ہے کہ بائع مشتری سے کہہ دے کہ میں بظاہر تم سے بیع کروں گا، حقیقتاً بیع نہ ہوگی اور اسی لیے ضروری ہے کہ اس امر پر قابلِ اعتماد لوگوں کو گواہ بھی کرلے۔ محض دل میں یہ خیال کر کے بیع کی اور زبان سے اس کو ظاہر نہ کیا تو یہ بیع تلجئہ نہ ہوئی اور نہ اس سے اس کا مقصود حاصل ہوگا۔ (درمختار، ردالمحتار)

تلجئہ کا حکم ہزل کا ہے کہ صورتاً بیع ہے۔ حقیقتاً بیع نہیں۔ آج کل جس کو فرضی بیع کہا جاتا ہے وہ اسی تلجئہ میں داخل ہو سکتی ہے جبکہ اس کے شرائط پائے جائیں۔
(بہارِ شریعت)

تلجئہ کی تین صورتیں ہیں: نفسِ عقد میں تلجئہ ہو جیسا کہ اس کی صورت اوپر مذکور ہوئی یا مقدار ثمن میں تلجئہ ہو کہ آپس میں مثلاً طے ایک ہزار ہوگا، مگر ظاہر دو ہزار کیا گیا جیسا کہ آج کل اکثر شفعہ سے بچانے کے لیے دستاویز میں ثمن بڑھا کر لکھ دیتے ہیں۔ یہ حق تلفی ہے اور حرام۔ اور تیسری صورت یہ ہے کہ حقیقتاً روپے ثمن قرار پائے اور ظاہر میں اشرفیوں کو ثمن قرار دیا۔ (عالمگیری وغیرہ)

بیع الوفاء کی صورت یہ ہے کہ اس طور پر بیع کی جائے کہ بائع جب مشتری کو ثمن واپس کردے گا تو مشتری مبیع کو واپس کردے گا۔ یا یوں کہ مدیون (مقروض) نے دائن (قرض خواہ) کے ہاتھ دَین (قرض) کے عوض میں کوئی چیز بیع کر دی اور یہ طے ہو گیا کہ جب میں دَین ادا کروں گا تو اپنی چیز واپس لے لوں گا۔ یا یوں کہ میں نے یہ چیز تمہارے ہاتھ اتنے میں بیع کر دی۔ اس طور پر کہ جب ثمن لاؤں گا تو تم میرے ہاتھ بیع کر دینا۔ آج کل جو بیع الوفاء لوگوں میں جاری ہے، اس میں مدت بھی ہوتی ہے کہ "اگر اس مدت کے اندر یہ رقم میں نے ادا کردی تو چیز میری ورنہ تمہاری۔"

اور غور سے کام لیا جائے تو یہ بات کھل کر سامنے آجاتی ہے کہ بیع الوفاء حقیقت



میں رہن ہے۔ لوگوں نے رہن کے منافع کھانے کی یہ ترکیب نکالی ہے کہ بیع کی صورت میں چیز رہن رکھ دیتے ہیں تاکہ مرتہن (جس کے پاس یہ چیز پہنچی) اس کے منافع سے مستفید ہو۔ لیکن شرعاً وہ اس سے فائدہ حاصل نہیں کر سکتا۔ بلکہ شرعی اعتبار سے رہن کے تمام احکام اس میں جاری ہوں گے اور جو کچھ منافع اس پر حاصل ہوں گے، وہ سب واپس کرنے ہوں گے۔ اور جو کچھ منافع اپنے صرف میں لا چکا ہے یا ہلاک کر چکا ہے، سب کا تاوان دینا ہوگا۔ اور اگر مبیعہ ہلاک ہو گئی تو دَین کا روپیہ بھی ساقط ہو جائے گا۔ بشرطیکہ وہ دَین کی رقم کے برابر ہو۔ اور اگر اس کے پڑوس میں کوئی مکان یا زمین فروخت ہو تو شفعہ بائع کا ہوگا کہ وہی مالک ہے مشتری کا نہیں کہ وہ مرتہن ہے۔ (ردالمحتار)

## (۱۲) کفالت کا بیان

بیع کی تکمیل کے بعد کبھی بائع کو یہ خدشہ ہوتا ہے کہ خریدار پر رقم باقی ہے۔ ایسا نہ ہو کہ یہ دھوکہ دے اور میری رقم ڈوب جائے یا بیع سلم میں مشتری یعنی خریدار کو اس کا اندیشہ رہتا ہے کہ بائع کہیں، رقم نہ دبالے اور میں مبیع کے لیے مارا مارا پھروں یا ایسے ہی دوسرے کسی مطالبہ میں مدعی کو یہ خوف لاحق ہوتا ہے کہ معلوم نہیں مال وصول ہوگا یا نہیں اور مدعا علیہ کو یہ اندیشہ رہتا ہے کہ کہیں حراست میں نہ لے لیا جاؤں۔ ان اندیشوں سے ان لوگوں کو بچانے کے لیے شریعتِ مطہرہ نے جو تدبیر تعلیم فرمائی، اس کا نام ہے "کفالت" یعنی ذمہ داری۔

اصطلاحِ شریعت میں کفالت کے یہ معنی ہیں کہ ایک شخص، اپنے ذمہ کو دوسرے کے ذمہ کے ساتھ مطالبہ میں ضم کردے۔ یعنی مطالبہ ایک شخص کے ذمہ تھا، دوسرے نے یہی مطالبہ اپنے ذمہ لے لیا۔ خواہ یوں کہ خود اس شخص کو وقت مقررہ پر قاضی یا منصف کے روبرو حاضر ہوگا، یا یوں کہ وہ چیز یا اس کی مقررہ قیمت، اگر اس نے ادا نہ کی تو میں اس کا ذمہ دار ہوں۔

کفالت کے لیے چند شرائط ہیں، مثلاً:

کفیل (جس نے ذمہ داری لی اس) کا عاقل و بالغ ہونا۔ اس کا مرض الموت میں مبتلا نہ ہونا، جس چیز کی کفالت کی، اس کے ادا کرنے پر قادر ہونا وغیرہا۔

## چند فقہی مسائل

(۱) کفالت ایسے الفاظ سے صحیح ہوتی ہیں جن سے کفیل کا ذمہ دار ہونا سمجھا جاتا ہو مثلاً یہ کہ میں اس کا ضامن ہوں یا یہ کہ میں اس کا ذمہ دار ہوں۔ یہ میری ذمہ داری ہے۔ (عالمگیری)

(۲) اس کا رکن ایجاب و قبول ہے یعنی ایک شخص الفاظِ کفالت سے ایجاب کرے اور دوسرا اسے قبول کرلے۔ تنہا کفیل کے کہہ دینے سے کفالت نہیں ہوسکتی۔

(عالمگیری)

(۳) کفالت کا حکم یہ ہے کہ اصیل (جس پر مطالبہ ہے اس) کی طرف سے، اس نے جس چیز کی کفالت کی اور ذمہ داری لی ہے، اس کا مطالبہ اس کے ذمہ لازم ہوگیا۔ وہ جب چاہے اس سے بھی مطالبہ کرسکتا ہے۔ اور اصیل سے بھی۔ اس کو انکار کی گنجائش نہیں۔ ہاں اگر اصیل سے اس نے اپنا حق وصول کرلیا تو اب کفیل بری ہوگیا۔

(درمختار، ردالمحتار)

(۴) کفیل نے کوئی وقت مقرر کردیا مثلاً میں ایک ماہ تک کفیل ہوں، تو ایک ماہ کے بعد کفیل بری الذمہ ہو جائے گا۔ اب اس سے مطالبہ صحیح نہ ہوگا۔ (ردالمحتار)

(۵) کفالت بالنفس میں کہ وقت مقررہ پر اس شخص کو حاضر کرنے کا میں ضامن ہوں، طالب مطالبہ کرے تو اسی وقت متعین پر حاضر لانا ضرور ہے اور اگر اس نے حاضر کرنے میں کچھ کوتاہی کی تو خود اس کفیل کو قید کرلیا جائے گا۔ ہاں اگر معلوم ہے کہ اس کی جانب سے کوتاہی نہیں ہوئی تو اسے اتنا موقع دیا جائے گا کہ کوشش کرکے اسے لائے۔ اور اگر وہ لاپتہ ہوگیا اور طالب بھی اس بات کو مانتا ہے تو کفیل کو چھوڑ دیا جائے گا۔ (عالمگیری، درمختار)



(۶) عورت کا نان نفقہ، جو زن و شوہر کی باہم رضامندی سے مقرر ہوا ہے، یا قاضی نے اس کو مقرر کردیا ہے اس کی بھی کفالت ہوسکتی ہے یا قاضی کے حکم سے، نفقہ کے لیے عورت نے قرض لیا ہے، عورت اس کا مطالبہ شوہر سے کرے گی، اب شوہر کی طرف سے کسی نے کفالت کی تو یہ کفالت صحیح ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۷) دوسرے کی عورت سے کہا "میں ہمیشہ کے لیے تیرے نفقہ کا ضامن ہوں"، تو جب تک وہ عورت اس کے نکاح میں رہے گی، اس وقت تک یہ کفیل ہے، مرنے کے بعد یا طلاق کے بعد صرف عدت تک کا ضامن ہے، اس کے بعد کفالت ختم۔

(درمختار، ردالمحتار)

(۸) ایک شخص دوسرے سے قرض مانگ رہا تھا۔ اس نے قرض دینے سے انکار کردیا۔ تیسرے شخص نے اس سے کہا کہ اس کو قرض دے دو، میں ضامن ہوں اور اس نے فوراً قرض دے دیا تو یہ شخص ضامن ہوگیا کہ اس کا قرض دے دیناہی، اس کفالت کو قبول کرلینا ہے۔ (ردالمحتار)

(۹) اصیل پر ہزار روپے تھے، کفیل نے طالب سے پانچ سو روپے میں مصالحت کرلی اور روپے اسے دے دیئے تو وہ مکفول یعنی اصیل سے (جس پر مطالبہ ہے) پانچ سو ہی لے سکتا ہے، ہزار نہیں کہ درحقیقت یہ تخفیف اصیل کے لیے ہوئی ہے۔ (ردالمحتار)

(۱۰) طالب یعنی مدعی کو اختیار ہے کہ وہ کفیل سے مطالبہ کرے یا اصیل سے یا دونوں سے۔ انکار کی گنجائش نہ اسے ہے نہ اُسے۔ (درمختار وغیرہ)

حکومت کی جانب سے جو مطالبات لازم ہوتے ہیں، ان کی کفالت بھی صحیح ہے۔ خواہ وہ مطالبہ جائز ہو یا ناجائز، کیونکہ یہ مطالبہ دَین کے مطالبہ سے بھی سخت ہوتا ہے۔ مالگزاری، انکم ٹیکس، جائیداد ٹیکس اور چنگی وغیرہ، گورنمنٹ کے وہ مطالبات ہیں جن کے ادا کرنے پر آدمی مجبور ہے لہٰذا ان سب کی کفالت صحیح ہے۔ (درمختار)

# ایک نفیس فائدہ

مدعی یا مدعا علیہ کو، انہیں لاحق شدہ اندیشوں سے بچانے کے لیے کفالت کرنا محمود و حسن اور ایک پسندیدہ بات ہے لیکن اگر کفیل یہ سمجھتا ہو کہ یہ کارِ خیر میرے لیے وبالِ جان بن جائے گا اور خود مجھے اس پر شرمندگی ہوگی کہ لوگ قابلِ اطمینان نہیں تو اس سے بچنا ہی احتیاط ہے تورات مقدس میں ہے کہ کفالت کی ابتدا ملامت ہے۔ اوسط ندامت ہے اور آخر غرامت ہے۔ یعنی ضامن ہوتے ہی خود اس کا نفس، یا دوسرے لوگ اسے ملامت کریں گے۔ اور جب اس سے مطالبہ ہونے لگے گا تو خود کو شرمندگی لاحق ہوگی اور ان سے وصول نہ ہوا تو گرہ سے دینا پڑے گا۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

# (۱۳) حوالہ کا بیان

مدیون یعنی مقروض، جس پر دوسرے کا دَین (قرض) ثابت ہے، کبھی اس کے اس مطالبہ مالی یعنی دَین کے ادا کرنے سے عاجز ہوتا ہے جبکہ دائن (قرض خواہ) تقاضا کرتا ہے کہ میری چیز مجھے دو۔ اس صورت میں، مدیون کسی تیسرے کو درمیان میں لاتا اور اپنا دَین اس کے ذمہ ڈال دیتا ہے اور حقدار بھی اس تیسرے کی ذمہ داری کو قبول کر لیتا ہے۔

اور کبھی یوں ہوتا ہے کہ مدیون کا دوسرے پر دَین ہے اور خود اس پر دوسرے کا دَین ہے اور اس کا تقاضا ہے کہ میرا دَین ادا کرو۔ اب یہ مدیون اپنے دائن یعنی جس کا دَین اس پر واجب ہے اس کو اپنے مدیون کے سپرد کر دیتا ہے کہ تم اپنا مطالبہ اس سے وصول کر لو جبکہ دائن کو اطمینان ہوتا ہے کہ وہ اپنا دَین، اس دوسرے سے بہ آسانی وصول کر سکے گا۔

غرض کچھ ایسی ہی صورتیں پیش آتی ہیں اور آدمی اس مطالبہ کو جو اس پر ثابت



ہے، اپنے ذمہ سے دوسرے کے ذمہ کی طرف منتقل کر دیتا ہے۔ شریعت کی اصطلاح میں اسی ذمہ داری کو منتقل کر دینے کا نام حوالہ ہے۔ کفالہ اور حوالہ میں فرق اتنا ہے کہ کفالہ میں مدعی یا طالب کو اختیار تھا کہ وہ کفیل سے مطالبہ کرے یا اصیل سے، جبکہ حوالہ میں ایسا نہیں بلکہ جب حوالہ صحیح ہو گیا تو مدیون دَین سے بری ہو جاتا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

حوالہ صحیح ہونے کے لیے چند شرائط ہیں۔ مثلاً: (۱) مدیون (جسے محیل کہتے ہیں) اور دائن (جسے محتال کہا جاتا ہے) دونوں عاقل بالغ ہوں۔ (۲) محتال یعنی دائن کا اس حوالہ پر راضی ہونا اور اسی مجلس میں قبول کر لینا۔ (۳) جس پر حوالہ کیا گیا اور جسے محتال علیہ کہتے ہیں وہ بھی عاقل بالغ ہو اور اس حوالہ کو قبول بھی کر لے۔ (۴) جس چیز کا حوالہ کیا گیا ہو وہ دَین لازم ہو کہ بہرحال اس کی ادائیگی لازم ہے۔ (۵) دَین معلوم ہو۔ لہٰذا دَین مجہول کا حوالہ صحیح نہیں۔ مثلاً یہ کہہ دیا کہ جو کچھ تمہارا فلاں کے ذمہ مطالبہ ثابت ہو اس کا میں نے اپنے اوپر حوالہ کیا۔ یہ صحیح نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

# چند فقہی مسائل

(۱) حوالہ کے رکن ایجاب و قبول ہیں۔ مثلاً مدیون کہے میرے ذمہ جو دَین ہے فلاں شخص پر میں نے اس کا حوالہ کیا اور محتال و محتال علیہ نے کہا ہم نے قبول کیا۔ (عالمگیری)

(۲) جو شخص جائیداد موقوفہ کی آمدنی کا حقدار ہے اس نے قرض لیا اور متولی پر دائن کو حوالہ کر دیا کہ میرے حصہ کی آمدنی سے اس کا دَین ادا کر دیا جائے اور ان دونوں نے قبول کر لیا تو یہ حوالہ صحیح ہے (ردالمحتار) یونہی ملازم پر دَین ہے۔ جس کے یہاں یہ ملازمت کرتا ہے، اس پر حوالہ کر دیا کہ میری تنخواہ سے اس کا دَین ادا کر دیا جائے یہ حوالہ بھی صحیح ہے۔ (بہارِ شریعت)

(۳) محیل یعنی مدیون پر دَین غیر میعادی ہے یعنی فوراً واجب الادا ہے اور اس کا حوالہ کر دیا تو محتال علیہ (جس پر حوالہ کیا گیا اس) پر فوراً ادا کرنا واجب ہے۔ (عالمگیری)

(۴) حوالہ کا روپیہ جب تک محتال علیہ ادا نہ کر دے محیل یعنی مدیون سے وصول

نہیں کر سکتا۔ اور فرض کرلو کہ کسی اجنبی شخص نے محتال علیہ کی طرف سے دَین ادا کر دیا تب بھی محتال علیہ، مدیون سے وصول کر سکتا ہے۔ (خانیہ، عالمگیری)

(۵) جس پر حوالہ کیا گیا تھا اس نے دَین ادا کر دیا تو جس مال کا حوالہ ہوا تھا وہی مال محیل یعنی مدیون سے وصول کرے گا وہ نہیں جو اس نے ادا کیا مثلاً روپیہ کا حوالہ ہوا اور اس نے اشرفیاں ادا کیں یا اس کا عکس ہوا۔ یا روپے کی جگہ کوئی سامان اسے ادا کر دیا، تو وہ چیز دینی ہوگی جس کا حوالہ ہوا۔ یعنی روپے یا اشرفی۔ (عالمگیری)

(۶) محتال علیہ اور محتال یعنی دائن و مدیون میں مصالحت ہوگئی تو اس کی دو صورتیں ہیں، اگر اسی قسم کی چیز پر مصالحت ہوئی جو واجب تھی یعنی جتنی دینی لازم تھی اس سے کم پر مصالحت ہوگئی مثلاً سو روپے کی جگہ اسّی (۸۰) پر مُصالحت ہوئی یعنی بیس (۲۰) اس نے معاف کر دیئے تو جتنے دیئے، اتنے ہی مدیون سے وصول کر سکتا ہے۔

اور اگر خلاف جنس پر مصالحت ہوئی، مثلاً دو ہزار روپے کی جگہ، اشرفی پر صلح ہوئی تو محتال علیہ، مدیون سے ہزار روپیہ وصول کر سکتا ہے۔ اشرفی نہیں۔ (عالمگیری)

(۷) ایک شخص نے دوسرے کی کفالت کی اور یہ شرط ہوگئی کہ اصیل (مدیون) بری ہے۔ یہ حقیقت میں حوالہ ہے اور حوالہ میں یہ شرط قرار پائی کہ اصیل سے بھی وہ مطالبہ کر سکے گا تو یہ کفالت ہے۔ (عالمگیری)

## (۱۴) شہادت کا بیان

دینی اور دنیاوی معاملات میں بعض اوقات ایسی صورتیں بھی سامنے آتی ہیں کہ صاحبِ معاملہ، کسی پر کسی چیز کا دعویٰ کرتا ہے کہ یہ میرا حق ہے لیکن تنہا اس کے اقرار یا دعویٰ یا بیان کا کوئی اعتبار نہیں کیا جاتا، اس لیے نہیں کہ وہ ناقابلِ اعتبار ہے، بلکہ اس لیے کہ اگر محض دعویٰ و بیان کی رو سے کسی کا کسی پر کوئی حق ثابت ہو جایا کرے تو دنیا سے امان اٹھ جائے اور لوگوں کا جینا دوبھر ہو جائے۔ اسی لیے حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ "اگر لوگوں کو محض دعویٰ کی وجہ سے دے دیا جایا



کرے تو کتنے ہی لوگ خون اور مال کا دعویٰ کر ڈالیں گے ولیکن مدعی (دعویدار) کے ذمہ بیّنہ (گواہ) ہے اور منکر پر قسم۔" (مسلم و بیہقی)

تو ضرور ہوا کہ مدعی اپنے دعویٰ کے ثبوت، یا اپنے کسی حق کو ثابت کرنے کے لیے حاکم اسلام کی مجلس میں ایسے اشخاص کو پیش کرے جو اس کے دعویٰ کی تصدیق کریں۔ لفظ شہادت کے ساتھ کسی کی تصدیق کرنے یا سچی خبر دینے کو شہادت یا گواہی کہتے ہیں۔

پھر چونکہ شہادت بھی شرعاً ایک اعزاز و منصب ہے۔ اس لیے ہر کس و ناکس نہ اس شہادت کا اہل ہے اور نہ ایرا غیرا، گواہی کے لیے موزوں۔ اس کے اہل وہی ہیں جن کی سیرت و کردار پر ہر اسلامی معاشرہ کو اطمینان ہو اور جو اپنے اخلاق و دیانت کے لحاظ سے بالعموم لوگوں کے درمیان قابلِ اعتماد سمجھے جاتے ہوں۔ جن کی بات پر اعتبار کیا جاتا ہو اور جن کی دیانت کم از کم عام طور پر مشتبہ نہ ہو۔ قرآن کریم میں ارشاد ہوا:

مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ۔ ایسے گواہ جن کو تم پسند کرو۔

اور ظاہر ہے کہ ایک مسلمان، ایسوں ہی کو گواہ بنانا اور اس کی گواہی کو قبول کرنا پسند کرے گا جو اس کے نزدیک ثقہ، عادل اور قابلِ اعتبار ہوں اور جن کے صالح ہونے پر اسے اعتماد ہو۔ جو عاقل ہوں، بالغ ہوں۔ آزاد ہوں اور دیندار ہوں۔

اسلام نے مسلمان عورتوں کو بھی یہ حق دیا اور عورت کی گواہی کو قابلِ قبول مانا۔ لیکن ساتھ ہی اپنے علمِ کامل اور تحقیق مطلق کی بنا پر، عورت کی گواہی کا مرتبہ، مرد کے مقابلہ پر نصف مانا ہے۔ قرآن کریم فرماتا ہے: فَرَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ۔

لہٰذا تنہا عورتوں کی گواہی کسی معاملہ میں، اگرچہ وہ چار ہوں، شرعاً معتبر نہیں۔ مگر جن امور پر مرد مطلع نہیں ہو سکتے جیسے ولادت و بکارت یعنی عورت کا بچہ جننا یا اس کا باکرہ ہونا۔ یونہی نسوانی عیوب، یعنی عورتوں کے وہ عیوب جن پر مردوں کو اطلاع نہیں ہوتی ان میں ایک عورت کی شہادت بھی مقبول ہے، جبکہ وہ آزاد مسلمان ہو اور دو عورتیں ہوں تو اور بہتر۔

آیۂ کریمہ وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ۔ الآیۃ سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ جب مدعی

گواہوں کو طلب کرے تو انہیں گواہی چھپانا جائز نہیں، بلکہ مدعی کے طلب کرنے پر گواہی دینا لازم ہے، بلکہ اگر گواہ کو اندیشہ ہو کہ اگر میں نے گواہی نہ دی تو صاحبِ حق کا حق تلف ہو جائے گا۔ یعنی اسے معلوم ہی نہیں ہے کہ فلاں شخص معاملہ کو جانتا ہے تو اسے گواہی کے لیے کیسے طلب کرے گا۔ اس صورت میں بغیر طلب بھی گواہی دینا لازم ہے۔

البتہ حدود میں یعنی حدود کی گواہی میں دو پہلو ہیں، ایک ازالۂ منکر یعنی برائی کا ازالہ اور رفعِ فساد کہ معاشرہ میں فساد برپا نہ ہو۔ اور دوسرا مسلمان کی پردہ پوشی۔ اس لیے حدود کی گواہی میں گواہ کو اظہار اور اخفا کا اختیار ہے کہ پہلی صورت اختیار کرے اور گواہی دے تاکہ مجرم اپنی سزا کو پہنچے۔ یا دوسری صورت اختیار کرے اور گواہی دینے سے اجتناب و پرہیز برتے اور یہ دوسری صورت زیادہ بہتر ہے۔ حدیث شریف میں فرمایا جو مسلمان کی پردہ پوشی کرے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ، دنیا و آخرت میں اس کی ستاری کرے گا (اور اس کے جرائم پر پردہ ڈال دے گا)

ہاں جس پر جرم ثابت ہو چکا وہ بے باک و بدلحاظ ہو، حدودِ شرعیہ کی محافظت نہ کرتا ہو اور مسلمان اس کے کرتوتوں سے نالاں ہوں اور اس کی غلط روی سے دوسروں کے اخلاق و عادات اور کردار کے خراب ہونے کا اندیشہ ہو تو پہلی صورت اختیار کرے تاکہ لوگ اس کی شرارتوں اور بدکرداریوں سے محفوظ رہیں۔ یونہی چوری میں مال لینے کی شہادت دینا واجب ہے تاکہ جس کا مال چوری گیا ہے اس کا حق تلف نہ ہو۔ اتنی احتیاط کر سکتا ہے کہ چوری کا لفظ نہ کہے۔ اتنا کہنے پر اکتفا کرے کہ اس نے فلاں شخص کا مال لیا، یہ نہ کہے کہ چوری کی۔ اس طرح احیاء حق بھی ہو جاتا ہے اور پردہ پوشی بھی۔
(درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

## (۱۵) جھوٹی گواہی کا وبال

حدیث میں ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرماتے ہیں:



"جھوٹی گواہی بت پوجنے کے برابر کی گئی۔ جھوٹی گواہی بت پرستی کے برابر کی گئی۔ جھوٹی گواہی، شرک کے برابر کر دی گئی۔" تین بار اسے فرما کر، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے یہ آیت اس کی سند میں پڑھی کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فَاجْتَنِبُوا الرِّجْسَ مِنَ الْاَوْثَانِ وَ اجْتَنِبُوْا قَوْلَ الزُّوْرِ حُنَفَآءَ لِلّٰهِ غَيْرَ مُشْرِكِيْنَ بِهٖ۔

بتوں کی ناپاکی سے بچو اور جھوٹی بات سے بچو۔ اللہ کے لیے باطل سے حق کی طرف مائل ہو جاؤ۔ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو۔ (ترمذی، ابن ماجہ وغیرہما)

نیز حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں کہ "جھوٹے گواہ کے پاؤں، جگہ سے ہٹنے بھی نہ پائیں گے کہ اللہ تعالیٰ اس کے لیے جہنم واجب کر دے گا۔" (ابن ماجہ)

اور بیہقی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ فرمایا "جو شخص لوگوں کے ساتھ یہ ظاہر کرتے ہوئے چلا کہ یہ بھی گواہ ہے، حالانکہ یہ گواہ نہیں۔ وہ بھی جھوٹے گواہ کے حکم میں ہے اور جو بغیر جانے ہوئے کسی کے مقدمہ کی پیروی کرے، وہ اللہ کی ناخوشی میں ہے جب تک اس سے جُدا نہ ہو جائے۔" اور ایک حدیث شریف میں ہے کہ "جو گواہی کے لیے بلایا گیا اور اس نے گواہی چھپائی یعنی ادا کرنے سے گریز کیا، وہ ویسا ہے جیسا جھوٹی گواہی دینے والا۔" (طبرانی)

شہادت کے احکام و مسائل علماء سے دریافت کریں یا پھر "بہارِ شریعت" کا مطالعہ کریں۔

البتہ اتنا یاد رکھنا چاہیے کہ مندرجہ ذیل افراد کی گواہی شرعاً مقبول و معتبر نہیں۔

(۱) کافر کی گواہی مسلم کے خلاف اور مرتد کی گواہی اصلاً مقبول نہیں۔

(۲) دو شخصوں میں دنیاوی عداوت ہو تو ایک کی گواہی دوسرے کے خلاف۔

(۳) جو شخص گناہ کبیرہ کا ارتکاب یا صغیرہ پر اصرار کرتا ہو کہ وہ اس کی عادت سی ہو گئی ہے۔

(۴) بچے کی گواہی اور ایسے لوگوں کی گواہی جو دنیاوی باتوں سے بے خبر رہتے ہیں

(۵) جس پر حد قذف قائم کی گئی ہو۔

(۶) جس کا جھوٹا ہونا مشہور ہے یا جھوٹی گواہی دے چکا ہے۔

(۷) زوج و زوجہ میں سے ایک کی گواہی دوسرے کے حق میں اور خلاف ہو تو مقبول۔

(۸) اولاد کی گواہی ماں باپ، دادا دادی کے حق میں اور ان کی گواہی اولاد کے حق میں۔

(۹) کسی کاریگر کے پاس کام سیکھنے اور اس کی کفالت میں رہنے والوں کی گواہی، استاد کے حق میں۔

(۱۰) گویے، گانے والی یا بطور پیشہ نوحہ کرنے والی عورت۔

(۱۱) جو شخص اٹکل پچو باتیں اڑاتا ہو۔

(۱۲) جو کثرت سے قسم کھاتا یا اپنے بچوں کو یا دوسروں کو گالی دینے کا عادی ہو۔

(۱۳) جس کا پیشہ دلالی ہو کہ کثرت سے جھوٹ بولتا ہے۔

(۱۴) وکالت و مختاری کا پیشہ کرنے والے کہ خود جھوٹ سچ بولتے اور دوسروں کو تلقین کرتے ہیں۔

(۱۵) مرغ بازی، کبوتر بازی اور دوسرے ایسے ہی کھیل کود میں وقت گنوانے والے۔

(۱۶) جو شخص گناہ و حرام کی مجلس میں بیٹھتا ہے۔ اگرچہ وہ خود اس حرام کا مرتکب نہیں۔

(۱۷) سود خوار، جواری، چوسر، پچیسی یا علی الاعلان شطرنج کھیلنے والا۔

(۱۸) بغیر عذر شرعی نماز روزہ قضا کرنے والا یا جماعت ترک کرنے والا جبکہ کوئی عذر شرعی نہ ہو۔

(۱۹) حقیر و ذلیل افعال میں گرفتار و مشغول رہنے والا۔ مثلاً راستہ پر پیشاب کرنا۔ راستہ یا بازاروں میں کوئی چیز لوگوں کے سامنے کھانا۔ صرف پاجامہ یا تہ بند پہن کر، بغیر کرتا پہنے یا بغیر چادر اوڑھے عام گزرگاہ پر چلنا۔ لوگوں کے سامنے پاؤں دراز کر کے بیٹھ



جانا۔ ننگے سر ہو جانا جہاں اس کو خفیف الحرکتی، بے ادبی و بد شرمی تصور کیا جاتا ہو۔ وغیرہا۔

(۲۰) جو شخص بزرگانِ دین، پیشوایانِ اسلام مثلاً صحابہ و تابعین، وائمہ اہلِ بیت، خصوصاً امام حسین شہید کرب و بلا اور ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہم و عنہن اجمعین کو برے الفاظ سے علانیہ یاد کرتا ہو، اس کی گواہی بھی مقبول نہیں۔ انہیں بزرگانِ دین سلف صالحین میں امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ہیں۔ تو روافض کہ صحابہ کرام کی شان میں دشنام بکتے اور خوارج کہ اہلِ بیتِ کرام کی توہین و تنقیص میں پیش پیش رہتے ہیں اور ان میں بھی بالخصوص وہ جو شہزادہ گلگوں قبا، امام شہید جفا کی طرف، دنیا طلبی اور بغاوت کی نسبت کرتے اور یزید پلید کو امیرالمومنین اور چنین و چنان کہتے ہیں اور وہابیہ مقلدین کہ ان کے مذہب کا رکنِ اعظم محبوبانِ خدا کی تذلیل ہے اور وہابیہ غیر مقلدین کہ ائمہ مجتہدین خصوصاً امام اعظم کی شان میں سب و شتم اور بے ہودہ گوئی کو اپنا جزوِ ایمان سمجھتے ہیں، ہرگز ہرگز کسی دینی یا دنیاوی معاملہ میں شہادت کے اہل نہیں۔

(درمختار، ردالمحتار، عالمگیری وغیرہا)

## (۱۶) وکالت کا بیان

انسان کو اللہ تعالیٰ نے مختلف طبائع، جداگانہ طبیعتیں اور مختلف اوصاف عطا فرمائے ہیں۔ کوئی جسمانی یا ذہنی اعتبار سے دوسروں پر فائق ہے اوروں پر فوقیت رکھتا ہے اور کوئی کمزور، خفیف العقل، نحیف البدن اور دوسروں کے مقابل لاچار و بے بس، کچھ ایسے ناسمجھ اور دنیاوی معاملات سے محض ناواقف کہ دوسرے انہیں فاتر العقل جانیں، احمقوں کی دنیا میں بسنے والے مانیں۔ اور ان کے مقابل کچھ ایسے ذی ہوش، عقل مند اور معاملہ فہم کہ بات کی بات میں، ہر بات کی تہ تک پہنچ جائیں اور دوسروں کے کام بھی آئیں، غرض ہر شخص میں نہ اتنی اہلیت اور قابلیت ہے کہ اپنے تمام معاملات کو خود ہی انجام تک پہنچا سکے اور نہ اتنی معاملہ فہمی کہ دنیاوی امور کہ اس کی ذات سے متعلق ہیں، سب کو بہ حسن و خوبی نمٹا سکے۔ لہٰذا انسانی حاجت کا یہ تقاضا ہے کہ وہ اپنے امور و

معاملات میں دوسروں سے مدد لے اور ان کے ذریعے انہیں اتمام تک پہنچائے۔ بلکہ بہت سے مواقع ایسے ہیں کہ آدمی ہر اعتبار سے دوسروں پر فوقیت و فضیلت رکھنے کے باوجود، دوسروں کے سپرد اپنے امور و معاملات کر دیتا اور ان کو اپنا قائم مقام بنا دیتا ہے۔ خود حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ وسلم نے کہ روزِ آفرینشِ دنیا سے، قیامِ قیامت تک، تمام جہاں کے لوگوں کو جتنی عقل عطا ہوئی ہے، وہ سب مل کر محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی عقل کے آگے ایسی ہے جیسے تمام ریگستان دنیا کے سامنے، ریت کا ایک دانہ۔ (بیہقی)

بعض امور میں لوگوں کو اپنا وکیل بنایا۔ حکیم بن حزام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قربانی کا جانور خریدنے کے لیے وکیل کیا اور بعض صحابہ کو نکاح کا وکیل بنایا اور ان کے تصرف کو اپنا تصرف اور ان کی "ہاں، نہ" کو اپنا فعل قرار دیا۔

وکالت کے یہی معنی ہیں کہ جو تصرف آدمی خود کرتا، اس میں دوسرے کو اپنا قائم مقام کر دینا۔ خواہ یہ کہہ کر کہ میں نے تمہیں فلاں کام کرنے کا وکیل کیا۔ یا میں چاہتا ہوں کہ تم میری یہ چیز فروخت کر دو یا میرے لیے خرید کر لا دو یا یوں کہ میری خوشی ہے کہ تم میرا فلاں کام کر دو۔ یہ سب صورتیں توکیل یعنی دوسرے کو اپنا وکیل، اپنا قائم مقام بنانے کی ہیں۔ اسی لیے توکیل اسی چیز میں ہو سکتی ہے جس کو موکل (وکیل بنانے والا) خود کر سکتا ہو۔

## مسائل فقہیہ

(۱) وکیل کا قبول کرنا، صحتِ وکالت کے لیے ضروری نہیں۔ یعنی ایک نے دوسرے کو وکیل بنایا اور وکیل نے کچھ نہیں کہا۔ یہ بھی نہیں کہ میں نے قبول کیا، مگر اس مؤکل کا کام کر دیا تو مؤکل پر لازم ہو گیا۔ ہاں اگر وکیل نے رد کر دیا تو وکالت نہیں ہوئی۔ فرض کرو ایک شخص نے کہا تھا کہ میری فلاں چیز بیچ دو، اس نے انکار کر دیا۔ اس کے بعد بھی پھر بیع کر دی تو یہ بیع موکل پر لازم نہیں ہوئی۔ اس کی مرضی پر موقوف ہے۔ اس لیے کہ



یہ اس کا وکیل نہیں۔ فضولی ہے۔ (عالمگیری)

(۲) توکیل کے لیے وکیل کا عاقل ہونا شرط ہے۔ بلوغ اور حریت اس کے لیے شرط نہیں۔ یونہی وکیل بنانے کے لیے وکیل کو علم ہو جانا شرط نہیں، مگر وہ وکیل اس وقت ہو گا یعنی اس کا تصرف اس وقت قابلِ قبول ہو گا جب اسے اپنا وکیل بنایا جانا معلوم ہو جائے۔ لہٰذا اگر کسی چیز کے بیچنے کا وکیل کیا اور وکیل کو ابھی علم نہیں ہوا ہے بطور خود اس وکیل نے وہ خرید و فروخت کر دی تو یہ بیع جائز نہ ہوئی۔ (عالمگیری)

(۳) وکیل سے چیز خریدی ہے۔ موکل ثمن کا مطالبہ کرتا ہے تو مشتری (خریدار) انکار کر سکتا ہے۔ کہہ سکتا ہے کہ میں نے تم سے نہیں خریدی، جس سے خریدی ہے اسی کو دام دوں گا۔ اور اگر مشتری نے موکل کو ثمن ادا کر دی تو دینا صحیح ہے، اگرچہ وکیل نے منع کر دیا ہو۔ (ہدایہ، البحرالرائق)

(۴) وکیل کو یہ اختیار نہیں کہ جس کام کے لیے وکیل بنایا گیا ہے، دوسرے کو اس کا وکیل کرے۔ ہاں اگر موکل نے اس کو یہ اختیار دے دیا ہو کہ خود کر دے یا دوسرے سے کرا دے، تو وکیل بنا سکتا ہے۔ یا وکیل کے وکیل نے کام کر لیا اور موکل نے اسے جائز کر دیا تو اب درست ہو گیا یا وکیل سے کہہ دیا کہ جو کچھ تو کرے، مجھے منظور ہے۔ وکیل نے دوسرے کو یہ کام سونپ دیا تو یہ توکیل درست ہے۔ اور یہ وکیل ثانی، موکل کا وکیل قرار پائے گا۔ وکیل کا وکیل نہیں۔ یعنی اگر وکیل اول مرجائے یا مجنون ہو جائے یا معزول کر دیا جائے تو اس کا اثر وکیل ثانی پر کچھ نہیں۔ وہ اب بھی وکیل ہے اور اگر وکیل اول نے ثانی کو معزول کر دیا تو وہ معزول ہو جائے گا۔ (عالمگیری)

(۵) وکیل کے قبضہ میں جو چیز ہوتی ہے، وہ بطور امانت ہے۔ یعنی ضائع ہو جانے سے وکیل پر ضمان واجب نہیں۔ (عالمگیری)

(۶) وکیل اگرچہ کسی جگہ بھی اس کام پر مجبور نہیں کیا جا سکتا جس کے لیے اسے وکیل کیا گیا ہے، مگر بعض باتوں میں، وکیل اس کام کے لیے مجبور کیا جائے گا۔ وہ اس سے انکار نہیں کر سکتا۔ مثلاً اسے وکیل کیا گیا کہ یہ چیز فلاں شخص کو دے آؤ اور موکل غائب ہو گیا۔ وکیل پر لازم ہے کہ وہ چیز اسے پہنچائے۔ مدعی کی طلب پر، مدعیٰ علیہ نے وکیل کیا

اور خود مدعیٰ علیہ غائب ہو گیا تو وکیل پر پیروی کرنا لازم ہے۔ اور جو وکیل اُجرت پر کام کرتے ہوں جیسے دلال آڑھتی وہ بھی کام کرنے پر مجبور ہیں، انکار نہیں کر سکتے۔ (درمختار)

(۷) وکالت کبھی خاص ہوتی ہے کہ ایک مخصوص کام کے لیے وکیل کیا۔ وہ کام ختم تو وکالت بھی ختم اور کبھی عام ہوتی ہے کہ ہر قسم کے کام وکیل کو سپرد کر دیتے اور اسے تصرف کا اختیار دے دیتے ہیں، جسے مختار عام کہتے ہیں۔ اس صورت میں وکیل کو تمام معاوضات یعنی ایسے معاملات جن میں کچھ لیا دیا جاتا ہے، جیسے خریدنا، بیچنا، اجارہ پر دینا، اجارہ پر لینا، ان میں اسے اختیار تام حاصل ہو جاتا ہے۔ مگر موکل کی بیوی کو طلاق دینا، اس کے غلام کو آزاد کر دینا یا دوسرے تبرعات (کہ محض فی سبیل اللہ، بطور احسان و سلوک وقوع پذیر ہوتے ہیں مثلاً کسی کو اس کی چیز ہبہ کر دینا، اس کی جائیداد کو وقف کر دینا وغیرہ)، اس قسم کے کاموں کا وکیل کوئی اختیار نہیں رکھتا۔ یونہی اس کے قرضدار سے قرض معاف کر دینا۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۸) وکالت عقودِ لازمہ میں سے نہیں، یعنی نہ موکل پر اس کی پابندی لازم ہے اور نہ وکیل پر۔ جس طرح موکل جب چاہے، وکیل کو برطرف کر سکتا ہے۔ یونہی وکیل جب چاہے، اس سے دستبردار ہو سکتا ہے۔ البتہ بہرحال دوسرے کو اس کا علم ہو جانا ضروری ہے۔ جب تک علم نہ ہو گا، معزول نہ ہو گا۔ (البحرالرائق)

(۹) وکیل کو معزول کرنے کا مطلب یہ ہے کہ جس کام کے لیے اس کو وکیل کیا ہے، وہ اب تک نہ ہوا ہو، اور کام پورا ہو گیا تو معزول کرنے کی کیا ضرورت ہے وہ خود ہی معزول ہو گیا کہ وہ کام ہی باقی نہ رہا جس میں وکیل تھا، مثلاً دَین وصول کرنے کے لیے وکیل کیا تھا اور دَین وصول کر لیا یا عورت سے نکاح کرنے کے لیے وکیل کیا تھا اور نکاح ہو گیا۔ (درمختار)

(۱۰) وکالت کو زمانہ یا مکان کے ساتھ مقید کرنا درست ہے۔ یعنی موکل نے کہہ دیا کہ اس چیز کو کل بیچنا یا خریدنا یا فلاں جگہ خریدنا یا بیچنا تو وکیل نہ آج عقدِ بیع کر سکتا ہے، نہ اس جگہ کے علاوہ دوسری جگہ۔ اور اگر وکیل سے یہ کہہ دیا تھا کہ فلاں کی معرفت کے بغیر یہ چیز مت خریدنا، اور وکیل نے اس کی معرفت بغیر خرید لی، تو یہ جائز نہیں۔ اگر



ہلاک ہو جائے تو نقصان وکیل کا ہو گا۔ موکل سے اس کا تعلق نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

## (۱۷) دعویٰ حلف سے متعلق ضروری مسائل

(۱) ایک شخص نے حاکم اسلام کے روبرو، دوسرے پر کسی حق کا دعویٰ کیا۔ قاضی (حاکم اسلام) نے دعویٰ صحیح قرار دیا۔ تو اب حاکم اسلام اس دعویٰ کے متعلق مدعاعلیہ سے دریافت کرے گا تم کیا کہتے ہو۔ مدعاعلیہ اگر اس کا اقرار کرے تو بات ختم، اور فیصلہ مدعیٰ کے حق میں ہو گا اور اگر وہ انکار کر دے تو اس صورت میں مدعی کی ذمہ داری ہے کہ وہ اپنے دعویٰ کو گواہوں سے ثابت کرے۔ اگر ثابت کر دیا فبہا۔ فیصلہ مدعی کے موافق کیا جائے گا۔

اور اگر مدعیٰ گواہ پیش کرنے سے عاجز ہے اور مدعاعلیہ پر حلف دینے کو کہتا ہے تو اب اس پر حلف دیا جائے گا، ورنہ نہیں اور مقدمہ خارج کر دیا جائے گا کیونکہ حلف دینا مدعی کا حق ہے۔ اس کا طلب کرنا ضروری ہے۔ اب اگر مدعی کی طلب پر مدعیٰ علیہ نے قسم کھالی اور بیان دے دیا کہ اس کا مجھ پر کوئی حق نہیں، تو مدعیٰ کا دعویٰ خارج اور اگر مدعیٰ علیہ قسم سے انکار کرتا ہے تو مدعی کا دعویٰ دلایا جائے گا۔ (درمختار وغیرہ)

(۲) مدعیٰ علیہ یہ کہتا ہے کہ نہ میں اقرار کرتا ہوں، نہ انکار، یا اس نے خاموشی اختیار کی، کچھ بولتا ہی نہیں، تو ان دونوں صورتوں میں قاضی، دونوں باتوں میں سے ایک پر مجبور کرے گا۔ اقرار یا انکار۔ خواہ اس کے لیے اسے قید ہی کیوں نہ کرنا پڑے۔ مگر امام ابو یوسف فرماتے ہیں کہ مدعیٰ علیہ کا چپ سادھ لینا، بمنزلہ انکار کے ہے اور اسی پر فتویٰ ہے۔ (درمختار)

(۳) مدعیٰ علیہ خود قسم نہیں کھاتا بلکہ الٹا مدعیٰ سے کہتا ہے کہ اگر تم قسم کھا جاؤ، تو میں مال کا ضامن ہوں۔ مدعی نے قسم کھالی۔ تب بھی مدعیٰ علیہ مال کا ضامن نہ ہو گا کہ یہ تغییر شرع اور حکمِ شرعی کو اپنی مرضی کے مطابق ڈھالنا ہے اور فرض کرلو کہ مدعی کی قسم پر اس نے مال دے دیا، تب بھی یہ دینا باطل اور ناقابلِ قبول ہے۔ جو کچھ دیا ہے، اس سے

واپس لے سکتا ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۴) مدعی کہتا ہے، میرے گواہ شہر سے غائب ہیں یا بیمار ہیں کہ کچہری تک نہیں آ سکتے تو مدعیٰ علیہ پر حلف دیا جائے گا، مگر قاضی اپنا آدمی بھیج کر تحقیق کر لے کہ واقعی یہاں وہ نہیں ہیں یا بیمار ہیں۔ بغیر اس کے حلف نہ دے۔ (عالمگیری)

(۵) حلف میں نیابت نہیں ہو سکتی کہ ایک کی جگہ دوسرا شخص قسم کھائے، استحلاف (قسم لینے) میں نیابت ہو سکتی ہے، یعنی دوسرا شخص مدعی کے قائم مقام ہو کر حلف طلب کر سکتا ہے مثلاً مدعی کا وکیل۔ (درمختار)

(۶) مدعیٰ علیہ پر حلف آیا۔ اس نے مدعی کو کچھ دے دیا کہ یہ چیز حلف کے بدلے میں لے لو اور مجھ پر حلف نہ دو۔ مدعی نے یہ بات مان کر صلح کر لی تو ایسا کرنا جائز ہے اور صحیح۔ اس کے بعد اب مدعی اس پر حلف نہیں رکھ سکتا۔ (کنز الدقائق)

(۷) قسم اللہ عزوجل کی کھائی جائے۔ غیر خدا کی قسم نہ کھائی جائے نہ کھلائی جائے حتیٰ کہ ہندوؤں اور ایسے ہی دوسرے غیر مسلموں سے بھی یہ کہلوایا جائے کہ خدا کی قسم۔ کسی بھی غیر مسلم سے حلف لینے میں، ایسی چیزوں کا ذکر نہ کیا جائے جن کی یہ لوگ تعظیم کرتے ہیں۔ مثلاً ہندو سے کہنا کہ گنگا جل ہاتھ میں لے کر کہہ دو اور معاذ اللہ انہیں ان کے معبودانِ باطل کی قسم دینا، اور بھی مذموم بلکہ قابلِ توبہ جرم ہے۔ (ہدایہ وغیرہ)

(۸) اس زمانہ میں حلف لینے کی ایک صورت کا بڑا رواج ہے۔ یعنی جس سے قسم لینی ہوتی ہے، قرآن مجید اس کے ہاتھوں میں دے کر کچھ الفاظ کہلواتے ہیں مثلاً اسی قرآن کی مار پڑے، ایمان پر خاتمہ نصیب نہ ہو۔ خدا کا دیدار یا شفاعت مصطفیٰ نصیب نہ ہو یا مدعیٰ علیہ، مدعی سے کہتا ہے کہ میں مسجد میں، یا فلاں بزرگ کے مزار پر، یا فلاں عالم صاحب یا پیر صاحب کے پاس رکھے دیتا ہوں۔ اگر یہ تمہارا حق ہے تو اٹھا لو۔ یہ سب باتیں خلافِ شرع ہیں۔ اس طرح کسی کا کوئی حق ثابت نہیں ہوتا، لہٰذا اگر مدعیٰ علیہ اس طور پر قسم کھانے سے انکار کر دے تو وہ دعویٰ اس پر لازم نہیں ہوگا۔ یونہی اگر حقیقت میں مدعی کا حق نہیں ہے اور اس نے مزار یا مسجد سے وہ مال اٹھا لیا تو مدعا علیہ اس سے واپس لے سکتا ہے کہ استحقاق کا یہ شرعی طریقہ نہیں۔ (بہارِ شریعت)



(۹) بعض ایسی ایسی صورتیں ہیں کہ مدعی اور مدعیٰ علیہ دونوں کو قسم کھانا پڑتا ہے۔ اس کا اصطلاحی نام تحالف مثلاً دونوں ہی اپنے اپنے حق کا دعویٰ کرتے ہیں اور دونوں گواہ پیش کرنے سے عاجز ہیں اور ایک دوسرے کی ماننے پر بھی تیار نہیں تو دونوں پر حلف دیا جائے گا۔ (درمختار وغیرہ)

(۱۰) دعویٰ کے جواب میں مدعیٰ علیہ کا ہیر پھیر کی باتیں، دعویٰ کا جواب نہیں۔ اسے ٹھیک جواب دینے پر مجبور کیا جائے گا اور ٹھیک جواب نہ دے تو اسے منکر قرار دیا جائے گا۔ (عالمگیری)

(۱۱) ایک صورت فیصلہ کی یہ ہے کہ دعویٰ قطعی قرائن سے ثابت ہو جس میں شبہ کی کوئی گنجائش نہ ہو۔ مثلاً ایک خالی مکان سے، ایک شخص خون آلود چھری لیے ہوئے نکلا جس پر خوف و ہراس طاری ہے۔ لوگ اس مکان میں فوراً داخل ہوئے اور ایک شخص کو پایا جو فوراً ذبح کیا گیا ہے تو ان لوگوں کی شہادت پر وہ قاتل قرار پائے گا اگرچہ انہوں نے قتل کرتے نہیں دیکھا۔ (درمختار)

(۱۲) کسی شخص پر حلف دیا جائے، اس میں دو صورتیں ہیں، حلف خود اسی کے فعل سے متعلق ہے یا دوسرے کے فعل سے تعلق رکھتا ہے۔ پہلی صورت میں بالکل یقینی طور پر کہلوایا جائے کہ خدا کی قسم میں نے اس کام کو نہیں کیا ہے۔ اور حلف دوسرے کے فعل سے متعلق ہو تو قسم اس کے علم پر کھلائی جائے یعنی وہ کہے کہ واللہ میرے علم میں یہ نہیں ہے کہ اس نے ایسا کیا ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۱۳) بائع اور مشتری میں سے ایک کہتا ہے، بیع ہوئی ہے، دوسرا کہتا ہے، نہیں ہوئی۔ تو اس صورت میں تحالف نہیں۔ بلکہ جو بیع کا منکر ہے اسی کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہے۔ (عالمگیری)

(۱۴) میاں بیوی کے مابین، سامانِ خانہ داری میں اختلاف ہوا۔ ہر ایک کہتا ہے کہ میرا ہے اور گواہ کسی کے پاس نہیں تو جو چیز مرد کے لیے خاص ہے، اس کے متعلق قسم کا ساتھ مرد کا قول معتبر ہے اور جو چیزیں عورت کے لیے مخصوص ہیں، ان کے متعلق قسم کے ساتھ عورت کا قول معتبر ہے اور جو چیزیں دونوں کے کام کی ہیں، ان میں بھی مرد کا

قول معتبر ہے اور اگر اس صورت میں دونوں نے گواہ قائم کیے تو عورت کے گواہ معتبر ہیں۔ (در مختار وغیرہ)

## (۱۸) قبضہ کی بنا پر فیصلہ

(۱۵) خانہ داری کے سامان کے متعلق، باپ اور بیٹے میں اختلاف ہوا۔ ہر ایک اپنی ملک کا دعویٰ کرتا ہے تو اگر بیٹا باپ کے یہاں رہتا اور کھاتا پیتا ہے تو سب کچھ باپ کا ہے اور اگر باپ بیٹے کے یہاں رہتا سہتا اور کھاتا پیتا ہے تو سب چیزیں بیٹے کی ہیں۔ (البحرالرائق) کہ پہلی صورت میں باپ کا اور دوسری صورت میں بیٹے کا قبضہ ہے۔

(۱۶) مالک مکان اور کرایہ دار میں سامان کے متعلق اختلاف ہوا۔ اس میں کرایہ دار کی بات معتبر ہے کہ مکان اسی کے قبضہ میں ہے۔ وہی اس میں تصرف کرتا ہے اور جو چیزیں مکان میں ہیں ان پر بھی اس کا قبضہ و تصرف ہے تو ظاہراً یہ اسی کا ہے۔ (بحر وغیرہ)

(۱۷) ایک شخص نے مکان بیع کر دیا مگر قبضہ ابھی اسی بائع کا ہے کہ ایک نیا دعویدار پیدا ہوا اور وہ کہتا ہے کہ یہ مکان میرا ہے۔ اس امر کا فیصلہ کہ مکان کس کا ہے، بائع و مشتری، دونوں کی موجودگی میں ہونا ضروری ہے۔ (عالمگیری)

(۱۸) آٹا چکی میں جب پستا ہے تو کچھ اڑتا اور زمین پر جمع ہوتا رہتا ہے، صحیح یہ ہے کہ جو یہ آٹا اٹھالے، اسی کا ہے۔ (عالمگیری) آج کل عموماً چکی والوں نے قاعدہ مقرر کر رکھا ہے کہ جو آٹا پسوانے آتا ہے، اسے فی من، آدھ سیر یا سیر بھر کم دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ چھیج ہے۔ حالانکہ اکثر اس سے بہت کم اڑتا ہے، اور یہ چھیج کافی مقدار میں جمع ہو جاتی ہے جسے چکی والے بیچ دیتے ہیں یا اپنے کام میں لاتے ہیں، یہ ناجائز ہے کہ دوسرے کی ملک پر بلاوجہ قبضہ و تصرف ہے۔ صرف اتنا ہی کم ہونا چاہیے جو اڑ گیا۔ (بہارِ شریعت)

(۱۹) کچرا گھر، جہاں کوڑا کرکٹ پھینکا جاتا ہے اور گوبر، لید، راکھ، دھول وغیرہ بھی وہاں پھینکتے ہیں تو جو یہاں سے اس کو اٹھالے، وہی مالک ہے۔ مالک زمین یہ نہیں کہہ سکتا کہ میری زمین پر تھی لہٰذا [illegible] ہے۔ (عالمگیری)



(۲۰) لوگوں نے دیکھا کہ مکان میں سے ایک شخص نکلا، جس کی پیٹھ پر گٹھڑی بندھی ہے۔ صاحبِ خانہ کہتا ہے کہ یہ گٹھڑی میری ہے، اور وہ کہتا ہے کہ میری ہے اور میں اس کی خرید و فروخت کرتا ہوں۔ تو اگر معلوم ہے کہ یہ اس چیز کا تاجر ہے جو گٹھڑی میں ہے، مثلاً پھیری کر کے کپڑے بیچتا ہے اور لوگ اس سے واقف ہیں اور گٹھڑی میں بھی کپڑے ہی ہیں تو گٹھڑی اسی کی ہے ورنہ صاحبِ خانہ کی۔ (عالمگیری)

(۲۱)۔ دو مکانوں کے درمیان ایک دیوار مشترک ہے اور وہ گر گئی، ان میں سے ایک صاحبِ عیال ہے۔ اسے پردہ میں رہنے کی ضرورت ہے اور وہ دیوار بنانا چاہتا ہے تاکہ بے پردگی نہ ہو، اور دوسرا انکار کرتا ہے تو اگر دیوار اتنی چوڑی ہے کہ تقسیم ہو سکتی ہے، یعنی ہر ایک کے حصے میں اتنی چوڑی زمین آسکتی ہے جس پر پردہ کی دیوار بن جائے (جسے آج کل پردی کہتے ہیں) تو زمین تقسیم کر دی جائے تاکہ یہ اپنی زمین میں پردہ کی دیوار بنا لے۔ اور اتنی چوڑی نہ ہو تو دوسرا دیوار بنانے پر مجبور کیا جائے گا۔ (خانیہ)

(۲۲) غیر منقولہ میں، قبضہ کا ثبوت گواہوں سے ہوگا یا مالکانہ تصرف سے ہوگا مثلاً جنگل کی زمین میں گڑھا کھودنا، عمارت بنانا، یہ ایک تصرف ہے تو جس کا یہ تصرف ہے ظاہر ہے کہ وہی قابض ہے ورنہ جنگل اور غیر آباد دور دراز کی زمین پر قبضہ، کیا معلوم کہ کس نے پہلے کیا۔ (البحرالرائق)

## (۱۹) مضاربت کا بیان

مضاربت، تجارت میں ایک قسم کی شرکت ہے کہ ایک جانب سے مال ہو اور ایک جانب سے کام۔ اور منافع میں دونوں شریک۔ مال دینے والے کو رَبُّ المال، کام کرنے والے کو مضارب اور مالک نے جو کچھ دیا، اسے راس المال کہتے ہیں۔

اور اگر تمام نفع رب المال ہی کے لیے دینا قرار پایا تو یہ مضاربت نہیں بلکہ اسے ابضاع کہتے ہیں اور کل منافع کام کرنے والے کے لیے طے پایا تو یہ قرض ہے۔

اس بیع کے مشروع ہونے میں حکمت یہ ہے کہ انسان مختلف قسم کے ہوتے

ہیں- ان میں مالدار بھی ہیں- غریب و نادار بھی لیکن بعض مالداروں کو کاروبار کا سلیقہ نہیں ہوتا- وہ نہیں جانتے کہ تجارت کے اصول و فروع اور قواعد و ضوابط کیا ہیں- روپیہ سے روپیہ کس طرح کمایا جاتا ہے اور رکھی ہوئی دولت کے بڑھانے کے لیے کون کون سے ذرائع اختیار کرنے پڑتے ہیں- دوسری جانب وہ لوگ ہیں جو تہی دست ہیں- مال و دولت نام کی کوئی چیز، ان کے قبضہ و اختیار میں نہیں، مگر عقل و شعور اور معاملہ فہمی میں بڑا تجربہ ہے- کاروبار تجارت کا سلیقہ رکھتے ہیں لیکن روپیہ نہیں تو کریں کیا- شریعتِ مطہرہ نے دونوں کی ضرورتوں کا لحاظ فرما کر، اس امر کی اجازت دی کہ مالدار اور نادار، دونوں اپنی دولت اور خداداد صلاحیت کو مل کر کام میں لائیں اور نفع کمائیں، اور وہ اپنی دولت خرچ کرے- یہ اپنے تجربہ و صلاحیت کو کام میں لائے-

(بحر، بہارِ شریعت وغیرہ)

مضاربت کا حکم یہ ہے کہ جب مضارب یعنی کام کرنے والے کو مال دیا گیا اس وقت وہ امین ہے اور جب اس نے کام شروع کر دیا، اب وہ وکیل ہے- جب کچھ نفع ہوا تو اب شریک ہے اور رب المال یعنی مال دینے والے کے خلاف کیا تو غاصب ہے- جب مضاربت فاسد ہو گئی تو وہ اجیر (اُجرت پر کام کرنے والا) ہے اور اجارہ بھی فاسد-

(درمختار، بحر)

ایجاب و قبول، مضاربت کے رکن ہیں یعنی رب المال کہے میں نے تمہیں یہ روپیہ وغیرہ دیا تم اس سے تجارت کرو اور نفع ہم دونوں کے مابین اتنا اتنا، اور کام کرنے والا کہے میں نے قبول کیا- (البحر وغیرہ)

## مسائل فقہیّہ

۱- مضاربت کے لیے چند شرائط ہیں- ان کے بغیر مضاربت صحیح نہیں-
(۱) راس المال از قبیل ثمن ہو مثلاً درہم و دینار یا سکہ رائج الوقت یا سونا چاندی-
(۲) راس المال کی مقدار معلوم ہو کہ اس قدر ہے- (۳) راس المال معین ہو، دَین نہ



ہو- (۴) راس المال پر مضارب کا پورا قبضہ ہو جائے- رب المال کا قبضہ بالکل نہ رہے- (۵) نفع دونوں کے مابین شائع ہو مثلاً نصف نصف یا دو تہائی ایک کا اور ایک تہائی ایک کا- یا تین چوتھائی ایک کا، ایک چوتھائی دوسرے کا- غرض ہر ایک کا حصہ متعین و معلوم ہو جائے- (۶) مضارب کے لیے نفع دینا شرط ہو- اگر راس المال سے کچھ دینا شرط کیا گیا تو مضاربت فاسد ہو جائے گی- (درمختار وغیرہ)

۲- رب المال نے روپیہ دیا اور مضارب سے کہہ دیا کہ تمہارا جو جی چاہے، نفع میں سے مجھے دے دینا- یہ مضاربت فاسدہ ہے اور جو مال مضارب کے پاس ہے وہ امانت ہے گر کچھ نقصان ہو جائے تاوان اس کے ذمہ نہیں، جس طرح مضاربت صحیحہ میں ضمان نہیں- (عالمگیری)

۳- مضاربت میں جو کچھ خسارہ ہوتا ہے وہ رب المال کا ہوتا ہے-

۴- مضاربت اگر فاسد ہو جاتی ہے تو وہ اب اجارہ کی طرف منقلب ہو جاتی ہے یعنی اب مضارب کو مقررہ منافع نہیں ملے گا بلکہ اُجرت مثل ملے گی کہ اگر کوئی اور یہ کام اُجرت پر کرتا تو جتنی اُجرت وہ پاتا اسے بھی دی جائے گی، نفع ہوا ہو یا نہ ہوا ہو-

(درمختار)

۵- مضاربت میں رب المال نے شہر یا وقت یا قسم تجارت کی تعیین کر دی ہو یعنی کہہ دیا ہو کہ اس شہر میں، یا اس زمانہ میں خرید و فروخت کرنا، یا فلاں قسم کی تجارت کرنا، تو مضارب پر اس کی پابندی لازم ہے- یونہی اگر کہہ دیا کہ فلاں دکان سے خریدنا یا فلاں کے ہاتھ بیچنا تو مضارب اس کے خلاف نہیں کر سکتا- (درمختار، ردالمحتار)

۶- دونوں میں سے ایک کے مرجانے سے مضاربت باطل ہو جاتی ہے- (درمختار)

۷- مضارب کو رب المال معزول کر سکتا ہے، بشرطیکہ اس کو معزولی کا علم ہو جائے اور اگر مالک نے معزول کر دیا مگر مضارب کو خبر نہ ہوئی تو معزول نہیں لہٰذا ایسی حالت میں وہ جو کچھ تصرف کرے گا شرعاً صحیح ہو گا- (درمختار)

۸- نفع کے متعلق جو قرارداد ہو چکی ہے مثلاً نصف نصف یا کم و بیش، اس میں کمی یا زیادتی کرنا جائز ہے- خواہ رب المال مضارب کا حصہ نفع میں بڑھا دے یا مضارب اپنا

حصہ کم کردے۔ غرض اب نفع کی تقسیم اسی جدید قرارداد پر ہوگی۔ (عالمگیری)

۹۔ مضارب، جب تک اپنے شہر میں کام کرتا ہے، کھانا پینا اور دوسرے مصارف کا بار، مال مضاربت پر نہیں ڈالا جائے گا بلکہ ایسے تمام اخراجات کا تعلق مضارب کی ذات سے ہوگا۔ اور اگر پردیس جائے گا تو کھانا پینا کپڑا سواری اور عادتاً جن چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے اور جن کا تاجروں میں عرف و رواج ہے، وہ سب مصارف، مال مضاربت میں سے ہوں گے بشرطیکہ مضاربت صحیح ہو اور اگر مضاربت فاسد ہو تو پردیس کے مصارف بھی اس کی ذات پر پڑیں گے۔ مال مضاربت پر نہیں۔ (ہدایہ)

۱۰۔ جو کچھ نفع ہوا، پہلے اس سے اخراجات پورے کیے جائیں جو مضارب نے راس المال سے کیے ہیں اور جب راس المال کی مقدار پوری ہوگئی، اس کے بعد جو کچھ بچا تو اس کو وہ دونوں، حسب شرائط باہم تقسیم کرلیں۔ اور نفع کچھ نہیں بچا تو کچھ نہیں۔ مثلاً رب المال نے ہزار روپے دیئے تھے۔ ایک سو روپیہ مضارب نے اپنے اوپر جائز طور پر خرچ کرڈالے جیسا کہ عموماً تاجروں میں معمول ہے۔ اب معلوم ہوا کہ صرف سو (۱۰۰) ہی روپے نفع کے تھے کہ پورے خرچ ہوگئے اور کچھ نہیں بچا۔ ہاں نفع کے سو سے زیادہ ہوتے تو تقسیم ہوجاتے۔ (درمختار)

۱۱۔ مضارب نے جو اخراجات، معمول کے مطابق کیے، اگر نفع کی مقدار، اس سے کم ہے تو مصارف کی بقیہ رقم، راس المال سے پوری کی جائے۔ (عالمگیری)

## (۲۰) ودیعت کا بیان

دوسرے شخص کو اپنے مال کی حفاظت پر مقرر کردینے کو ایداع کہتے ہیں اور ودیعت خاص اس مال کو کہتے ہیں جو حفاظت کے لیے دوسرے کو سپرد کی جاتی ہے۔ اسی کو عام طور پر امانت کہا جاتا ہے۔ حالانکہ عاریت اور کرایہ کی چیز بھی امانت ہے۔

عقدِ ودیعت، مشروع و مندوب ہے کہ اس میں اپنے بھائی کی کسی چیز کی حفاظت پر اس کی اعانت ہے اور نیکی و پرہیزگاری پر مدد و اعانت شرعاً مطلوب۔ قرآن کریم کا ارشاد



گرامی ہے:

"وَتَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى۔"

آپس کے لین دین کے معاملات میں جو اخلاقی جوہر، مرکزی حیثیت رکھتا ہے وہ دیانت داری اور امانت ہے اور مقصود اس سے یہ ہے کہ انسان اپنے معاملات میں راست باز اور اپنے کاروبار میں ایماندار ہو اور جس کا جس کسی پر جتنا آتا ہو، اس کو پوری دیانت سے رتی رتی ادا کرے۔ اسی کو عربی میں امانت کہتے ہیں، ودیعت کہنا چاہیے کہ اسی کی ایک خاص صورت ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں ارشاد فرماتا ہے:

فَلْيُؤَدِّ الَّذِي اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ، جو امین بنایا گیا ہے، وہ اپنی امانت ادا کر دے۔

یعنی لے کر مکر نہ جائے۔ یا واپس کرنے میں حیلے حوالے نہ کرے یا اس میں بلا اجازت کوئی چیز تصرف نہ کرے اور جس نے اسے قابلِ اعتماد سمجھ کر اس کی حفاظت میں کوئی چیز دی، اس کے اعتماد کو ٹھیس نہ پہنچائے۔

احادیث میں وارد کہ حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ "جس میں امانت نہیں۔ اس میں ایمان نہیں۔" اور ایک حدیث میں آیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "میری امت اس وقت تک فطری صلاحیت پر رہے گی۔ جب تک وہ امانت کو مالِ غنیمت اور زکوٰۃ کو جرمانہ نہیں سمجھے گی۔"

اور ایک حدیث شریف میں فرمایا کہ "منافق کی علامت یہ رہے کہ جب اس کے پاس امانت رکھی جائے تو خیانت کرے"۔

غرض ودیعت، باہمی اعتماد کا ایک اعلیٰ ذریعہ ہے۔ اور جس کی حفاظت میں دی جائے اس کے اخلاق کی اصلاح کا ایک وسیلۂ جلیلہ۔

جس کی چیز ہے اسے مُودِع کہتے ہیں اور جس کی حفاظت میں دی گئی، اسے مُودَع، ایداع کی دو صورتیں ہیں کبھی صراحتاً کہہ دیا جاتا ہے کہ ہم نے یہ چیز تمہاری حفاظت میں دی۔ تمہارے پاس ودیعت رکھی یا ایسے ہی دوسرے الفاظ یا افعال جو اس کے قائم مقام ہوں۔ اور کبھی اس کی ثبوت دلالتاً ہوتا ہے مثلاً کسی کی کوئی چیز گر گئی، دوسرے

نے مالک کی غیر موجودگی میں لے لی، تو یہ چیز اس لینے والے کی حفاظت میں آگئی۔ اگر لینے کے بعد اس نے چھوڑ دی اور وہ چیز ضائع یا تلف ہو گئی تو اس میں اس کی کوتاہی کا دخل ہوا لہٰذا وہ ضامن ہے۔ ہاں مالک کی موجودگی میں لی تو ضمان نہیں کہ مالک خود اس کی حفاظت کرے گا۔

## مسائل فقہیّہ

(۱) ودیعت کے لیے ایجاب و قبول ضروری ہیں۔ خواہ یہ دونوں چیزیں صراحتاً ہوں یا دلالتاً۔ مثلاً کسی کے پاس اپنی کوئی چیز رکھ کر چلا گیا اور زبان سے کچھ نہ کہا۔ اور یہ دوسرا خاموش رہا۔ جیسا کہ لوگ حمام میں غسل کے لیے جاتے ہیں اور کپڑے حمام والے کے پاس رکھ کر اندر غسل وغیرہ کرتے ہیں تو اس کی حفاظت اس حمامی پر واجب ہے۔ وہ یہ نہیں کر سکتا کہ میں نے حفاظت کا ذمہ نہیں لیا تھا۔ (درمختار)

(۲) ودیعت کے لیے شرط یہ ہے کہ وہ مال اس قابل ہو جو قبضہ میں آسکے اور یہ بھی شرط ہے کہ جس کے پاس امانت رکھی جائے وہ مکلف یعنی عاقل بالغ ہو۔ (درمختار)

(۳) ودیعت کا حکم یہ ہے کہ وہ چیز مُودَع کے پاس امانت ہوتی ہے اور اس کی حفاظت مُودَع پر واجب اور جب مُودِع یعنی اس کا مالک اسے طلب کرے تو اس کو بعینہٖ واپس کر دینا۔

(۴) ودیعت کو قبول کرنا مستحب و کارِ ثواب ہے۔ اور اگر مُودَع کی اپنی سی پوری احتیاط کے باوجود، وہ شے ضائع ہو جائے تو اس کا ضمان واجب نہیں کہ وہ امانت ہے۔ (عامہ کتب)

ضمان واجب نہ ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ودیعت کا قبول کرنا، یہ مُودَع کی جانب سے محض ایک تبرع اور احسان ہے۔ اور اس کی ضرورت ظاہر۔ اب اگر ودیعت کے ضائع ہو جانے پر مُودَع پر ضمان لازم آئے تو لوگ کیوں کسی کی ودیعت قبول کریں گے۔ تو یہ مسلمان پر ایک خواہ مخواہ کی مشقت ہو گی۔



(۵) ودیعت کو نہ دوسرے کے پاس امانت رکھ سکتا ہے، نہ مُودَع اسے عاریت یا اجارہ پر دے سکتا ہے۔ نہ اس کو رہن رکھ سکتا ہے۔ ان میں سے کوئی کام کرے گا۔ تو تاوان دینا ہو گا۔ (عالمگیری)

(۶) مودَع کو اختیار ہے کہ وہ خود حفاظت کرے یا اپنی اہل و عیال کی حفاظت میں دے دے۔ جیسے وہ خود اپنے مال کی حفاظت کرتا ہے اور اس کی غیر موجودگی میں، اس کے ماں باپ، بیوی وغیرہم گھر والے اس کی حفاظت کرتے ہیں۔ یونہی عورت نے خاوند کی حفاظت میں ودیعت چھوڑ دی۔ یہ جائز ہے۔ لہٰذا ان صورتوں میں ودیعت تلف ہو جائے تو مودَع پر کوئی تاوان نہیں۔ (درمختار)

(۷) جو شخص مودَع کی عیال میں ہے، اس کی حفاظت میں ودیعت کو اس وقت چھوڑ سکتا ہے۔ جب یہ امین ہو اور اگر اس کی خیانت معلوم ہو اور ودیعت اس کے پاس چھوڑ دی اور ہلاک ہو گئی تو تاوان دینا ہو گا کہ اب مودَع کی لاپرواہی اور کوتاہی اس کا سبب ہوئی۔ (درمختار وغیرہ)

(۸) جس کی چیز ہے، اس نے طلب کی تو مودَع کو منع کرنا جائز نہیں۔ ہاں اگر اس وقت دینے سے عاجز ہے۔ مثلاً ودیعت یہاں موجود نہیں ہے اور جہاں ہے وہ جگہ دور ہے یا کوئی اور ایسی ہی مجبوری ہے تو ایسی صورت میں فی الحال دینے سے انکار کر سکتا ہے۔ (درمختار)

(۹) ودیعت کو اپنے مال یا دوسرے کے مال میں، بدون اجازتِ مالک، اس طرح ملا دینا کہ امتیاز باقی نہ رہے یا بہت دشواری سے جدا کیے جا سکیں، یہ حرکت موجبِ ضمان ہے، دونوں مال ایک قسم کے ہوں یا مختلف قسم و جنس کے۔ (درمختار وغیرہ)

(۱۰) دو شخصوں نے مل کر کسی کے پاس ودیعت رکھی ہے۔ اب ان میں سے ایک اپنا حصہ مانگتا ہے۔ تو دوسرے کی غیر موجودگی میں، امین کو دینا جائز نہیں اور اگر اسے دے گا تو اس پر کوئی ضمان نہیں۔ (درمختار، عالمگیری)

(۱۱) مودَع کہتا ہے۔ ودیعت ہلاک ہو گئی اور مالک اس کی تکذیب کرتا اور کہتا ہے کہ اس پر حلف دیا جائے۔ حلف دیا گیا تو اس نے قسم کھانے سے انکار کر دیا۔ اس سے

ثابت ہوا کہ چیز اس کے یہاں موجود ہے لہٰذا اسے قید کیا جائے گا اور اس وقت تک وہ قید میں رہے گا کہ چیز دے دے، یا ثابت کردے کہ چیز نہیں باقی رہی۔(عالمگیری)

(۱۲) شادی میں روپے پیسے نچھاور کرنے کے لیے کسی کو دیئے، تو شخص ان میں سے اپنے لیے کچھ نہیں بچا سکتا اور نہ خود گرے ہوئے کو لوٹ سکتا ہے۔ اور یہ بھی نہیں کر سکتا کہ دوسرے کو لٹانے کے لیے دے دے۔ نکاح کے بعد چھوارے وغیرہ جو لٹانے کے لیے دیئے جاتے ہیں، ان کا بھی یہی حکم ہے۔(عالمگیری)

(۱۳) مودِع یعنی ودیعت رکھنے والے نے، اگر ایسی شرط لگائی جس کی رعایت ممکن ہے اور وہ مفید بھی ہو تو اس کا اعتبار ہے۔ اور ایسی نہ ہو تو اس کا اعتبار نہیں۔ مثلاً یہ شرط کہ اسے اپنے ہاتھ میں لیے رہنا۔ کسی جگہ نہ رکھنا۔ اس قسم کی شرطوں پر عمل کرنا مودَع کے لیے ضروری نہیں۔(عالمگیری)

(۱۴) کتاب ودیعت ہے۔ اس میں مودَع کو کوئی غلطی نظر آئی۔ اگر معلوم ہے کہ درست کرنے سے مالک کو ناگواری ہوگی تو درست نہ کرے۔(عالمگیری) اور غلطی پر آگاہ کرنے میں کوئی حرج نہیں۔

## (۲۱) عاریت کا بیان

دوسرے شخص کو، اپنی کسی چیز کی منفعت کا، بغیر عوض مالک کر دینا (کہ وہ دوسرا اس سے نفع اٹھائے اور چیز اسی کی ملک ہے) عاریت کہلاتا ہے۔ جس کی چیز ہے اسے مُعیر (عاریت پر دینے والا) کہتے ہیں۔ جس کو چیز دی گئی اسے مُستعیر (عاریت پر لینے والا) اور جو چیز عاریتاً دی گئی، اسے مستعار کہتے ہیں۔ دوسرے اور ایسے ہی معاملات کی طرح عاریت میں بھی ایجاب و قبول ہونا ضروری ہے خواہ قولاً ہو یا فعلاً یعنی اگر کوئی ایسا فعل کیا جس سے قبول کرلینا معلوم ہوتا ہو تو یہ فعل ہی قبول ہے۔ مثلاً ایک شخص نے دوسرے کسی شخص سے کوئی چیز مانگی۔ (یہ ایجاب ہوا) اس نے لاکردے دی مگر زبان سے کچھ نہ کہا تو یہ چیز کا لاکردے دینا ہی عاریت کا قبول کرنا ہے۔ اور اگر یہ دوسرا خاموش رہا کچھ نہ



بولا تو عاریت نہیں۔

عاریت کا یہ حکم ہے کہ وہ چیز مستعیر کے پاس امانت ہوتی ہے۔ اگر مستعیر نے تعدی نہ کی اور نازیبا طور پر اسے کام میں نہ لایا، پھر بقضائے الٰہی وہ چیز ضائع ہوگئی تو اس پر تاوان لازم نہیں۔ البتہ عاریت صحیح ہونے کے لیے شرط یہ ہے کہ جو چیز عاریتاً لی یا دی جارہی ہے، وہ اس قابل ہو کہ اس سے نفع اٹھایا جاسکے اور یہ بھی ضرور ہے کہ عوض لینے کی اس میں شرط نہ ہو، ورنہ وہ اجارہ ہو جائے گی، اگرچہ عاریت ہی کا لفظ بولا ہو۔ عاریت کے بعض الفاظ یہ ہیں:

یہ چیز میں نے عاریت دی یا میری یہ چیز لو اور کام نکالو وغیرہ وغیرہ۔

## مسائلِ متعلقہ

(۱) عاریت ہلاک ہوگئی۔ اگر مستعیر نے تعدی نہیں کی ہے یعنی اس سے اسی طرح کام لیا جو کام لینے کا طریقہ ہے۔ چیز کی حفاظت بھی کی اور اس پر جو کچھ خرچ کرنا مناسب تھا وہ خرچ بھی کیا، تو ہلاک ہونے پر تاوان نہیں۔ اگرچہ عاریت دیتے وقت یہ شرط کرلی ہو کہ ہلاک ہونے پر تاوان دینا ہوگا کہ یہ شرط باطل ہے۔ جس طرح رہن میں ضمان نہ ہونے کی شرط باطل ہے۔(البحرالرائق)

(۲) عاریت کو نہ اُجرت پر دے سکتا ہے اور نہ رہن رکھ سکتا ہے۔ ہاں دوسرے کو عاریت پر دے سکتا ہے۔ بشرطیکہ وہ چیز ایسی ہو کہ استعمال کرنے والوں کے اختلاف سے اس میں نقصان نہ پیدا ہو۔ جیسے مکان کی سکونت۔(درمختار)

(۳) نابالغ بچہ کا مال، اس کا باپ کسی کو عاریت کے طور پر نہیں دے سکتا۔(درمختار)

(۴) عاریت دینے والا جب چاہے، اپنی چیز واپس لے سکتا ہے۔ جب یہ مانگے گا، عاریت باطل ہو جائے گی اور اگر عاریت کی ایک مدت مقرر کر دی تھی، مثلاً ایک ماہ کے لیے یہ چیز دی اور مالک نے مدت پوری ہونے سے قبل مطالبہ کرلیا، تب بھی عاریت باطل ہو گئی۔ اگرچہ مالک کو ایسا کرنا مکروہ و ممنوع ہے کہ وعدہ خلافی ہے۔ مگر واپس لینے

میں اگر مستعیر کا ظاہر نقصان ہو تو چیز اس کے قبضہ سے نکال نہیں سکتا بلکہ یہ چیز اس مدت تک مستعیر کے پاس بطور اجارہ رہے گی اور مالک کو واجبی اُجرت ملے گی۔ اس کی منہ مانگی نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

(۵) عاریت کی واپسی، مستعیر کے ذمہ ہے جو کچھ واپس کرنے میں صرف ہو گا یہ اپنے پاس سے دے گا۔ ہاں عاریت کی چیز کا خود پہنچانا ضروری نہیں، دوسرے کے ہاتھ بھی مالک کے پاس بھیج سکتا ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۶) عاریت کی واپسی کے لیے کوئی وقت مقرر کر دیا تھا، وہ وقت گزر گیا اور چیز نہیں پہنچائی اور وہ ہلاک ہو گئی تو مستعیر کے ذمہ تاوان ہے کہ اس نے وقت پورا ہونے کے بعد کیوں نہیں پہنچائی یہ کہ پہنچانا اس کا ذمہ تھا۔ (بحر)

(۷) عمدہ اور نفیس اشیاء جیسے قیمتی زیورات، بیش قیمت پارچہ جات، موتیوں کے ہار اور ایسی ہی دوسری چیزیں کہ دست بدست جتا کر واپس کر دی جاتی ہیں اگر نوکر کے ہاتھ واپس کیں اور ضائع ہو گئیں تو مُستعیر کو تاوان دینا ہو گا کیونکہ ایسی چیزیں اس طرح واپس نہیں کی جاتی ہیں۔ (درمختار)

(۸) چیز واپس کرنے لایا۔ مالک نے کہا اس جگہ رکھ دو۔ رکھنے میں وہ چیز ٹوٹ گئی (مگر اس نے قصداً نہیں توڑی) تو ضمان واجب نہیں۔

(۹) کتاب عاریتاً لی۔ دیکھنے سے معلوم ہوا کہ اس میں کتابت کی غلطیاں ہیں۔ اگر معلوم ہو کہ غلطی درست کر دینے سے مالک ناراض نہ ہو گا تو ان غلطیوں کی اصلاح کر دے اور اگر اصلاح نہ کی، اور غلطیاں بدستور باقی رہیں تو اس میں یہ گنہگار نہیں۔ ہاں قرآن کریم کی کتابت کی غلطیاں درست کرنا ضروری ہیں۔ (درمختار)

(۱۰) لڑکی رخصت کی اور جہیز بھی ویسا دیا جیسا ایسے لوگوں میں دیا جاتا ہے، مگر اب یہ کہتا ہے کہ جہیز میں نے عاریت کے طور پر دیا تھا تو اب وہاں کا عرف دیکھا جائے گا۔ اگر وہاں کا عرف اور چلن یہ ہے کہ باپ اپنی بیٹی کو جو کچھ دیتا ہے وہ لڑکی کی ملک ہوتا ہے۔ عاریت کے طور پر نہیں ہوتا تو اس شخص کی بات کہ میں نے عاریتاً دیا تھا، مقبول نہیں۔ بلکہ ایک ہی شہر کے شرفاء میں اگر دستور و عرف تملیک کا ہے۔ کم درجہ کے لوگوں میں



چلن تملیک اور عاریت دونوں کا ہے تو شرفاء کی جانب سے تملیک ہی سمجھی جائے گی۔ جب تک گواہانِ عادل سے اپنا عاریتاً دینا ثابت نہ کریں۔

اور جہاں عرف عاریت ہی کا ہے یا اکثر عاریت کے طور پر دیتے ہیں یا دونوں طرح یکساں چلن ہے تو اب باپ کی بات مقبول ہے اور لڑکی کی ماں، یا نابالغہ کے ولی نے وہی بات کہی جو باپ نے کہی تھی تو ان کا وہی حکم ہے۔ (درمختار)

(۱۱) عاریت دینے والے نے وصیت کی کہ یہ عاریت فلاں کو دے دی جائے یا میں نے فلاں کو دی تو ورثہ اس سے رجوع نہیں کرسکتے۔ (درمختار)

(۱۲) عاریت کا حکم اجارہ کی طرح ہے کہ دونوں میں سے ایک مرجائے تو عاریت فسخ ہو جائے گی۔ (درمختار)

## (۲۲) ہبہ کابیان

کسی چیز کا دوسرے کو بلا عوض مالک کر دینا ہبہ ہے۔ یعنی اس میں عوض ہونا نہ شرط ہے نہ ضروری۔ ہبہ و بخشش میں وہاب کے لیے کبھی دنیاوی منافع ہوتا ہے، کبھی نفعِ اخروی۔ نفع دنیاوی یہ کہ ہبہ کر کے کچھ عوض وصول کر لیا۔ یا اس لیے ہبہ کیا کہ باہمی محبت و مودت پھلے پھولے، اس لیے ہبہ کیا کہ لوگوں میں اس کا ذکر ہو گا۔ اس کی برائیوں کی طرف متوجہ نہ ہوں گے (نہ یہ کہ اس سے مقصود ریا و نمائش ہو) اور نفع اخروی کا حال ان احادیث کریمہ سے ظاہر ہے جو اس باب میں وارد ہوئیں۔ پھر اس میں اپنی اولاد و متعلقین کو جود و احساس کی تعلیم بھی ہے اور عملی تلقین بھی۔

امام ابو منصور ماتریدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ مومن پر اپنی اولاد کو، جود و احسان کی تعلیم ویسی ہی واجب ہے جیسے توحید و ایمان کی۔ کیونکہ جود و احسان وہ اعلیٰ اوصافِ ایمان ہیں جن سے دنیا کی محبت دور ہوتی اور آخرت کی طرف رغبت بڑھتی ہے۔ جبکہ محبتِ دنیا ہی ہر گناہ و برائی کی اصل و بنیاد ہے۔

ہبہ کا قبول کرنا سنت اور زیادت انبساط و محبت کی باعث ہے۔

حدیث شریف میں فرمایا تَھَادُوْا تَحَابُّوْا ایک دوسرے کو ہدیہ کرو۔ اس سے ہر دلعزیز بن جاؤ گے۔ چیز دینے والے کو واہب، جسے دی گئی اسے موہوب اور خود اس چیز کو موہوب اور کبھی ہبہ بھی کہتے ہیں۔

## (۲۳) فضائلِ ہبہ میں بعض احادیث کریمہ

(۱) باہم ہدیہ کرو اس سے آپس میں محبت ہوگی۔ (بخاری فی المفرد)

(۲) ہدیہ کرو کہ اس سے حسد دور ہو جاتا ہے۔ (ترمذی)

(۳) جس کے پاس پھول پیش کیا جائے تو واپس نہ کرے کہ اٹھانے میں ہلکا ہے اور بو اچھی (مسلم) ہلکا ہونے کا مطلب یہ ہے کہ دینے والے کا احسان زیادہ نہیں ہے۔

(۴) تین چیزیں واپس نہ کی جائیں۔ تکیہ، دودھ اور تیل (خوشبو آمیز) (ترمذی)

(۵) پڑوس والی عورت، پڑوسن کی کوئی چیز حقیر نہ سمجھے۔ اگرچہ بکری کا کھر ہو۔ (ترمذی) مطلب یہ ہے کہ ہبہ و بخشش کے لیے کسی چیز کا وافر مقدار ہی میں ہونا ضروری نہیں۔ تھوڑی چیز میسر ہے تو وہی ہدیہ کرے۔ یہ خیال نہ کرے کہ ذرا سی چیز کیا کسی کو بھیجوں یا اتنی بے مقدار چیز کیسے ہدیہ کی جائے۔ یا یہ کہ کسی نے معمولی مقدار میں کوئی چیز ہدیہ کی تو آدمی اسے نظرِ حقارت سے نہ دیکھے اور یہ نہ سمجھے کہ کیا ذرا سی چیز بھیجی ہے۔ اس حکم میں خاص عورتوں کی ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ عموماً جو چیزیں ہدیتاً لی یا دی جاتی ہیں، ان میں عورتوں ہی کا واسطہ ہوتا ہے وہی بھیجتی اور قبول کرتی ہیں اور انہیں میں جا و بے جا نکتہ چینی کی عادت بہت پائی جاتی ہے۔ للہٰذا حکم دیا گیا کہ پڑوس میں کوئی چیز بھیجتے وقت عورت یہ خیال نہ کرے کہ کم ہے، یہ دیکھے کہ اس سے خلوص و محبت میں زیادتی ہوتی ہے۔

(۶) جس کو کوئی چیز دی گئی، اگر اس کے پاس کچھ ہے تو اس کا بدلہ دے اور بدلہ دینے پر قادر نہ ہو تو اس کی ثنا کرے۔ (ترمذی)

(۷) جس کے ساتھ احسان کیا گیا اور اس نے احسان کرنے والے سے کہہ دیا



جَزَاکَ اللّٰہُ خَیْرًا تو پوری ثنا کر دی۔ (ترمذی)

## (۲۴) مسائل متعلقہ

(۱) ہبہ صحیح ہونے کی چند شرطیں ہیں:

واہب کا عاقل ہونا، بالغ ہونا اور اس چیز کا مالک ہونا۔

اور جو چیز ہبہ کی جائے اس کا موجود ہونا۔ قبضہ میں ہونا۔ اس کا دوسری چیز سے متمیز و جدا ہونا۔ نیز اس کا مُشاع (یعنی بغیر تقسیم) اور مشغول نہ ہونا۔ اس کے ارکان ایجاب و قبول ہیں اور حکم اس کا یہ ہے کہ ہبہ کرنے سے چیز موہوب لہ کی مِلک ہو جاتی ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۲) ہبہ دو قسم پر ہے: ایک تملیک، دوسرا اسقاط۔ مثلاً جس پر مطالبہ تھا مطالبہ اس کو ہبہ کر دینا، اس کو ساقط کر دینا ہے۔

(۳) ہبہ کے بہت سے الفاظ ہیں۔ مثلاً یہ چیز میں نے تجھے ہبہ کی۔ تیرے نام کر دی، تمہیں کھانے پینے، برتنے کو دی۔ میں نے اس چیز کو تمہیں بخش دیا وغیرہ وغیرہ۔ اور ہبہ کا قبول کرنا کبھی الفاظ سے ہوتا ہے اور کبھی فعل سے۔ مثلاً واہب نے کہا کہ میں نے یہ چیز تمہیں ہبہ کر دی۔ اس نے لے لی، ہبہ تمام ہو گیا۔ (البحرالرائق، درمختار وغیرہ)

(۴) ہبہ تمام ہونے کے لیے قبضہ کی بھی ضرورت ہے۔ بغیر اس کے ہبہ تمام نہیں ہوتا اور قبضہ پر قادر ہونا بھی قبضہ ہی کے حکم میں ہے۔ مثلاً صندوق میں کپڑے ہیں اور کپڑے ہبہ کر کے صندوق اسے دے دیا اور صندوق کھلا ہوا ہے تو قبضہ ہو گیا اور ہبہ تمام کہ وہ قبضہ پر قادر ہے۔ (البحرالرائق)

(۵) ہبہ میں یہ بھی ضروری ہے کہ موہوب شے (یعنی جو چیز ہبہ کی گئی ہی) دوسرے شے سے کہ ہبہ نہ کی گئی ہو، جدا ہو۔ اگر غیر کے ساتھ متصل ہو ہبہ درست نہیں۔ مثلاً درخت میں جو پھل لگے ہیں ان کو ہبہ کرنا درست نہیں اور جو چیز ہبہ کی گئی اگر وہ قابلِ تقسیم ہو تو ضرور ہے کہ اس کی تقسیم ہو گئی ہو۔ بغیر تقسیم کیے ہوئے ہبہ درست نہیں۔

ہاں اگر ہبہ کرنے کے بعد واہب نے اسے تقسیم کر کے قبضہ دے دیا یا موہوب لہ کو حکم دے دیا کہ تقسیم کر کے قبضہ کر لو اور اس نے ایسا کر لیا تو ہبہ جائز اور اس میں موہوب لہٗ کا تصرف نافذ ہو گیا۔ (عالمگیری)

(۶) باپ نے بیٹے کو تصرف کرنے کے لیے اموال دے رکھے ہیں۔ بیٹا کام کرتا ہے اور مال میں اضافہ ہوا۔ اگر یہ ثابت ہو کہ باپ نے اسے وہ اموال ہبہ کر دیئے ہیں، جب تو ظاہر ہے کہ وہ بیٹے کا ہے ورنہ سب کچھ باپ کا ہے۔ باپ کے مرنے کے بعد، اس میں میراث جاری ہو گی۔ (عالمگیری)

(۷) نابالغ کو مٹھائی یا پھل وغیرہ کھانے کی چیزیں ہبہ کی جائیں۔ ان میں سے والدین کھا سکتے ہیں۔ یہ اس وقت ہے کہ قرینہ سے یہ معلوم ہو جائے کہ خاص اس بچہ کو ہی دینا مقصود نہیں بلکہ والدین کو دینا مقصود ہے مگر ان کی عزت کا لحاظ کرتے ہوئے یہ چیز حقیر معلوم ہوتی ہے اور انہیں دینے میں کچھ ہچکچاہٹ محسوس ہوتی ہے لہٰذا بچے کا نام لے کر دے دیتے ہیں، اور اگر قرینہ سے یہ بات معلوم ہو جائے کہ خاص اسی بچہ کو دینا مقصود ہے تو والدین نہیں کھا سکتے۔ مثلاً کوئی شخص کچھ کھا پی رہا ہے کہ کوئی بچہ وہاں آ پہنچا۔ ذرا سی چیز اٹھا کر بچہ کو دے دی تو یہاں قرینہ بتا رہا ہے کہ والدین کو دینا مقصود نہیں۔ اور یہیں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ جو چیز کھانے کی نہ ہو اور نابالغ کو دی جائے تو مقصود اسی نابالغ کو دینا ہے۔ لہٰذا والدین کو بغیر حاجت اس کو استعمال میں لانا درست نہیں۔

(در مختار)

عموماً آنے جانے والے اعزاء و احباب بچوں کو روپیہ دو روپیہ یا پانچ دس دے دیا کرتے ہیں اور ماں اسے اپنا مال جان کر اس میں تصرف کرتی ہے۔ یہ جائز نہیں۔ والدین کو چاہیے کہ اس کو ہبہ کی ہوئی ایسی چیزیں حفاظت سے رکھیں۔

(۸) شادی وغیرہ کی تمام خوشی کی تقریبات میں تحفے تحائف اور نقد رقوم لینے دینے کا رواج عموماً پایا جاتا ہے اور بظاہر معلوم یہ ہوتا ہے کہ یہ لینا دینا اگرچہ بنام قرض نہیں مگر بطور قرض ہی مانا جاتا ہے کہ دینے والا، ایسے ہی مواقع پر اس رقم کی واپسی کا منتظر رہتا ہے اور لینے والا واپس نہ کرے تو طعن دیا جاتا ہے کہ نیوتہ کھا کر بیٹھ گئے، دینا نصیب نہ



ہوا۔ اگر ایسا ہی ہے تو یہ ایک بری رسم ہے، اسے اختیار نہ کریں۔ اور فقیر بے توقیر کا گمان یہ ہے کہ یہ رسم، اپنے اعزاء و اقارب اور احباب کی دلجوئی اور امداد و اعانت پر مبنی ہے تو جس سے ہو سکے، اس میں حصہ لے اور اپنے بھائی کی دستگیری کرے تاکہ اس کی ضرورت بآسانی پوری ہو جائے۔ اس کی واپسی کا تقاضا، یا واپس نہ ملنے پر طعن نہ کرے۔ نہ اس دینے کو قرض جانے اور نہ کوئی ایسی بات جس سے اس کی تحقیر ہو تو انشاء اللہ تعالیٰ یہ رسم بھی، احسان و تبرع کی ایک شکل اور اجر و ثواب میں اس کے مثل ہو گی۔ ایسے ہی مواقع پر صادق آتی ہے وہ کہاوت کہ جیسی نیت ویسا پھل۔ بہرحال اگر یہ لین دین قرض ہی کی نیت سے ہو تو اس کی ادائیگی ضرور لازم ہو گی اور جسے یہ نقد رقم وغیرہ دی جا رہی ہے اگر اسے اس کی حاجت نہ ہو تو احسن طریقہ پر اسے واپس کر دے تاکہ بلائے قرض سے بچے۔ فی الفور واپسی میں دنیاوی اندیشے ہیں تو بعد میں لوٹا دے جبکہ دینے والے نے اسے قرض ہی جان کر دیا۔

ہاں اگر دینے والا اسے قرض حسنہ مان کر دے کہ وصول ہو گیا فبہا ورنہ ہم نہ تقاضا کریں گے اور نہ واپس کرنے پر طعن۔ تب بھی یہ احسان و تبرع ہو گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۹) اولاد کو ہبہ کرنے میں لڑکی اور لڑکے، دونوں کو برابر دے۔ یہ نہیں کہ لڑکے کو لڑکی سے دو چند دے دے۔ جس طرح میراث میں ہوتا ہے کہ لڑکے کو لڑکی سے دو نا ملتا ہے۔ ہبہ میں ایسا نہیں۔ (عالمگیری)

(۱۰) اولاد میں کسی سے محبت زیادہ ہو، کسی سے کم۔ یہ کوئی ملامت کی چیز نہیں۔ کیونکہ یہ فعل غیر اختیاری ہے۔ ملامت کی چیز یہ ہے کہ لین دین اور عطیہ میں بلاوجہ شرعی کمی بیشی کرے اور اس فعل شنیع و مکروہ کا مرتکب ہو۔ ہاں اگر کوئی وجہ شرعی اس کی باعث ہو مثلاً اس کی اولاد میں ایک کو دوسرے پر دینی فضیلت و ترجیح حاصل ہے کہ وہ عالم ہے جو خدمتِ دین میں مصروف ہے یا عبادت مجاہدہ میں اشتغال رکھتا ہے جبکہ دوسرا دنیاوی کاروبار میں مصروف اور دنیا حاصل کرنے میں مشغول رہتا ہے تو اس پہلے کو زیادہ دینے میں کوئی مضائقہ نہیں اور نہ شرعاً یہ معیوب۔ بلکہ دیکھا جائے تو آخرت

میں بھی اس پر کوئی مواخذہ نہیں کہ آدمی اپنی دولت، اپنی کمائی اور اپنے اموال کا مالک ہے اور حالتِ صحت میں ان میں تصرف کا پورا پورا اختیار رکھتا ہے تو سارا مال اپنے ورثہ میں سے ایک ہی وارث کو ہبہ کردے اور وہ اس پر قابض ہو جائے تو دوسروں کو اس پر کوئی حق اعتراض نہیں۔ اگرچہ دوسروں کو ان کے حق سے محروم کردینے کا گناہ اس پر رہے گا مگر وہ ہبہ تمام ہو گیا۔ (البحرالرائق وغیرہ)

(۱۱) لڑکا اگر فاسق ہے، آوارہ گردی اور بدچلنی کی راہ پر پڑ گیا ہے تو اس کو صرف بقدرِ ضرورت دے۔ زیادہ دینے کا یہ مطلب ہوگا کہ یہ بدچلنی میں اس کی اعانت کر رہا ہے تو خود بھی گناہ میں پڑے گا۔ اور اگر یہ گمان ہے کہ لڑکا بداطوار، بدچلن ہے، اس کے مرنے کے بعد ان اموال کو بدکاری و گناہ میں اڑا دے گا تو اس کے لیے چھوڑ جانے سے بہتر یہ ہے کہ نیک کاموں میں یہ اموال صرف کر ڈالے۔ اس صورت میں اسے میراث سے محروم کرنے کا اس پر کوئی گناہ نہیں کہ یہ حقیقتاً میراث سے محروم کرنا نہیں ہے بلکہ اپنے اموال اور اپنی نیک کمائی کو حرام میں خرچ کرنے سے بچانا ہے۔ اور محض عاق کر دینا جیسا کہ آج کل مروج ہے، اس کے مرنے کے بعد موثر نہیں بلکہ وہ اموالِ متروکہ میں اپنا حق پائے گا۔ اس لیے راہ وہی ہے کہ اپنی زندگی میں امورِ خیر میں صرف کر ڈالے یا اپنے دوسرے ورثہ کو ہبہ کر کے، ان کا قبضہ دے دے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۱۲) باپ کو یہ جائز نہیں کہ نابالغ بچے کا مال، دوسرے لوگوں کو ہبہ کردے اگرچہ معاوضہ لے کر ہبہ کرے تو یہ بھی ناجائز ہے۔ اور خود بچہ بھی اپنا مال ہبہ کرنا چاہے تو نہیں کر سکتا۔ یعنی اگر اس نے اپنا مال ہبہ کر دیا اور موہوب لہ کو دے دیا، اس نے قبضہ بھی کر لیا، تب بھی اس سے واپس لے لیا جائے گا کہ یہ ہبہ جائز و نافذ ہی نہ ہوا۔ (درمختار وغیرہ) یہی حکم صدقہ کا ہے کہ نابالغ اپنا مال نہ خود صدقہ کر سکتا ہے نہ اس کا باپ۔

یہ بات اچھی طرح یاد رکھنے کی ہے۔ دیکھا جاتا ہے کہ کچھ لوگ نابالغ سے اس کی چیز لے کر استعمال کر لیتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ اس نے دے دی۔ حالانکہ یہ دینا نہ دینے کے حکم میں ہے۔ بعض لوگ خصوصاً ان بستیوں میں جہاں کنوئیں ہوتے ہیں، دوسروں کے نابالغ بچوں سے تازہ پانی بھروا کر پیتے یا وضو غسل کرتے یا دوسری طرح استعمال میں



لاتے ہیں۔ یہ ناجائز ہے۔ اس لیے کہ کنوئیں یا سرکاری نل سے پانی لینے کے بعد اس پانی کا وہ بچہ مالک ہو جاتا ہے اور نابالغ دوسرے کو ہبہ نہیں کر سکتا۔ پھر دوسرے کو اس کا استعمال کیونکر جائز ہوگا۔ ہاں اگر وہ نوکر ہے اور نوکری کے اوقات میں اس نے اس سے پانی بھروایا تو اس کا بھرا ہوا پانی اسی شخص کی ملکیت ہوگا جس کا وہ نوکر ہے۔

اور اگر والدین اپنے بچہ کو اس لیے کوئی چیز دیں کہ وہ دوسروں ہبہ کردے یا فقیروں پر صدقہ کردے تاکہ اس میں احسان و تبرع اور نیک سلوک کی عادت پیدا ہو اور مال و دنیا کی محبت کم ہو تو یہ صدقہ و ہبہ جائز ہے کہ یہاں نابالغ کے مال کا ہبہ و صدقہ نہیں بلکہ مال باپ کا ہے اور بچہ دینے کے لیے، اس کا وکیل و قائم مقام ہے۔ جس طرح عموماً دروازوں پر جب سائل سوال کرتے ہیں تو بچوں ہی سے بھیک دلواتے ہیں۔
(بہار شریعت)

(۱۳) بچہ نے کوئی چیز لا کر پیش کی اور یہ کہا کہ میرے والد نے یہ ہدیہ آپ کے پاس بھیجا ہے اور اگر غالب گمان یہ ہے کہ بچہ سچا ہے تو اس چیز کو لینا اور کھانے کی ہو تو کھانا جائز ہے اور اگر یہ گمان ہو کہ اس کے باپ نے نہیں بھیجا، یہ از خود لایا ہے اور نام باپ کا لے رہا ہے تو نہ لے۔ (عالمگیری)

(۱۴) اک شخص پردیس سے آیا اور جس کے یہاں اترا اس کو کچھ تحائف دیئے اور یہ کہا کہ اس کو اپنے گھر والوں میں تقسیم کردو اور خود بھی لے لو۔ اس سے دریافت کرنا چاہیے کہ کون سی چیز کسے دی جائے اور اگر وہ شخص چلا گیا اور حال نہ کھلا کہ کون سی چیز کس کے لیے ہے تو جو چیز عورتوں کے لائق ہو، انہیں دے، جو لڑکیوں کے مناسب ہو، لڑکیوں کو دے۔ جو لڑکوں کے کام کی ہو، وہ لڑکوں کو دے اور جو چیز اس کے مصرف کی ہو وہ خود لے لے اور جو چیز ایسی ہو کہ مرد و عورت، دونوں کے لیے یکساں کارآمد ہو تو دیکھا جائے گا کہ وہ دینے والا مرد کا رشتہ دار ہے تو مرد لے لے۔ عورت کا رشتہ دار ہے تو عورت لے۔ (عالمگیری)

(۵) مریض (یعنی وہ جو مرض الموت میں مبتلا اور دنیا سے رخصت ہونے والا ہے) صرف ثلثِ مال سے ہبہ کر سکتا ہے اور یہ ہبہ بھی اس وقت صحیح ہے کہ موہوب لہ اس

پر فی الفور قبضہ کرلے۔ اس کے قبضہ کرنے سے پہلے اگر مریض مرگیا تو ہبہ باطل ہوگیا۔
(عالمگیری)

## (۲۵) ہبہ واپس لینے کا بیان

کسی کو کوئی چیز دے کر واپس لینا بہت بری بات ہے۔ حدیث میں ارشاد ہوا اس کی مثال ایسی ہے جیسے کتا قے کرکے پھر چاٹ جاتا ہے۔ لہٰذا مسلمان کو جہاں تک بن پڑے اس سے بچنا ہی چاہیے۔ عام طور پر لوگ بھی اسے اچھی نظروں سے نہیں دیکھتے۔ اسے بہت معیوب جانتے اور اسے "تھوک کر چاٹ لینا" کہتے ہیں۔ مگر ہبہ ایک ایسا تصرف ہے کہ واہب پر لازم نہیں۔ ایک تبرع و احسان ہے جس کی پابندی ہر حال میں اس پر ضروری نہیں۔ لہٰذا کسی بھی ضرورت کی بنیاد پر یا بلا ضرورت ہی سہی (حالانکہ ایسا شاذ و نادر ہی ہوتا ہے) واہب کسی کو کچھ دے کر اس سے واپس ہی لینا چاہے تو حاکم اسلام کی وساطت سے واپس لے سکتا ہے۔ قاضی و حاکم اسلام واہب کو اس امر پر مجبور نہ کرے گا کہ وہ واپس نہ لے۔

اور یہ واپس لے لینے کا حکم بھی حدیث شریف سے ثابت ہے کہ فرمایا: ہبہ کرنے والا اپنے ہبہ کا زیادہ حقدار ہے۔ جب تک اس نے اس پر عوض نہ لیا ہو۔ اور اس کی ضرورت پیش بھی عموماً ایسے ہی مواقع پر آتی ہے کہ موہوب لہ کے لیے وہ شے "موہوب" غیر ضروری ہوجائے یا اس کے کام کی نہ رہے۔

بہرحال یہ واپسی بھی ہر جگہ مشروع نہیں۔ بعض صورتیں ایسی بھی ہیں جہاں ہبہ کی ہوئی چیز واپس نہیں لی جاسکتی۔

ہبہ میں رجوع کرنے سے سات چیز مانع ہیں۔ ان سات کو ان الفاظ میں جمع کردیا گیا ہے۔ دمع خزقہ (د م ع خ ز ق ہ)

"د" سے مراد ہے زیادتِ متصلہ۔ تو جس چیز کو ہبہ کیا اس میں کچھ زیادت ہوئی۔ اگر یہ موہب کے ساتھ متصل ہے، واہب رجوع نہیں کرسکتا۔ مثلاً زمین ہبہ کی۔



موہوب لہ نے اس میں مکان بنالیا یا درخت لگائے۔ یہ زیادت متصلہ ہے۔ اب واہب واپس نہیں لے سکتا۔

"م" سے مراد ہے موت احد المتعاقدین یعنی ہبہ کرکے قبضہ دے دیا۔ اس کے بعد واہب یا موہوب لہ دونوں میں سے کوئی بھی مرجائے تو ہبہ واپس نہیں ہوسکتا۔ موہوب لہ مرگیا تو اس کی ملک ورثہ کی طرف منتقل ہوگئی اور واہب مرگیا تو اس کا وارث اس چیز سے کوئی تعلق نہیں رکھتا۔ اجنبی ہے لہٰذا واپس نہیں لے سکتا۔

"ع" سے مراد، واہب کا عوض لے لینا ہے۔ مثلاً موہوب لہ نے کہا: اپنے ہبہ کا عوض لو۔ یا اس کے بدلے میں یہ چیز لے لو۔ واہب نے لے لیا تو رجوع کرنے کا حق ساقط ہوگیا۔ ہاں اگر عوض ہونا لفظوں سے ظاہر نہیں کیا تو ہر ایک اپنے اپنے ہبہ کو واپس لے سکتا ہے۔ یعنی واہب ہبہ کو اور موہوب لہ عوض کو۔ ہبہ کا عوض، خواہ اتنا ہی ہو یا کم وبیش۔ اسی جنس سے ہو یا دوسری جنس سے۔ سب کا ایک حکم ہے۔

"خ" سے مراد ہے ہبہ کا موہوب لہ کی ملک سے پوری طرح خارج ہوجانا۔ یہ بھی مانع رجوع ہے۔ خواہ یوں کہ موہوب لہ نے اس چیز کو بیچ کردیا۔ یا یوں کہ اسے صدقہ کردیا یا کسی کو بخش دیا۔ غرض اب واہب واپس نہیں لے سکتا۔

"ز" سے مراد زوجیت ہے یعنی ہبہ کے وقت دونوں رشتۂ زوجیت میں منسلک ہوں۔ ان میں زناشوئی کا تعلق موجود ہو۔ یہ بھی مانع رجوع ہے۔

فرض کرلو کہ مرد نے ایک اجنبی عورت کو ہبہ کیا تھا۔ یعنی ہبہ کے وقت اس کے نکاح میں نہ تھی۔ ہبہ کے بعد اس سے نکاح کیا تو اب واپس لے سکتا ہے اور اگر اپنی منکوحہ کو ہبہ کیا تھا اس کے بعد فرقت ہوگئی تو واپس نہیں لے سکتا۔ غرض کہ یہ واپس لینے اور نہ لینے میں وقت ہبہ ہی کا لحاظ ہے۔ خواہ مرد ہبہ کرے یا عورت۔

"ق" سے قرابت کا ارادہ کیا جاتا ہے۔ قرابت بھی مانع رجوع ہے اور قرابت سے مراد اس مقام پر یہ ہے کہ وہ دونوں آپس میں قرابت دار بھی ہوں اور ایک دوسرے کے لیے محرم بھی۔ اور وہ حرمت بھی نسب کی وجہ سے ہو۔ مثلاً باپ دادا، ماں دادی، اصول جن سے یہ پیدا ہے۔ یا بیٹا بیٹی، پوتا پوتی، نواسہ نواسی، فروع۔ یونہی بھائی بہن، چچا،

پھوپھی کہ یہ سب ذی رحم محرم ہیں۔ ان سے بھی واپس نہیں لے سکتا۔ اور اگر موہوب لہ، صرف ذی رحم (قرابت دار) ہو مگر محرم نہیں جیسے چچازاد بھائی، یا صرف محرم ہو، ذی رحم نہ ہو جیسے رضاعی بھائی۔ تو ان سے ہبہ کرکے واپس لیا جاسکتا ہے۔

"ہ" سے مراد ہے شئے موہوب کا ہلاک ہو جانا۔ یہ بھی رجوع سے مانع ہے کہ جب وہ چیز ہی نہ رہی تو رجوع کیا کرے گا۔ یونہی موہوب لہ میں تغیر پیدا ہوگیا۔ یعنی اب وہ دوسری چیز ہوگئی، اس کا نام ہی بدل گیا۔ یہ بھی مانعِ رجوع ہے۔ مثلاً گیہوں کا آٹا پسوا لیا، آٹا تھا، اس کی روٹی پکالی، دودھ تھا اس کو دہی بنا لیا یا گھی کرلیا۔ وعلی ھذا القیاس۔ (درمختار ردالمحتار وغیرہ)

## (۲۶) کچھ اور ضروری مسائل

(۱) ہبہ میں اگر موہوب لہ کا قبضہ ہی نہیں ہوا ہے تو ابھی ہبہ کی تمامیت ہی نہیں ہوئی ہے۔ اگر واہب نے رجوع کرلیا تو ہبہ بھی ختم ہوگیا اور یہ ہبہ سے رجوع کرنا بھی نہیں۔ رجوع تو یہ ہے کہ ہبہ تمام ہوچکا یعنی واہب نے بخشا۔ موہوب لہ نے اس پر قبضہ کرلیا۔ اس کے بعد واہب واپس لے۔ (درمختار)

(۲) موہوب لہ نے شے موہوب پر قبضہ کرلیا تو اب رجوع کرنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ موہوب لہ اپنی رضامندی سے چیز واپس کردے یا حاکم وقت اسے واپسی کا حکم دے اور قبضہ نہ کیا ہو تو اس کی ضرورت نہیں۔ پھر اگر قاضی کے حکم کرنے کے بعد واہب نے وہ چیز طلب کرلی مگر موہوب لہ نے انکار کردیا اور اس کے بعد وہ شے ضائع ہوگئی تو موہوب لہ کو تاوان دینا ہوگا کہ اب اسے روکنے کا حق نہ تھا۔ اور اگر قاضی کے حکم سے قبل یہ بات ہوئی تو اس پر تاوان واجب نہیں کہ اسے روکنے کا حق تھا۔ (درمختار وغیرہ)

(۳) بچوں کے معلمین کو عیدی دی جاتی ہے۔ اگر معلم نے بے جا دباؤ ڈال کر وصول نہ کیا ہو تو اس پر معلم کو تصرف کا حق حاصل ہے۔ (عالمگیری)



(۴) کسی سے کہا کہ جو کچھ تمہارے حقوق میرے ذمہ ہیں معاف کردو۔ اس نے معاف کردیا تو صاحبِ حق کو اپنے جتنے حقوق کا علم ہے وہ تو معاف ہو ہی گئے۔ جن کا علم نہیں تھا، قضاءً وہ بھی معاف ہوگئے۔ اور اگر یوں کہا کہ میں نے تمہیں اس وقت معاف کردیا یا دنیا میں معاف کردیا تو ہر وقت کے لیے معافی ہوگئی۔ بلکہ دنیا و آخرت میں معافی ہوگئی۔ کہیں بھی اس کا مطالبہ نہیں کرسکتا۔ (عالمگیری)

(۵) کسی کی چیز غصب کرلی، پھر مالک سے معافی کرالی تو ضمان سے بری ہوگیا مگر وہ چیز اب بھی مالک ہی کی ہے۔ غاصب کو اس میں تصرف کرنا جائز نہیں۔ (عالمگیری)

(۶) کسی کے پاس برتن میں کھانا بھیجا۔ یہ شخص وہ چیز اسی برتن میں کھا سکتا ہے یا نہیں؟ اس کی کئی صورتیں ہیں۔ اگر وہ کھانا ایسا ہے کہ دوسرے برتن میں لَوٹنے سے لذت جاتی رہے گی جیسے ہمارے یہاں شیر برنج (کھیر) کہ دوسرے برتن میں لَوٹنے سے اس کا ذائقہ خراب ہوجاتا ہے، تو اسی برتن میں کھا سکتا ہے اور اگر دوسرے برتن میں لَوٹنے سے وہ کھانا بدمزہ نہیں ہوتا مگر ان دونوں میں قلبی انبساط اور ایک دوسرے کی طرف دلی میلان ہے تو بھی اسی برتن میں کھاسکتا ہے اور اگر یہ صورت نہ ہو تو نہیں کھا سکتا۔ (درمختار)

اور اگر عرف یہ ہو کہ وہ ظرف واپس نہیں لیا جاتا تو یہ ظرف بھی ہدیہ ہے۔ مثلاً میوے یا مٹھائیاں، ٹوکریوں میں بھیجتے ہیں اور یہ ٹوکریاں واپس نہیں لی جاتیں یا مٹی کے پیالوں میں کھیر۔ مٹی کی تشتریوں میں گیارہویں، میلاد شریف اور فاتحہ یا کسی اور تقریب میں مٹھائی تقسیم کرتے ہیں اور عرف یہی ہے کہ ان تشتریوں اور پیالوں کا دینا بھی مقصود ہوتا ہے، واپس نہیں لیتے تو یہ بھی ہدیہ ہیں اور جن ظروف کے واپس دینے کا رواج ہو اگر ان کو واپس نہیں کیا ہے تو اس کے پاس بطور امانت ہیں۔ ان کو اپنے استعمال میں لانا جائز نہیں۔ (عالمگیری)

آج کل دیکھا جاتا ہے کہ بہت سے لوگ، دوسرے کے برتنوں کو، جن میں کوئی چیز آتی ہے، اور اس وقت برتن کسی وجہ سے واپس نہ گئے تو بلادریغ اپنے گھر کے کام میں لاتے ہیں اور استعمال کرتے ہیں۔ ان کو اس سے احتراز کرنا چاہیے۔ (بہار شریعت)

(۷) بہت سے لوگوں کی دعوت کی اور ان کو متعدد دسترخوانوں پر بٹھایا تو ایک دسترخوان والے، دوسرے دسترخوان والوں کو کوئی چیز نہیں دے سکتے۔ مثلاً ایک دسترخوان پر روٹی ختم ہو گئی۔ دوسرے پر موجود ہے تو یہ لوگ اس پر سے روٹی اٹھا کر ان کو نہیں دے سکتے۔ اور ان لوگوں کو یہ بھی اختیار نہیں ہے کہ سائل یا فقیر کو اس میں سے ٹکڑا دے دیں۔ بعض ناواقف ایسا کر بیٹھتے ہیں انہیں ایسا کرنا جائز نہیں۔

(بہارِ شریعت وغیرہ)

ہاں اگر صاحبِ خانہ کو اس میں انبساط ہو اور معلوم ہو کہ صاحبِ خانہ کو ایسا کرنا گراں نہ ہو گا تو کوئی مضائقہ نہیں اور احتیاط اسی میں ہے کہ پرہیز کیا جائے۔

## (۲۷) اجارہ کا بیان

کسی چیز کے نفع کا، عوض کے مقابل کسی شخص کو مالک کر دینا اجارہ ہے۔ ہبہ میں بعینہٖ شے کا دوسرے کی ملک میں دینا ہوتا ہے اور یہاں اصل شے کا مالک یہی رہتا ہے۔ اس سے منفعت البتہ دوسرا حاصل کرتا ہے مگر مقررہ عوض کے مقابل۔ مزدوری پر کام کرنا، ٹھیکہ لینا، کرایہ پر لین دین اور ملازمت۔ یہ سب اجارہ ہی کی اقسام ہیں۔ اجارہ میں یہ لحاظ رکھنا بہت ضروری ہے کہ جس نفع پر عقد اجارہ ہو وہ ایسا ہونا چاہیے کہ اس چیز سے وہ نفع مقصود ہو یعنی وہ نفع مقاصد شرعیہ سے ہو اور اگر چیز سے وہ منفعت مقصود نہ ہو جس کے لیے اجارہ ہوا تو یہ اجارہ فاسد ہے۔ مثلاً کسی سے کپڑے اور ظروف کرایہ پر لیے اور ظاہر ہے کہ یہ کپڑے پہنے جائیں گے یا ظروف استعمال کیے جائیں گے مگر اس کا مقصود یہ نہیں کہ کپڑے پہنے جائیں گے یا ظروف استعمال کیے جائیں گے بلکہ اپنا مکان سجانا مقصود ہے یا مکان کرایہ پر لیا اس لیے نہیں کہ اس میں رہے گا بلکہ اس لیے کہ لوگوں کو کہنے کو ہو گا کہ یہ مکان فلاں کا ہے۔ ان سب صورتوں میں اجارہ فاسد ہے اور مالک کو اُجرت بھی نہیں ملے گی۔ اگرچہ پھر مستاجر نے ان چیزوں سے وہی کام لیے جن کے لیے اجارہ کیا تھا۔ اس لیے کہ ان چیزوں سے یہ منفعت مقصود نہیں ہوتی۔



یاد رکھنا چاہیے کہ مالک کو آجر (اُجرت دینے والا) اور مُوجِر و مُواجِر کہتے ہیں اور کرایہ دار کو مستاجر اور اُجرت پر کام کرنے والے کو اجیر کہتے ہیں۔

اجارہ کے لیے چند شرائط ہیں۔ کچھ اس کے انعقاد سے متعلق ہیں، کچھ نفاذ سے۔ کچھ کا تعلق اجارہ کی صحت سے ہے اور کچھ کا لزوم اجارہ سے۔ وہ شرائط یہ ہیں:

(۱) عاقل ہونا۔ تو اگر مجنون یا ناسمجھ بچے نے اجارہ کیا تو وہ منعقد ہی نہ ہو گا۔ البتہ بالغ ہونا اس کے لیے شرط نہیں۔ یعنی نابالغ عاقل نے اپنے نفس کے متعلق اجارہ کیا یا مال کے متعلق کیا اور اس کے ولی نے اس کی اجازت دے دی تو اجارہ منعقد ہے۔ ورنہ ولی کی اجازت پر موقوف ہے، جائز کر دے گا جائز ہو جائے گا۔

(۲) اجارہ کرنے والا مالک یا ولی ہو۔ اجارہ کرنے کا اسے اختیار حاصل ہو۔

(۳) اُجرت و منفعت کا معلوم ہونا۔ یعنی ان دونوں کو ایسے صاف صریح الفاظ میں بیان کر دیا جائے کہ نزاع اور خواہ مخواہ اختلاف کا احتمال نہ رہے۔

(۴) جہاں اجارہ کا تعلق وقت سے ہو وہاں مدت کا بیان کر دینا۔

(۵) جانور کرایہ پر لیا (یا آج کل ٹیکسی وغیرہ) تو اس میں وقت بیان کرنا ہو گا یا جگہ۔ اور کام بھی بیان کرنا ہو گا کہ اس سے کون سا کام لیا جائے گا۔

(۶) وہ کام ایسا ہو کہ اس کا استیفاء (پورا کرنا) قدرت میں ہو۔ اگر حقیقتاً مقدور نہ ہو یا شرعاً غیر مقدور ہو۔ مثلاً گناہ کی باتوں پر اجارہ۔ یہ دونوں اجارے صحیح نہیں۔

(۷) وہ عمل جس کے لیے اجارہ ہو اس شخص پر فرض و واجب نہ ہو۔

(۸) منفعت مقصود ہو۔

(۹) اسی جنس کی منفعت اُجرت نہ ہو۔

(۱۰) اجارہ میں کوئی ایسی شرط نہ ہو جو مقتضائے عقد کے خلاف ہو۔

(درمختار، تبیین وغیرہ)

# (۲۸) اجارہ سے متعلق فقہی مسائل

(۱) اجارہ کے ارکان ایجاب و قبول ہیں، خواہ لفظِ اجارہ سے ہوں یا دوسرے کسی لفظ سے۔ مثلاً یہ کہا کہ یہ مکان میں نے ایک مہینے کے لیے دس روپیہ کے عوض عاریت پر دیا اور دوسرے نے قبول کر لیا تو یہ اجارہ ہو گیا۔ اگرچہ الفاظ درمیان میں عاریت پر لینے دینے کے آئے۔ اس لیے کہ عاریت بالعوض بھی اجارہ ہے۔ (درمختار)

(۲) اجارہ کا حکم یہ ہے کہ طرفین یعنی موجر و مستاجر، بَدلَین (ادلے بدلے) کے مالک ہو جاتے ہیں مگر یہ ملک ایک دم نہیں ہوتی بلکہ وقتاً فوقتاً ہوتی ہے۔ ہاں اگر اُجرت کا پیشگی لینا شرط ہو (جیسا کہ آج کل مکان و دکان کے کرایہ میں معمول بن گیا ہے) تو عقد کرتے ہی موجر، اُجرت کا مالک ہو جائے گا۔ (درمختار، عالمگیری)

(۳) اجارہ میں اُجرت، محض عقد سے ملک میں داخل نہیں ہوتی۔ یعنی عقد کرتے ہی اُجرت کا مطالبہ درست نہیں یعنی مستاجر پر فوراً اُجرت دینا واجب نہیں۔ اُجرت ملک میں آنے کی چند صورتیں ہیں:

اس نے پہلے ہی سے یعنی عقد کرتے ہی اُجرت دے دی تو دوسرا اس کا مالک ہو گیا۔

پیشگی لینا شرط کر لیا ہو تو اُجرت کا مطالبہ پہلے ہی سے درست ہے یا منفعت کو مستاجر نے حاصل کر لیا۔ مثلاً مکان تھا اس میں مدت مقررہ تک رہ لیا یا کپڑا درزی کو سینے کے لیے دیا تھا اس نے سی دیا۔

وہ چیز مستاجر کو سپرد کر دی کہ اگر وہ منفعت حاصل کرنا چاہے کر سکتا ہے۔ نہ کرے یہ اس کا فعل ہے۔ یا اجیر کام کے لیے تیار ہو کر آ گیا تو بھی اُجرت کا مستحق ہے۔ اگرچہ اس سے کام نہ لیا جائے۔ (درمختار)

(۴) درزی، دھوبی وغیرہم کاریگروں نے جب کام کر لیا اور مالک کو چیز سپرد کر دی تو اُجرت لینے کے مستحق ہو گئے۔ یہی حکم ہر اس کام کرنے والے کا ہے جس کے کام کا



اس شے میں کوئی اثر ہو۔ جیسے رنگریز کہ اس نے کپڑا رنگ کر مالک کو دے دیا تو اُجرت کا مستحق ہو گیا اور اگر ان لوگوں نے اپنا کام تو پورا کر لیا مگر ابھی تک چیز مالک کو سپرد نہیں کی تو اُجرت کے مستحق نہیں ہوئے۔ لہٰذا اگر ان کے یہاں چیز ضائع ہو گئی اُجرت نہیں پائیں گے۔ اگرچہ چیز کا تاوان بھی ان کو دینا پڑے گا اور اگر کام کا کوئی اثر اس چیز میں نہیں ہوتا جیسے حمال کہ چیز کو یہاں سے اٹھا کر وہاں لے گیا۔ یہ اُجرت کے مستحق اس وقت ہوں گے جب انہوں نے اپنا کام کر لیا۔ (درمختار)

(۵) مستاجر (کرایہ دار) نے اُجرت زیادہ کر دی اگر اندرونِ مدت یہ اضافہ ہے تو اصل عقد کے ساتھ لاحق ہو جائے گا۔ جیسے بیع میں ثمن کا اضافہ۔ اور اگر مدت پوری ہونے کے بعد اضافہ کیا، جب بھی لینا دینا جائز ہے۔ یعنی یہ ایک احسان ہے اور آجر یعنی مالک نے اس شے پر اضافہ کر دیا جو کرایہ پر تھی یہ بھی جائز ہے۔ (درمختار)

(۶) جس سے کام کرانا ہے اگر اس سے یہ شرط کر لی ہے کہ تم کو خود کرنا ہو گا یا کہہ دیا کہ تم اپنے ہاتھ سے کرنا۔ اس صورت میں خود اسی کو کرنا ضروری ہے۔ اپنے شاگرد یا کسی دوسرے شخص سے کام کرانا جائز نہیں اور کرا دیا تو اُجرت واجب نہیں۔ اور اگر یہ شرط نہیں ہے کہ وہ خود اپنے ہاتھ سے کام کرے گا تو دوسرے سے بھی کرا سکتا ہے۔ شاگرد سے، خواہ نوکر سے، خواہ کسی دوسرے سے۔

(۷) مکان جس میں کوئی رہتا ہے وہ دوسرے کو کرایہ پر دینا جائز ہے۔ جبکہ رہنے والا کرایہ پر نہ ہو اور مالک مکان کے ذمہ، مکان خالی کرا کر، کرایہ دار کو دینا ہے اور کرایہ کی مدت اس وقت سے شمار ہو گی جب سے اس کے قبضہ میں آیا۔ (درمختار)

(۸) جو اجارہ اپنی اصل کے لحاظ سے موافقِ شرع ہے مگر اس میں کوئی وصف ایسا آ گیا جس کی وجہ سے وہ نامشروع (خلاف شرع) ہو گیا تو یہ اجارہ فاسد کہلاتا ہے۔ مثلاً اجارہ میں کوئی ایسی شرط لگا دی جس کو عقد اجارہ مقتضی نہ ہو۔ جیسے مکان کرایہ پر دیا اور شرط یہ لگا دی کہ مکان کا ٹیکس کرایہ دار کے ذمہ ہے تو یہ اجارہ فاسد ہے کہ اس کا تعلق مالک سے ہے۔ مستاجر کے ذمہ شرط کرنا مقتضائے عقد کے خلاف ہے۔

اور اگر وہ چیز اپنی اصل ہی کے اعتبار سے خلاف شرع ہو تو وہ اجارہ بالکل باطل

ہے۔ مثلاً مردار یا خون کو اُجرت قرار دیا جائے یا بت بنانے کے لیے کسی کو اجیر رکھا (جسے
آج کل آرٹ سے تعبیر کرتے ہیں) تو یہ اجارہ باطل ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۹) اجارۂ باطل میں اگر چیز کو استعمال کیا اور وہ کام کر دیا جس کے لیے اجارہ ہوا، جب بھی اُجرت واجب نہ ہوگی اور اجارہ فاسدہ کا حکم یہ ہے کہ اس کے استعمال کرنے پر اُجرت مثل لازم ہوگی (بحر وغیرہ) اُجرت مثل سے مراد یہ ہے کہ اگر یہ کام جائز طریقہ پر کوئی اور کرتا تو جو اُجرت وہ پاتا اتنی ہی یہاں لازم ہے۔

(۱۰) جو شرطیں بیع کو فاسد کرتی ہیں اجارہ کو بھی فاسد کر دیتی ہیں کیونکہ اجارہ بھی ایک قسم کی بیع ہے۔ فرق یہ ہے کہ بیع میں چیز بیچی جاتی ہے، یہاں منفعت۔ (البحرالرائق)

(۱۱) گناہوں کے کاموں پر اجارہ ناجائز ہے۔ مثلاً نوحہ کرنے والی کو اُجرت پر رکھا کہ وہ نوحہ کرے گی یا گانے بجانے کے لیے اجیر کیا کہ وہ اتنی دیر تک گائے بجائے گا اور اس کو یہ اُجرت دی جائے گی۔ یونہی لہو ولعب پر اجارہ بھی ناجائز ہے۔ گانا بجانا سیکھنے کے لیے نوکر رکھتے ہیں، یہ بھی ناجائز ہے۔ (درمختار) اور ان صورتوں میں اُجرت لینا بھی حرام ہے اور لے لی ہو تو واپس کر دے اور معلوم نہ رہا کہ کس سے اُجرت لی تھی تو اسے صدقہ کر دے کہ خبیث مال کا یہی حکم ہے۔ (البحرالرائق)

(۱۲) طاعت و عبادت کے کاموں پر اجارہ کرنا جائز نہیں۔ مثلاً تلاوت قرآن پر اجارہ کہ کسی کے نزدیک جائز نہیں۔ لہٰذا سوم وغیرہ کے موقع پر اُجرت پر قرآن پڑھوانا ناجائز ہے۔ دینے والا بھی گناہگار اور لینے والا بھی گناہگار۔ اسی طرح اکثر لوگ چالیس روز تک، قبر کے پاس یا مکان پر قرآن پڑھوا کر ایصالِ ثواب کراتے ہیں۔ اگر اُجرت پر ہو تو یہ بھی ناجائز ہے۔ بلکہ اس صورت میں ایصالِ ثواب بے معنی بات ہے کہ جب پڑھنے والے نے پیسوں کی خاطر پڑھا۔ ثواب ہی کہاں جس کا ایصال کیا جائے۔ اس کا ثواب یعنی بدلہ پیسہ ہے جیسا کہ حدیث میں ہے کہ اعمال جتنے ہیں نیت کے ساتھ ہیں۔ جب اللہ کے لیے عمل نہ ہو ثواب کی امید بے کار ہے۔ مقصد یہ ہے کہ ایصالِ ثواب جائز بلکہ مستحسن ہے مگر اُجرت پر قرآن مجید یا کلمہ طیبہ پڑھوا کر ایصالِ ثواب نہیں ہو سکتا۔ بلکہ پڑھنے والے، اللہ تعالیٰ کے لیے پڑھیں اور اس کا ثواب ان کو بخشیں تو یہ جائز بلکہ کارِ



ثواب اور عملِ خیر ہے۔ (بہار شریعت، ردالمحتار)

(۱۳) مسلمانوں میں معمول ہے کہ ورثاء میت چہلم تک قرآن خوانی کراتے اور میعاد کے اختتام پر، بصورت نقد و پارچہ جات اور اثنائے قرآن خوانی کھانا بھی دے دیا کرتے ہیں۔ دیوبندی و وہابی کہ اموات مسلمین کو ثواب پہنچانے ہی سے جلتے ہیں اور فاتحہ سوم و دہم و بستم اور چہلم کو حرام و بدعت کہتے ہیں۔ وہ عقل سے کورے، آنکھ کے اندھے اور نورِ ایمان بلکہ اصلِ ایمان ہی سے محروم ہیں، مسلمان ان کی نہ سنیں یہ سب باتیں جائز ہیں۔ میت کو قرآن خوانی و طعام خورانی دونوں کا ثواب پہنچتا ہے۔ تیجے، چالیسویں وغیرہ کا تعین عرفی ہے جس سے ثواب میں خلل نہیں آتا۔ ہاں قرآن خوانی پر اُجرت لینا دینا دونوں منع ہیں اور جبکہ عادت و رواج کے مطابق پڑھنے والے کو معلوم ہے کہ ملے گا اور پڑھانے والے کو معلوم ہے کہ دینا ہوگا تو یہ بھی اُجرت میں داخل ہے۔ اگرچہ زبان سے یہ سودا نہ ہو مگر اَلْمَعْرُوْفُ کَالْمَشْرُوْطِ قاعدہ کلیہ ہے۔ اس کا طریقہ یہ کیا جائے کہ حافظ کو مثلاً چالیس دین کے لیے نوکر رکھ لیں کہ جو چاہیں کام لیں گے اور تنخواہ دیں گے۔ پھر اس سے قبر پر پڑھنے کا کام لیا جائے۔ اب یہ اُجرت بلاشبہ جائز ہے کہ اس کے وقت کے مقابل ہے نہ کہ تلاوتِ قرآن کے۔ اور ایک صورت جواز کی یہ ہے کہ صراحتاً معروف کی نفی کر دیں تو مشروط نہیں رہے گا۔ مثلاً قاری سے صاف کہہ دیا جائے کہ کچھ نہ دیا جائے گا یا وہ کہہ دے کہ میں لوں گا کچھ نہیں۔ اس کے بعد پڑھے پھر جو چاہے دے دیں۔ وہ اُجرت میں داخل نہ ہوگا۔ لِاَنَّ الصَّرِيْحَ يَفُوْقُ الدَّلَالَةَ (صراحت کو دلالت پر فوقیت ہے) (فتاویٰ رضویہ)

(۱۴) اذان کہنے کے لیے، امامت نماز پنجگانہ کے لیے، قرآن وفقہ کی تعلیم کے لیے، اُجرت لینا دینا، ایک دینی ضرورت کے لیے علمائے متاخرین نے جائز رکھا ہے۔ ظاہر ہے کہ دین کے کاموں میں سستی آگئی ہے۔ اگر تعلیم القرآن و الفقہ اور اذان و امامت پر اُجرت نہ دی جائے تو قرآن وفقہ کے پڑھانے والے طلب معیشت میں مشغول ہو کر اس کام کو چھوڑ دیں گے اور لوگ دین کی باتوں سے ناواقف ہوتے چلے جائیں گے، اسی طرح اگر امام و موذن کو اُجرت پر نہ رکھا جائے تو بہت سی مساجد میں اذان و جماعت کا

سلسلہ بند ہو جائے اور اس شعارِ اسلامی کی شان و شوکت میں آنکھوں دیکھی کمی آتی چلی جائے گی۔ یہی حال وعظ پر اجارہ کا ہے کہ اگر اس پر اجارہ کو ناجائز کر دیا جائے تو عوام کو وعظ و تقریر کے ذریعے جو باتیں معلوم ہو جاتی ہیں ان کا انسداد ہو جائے گا۔ پھر بھی جس بندۂ خدا سے ہو سکے کہ ان امور کو محض خالصاً لوجہ اللہ انجام دے اور اجر اخروی کا مستحق بنے تو اس سے بہتر کیا بات ہے۔ پھر اگر لوگ اس کی خدمت کریں بلکہ یہ تصور کرتے ہوئے کہ یہ دین کی خدمت کرتے ہیں، ہم ان کی خدمت کر کے ثواب حاصل کریں تو دینے والا مستحق ثواب ہوگا اور اس کو لینا جائز ہوگا کہ یہ اُجرت نہیں ہے بلکہ امداد و اعانت اور برو تقویٰ پر تعاون ہے۔ (بہار شریعت)

## (۲۹) ہاں وعظ گوئی کا پیشہ

جسے آج کل نہ کم علم، بلکہ بہت نرے جاہلوں نے، کچھ الٹی سیدھی اردو کتابیں دیکھ بھال، حافظہ کی قوت، دماغ کی طاقت اور زبان کی طلاقت (یعنی چرب زبانی) کے ذریعے، شکار مردم کا سنہرا جال بنالیا ہے۔ یہ دنیا طلبی کا بدترین ذریعہ ہے۔ عقائد سے غافل، مسائل سے جاہل اور وعظ گوئی کے لیے آندھی۔ ہر جامع، ہر مجمع، ہر مجلس، ہر میلے میں غلط حدیثیں، جھوٹی روایتیں، الٹے مسئلے بیان کرنے کو کھڑے ہو جائیں گے اور طرح طرح کے حیلوں سے جو مل سکا، کمالائیں گے۔

اول تو انہیں وعظ کہنا حرام قطعی۔

ع او خویشتن گم است کرا رہبری کند

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں: "جو بے علم قرآن کے معنی میں کچھ کہے وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے"۔

دوسرے ان کا وعظ سننا حرام کہ جھوٹی باتوں، غلط روایتوں کو سننا ہوا تو سارے جلسے کا وبال، ایسے واعظ کی گردن پر ہے اور حاضرین تو ہیں ہی اس وبال کا گرفتار۔ تیسرے وعظ و پند کو، مال جمع کرنے اور مخلوق خدا کو اپنی طرف رجوع کرنے کا ذریعہ بنایا،



گمراہیِ مردود اور سنتِ نصاریٰ و یہود ہے اور وہ جو اُجرت لینے کی اجازت ہے، وہ بہ حالتِ حاجت، خاص عالم دین کے لیے ہے۔ جو وعظ و تذکیر کا اہل ہے نہ کہ جاہلوں ناقصوں کے واسطے کہ انہیں وعظ کہنا ہی کب جائز ہے جو اس کی ضرورت کے لیے اس اصلاً نامشروع کی اجازت ہو۔ پھر اس کے لیے بھی صرف بحال حاجت، بقدر حاجت اجازت ہے۔ نہ کہ بلاحاجت یا خزانہ بھرنے کے لیے۔ پھر آگے مدار نیت پر ہے۔ اگر اللہ عزوجل کہ علیم بذات الصدور ہے، اس کی حالت جانتا ہے کہ اصل مقصود، عوام کی تذکیر، وعظ و ہدایت اور حق آگاہی و رہنمائی ہے۔ نہ کہ مال و خزانہ کو بڑھانا اور دنیا کمانا۔ جب تو اس مجبوری کے فتویٰ سے نفع پا سکتا ہے ورنہ دانائے سر و اخفیٰ کے حضور حیلہ نہ چلے گا اور دنیا خر اور دین فروش ہی نام ملے گا کہ دین بیچا اور اس کے بدلے دنیا خریدی۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ (احسن الوفا وغیرہ)

(۱۵) میت کو نہلانے یا جنازہ اٹھانے کی اُجرت دینا لینا وہاں جائز ہے، جہاں ان کے علاوہ دوسرے لوگ بھی اس کام کے کرنے والے ہوں۔ اور اگر ان کے سوا کوئی اور نہ ہو تو اُجرت پر یہ کام نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ یہ شخص اس صورت میں اس کام کے لیے متعین ہے۔ (بحر)

(۱۶) کسی کو مرغی دی کہ جو کچھ انڈے دے گی دونوں نصف نصف تقسیم کرلیں گے یہ اجارہ بھی فاسد ہے۔ انڈے اس کے ہیں جس کی مرغی ہے۔ (عالمگیری) بعض لوگ بکری بٹائی پر دیتے ہیں کہ جو کچھ بچے پیدا ہوں گے، دونوں نصف نصف لیں گے۔ یہ اجارہ بھی فاسد ہے۔ بچے اسی کے ہیں جس کی بکری ہے۔ دوسرے کو اس کے کام کی اُجرت مثل ملے گی۔ (بہار شریعت)

(۱۷) عورت نے ایسے شخص کی ملازمت کی جو بال بچوں والا ہے۔ اس میں حرج نہیں۔ جیسا کہ عموماً ہند و پاکستان میں کھانا پکانے اور گھر کے دوسرے کام کاج کے لیے مامائیں نوکر رکھی جاتی ہیں۔ مگر یہ خیال رکھنا ضروری ہے کہ مرد کو اس کے ساتھ تنہائی نہ ہو۔ (عالمگیری) خصوصاً جبکہ وہ جاذب نظر ہو۔ بالخصوص جبکہ وہ جوان ہو کہ جہاں دو اجنبی مرد عورت ہوتے ہیں، ان کا تیسرا شیطان ہوتا ہے۔ (کمافی الحدیث)

(۱۸) بھائی چچا وغیرہ دوسرے رشتہ داروں کو خدمت کے لیے نوکر رکھنا جائز ہے مگر بعض علماء نے فرمایا کہ بڑے بھائی یا چچا کو جو عمر میں بڑا ہے، ملازم رکھنا جائز نہیں۔ (عالمگیری) اور اگر یہ ملازمت برائے نام ہو اور اس سے ان کے احترام و توقیر میں کوئی فتور نہ آئے تو غیروں کے مقابلے میں ان کا استحقاق زیادہ ہونا چاہیے۔ (واللہ اعلم)

(۱۹) کسی کو سانپ یا بچھو نے کاٹا ہو تو اس کے جھاڑنے کی اُجرت لینا جائز ہے۔ اگرچہ قرآن مجید ہی کی آیت یا سورت پڑھ کر جھاڑنا ہو کہ یہ تلاوت نہیں بلکہ علاج کے قبیل سے ہے۔ حدیث میں ایک صحابی کا سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرنا اور اس کا اچھا ہو جانا۔ اور ان کا پہلے ہی سے اُجرت مقرر کر لینا اور اس کے اچھے ہونے کے بعد لینا۔ پھر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پاس معاملہ کو پیش کرنا اور حضور کا انکار نہ فرمانا بلکہ جائز رکھنا۔ اس کے جواز کی صریح دلیل ہے۔ بہت سے لوگ تعویذ پر اُجرت لیتے ہیں یہ بھی جائز ہے مگر یہ بھی ضرور ہے کہ تعویذ ایسا ہو کہ اس میں شرعی قباحت نہ ہو اور اگر اس تعویذ میں ناجائز الفاظ لکھے ہوں یا شرک و کفر کے الفاظ پر مشتمل ہو تو ایسا تعویذ لکھنا بھی ناجائز ہے اور اس کا لینا اور باندھنا بھی ناجائز ہے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

(۲۰) مسلمان نے کافر کی خدمت گاری کی نوکری کی کہ پیش خدمت رہے، حدیث میں اس سے منع فرمایا۔ بلکہ مسلمان کو جائز نہیں کہ باختیار خود اپنے نفس کو ذلت میں ڈالے۔ لہٰذا کسی ایسے کام پر کافر سے اجارہ نہ کرے جس میں مسلمان کی ذلت ہو۔

(عالمگیری)

(۲۱) باپ اپنے نابالغ لڑکے کو، ایسے کام کے لیے اُجرت پر دے سکتا ہے جس کے کرنے کی اسے طاقت ہو۔ اور باپ نہ ہو تو اس کا وصی۔ یہ بھی نہ ہو تو اس کا دادا اور دادا بھی نہ ہو تو دادا کا وصی، نابالغ کو اجارہ پر دے سکتا ہے۔ اور اگر ان میں کوئی نہ ہو ذو رحم محرم جس کی پرورش میں وہ بچہ ہے، اسے اجارہ پر دے سکتا ہے۔ (خانیہ)

(۲۲) ذو محرم نے بچہ اجارہ پر دیا اور وہ بچہ اسی کی پرورش میں ہے تو جو کچھ مزدوری ملی ہے اس بچہ پر خرچ نہیں کر سکتا۔ جس طرح بچہ کو کسی نے کچھ ہبہ کیا تو وہ رشتہ دار ہبہ قبول کر سکتا ہے مگر بچہ اسے خرچ نہیں کر سکتا۔ (خانیہ)



ہاں اگر قاضی نے حکم دے دیا ہے کہ جو کچھ یہ بچہ کما کر لائے، حسبِ ضرورت اس پر خرچ کیا جائے تو اس وقت خرچ کرنا جائز ہے۔ (عالمگیری)

(۲۳) کسی محلّہ یا گاؤں یا شہر میں جانے کے لیے تانگہ وغیرہ کرایہ پر لیا تو اس کے ذمہ گھر تک پہنچانا ہے۔ گاؤں یا محلّہ یا شہر میں پہنچا دینے پر ختم نہیں ہو گا۔ (عالمگیری) یہی حکم آٹو رکشہ یا سائیکل رکشہ کا ہے اور اگر موٹر کار یا پوری لاری کرایہ پر لے لی تو اب اس کا کام بھی گھر تک، یا جہاں تک جا سکتی ہو، اسے پہنچا دینا ہے کہ اس صورت میں یہی عرف و معمول ہے ورنہ عموماً بسیں، لاریاں یا مضافات شہر میں چلنے والی سوزوکیاں اور منی ٹیکسیاں اپنے اپنے اسٹاپ پر چلتی ہیں اور اسٹاپ ہی پر رک جاتی ہیں، طے کیے بغیر انہیں کہیں اور لے جانے پر مجبور نہیں کیا جا سکتا۔

(۲۴) اجارہ کر لینے کے بعد دوسرا شخص بہت زیادہ اُجرت دینے کو کہتا ہے یا مستاجر سے دوسرا شخص کم اُجرت پر چیز دینے کو کہتا ہے۔ یہ اجارہ فسخ کر لینے کے لیے عُذر نہیں۔ (عالمگیری)

(۲۵) اجارہ میں خیار شرط بھی ہو سکتا ہے اور خیار رویت بھی۔ مثلاً بغیر دیکھے مکان کرایہ پر لیا تو دیکھنے کے بعد اجارہ فسخ کرنے کا اسے اختیار حاصل ہے۔ (عالمگیری)

## (۳۰) اکراہ کا بیان

اکراہ جسے لوگ جبر کرنا بھی کہتے ہیں، اس کے شرعی معنی یہ ہیں کہ کسی کے ساتھ ناحق ایسا فعل کرنا جس کے باعث، وہ شخص ایسا کام کرے، جسے وہ اپنے اختیار سے کرنا نہیں چاہتا۔ اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ جبر کرنے والا، کوئی ایسا کام نہیں کرتا جس کی وجہ سے وہ دوسرا اپنی مرضی کے خلاف کرے مگر اس کا زبان سے کہہ دینا ہی اکراہ ہے۔ مُکرَہ یعنی جسے مجبور کیا گیا وہ جانتا ہے کہ اگرچہ اس نے کوئی دھمکی نہیں دی مگر یہ شخص ظالم و جابر ہے۔ جو کچھ یہ کہتا ہے اگر میں نے نہ کیا تو مجھے مار ڈالے گا یا سخت جسمانی ایذا پہنچائے گا۔ جس کی سزا عمر بھر بھگتنا پڑے گی تو یہ بھی صورتِ اکراہ ہے۔ مثلاً حاکم وقت

ظالم و جابر ہے۔ اس کا زبان سے کہہ دینا ہی اکراہ ہے کہ اگرچہ وہ دھمکی نہ دے مگر اس کی مخالفت اور حکم عدولی میں جان جانے یا اتلافِ عضو کا اندیشہ ہے۔ یونہی ڈاکو، چور، لٹیرے، جن سے اس قسم کا اندیشہ ہو ان کا کہہ دینا ہی اکراہ ہے۔ اگرچہ دھمکی نہ دیں۔ بلکہ بعض ناخدا ترس شوہر بھی ایسے بدمزاج اور بد قماش ہوتے ہیں کہ ان کی مخالفت کرنا، اپنے لیے جان لیوا مصیبتوں کو خرید لینا ہے۔ ایسے شوہروں کا زبان سے کہنا ہی اکراہ ہے اگرچہ وہ دھمکی نہ دے۔ ہاں کسی کے اصرار یا باہمی خانگی لڑائی جھگڑوں کو، اکراہ شرعی کا حکم دینا صحیح نہیں۔ مجبور کرنے والے کو مُکرِہ، اور جسے مجبور کیا گیا اس کو مُکرَہ کہتے ہیں۔ (پہلی جگہ "ر" کو زیر ہے اور دوسری جگہ زبر)

## (۳۱) چند مسائل فقہیہ

اکراہ کا حکم اس وقت متحقق ہوتا ہے جب ایسے شخص کی جانب سے ہو کہ وہ جس چیز کی دھمکی دے رہا ہے اس کے کر ڈالنے پر قادر ہو۔ اور مکرَہ جس کو دھمکی دی گئی ہو۔ اس کا غالب گمان یہ ہو کہ اگر میں اس کام کو نہ کروں گا تو جس کی دھمکی دے رہا ہے اسے کر گزرے گا۔ جس چیز کی دھمکی ہے وہ جان جانا ہے یا عضو کاٹنا یا ایسا غم پیدا کر دینا ہے جس کی وجہ سے وہ کام اپنی خوشی و رضامندی سے نہ سمجھا جائے۔ نیز جس کو دھمکی دی گئی وہ پہلے سے اس کام کو کرنا نہ چاہتا ہو۔ خواہ اپنے حق کی وجہ سے یا حق شرع کی وجہ سے۔ مثلاً شراب پینا، زنا کرنا۔ (درمختار)

(۲) اکراہ کی دو قسمیں ہیں اور ہر صورت کے احکام جداگانہ۔

ایک تام اور اس کو اکراہ مُلجی بھی کہتے ہیں۔ یہ اکراہ انسان کو واقعی بے اختیار بنا دیتا ہے اور وہ یہ ہے کہ مکرَہ کو مار ڈالنے یا عضو تلف کرنے یا ضرب شدید کی دھمکی دی جائے اور ضرب شدید بھی وہی ضرب ہے جس سے جان جانے یا عضو کے تلف ہونے کا اندیشہ ہے۔ مثلاً مُکرِہ (جبر کرنے والا) کہتا ہے کہ یہ کام کر، ورنہ تجھے مارتے مارتے بیکار کر دوں گا۔ ہڈی پسلی توڑ دوں گا۔



دوسری ناقص۔ اسے اکراہ غیر مُلجی بھی کہتے ہیں۔ اور وہ یہ ہے کہ جس میں اس سے کم کی دھمکی ہو۔ مثلاً پانچ جوتے ماروں گا یا مکان میں بند کر دوں گا یا ہاتھ پاؤں باندھ کر ڈال دوں گا۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۳) اکراہِ شرعی پایا جائے تو مکرَہ ہر حال میں ان افعال کی تعمیل میں مجبور نہیں جس کے کرنے یا نہ کرنے پر اسے دھمکی دی گئی ہے۔ بلکہ بعض صورتوں میں اسے ان افعال کے کرنے کی اجازت و رخصت ہے۔ بعض صورتوں میں فرض کہیں اس فعل پر وہ اجر و ثواب کا مستحق ہے۔ کہیں حکم شرعی کی خلاف ورزی کے باعث گناہ و مواخذہ اخروی میں گرفتار۔ جیسا کہ دوسرے مکلف بندگان خدا۔ (تبیین الحقائق)

(۴) معاذاللہ شراب یا خون پینے یا مرادیا سور کا گوشت کھانے پر اکراہ کیا گیا۔ اگر وہ اکراہ غیر مُلجی ہے یعنی حبس و ضرب (بند کر دینے یا مارنے) کی دھمکی ہے تو ان چیزوں کا کھانا پینا جائز نہیں ہے۔ کھائے گا یا پیئے گا تو گناہگار ہوگا۔

اور اگر وہ اکراہ مُلجی ہے یعنی قتل یا قطع عضو کی دھمکی ہے تو ان کاموں کا کرنا جائز بلکہ فرض ہے اور اگر فرض کیا ان کاموں کو نہیں کیا اور مار ڈالا گیا تو گناہگار ہوا کہ شرع نے ان صورتوں میں اس کے لیے یہ چیزیں جائز کی تھیں۔ جس طرح بھوک کی شدت اور اضطراب کی حالت میں یہ چیزیں مباح ہیں۔

ہاں اگر اس کو یہ بات معلوم نہ تھی کہ ایسی حالت میں ان چیزوں کا استعمال شرعاً جائز ہے اور ناواقفی کی وجہ سے استعمال نہ کیا اور قتل کر دیا گیا تو گناہ نہیں۔ (درمختار وغیرہ)

لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ مسلمان کی شان ہے۔

(۵) معاذاللہ کفر کرنے پر اکراہ ہوا۔ اگر یہ اکراہ مُلجی ہے کہ قتل یا قطع عضو کی دھمکی دی گئی تو اس شخص کو صرف ظاہر طور پر، اس کفر کے کر لینے کی رخصت ہے اور دل میں وہی یقین ایمانی قائم رکھنا لازم ہے جو قلبِ مومن میں ہوتا ہے اور اس شخص کو چاہیے کہ اپنے قول و فعل میں توریہ کرے۔ یعنی اگرچہ اس فعل یا قول کا ظاہر کفر ہے مگر اس کی نیت ایسی ہو کہ کفر نہ رہے۔ مثلاً اسے مجبور کیا گیا کہ بت کو سجدہ کرے اور اس نے سجدہ کیا تو یہ نیت کرے کہ خدا واحد کو سجدہ کرتا ہوں۔ یا سرکار رسالت مآب صلی اللہ

تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں گستاخی کرنے پر مجبور کیا گیا تو کسی دوسرے کی نیت کرے۔ جس کا نام محمد ہو اور دل سے اس فعل کو برا جانے۔ اور اگر اکراہ غیر مُلجی ہو تو کفر کا اظہار نہیں کر سکتا۔ اس صورت میں اظہار کفر کی رخصت نہیں ہے کہ غیر مُلجی اس کے حق میں اکراہ نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۶) کفر کرنے پر مجبور کیا گیا اور کفر نہ کیا۔ اس وجہ سے قتل کر دیا گیا تو ثواب پائے گا۔ اسی طرح نماز یا روزہ توڑنے یا نماز نہ پڑھنے، روزہ نہ رکھنے پر اکراہ ہوا یا جس چیز کی فرضیت قرآن سے ثابت ہو اس کے چھوڑنے پر مجبور کیا گیا اور اس نے اس کے خلاف کیا جو مکرہ کرانا چاہتا تھا اور قتل کر ڈالا تو سب میں ثواب کا مستحق ہے۔

(۷) زنا یا لواطت پر اکراہ ہوا، اکراہ مُلجی ہو یا غیر مُلجی۔ بہرصورت اسے زنا و لواطت کی اجازت نہیں ہے۔ (ردالمحتار) اور اگر اس صورت میں قتل کر دیا گیا تو اسے ثواب ملے گا۔ (عالمگیری)

(۸) روزے دار، مسافر یا مریض ہے جس کو روزہ نہ رکھنے کی اجازت ہے۔ یہ اگر روزہ توڑنے پر مجبور کیا گیا تو روزہ توڑ دے اور نہ توڑا، یہاں تک کہ قتل کر ڈالا گیا تو گناہگار ہوا۔ (ردالمحتار)

(۹) عورت کو زنا کرانے پر مجبور کیا گیا اور اس نے مرد کو اپنے اوپر قابو دے دیا (جو مزاحمت کر سکتی تھی وہ نہ کی) تو عورت بھی گناہگار ہے اور قابو نہ دیا اور اس کے ساتھ زنا کر لیا گیا تو اب عورت گناہگار نہیں۔ (عالمگیری)

(۱۰) نکاح و طلاق پر اکراہ ہوا یعنی دھمکی دے کر ایجاب و قبول کرا لیا یا طلاق کے الفاظ زبان سے کہلائے تو یہ سب صحیح ہو جائیں گے۔ (درمختار)

اور کسی کے جبر و اکراہ سے عورت کو خط میں طلاق لکھی یا طلاق نامہ لکھ دیا یا طلاق نامہ پر دستخط کر دیئے اور زبان سے الفاظ طلاق نہ کہے تو طلاق نہ پڑے گی اور زبان سے طلاق دے دی تو کیسے ہی جبر و اکراہ سے دی ہو، طلاق ہو جائے گی۔ (درمختار وغیرہ)

(۱۱) اس پر اکراہ ہوا کہ زوجہ کو تفویض طلاق کر دے۔ یا اس کی طلاق، فلاں شخص کے اختیار میں دے دی تو طلاق ہو جائے گی۔ (عالمگیری)



(۱۲) چوروں نے کسی کو مجبور کیا کہ تمہارا مال کہاں ہے بتاؤ ورنہ ہم قتل کر ڈالیں گے۔ اس نے نہیں بتایا۔ چوروں نے قتل کر دیا تو یہ شخص گناہگار نہ ہوا۔ (عالمگیری)

## (۳۲) حَجر کا بیان

ہمارا ایمان ہے کہ اللہ تبارک و تعالیٰ نے بندوں کو پیدا فرمایا۔ انہیں کان، آنکھ، ہاتھ، پاؤں، زبان وغیرہا عطا فرما کر انہیں کام میں لانے کا طریقہ الہام فرمایا۔ پھر اعلیٰ درجہ کے شریف جوہر یعنی عقل سے ممتاز فرمایا جس نے تمام حیوانات پر انسان کا مرتبہ بڑھایا اور انسان اشرف المخلوقات کہلایا۔

پھر یہ بھی اس کا کمال کرم ہے کہ اس عقل کو اس کی برتری کا ذریعہ بنایا۔ یہی وہ دولت ہے کہ اس کی بدولت انسان دنیا و آخرت میں سعادت پر سعادت پاتا ہے اور یہی وہ جوہر ہے کہ اس میں فساد و فتور یا اس پر خواہشات کا غلبہ و ظہور، انسان کو مرتبۂ بہائم تک پہنچاتا اور درندہ صفت بنا دیتا ہے۔

اور یہ بھی اس کی مشیت و حکمت ہے کہ اس نے انسان کو مختلف مراتب پر پیدا فرمایا۔ کسی کو سمجھ بوجھ اور دانائی و ہوشیاری عطا فرمائی اور انہیں ہدایت کا امام، ظلمت کا چراغ بنایا اور دین کے اعلام میں پیدا فرمایا۔ اور کسی کی عقل میں فتور و نقصان رکھا کہ وہ اپنے برے بھلے اور نفع نقصان کو کماحقہ نہ پہچان سکے۔ جیسے مجنون اور بچے کہ ان کی فہم و عقل میں جو قصور و نقصان ہے، وہ کسی پر مخفی نہیں۔ اگر ان کے تصرفات کو ہر حال میں نافذ قرار دے دیا جائے تو ان کی زندگی اجیرن ہو جائے گی۔

ظاہر ہے کہ بسا اوقات یہ اپنی کم فہمی سے ایسے تصرفات کر جاتے ہیں جو خود ان کے لیے سخت نقصان کا باعث اور مضر ہیں۔ لہٰذا اس حکیم مطلق کی رحمت کاملہ نے ان کے تصرفات کو روک دیا کہ انہیں نقصان نہ اٹھانا پڑے۔ انہیں تصرفات کو جبکہ یہ صرف قول کی حد تک رہیں، روک دینے کو حجر کہتے ہیں۔ یعنی ان کے تصرفات قولیہ کو کالعدم سمجھا جائے گا۔ ان کا اعتبار نہ کیا جائے گا اور ان کے تصرفات نافذ نہ ہوں گے۔ جنون قوی

ہو یا ضعیف، دونوں کا حکم ایک ہے۔

البتہ فعل میں حجر نہیں ہوتا۔ یعنی ان کے افعال کو کالعدم نہیں سمجھا جائے گا وہ نافذ ہوں گے اور شرعاً ان کا اعتبار کیا جائے گا۔ للذا نابالغ یا مجنون نے کسی کی کوئی چیز تلف کر دی تو ضمان واجب ہے۔ فی الحال تاوان وصول کیا جائے گا۔ یہ نہیں کہ جب وہ بالغ ہو، یا مجنون ہوش میں آئے تو اس وقت تاوان وصول کریں۔ یہاں تک کہ اگر نومولود نے، اگرچہ وہ ایک دن کا بچہ ہو، کروٹ لی اور کسی شخص کی شیشہ کی کوئی چیز، اس وجہ سے ٹوٹ گئی تو اس کا بھی تاوان دینا ہوگا۔ یونہی کسی پاگل نے جسے افاقہ نہیں ہوتا، کسی کے کپڑے پھاڑ دیئے تو اس پر بھی ضمان واجب ہوگا۔ (درمختار)

البتہ کچھ افعال ایسے بھی ہیں جو اس حکم سے مستثنیٰ ہیں۔ مثلاً مجنون نہ طلاق دے سکتا ہے نہ اقرار کر سکتا ہے۔ اسی طرح نابالغ کہ نہ اس کی طلاق صحیح نہ اقرار معتبر۔
(درمختار وغیرہ)

## (۳۴۳) چند مسائل متعلقہ

حجر کے اسباب تین ہیں۔ نابالغی، جنون اور رِقّیت یعنی کسی کا غلام یا کنیز ہونا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ آزاد عاقل بالغ کو قاضی مجبور نہیں کر سکتا۔ نہ اس کے تصرفات کو کالعدم یا غیر معتبر و ناقابلِ قبول قرار دے سکتا ہے۔ نہ انہیں نفاذ سے روک سکتا ہے۔ رہے باندی غلام تو ان کی عقل میں اگرچہ فتور نہیں ہے مگر یہ خود اور جو کچھ ان کے پاس ہے سب ملکِ مولیٰ ہیں۔ للذا انہیں پرائی ملکیت میں تصرف کا کوئی اختیار نہیں۔ (تبیین وغیرہ)

(۲) اگر کسی شخص کے تصرفات کا ضرر و نقصان عوام الناس کو پہنچتا ہو تو حاکم اسلام امر بالمعروف و نہی عن المنکر کے ماتحت اسے ان تصرفات سے روک دے گا۔ مثلاً:

طبیب جاہل کہ فن طب میں مہارت نہیں رکھتا اور علاج کرنے بیٹھ جاتا ہے۔ لوگوں کو دوائیں دے کر انہیں ہلاکت میں ڈالتا اور ان کی صحت و تندرستی سے کھیلتا ہے۔ آج کل بکثرت ایسا مشاہدہ میں آ رہا ہے کہ آدمی نے نجی طور پر کسی شخص سے یا



مدرسہ میں داخلہ لے کر طب کی کچھ کتابیں پڑھیں اور سند حاصل کر کے بیٹھ گئے علاج معالجہ کرنے اور اپنا ذاتی مطب چلانے۔ ہر طرح کے مریض پر ہاتھ ڈال دیتے ہیں۔ مرض سمجھ میں آئے نہ آئے، اوٹ پٹانگ نسخے پلانے شروع کر دیتے ہیں اور یہ کہنا اپنی کسرِ شان سمجھتے ہیں کہ مرض میری سمجھ میں نہیں آیا۔ ایسوں کو علاج کرنا کب جائز و درست ہو سکتا ہے۔ علاج کرنے کے لیے ضروری ہے کہ مدت دراز تک کسی اُستاد کامل کے پاس بیٹھے، ہر قسم کا علاج دیکھے۔ اُستاذ کی موجودگی میں علاج کرے۔ طریق علاج کو اُستاد پر پیش کرتا رہے۔ جب اُستاد کی سمجھ میں آجائے کہ یہ شخص اب علاج میں ماہر ہو گیا ہے تو علاج کی اجازت دے۔ محض تعلیم اور امتحانی سندوں کو علاج معالجہ کے لیے سند کافی و وافی سمجھ بیٹھنا کور عقلی کی سند ہے اور فاحش غلطی۔ جسے یقین نہ آئے وہ خود تجربہ کر لے۔

ایسے جاہل معالجین ہی کی طرح ہیں وہ نام نہاد مولوی جو درس نظامی کی سند لے کر عربی مدارس سے فارغ التحصیل ہو کر، قوم کی رہنمائی و ہدایت کا فریضہ انجام دینے پر تلے رہتے ہیں۔ اولاً تو اس زمانہ میں دنیاوی اسکولوں اور کالجوں کی طرح عربی مدارس میں جو درس و تدریس کی جانب طلبہ کو رغبت ہے، وہ خوب روشن ہے۔ درس نظامی جو ان مدارس میں رائج ہے، کتنے ہیں جو اس کی تکمیل کرتے اور پوری توجہ و محنت سے علم حاصل کرتے ہیں۔ نہ ابتدائی کتابیں دل لگا کر پڑھیں کہ بنیاد مضبوط ہوتی۔ نہ درس نظامی کو مکمل پڑھا کہ استعداد بنتی۔ جو کچھ پڑھا، معمولی طور پر پڑھا۔ سند حاصل کی، چرب زبانی کی مشق بڑھائی اور وعظ گوئی یا امامت و خطابت کا پیشہ اختیار کر لیا اور اسی کو اپنی معراج سمجھ کر لگے دوسروں پر پھبتی کسنے۔ ان کا مذاق اڑانے۔ نہ مسائل فقہیہ پر عبور کہ صحیح رہنمائی کریں، نہ احکام شرعیہ سے واقفیت کہ ناواقفوں کو کچھ بتائیں۔

اور اس پر ہمہ دانی کا وہ زعم باطل کہ ہم چو من دیگرے نیست۔

کوئی مسئلہ دریافت کیجئے تو اپنی کور دماغی سے قیاس آرائیاں کر کے، کچھ نہ کچھ زبان سے کہہ دینا ضرور۔ مسئلہ کی حقیقت سے ناواقفیت کے باوجود، کیا مجال جو یہ کہہ جائیں کہ مجھے معلوم نہیں۔ یا کتاب دیکھ کر بتاؤں گا یا آپ فلاں عالم سے پوچھ لیں کہ

انہیں مسائل پر بڑا عبور ہے۔ یہ کہنا تو خود اپنی پگڑی، اپنے ہاتھوں اچھالنا اور اپنی جھوٹی عزت کو خاک میں ملانا ہے۔ اٹکل پچو جو جی میں آیا اسے کہہ دینا ہی اپنے علم کی معراج جانتے ہیں۔ ایسوں کے متعلق سوائے اس کے اور کیا کہا جائے کہ:

اذا کان الغراب دلیل قوم
سیھدیھم طریق الھالکین

یعنی ۔

آنکس کہ خود گم است کرا رہبری کند

اور انہیں کی مانند ہیں جو مفتی کہ پڑھے نہ لکھے نام محمد فاضل۔ یا وہ نام نہاد مفتی کہ اپنی دنیا بنانے اور دولت سمیٹنے کی خاطر، لوگوں کو ارتداد کی تلقین سے بھی نہیں چوکتے۔ حرام کو حلال، حلال کو حرام کر دینے کو بھی اپنی مہارت اور ذہانت پر محمول کرتے ہیں۔ خود گمراہ ہوتے اوروں کو گمراہی میں ڈالتے ہیں۔ چند روزہ زندگی کی خاطر اپنے ہاتھوں اپنی عاقبت خراب کرتے ہیں تو ایسوں کو ان کے ایسے تصرفات سے روک دینا، عامۃ الناس کی خیر خواہی ہے اور شرعاً مطلوب و محبوب۔ (تبیین، بہار شریعت وغیرہ)

(۳) نابالغ نے ایسا عقد کیا جس میں نفع و ضرر دونوں ہوتے ہیں جیسے خرید و فروخت کہ نہ ہمیشہ اس میں نفع ہی ہوتا ہے نہ ہمیشہ ضرر۔ اگر وہ خرید و فروخت یعنی خریدنے اور بیچنے کے معنی جانتا ہو کہ خریدنا یہ ہے کہ دوسرے کی چیز ہماری ہو جائے گی اور بیچنا یہ کہ اپنی چیز اپنی نہ رہے گی، پرائی ہو جائے گی تو اس کا عقد ولی کی اجازت پر موقوف ہوتا ہے، جائز کر دے گا، جائز ہو جائے گا۔ رد کر دے گا، باطل ہو جائے گا اور اگر اتنا بھی نہ جانتا ہو کہ بیچنا اور خریدنا کسے کہتے ہیں تو اس کا عقد باطل ہے۔ ولی کے جائز کر دینے سے بھی جائز نہ ہو گا۔ مجنون کا بھی یہی حکم ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۴) نابالغ، جس کا مال، ولی یا وصی کے قبضہ میں تھا وہ بالغ ہوا اور اس کی حالت اچھی اور چال چلن ٹھیک ہیں کہ مال کو موقع سے خرچ کرتا اور بے موقع خرچ کرنے سے رکتا ہو۔ (جسے نیک چلنی اور رشد کہتے ہیں) تو اس کے اموال نہ دیئے جائیں۔ (ہدایہ وغیرہ)

(۵) کسی شخص پر کثرت سے دَین ہو گئے۔ قرض خواہوں کو اندیشہ ہے کہ اگر اس



نے اپنے اموال کو ہبہ کر دیا یا صدقہ کر دیا یا کسی طرح خرچ کر ڈالا تو ہم اپنے قرضے اس سے کیونکر وصول کریں گے۔ چنانچہ انہوں نے قاضی کے یہاں درخواست کی تو ایسے شخص کو قاضی مجبور کر دے گا۔ اب اس کے تصرفات ہبہ وغیرہ نافذ نہ ہوں گے اور قاضی یعنی حاکم اسلام اس کے اموال کو بیع کر کے دَین ادا کر دے گا۔ (درمختار)

(۶) نابالغ کے تصرفات تین قسم کے ہیں:

ایک نافع محض یعنی وہ تصرف جس میں نفع ہی نفع ہے، جیسے اسلام قبول کرنا۔ کسی نے کوئی چیز ہبہ کی تو اس کو قبول کرنا۔ اس میں ولی کی اجازت درکار نہیں۔

دوسرے ضارّ محض یعنی وہ تصرف جس میں دنیاوی مضرت و نقصان ہو، اگرچہ آخرت کے اعتبار سے مفید ہے، جیسے صدقہ کرنا، قرض دینا، زوجہ کو طلاق دینا۔ اس کا حکم یہ ہے کہ ولی اجازت دے تب بھی نہیں کر سکتا بلکہ خود بھی بالغ ہونے کے بعد، اپنی نابالغی کے ان تصرفات کو نافذ کرنا چاہتا ہے تو نہیں کر سکتا۔ اس کا باپ یا قاضی، ان تصرفات کو کرنا چاہیں تو یہ بھی نہیں کر سکتے۔

اور تیسرے وہ تصرفات کہ بعض وجوہ سے نافع ہیں۔ بعض وجوہ سے ضارّ یعنی مضرت رساں، نقصان دہ، جیسے بیع، اجارہ، نکاح۔ یہ اذن ولی پر موقوف ہیں۔ (درمختار وغیرہ)

(۷) معتوہ جسے بوہرا کہتے ہیں وہ ہے جو کم سمجھ ہو۔ اس کی باتوں میں اختلاط ہو۔ فاسد التدبیر ہو، اوٹ پٹانگ باتیں کرتا ہوں، مجنون کی طرح نہ لوگوں کو مارتا ہے نہ انہیں گالیاں دیتا ہے۔ تو یہ معتوہ اس بچہ کے حکم میں ہے جس کو تمیز ہے اور جو سمجھ والا ہے، خرید و فروخت لین دین کو سمجھتا بوجھتا ہے۔ (درمختار وغیرہ)

## (۳۴) بلوغ کا بیان

اس باب میں کہ لڑکا یا لڑکی کب بالغ و بالغہ قرار پائیں گے اس قدر معلوم ہو جانا ضروری ہے کہ شرعاً بلوغ کا دارومدار، خواہی نخواہی عمر ہی پر نہیں رکھا گیا ہے۔ کہ جب

تک آدمی اس عمر تک نہ پہنچے اسے بالغ قرار نہ دیا جائے اگرچہ جوانی کی تمام علامات و آثار واضح و آشکار ہوں۔ عالم میں کوئی عالم اس کا قائل نہیں بلکہ حقیقتاً لڑکوں میں مدار کار انزال و احتلام اور لڑکیوں میں حیض وغیرہ پر ہے، اسی لیے علماء تصریح فرماتے ہیں کہ لڑکا کم از کم بارہ برس، اور لڑکی نو برس میں بالغہ ہو سکتی ہے۔ ہاں جب یہ امور ظاہر نہ ہوں تو اس وقت عمر پر حوالہ کیا گیا ہے کہ لڑکا اور لڑکی دونوں پندرہ برس کامل کی عمر پر ضرور شرعاً بالغ و بالغہ ہیں۔ اگرچہ آثارِ بلوغ کچھ ظاہر نہ ہوں اور لڑکا بارہ اور لڑکی نو برس سے کم عمر تک ہرگز بالغ و بالغہ نہ ہوں گے اور اب اس سے متعلق چند مسائل ذہن نشین کرلیجئے۔

(۱) لڑکے کو جب انزال ہو گیا وہ بالغ ہے خواہ وہ انزال سوتے میں ہو جسے احتلام کہتے ہیں۔ یا بیداری کی حالت میں ہو۔ یونہی اگر جماع سے لڑکا، لڑکی کو حاملہ کردے تو وہ یقیناً بالغ ہے کہ انزال کے بغیر حمل قرار پا ہی نہیں سکتا۔ اور انزال نہ ہو تو جب تک اس کی عمر پندرہ سال کامل کی نہ ہو وہ بالغ نہیں جب پورے پندرہ سال کا ہو گیا تو اب بالغ ہے۔ دوسری علامات بلوغ پائی جائیں یا نہ پائی جائیں۔ (درمختار وغیرہ)

(۲) لڑکی کا بلوغ، احتلام و انزال سے ہوتا ہے یا حمل سے۔ یا حیض سے۔ ان تینوں میں سے جو بات بھی پائی جائے، لڑکی بالغہ قرار پائے گی اور اگر ان میں سے کوئی بات نہ پائی جائے تو جب تک وہ پندرہ سال کامل کی نہ ہو جائے بالغہ نہیں۔ (درمختار)

(۳) آثارِ مذکورہ کے سوا، بغل یا پنڈلی یا پیڑو پر بالوں کا جمنا یا لڑکے کے داڑھی مونچھ کا ابھرنا یا لڑکی کے پستان میں ابھار کا پیدا ہونا کچھ معتبر نہیں۔ یونہی آواز میں بھاری پن آ جانا، شرعاً قابلِ اعتبار نہیں۔ (ردالمحتار)

(۴) لڑکے کی عمر بارہ سال یا لڑکی کی عمر نو سال کی ہو یا زیادہ۔ مگر پندرہ سال سے کم، کہ یہ ان کے لیے امکان و احتمال بلوغ کی عمر ہے۔ اور ممکن و متحمل ہے کہ وہ بالغ ہوں لہٰذا اگر یہ اپنا بالغ ہونا ظاہر کریں اور اپنے آپ کو بالغ بتائیں تو بے حاجت شہادت، بغیر قسم لیے ان کا قول مان لیا جائے گا۔ جبکہ جسم و قویٰ کی حالت، اس دعویٰ کی تکذیب نہ کرتی ہو اور اپنے بالغ و بالغہ ہونے کی وجہ بھی بیان کردیں۔ مثلاً لڑکی کہے مجھے حیض آیا یا



دونوں میں سے کوئی ایک کہے کہ مجھے خواب میں احتلام ہوا اور اس سے میں نے اپنا بالغ ہونا جانا۔ خالی دعویٰ معنی بلوغ بیان کیے بغیر مقبول نہیں اور اگر بدن و قویٰ کی حالت ظاہرہ ان میں بلوغ کی قابلیت کا پتہ نہ دیتی ہو تو ان کا دعویٰ اصلاً مسموع نہ ہو گا جب تک دلیل شرعی سے ان کا بلوغ ثابت نہ ہو۔ (درمختار، فتاویٰ رضویہ وغیرہ)

(۵) آثارِ بلوغ کے پائے جانے، یا پندرہ سال کامل ان کی عمر گزر جانے پر جب ان کا بالغ ہونا تسلیم کرلیا گیا تو بالغ کے جتنے احکام ہیں، ان پر جاری ہوں گے۔ اور انہیں احکام شرعیہ کا مکلف قرار دے دیا جائے گا۔ اب اس کے بعد ان میں سے کوئی اگر اپنے بالغ ہونے سے انکار بھی کرے تو معتبر نہ ہو گا۔ (درمختار)

(۶) جس لڑکے کی عمر بارہ سال کی ہو اور اس کے ہم عمر بالغ ہوں یعنی ان میں علامات بلوغ متحقق ہو چکے اور انہیں شرعاً بالغ قرار دیا جا چکا ایسے لڑکے نے اپنی عورت سے جماع کیا اور عورت کے بچہ پیدا ہوا تو اس لڑکے کے بلوغ کا حکم دیا جائے گا اور بچہ ثابت النسب ہو گا۔ (عالمگیری)

(۷) شوہر نے عورت کو تین طلاقیں دیں۔ عورت نے عدت گزار کر، دوسرا نکاح مُراہق سے کیا (یعنی ایسے لڑکے سے جو ہنوز نابالغ ہے مگر قریب بلوغ ہے اور اس کی عمر والے جماع کرتے ہیں) اور اس مُراہق نے اس عورت سے وطی کی اور بعد بلوغ طلاق دی تو وہ وطی کہ قبل بلوغ کی تھی۔ حلالہ کے لیے کافی ہے مگر طلاق بعد بلوغ ہی ہونی چاہیے کہ نابالغ کی طلاق واقع ہی نہ ہو گی مگر بہتر یہ ہے کہ بالغ کی وطی ہو کہ امام مالک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نزدیک انزال شرط ہے اور نابالغ میں انزال کہاں۔

(درمختار، ردالمحتار)

## (۳۵) غَصَب کا بیان

غَصَب کے لغوی معنی ہیں کسی کی کوئی جگہ چیز جبراً و قہراً اپنے قبضہ میں لے لینا خواہ مال ہو یا نہ ہو۔ شریعتِ مطہرہ نے ان معنی میں کچھ تغیر و تبدیلی کی، چنانچہ فقہائے کرام

ُنے فرمایا کہ کسی شخص کے مال متقوم (جسے شریعت نے مال قرار دیا) و محترم (جس سے شرعاً نفع اٹھانا جائز ہے) اور منقول سے جائز قبضہ کو ہٹا کر، ناجائز قبضہ کرنا غصب ہے جبکہ یہ قبضہ خفیتاً نہ ہو۔

لٰہذا جس چیز پر ناجائز قبضہ ہوا مگر کسی جائز قبضہ کو ہٹا کر نہیں ہوا، وہ غصب نہیں مثلاً جو چیز غصب کی تھی اس میں کچھ زائد چیزیں پیدا ہو گئیں۔ جیسے جانور غصب کیا تھا اس سے بچہ پیدا ہوا۔ گائے غصب کی تھی اس کا دودھ دوہا تو ان زوائد کو غصب نہیں کہا جائے گا۔

یا غیر متقوم چیز پر قبضہ کیا یہ بھی غصب نہیں۔ مثلاً مسلمان کے پاس شراب تھی اس سے چھین لی۔ تو یہ غصب نہیں کہ شرعاً شراب مال نہیں مسلمان کے حق میں۔ یونہی وہ مال محترم نہ ہو جیسے حربی کافر کا مال چھین لیا اور اپنی عزت و آبرو پر بھی حرف نہ آیا اور یہ سب کچھ دارالحرب میں ہوا۔ تو یہ بھی غصب نہیں۔ یا غیر منقول پر قبضہ کیا یا جس پر قبضہ کیا وہ شرعاً مال ہی نہیں مثلاً مردار تو یہ بھی غصب نہیں۔

(درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

اس ناجائز قبضہ کرنے والے کو غاصب، اس شے کے مالک کو مغصوب مِنْہُ اور چیز کو مغصوب کہتے ہیں اور کبھی اسے غصب بھی کہہ دیا کرتے ہیں۔ کسی کے ایک ایسے مال پر زبردستی اپنا قبضہ جمالینا، شرعاً کس قدر شرمناک جرم ہے، اس کا اندازہ اس سے لگائیے کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ۔ — آپس میں ایک دوسرے کا مال ناجائز طور پر مت اڑاؤ۔

اس آیۂ کریمہ میں اَکل لفظی معنی میں نہیں یعنی صرف کھانا مراد نہیں بلکہ دوسرے کا مال کسی طور پر بھی اپنے تصرف میں لے آنا ہے۔ اردو محاورہ میں بھی ایسے مواقع پر بولتے ہیں فلاں صاحب فلاں کا روپیہ کھا گئے یا اس کی رقم ہضم کر گئے، اور باطل سے مراد ہر ناجائز طریقہ ہے۔ اور فقہاء نے اکل باطل کو جو تفصیل لکھی ہے۔ اس میں قمار، جوا، غصب، رشوت سب ہی داخل ہے تو ناجائز مال، کسی بھی ذریعہ سے حاصل ہو،



لوٹ کر، یا چھین کر، یا چوری سے یا جوئے سے، یا حرام تماشوں یا حرام کاموں، یا حرام چیزوں کے بدلے، یا رشوت، یا جھوٹی گواہی یا چغل خوری سے، یہ سب ممنوع و حرام ہے۔ خواہ وہ مال، اس کے مالک سے بغیر اس کی خوش دلی کے حاصل کیا جائے یا مالک تو اسے خوشدلی سے دے رہا ہے لیکن خود شریعت نے اس مد اور ذریعہ کو ناجائز و حرام و ممنوع قرار دیا ہے۔ رشوت لے کر، اسے اپنا حق اور اپنے لیے اسے جائز و حلال قرار دینے والے اس آخری شق کو خوب ذہن نشین کرلیں کہ جس ذریعہ آمدنی کو شریعت نے حرام و باطل و ناجائز ٹھہرایا ہے وہ کسی کی خوشدلی سے اپنے پر جائز و حلال نہیں ہو سکتا۔

پھر یہ احکام صرف مسلمانوں کے مال تک محدود نہیں۔ مسلمان ہو یا کافر، کسی کا بھی مال دغا و فریب ظلم وغیرہ سے لینا جائز نہیں اور کافر حربی کے مال پر بعض صورتوں میں جو تصرف روا رکھا گیا ہے وہ صرف اس لیے کہ وہ تو ہے ہی ہمہ اوقات حالت جنگ میں۔ تو اس کے اموال میں وہ احترام نہیں جو شرعاً اسے محترم بنائے۔

تو زبردستی کسی کے اموال پر قبضہ جمالینا بھی اسی اکل بالباطل میں داخل اور ان تمام وعیدوں میں شامل ہے جو احادیث مبارکہ میں وارد ہوئیں۔ مثلاً:

(۲،۱) صحیح بخاری و صحیح مسلم میں مروی کہ رسول اللہ صلی اللہ و سلم فرماتے ہیں جس نے ایک بالشت زمین، ظلم کے طور پر دبالی، قیامت کے دن ساتوں زمینوں سے اتنا حصہ طوق بنا کر اس کے گلے میں ڈال دیا جائے گا۔ اور صحیح بخاری شریف کی دوسری روایت میں ہے کہ اسے قیامت کے دن سات زمینوں تک دھنسا دیا جائے گا۔

(۳) طبرانی نے روایت کی کہ فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص پرایا مال لے گیا۔ وہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سے کوڑھی ہو کر ملے گا۔

(۴) صحیح مسلم میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ، سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں آفتاب میں گہن لگا اور اسی روز حضور کے صاحبزادے حضرت ابراہیم کی وفات ہوئی تھی۔ حضور نے گہن کی نماز پڑھائی اور اس کے بعد فرمایا، تمام وہ چیزیں جن کی تمہیں خبر دی جاتی ہے۔ (خصوصاً دوزخ و جنت کے متعلق) سب کو میں نے اپنی

اس نماز میں دیکھا- میرے سامنے دوزخ پیش کی گئی اور یہ اس وقت کہ تم نے مجھے پیچھے ہٹتے دیکھا کہ کہیں اس کی لپٹ نہ لگ جائے- میں نے اس میں صاحب محجن کو دیکھا کہ وہ اپنی آنتیں جہنم میں گھسیٹ رہا ہے- (محجن اس چھڑی کو کہتے ہیں جس کی مونٹھ ٹیڑھی ہوتی ہے، جاہلیت میں ایک شخص عمرو بن لحی نامی تھا جو اس قسم کی چھڑی رکھتا تھا اس کو صاحب محجن کہتے تھے) وہ حاجیوں کی چیزیں چھڑی کی مونٹھ سے کھینچ لیا کرتا تھا- اگر حاجی کو پتہ چل جاتا کہ میری چیز کسی نے کھینچ لی ہے تو کہہ دیتا کہ تمہاری چیز میری چھڑی کی مونٹھ سے لگ گئی اسے پتہ نہ چلتا تو یہ چیز اٹھالیتا اور اپنے قبضہ و تصرف میں لاتا-

اور میں نے جہنم میں بلی والی عورت کو دیکھا جس نے بلی پکڑ کر باندھ رکھی تھی- نہ اسے کھلاتی (کہ اس کا پیٹ بھرے) نہ اسے چھوڑتی کہ (کہیں اور سے) وہ کچھ کھا پی لے- وہ بلی اسی حالت میں بھوک سے مرگئی-

پھر اس کے بعد جنت میرے سامنے پیش کی گئی- یہ اس وقت کہ تم نے مجھے آگے بڑھتے دیکھا- یہاں تک کہ اپنی جگہ پر جاکر کھڑا ہو گیا اور میں نے ہاتھ بڑھایا تھا اور ارادہ کیا تھا کہ جنت کے پھلوں میں سے کچھ لے لوں کہ تم بھی انہیں دیکھ لو پھر میری سمجھ میں آیا کہ ایسا نہ کروں-

(۵) بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا- خبردار! تم لوگ ظلم نہ کرنا- سن لو، کسی کا مال بغیر اس کی خوشی کے حلال نہیں-

## (۳۶) چند فقہی مسائل

(۱) غصب کا حکم یہ ہے کہ اگر معلوم ہو کہ دوسرے کا مال ہے تو غاصب گناہ گار ہے اور چیز موجود ہو تو مالک کو واپس کردے- موجود نہ ہو تو تاوان دے اور معلوم نہ ہوا کہ پرایا مال ہے تو (بعد علم) اس کا حکم بھی وہی ہے کہ چیز موجود ہے تو واپس کردی جائے اور موجود نہ ہو تو اس کا تاوان دیا جائے- فرق اتنا ہے کہ اس صورت میں گناہ گار نہیں ہوا- (درمختار وغیرہ)



(۲) مغصوب کو واپس کرنے کے لیے غاصب پر یہ لازم نہیں کہ اس طرح واپس کرے کہ مالک کو علم ہو جائے بلکہ اگر اس کی لاعلمی میں چیز واپس کردی تو یہ بری ہو گیا- مثلاً کسی کے صندوق سے کچھ رقم نکال لایا پھر اس میں رکھ آیا اور مالک کو پتہ نہ چلا تو یہ واپسی بھی صحیح ہے- یونہی اگر دوسرے نام سے مالک کو واپس کردی جب بھی بری ہو جائے گا- مثلاً مالک کو ہبہ کردی- یا ودیعت کے نام سے اسے دے آیا بلکہ اگر کھانے کی چیز تھی اور مالک کو کھلادی تو اس صورت میں بری ہو جائے گا- مگر اس چیز کی حالت ہی بدل دی اور مالک کو دے آیا تو بری نہیں- مثلاً کپڑے کو قطع کرکے، اس کو سی کر مالک کو دے دیا یا شکر کا شربت بنا کر پلادیا یا گیہوں کو پسوا کر اس کی روٹی مالک کو کھلادی- (درمختار، ردالمحتار)

(۳) غاصب نے مغصوب میں ایسی تبدیلی کردی کہ وہ دوسری چیز ہو گی یعنی پہلا نام بھی باقی نہ رہا اور اس کے اکثر مقاصد بھی جاتے رہے- یا اسے اپنی یا پرائی چیز میں اس طرح ملادیا کہ تمیز نہ ہو سکے- مثلاً گیہوں کو گیہوں میں ملادیا- یا دشواری سے جدا ہو سکے مثلاً جو میں گیہوں ملادیئے- تو ان صورتوں میں غاصب ضمان دے گا اور پھر اس چیز کا مالک ہو جائے گا- مگر اس چیز سے ابھی نفع حاصل نہیں کر سکتا- جب تک تاوان نہ دے دے- یا مالک اسے معاف نہ کردے یا قاضی اس کے تاوان کا حکم نہ کردے- یعنی مالک کی رضامندی درکار ہے اور وہ ان تین صورتوں سے حاصل ہوتی ہے- (درمختار وغیرہ)

(۴) دوسرے کی زمین سے مٹی اٹھالی اور وہاں مٹی کی کوئی قیمت نہیں ہے اور مٹی لے لینے سے زمین میں کوئی نقصان بھی پیدا نہیں ہوا تو کچھ تاوان نہیں- اور اگر زمین میں نقصان ہو گیا تو نقصان کا ضمان دے اور اگر مٹی کی وہاں قیمت ہے تو تاوان بہرحال ہے- (عالمگیری)

(۵) دوسرے کے مال کو بغیر اجازت خرچ کرنا چند موقعوں پر جائز ہے-

۱- مریض کے مال یعنی نقود (نقد رقم نہ کہ اسبابِ خانہ داری) کو اس کا باپ یا بیٹا، اس کی ضروریات میں بغیر اجازت صرف کر سکتا ہے-

۲- سفر میں کوئی شخص بیمار یا بیہوش ہو گیا تو اس کے ہم سفر یعنی اس کے ساتھ والے

اس کی ضروریات میں اس کا مال صرف کر سکتے ہیں۔

۳۔ مودِع (ودیعت رکھنے والے) کے مال کو، مودَع اس کے والدین پر خرچ کر سکتا ہے جبکہ ایسی جگہ ہو کہ قاضی سے اجازت حاصل نہ کر سکے۔

۴۔ سفر میں کوئی شخص مرگیا تو اس کے سامان کو بیچ کر تجہیز و تکفین میں صرف کر سکتے ہیں اور جو باقی رہ جائے وہ ورثہ کو دے دیں۔

۵۔ مسجد کا کوئی متولی نہیں ہے تو اہلِ محلّہ مسجد کی آمدنی کو لوٹے چٹائی وغیرہ ضروریات مسجد میں صرف کر سکتے ہیں۔

۶۔ میت نے کسی کو وصی نہیں کیا ہے بڑے ورثہ چھوٹوں پر خرچ کر سکتے ہیں اور ان تمام صورتوں میں، ان میں سے کسی پر کوئی ضمان نہیں۔ (ردالمحتار)

(۶) کسی کے مکان میں بغیر اجازت مالک داخل ہونا جائز نہیں مگر ضرورت مثلاً اس کا کپڑا اڑ کر اس مکان میں چلا گیا اور معلوم ہے کہ اگر مالک مکان سے کہہ دے گا تو وہ لے لے گا، اسے نہیں دے گا مگر اچھے لوگ ہوں تو یہ ان سے کہہ دے کہ محض اس غرض سے مکان میں آنا چاہتا ہے اور اگر مالک سے اندیشہ نہیں ہے تو اندر جانے کی ضرورت نہیں۔ مالک سے کہہ دے وہ کپڑا لا کر دے دے گا۔

کوئی اچکا اس کی چیز لے کر کسی کے مکان میں گھس گیا تو یہ اس سے اپنی چیز لینے کے لیے اس کے پیچھے جا سکتا ہے کہ مواضعِ ضرورت مستثنیٰ ہوتے ہیں۔

(درمختار، ردالمحتار)

(۷) گنجفہ، چوسر، تاش، شطرنج وغیرہ ناجائز کھیل کی چیزیں تلف کر دیں تو اس کا تاوان نہیں۔ ہاں چھوٹے بچوں کے تاشے باجے توڑ ڈالے تو ان میں تاوان ہے۔

(درمختار، عالمگیری)

(۸) ایک مکان میں بہت سے لوگ جمع تھے۔ ایک نے صاحب خانہ کا آئینہ اٹھا کر دیکھا۔ اس سے دوسرے نے لے لیا اور یکے بعد دیگرے سب دیکھتے رہے اور آئینہ ٹوٹ گیا تو کسی سے تاوان نہیں لیا جائے گا کہ ایسی چیزوں کے استعمال کی عادتاً اجازت ہوا کرتی ہے۔ (عالمگیری)



## (۳۷) شفعہ کا بیان

شفعہ کے لغوی معنی ہیں ایک چیز کو دوسری چیز سے ملا دینا اور شرعاً، غیر منقول جائیداد کو، کسی شخص نے جتنے میں خریدا، اتنے ہی میں، اس جائیداد کے مالک ہونے کا حق، جو دوسرے شخص کو حاصل ہو جاتا ہے اسے شفعہ کہتے ہیں۔ بالفاظ دیگر یوں کہنا چاہیے کہ شفعہ ایک شرعی حق ہے جس کی بنا پر شفیع، مشتری سے جبراً اسی قیمت پر بحکم حاکم لے سکتا ہے جتنے کو مشتری نے خریدا۔

حق شفعہ اسی وقت قائم ہوتا ہے جبکہ جائیداد غیر منقولہ کا انتقال بذریعہ بیع وقوع میں آئے۔ یہاں اس کی ضرورت نہیں کہ مشتری اس پر راضی ہو، جب ہی شفعہ کیا جائے۔ وہ راضی ہو یا ناراض۔ بہرصورت جو حقدار ہے وہ لے سکتا ہے۔ جس شخص کو یہ حق حاصل ہے اس کو شفیع کہتے ہیں۔ مشتری نے مثلی چیز (جس کی مثل بازار میں پائی جاتی ہے اور اس کی قیمتوں میں کوئی نمایاں فرق نہ ہو، وہ مثلی ہے اور جن کی قیمتوں میں بہت کچھ تفاوت ہوتا ہے یہ سب قیمتی ہیں) کے عوض میں جائیداد خریدی ہے۔ مثلاً روپے اشرفی کے عوض تو اس مشتری کو اس کا مثل دے کر شفیع لے لے گا اور اگر قیمتی چیز ثمن ہے مثلاً گائے بھینس تو اس کی جو کچھ قیمت ہے وہ دے گا اور جائیداد اپنے قبضہ و تصرف میں لائے گا البتہ شفعہ وہی شخص کر سکتا ہے جس کی ملک جائیداد مبیعہ (فروخت شدہ) سے متصل ہے۔

## (۳۸) شفعہ سے متعلق چند بنیادی مسائل

(ا) شفعہ کا وجوب یا حق اس وقت حاصل ہوتا ہے جب حسبِ ذیل شرائط پائے جائیں:

۱۔ جائیداد کا انتقال عقد معاوضہ کے ذریعہ ہو یعنی بیع یا معنی بیع میں ہو۔ ولہٰذا ہبہ،

صدقہ، میراث یا وصیت کی رو سے جائیداد حاصل ہوئی تو اس پر شفعہ نہیں ہو سکتا۔

۲- مبیع عقار یعنی جائیداد غیر منقولہ ہو۔ منقولات میں شفعہ نہیں ہو سکتا۔

۳- بائع کی ملک زائل ہو گئی ہو یعنی بیع بائع کی جانب سے پوری ہو جائے۔

۴- بائع کو مبیع کے واپس لینے کا حق زائل ہو گیا۔

۵- جس جائیداد کے ذریعہ سے، اس جائیداد پر شفعہ کرنے کا حق حاصل ہوا ہے وہ اس وقت شفیع کی ملک میں ہو جبکہ مشتری نے اس جائیداد کو خریدا۔ لہٰذا اگر وہ مکان شفیع کے کرایہ میں ہو یا عاریتاً اس میں رہتا ہے تو شفعہ نہیں کر سکتا۔

شفیع نے اس بیع سے نہ صراحتاً رضامندی ظاہر کی ہو نہ دلالتاً۔

(درمختار، عالمگیری وغیرہ)

(۲) شفعہ کا حکم یہ ہے کہ جب اس کا سبب پایا جائے یعنی جائیداد بیچی گئی تو طلب کرنا جائز ہے اور بعد طلب و اشتہاد یہ موکد ہو جاتا ہے اور قاضی کے فیصلہ یا مشتری کی رضا مندی سے شفیع اس چیز کا مالک ہو جاتا ہے۔ (درمختار)

(۳) شفعہ کے اسباب تین ہیں:

۱- شفعہ کرنے والا خود اس جائیداد میں شریک ہے اور وہ جائیداد ان دونوں میں مشترک ہے۔

۲- شفعہ کرنے والا خلیط ہے یعنی خود نفس مبیع میں تو شریک نہیں مگر حق مبیع میں شرکت ہے۔ مثلاً دو مکانوں کا ایک ہی راستہ ہے۔

۳- شفیع جارِ ملاصق ہو یعنی جس کا مکان ایک جانب یا دو جانب یا تین جانب سے دوسرے مکان کے ساتھ ملا ہوا ہو۔

(۴) ان تینوں میں سب سے مقدم شریک ہے۔ یعنی سب سے پہلے حق، پہلے قسم کے شفیع کا ہے، پھر خلیط کا۔ اور جارِ ملاصق یعنی تیسرے قسم کے شفیع کا حق سب سے آخر میں ہے۔ لہٰذا شفیع نے کسی وجہ سے اپنا حق چھوڑ دیا تو خلیط کو حقِ شفعہ حاصل ہو گیا اور خلیط نے بھی مشتری سے لینا نہ چاہا یا کوئی خلیط ہی نہیں ہے تو اب یہ حق جارِ ملاصق کو ملے گا۔ (درمختار وغیرہ)



(۵) طلب شفعہ کی تین قسمیں ہیں:

۱- طلبِ مواثبہ، کہ جیسے ہی اس کو اس جائیداد کے فروخت ہونے کا علم ہو فوراً اسی وقت یہ ظاہر کر دے کہ میں طالبِ شفعہ ہوں۔ اگر علم ہونے کے بعد اس نے طلب نہ کی تو شفعہ کا حق جاتا رہے گا اور بہتر یہ ہے کہ اپنے اس طلب کرنے پر لوگوں کو گواہ بھی بنالے تاکہ یہ نہ کہا جا سکے کہ اس نے طلب مواثبت نہیں کی ہے۔ (ہدایہ)

۲- طلبِ تقریر، اس کو طلبِ اشتہاد بھی کہتے ہیں۔ اس کی صورت یہ ہے کہ بائع یا مشتری یا اس جائیداد مبیعہ کے پاس جاکر، لوگوں کے سامنے یہ کہے کہ فلاں شخص نے یہ جائیداد خریدی ہے اور میں اس کا شفیع ہوں اور اس سے پہلے بھی طلبِ شفعہ کر چکا ہوں اور اب پھر طلب کرتا ہوں تم لوگ اس کے گواہ رہو۔ (ہدایہ) اور اگر مشتری کے پاس کرے تو یہ کہے کہ اس نے فلاں جائیداد خریدی ہے اور میں فلاں جائیداد کے ذریعہ اس کا شفیع ہوں اور بائع کے پاس یوں کہے کہ اس نے فلاں جائیداد فروخت کی ہے اور میں فلاں جائیداد کی وجہ سے سے اس کا شفیع ہوں۔

۳- طلبِ تملیک، طلبِ مواثبت کے بعد طلبِ تقریر کا مرتبہ ہے اور ان دونوں طلبوں کے بعد طلبِ تملیک ہے۔ یعنی اب شفیع قاضی کے پاس جاکر کہے کہ فلاں شخص نے فلاں جائیداد خریدی ہے اور فلاں جائیداد کے ذریعہ سے میں اس کا شفیع ہوں وہ جائیداد مجھے دلائی جائے۔

(۶) طلبِ مواثبت یا طلبِ اشہاد نہ کرنے سے شفعہ باطل ہو جاتا ہے۔ شفعہ کی تسلیم یعنی اپنے حق شفعہ سے دست برداری سے بھی شفعہ باطل ہو جاتا ہے۔ مثلاً یہ کہے کہ اس مکان کا شفعہ میں نے تسلیم کر دیا، یا ساقط کر دیا۔ (درمختار وغیرہ)

(۷) جس شخص کے لیے تسلیم کا حق ہے اس کا سکوت بھی شفعہ کو باطل کر دیتا ہے۔ مثلاً نابالغ بچہ کے باپ یا وصی کا خاموش رہنا بھی مبطل ہے۔ (درمختار)

## (۳۹) تقسیم کا بیان

جائیداد غیر منقولہ ہو یا اموال منقولہ، جب ان میں دو یا دو سے زیادہ آدمی شریک ہوتے ہیں تو شرکت کی صورت میں، ہر ایک شریک کی ملک، دوسرے کی ملک سے ممتاز نہیں ہوتی اور ان میں سے کوئی بھی شریک اس چیز کے کسی مخصوص حصہ سے نفع پر قادر نہیں ہوتا۔ بلکہ ہر ایک اپنے حصہ کے ساتھ ساتھ، دوسرے شریک کے حصہ سے بھی نفع اٹھاتا ہے۔ اس شے مشترک میں، ان شریکوں کے حصوں کو ایک دوسرے سے ممتاز اور باہم جدا کر دینے کا نام تقسیم ہے۔ چنانچہ جب تمام شرکاء یا ان میں سے کوئی ایک تقسیم کا مطالبہ کرتا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ شریک اپنے حصہ کو صرف اپنے کام میں لانا اور دوسرے کو اس انتفاع سے روکنا چاہتا ہے اور چونکہ یہ اس کا حق ہے اس لیے شرکاء میں سے کوئی شخص تقسیم کی درخواست کرے تو قاضی پر لازم ہے کہ اس درخواست کو قبول کرے اور تقسیم عمل میں لائے۔

ہاں قاضی کو اس کی درخواست قبول کرنا، اس وقت ضروری ہے کہ تقسیم سے اس چیز کی منفعت فوت نہ ہو۔ یعنی وہ عرف عام میں جس کام کے لیے ہے وہ کام تقسیم کے بعد بھی اس سے لیا جاسکے اور اگر تقسیم سے منفعت جاتی رہے تو یہ تقسیم قاضی کے ذمہ لازم نہیں۔ جب تمام شرکاء تقسیم پر راضی نہ ہوں۔ مثلاً حمام کو اگر تقسیم کر دیا جائے تو حمام نہ رہے گا۔ اگرچہ اس میں دوسرے کام ہو سکتے ہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

## (۴۰) چند مسائلِ متعلقہ

(۱) کیل و موزوں (ناپ تول سے فروخت کی جانے والی چیزیں) اور دیگر مثلی چیزوں میں (جن کی قیمتوں میں زیادہ تفاوت نہیں ہوتا اور عام بازاروں میں پائی جاتی ہیں ان میں) تقسیم کے بعد ایک شریک اپنا حصہ، دوسرے کی عدم موجودگی میں لے سکتا ہے اور قیمتی



چیزوں میں (جن کی چیزوں میں نمایاں فرق ہوتا ہے) تقسیم کے بعد ایک شریک دوسرے کی عدم موجودگی میں نہیں لے سکتا۔ (ہدایہ)

(۲) بہتر یہ ہے کہ تقسیم کے لیے کوئی شخص حکومت کی جانب سے مقرر کر دیا جائے جس کو بیت المال سے وظیفہ دیا جائے اور اگر بیت المال سے وظیفہ نہ دیا جائے بلکہ اس کی مناسب اجرت، شرکاء کے ذمہ ڈال دی جائے، یہ بھی جائز ہے۔ البتہ اس صورت میں یہ اجرت تمام شرکاء پر برابر برابر ڈالی جائے گی۔ ان کے حصوں میں کمی بیشی کا لحاظ نہ ہوگا۔ (ہدایہ)

(۳) تقسیم کرنے کے لیے ایسا شخص مقرر کیا جائے جو عادل ہو، امین ہو اور تقسیم کرنا جانتا ہو، بددیانت یا ناتجربہ کار (اناڑی) کو یہ کام سپرد نہ کیا جائے اور ایک ہی شخص اس کام کے لیے معین نہ کیا جائے۔ یعنی لوگوں کو اس پر مجبور نہ کیا جائے کہ اسی سے تقسیم کرائیں کہ اس صورت میں وہ من مانی اجرت لے لیا کرے گا اور واجبی اجرت سے زیادہ لوگوں سے وصول کرے گا۔ (ہدایہ وغیرہ)

(۴) تقسیم میں قرعہ ڈالنا ضروریات میں نہیں۔ بلکہ تطییب قلب (دلی سکون) کے لیے ہے کہ کہیں حصہ داروں کو یہ وہم نہ ہو کہ فلاں حصہ دار کا حصہ، میرے حصہ سے اچھا ہے اور قصداً ایسا کیا ہے اور اگر قاضی نے بغیر قرعہ ڈالے ہوئے خود ہی حصص کو نامزد کر دیا کہ یہ تمہارا ہے اور یہ تمہارا۔ تو اس میں حرج نہیں کہ قاضی کے فیصلہ سے انکار اور اس میں چون و چرا کی گنجائش نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۵) ایک شخص کی دو روٹیاں ہیں اور ایک کی تین روٹیاں، دونوں نے ایک ساتھ بیٹھ کر کھانا چاہا کہ اتنے میں ایک تیسرا شخص آگیا اسے دونوں نے کھانے میں شریک کر لیا اور تینوں نے برابر کھایا اس نے کھانے کے بعد پانچ روپیہ دیئے اور یہ کہا کہ جتنی جتنی میں نے تمہاری روٹی کھائی اسی حساب سے روپیہ بانٹ لو تو جس کی دو تھیں اسے ایک روپیہ ملے گا اور جس کی تین تھیں اسے چار۔ (عالمگیری)

اور وجہ اس کی ظاہر ہے کہ جب تینوں نے برابر برابر کھایا تو گویا روٹی کا ایک تہائی حصہ ہر ایک کے حصہ میں آیا۔ اور دونوں کی پانچ روٹیوں کے پندرہ حصے ہوئے، دو روٹی

والے کے چھ، اور تین روٹی والے کے نو، تو کہنا چاہیے کہ ہر ایک نے پانچ ٹکڑے کھائے۔ جس کے چھ ٹکڑے تھے اس نے پانچ خود کھائے اور ایک ٹکڑا اس تیسرے نے اور جس کے نو ٹکڑے تھے اس نے پانچ خود کھائے اور چار اسے کھلائے۔ لہٰذا ایک روپیہ دو روٹی والے کو باقی چار تین روٹی والے کو مل گئے۔

(۶) تقسیم میں چیزوں کی قیمتیں لگائی گئیں اور تقسیم عمل میں آئی اب معلوم ہوا کہ قیمتوں میں بڑا فرق ہے جس کو غبن فاحش کہتے ہیں یعنی اتنی کمی بیشی جو اندازہ سے کہیں باہر ہے۔ مثلاً جس چیز کی قیمت پانچ سو ہے۔ اس کی قیمت ہزار روپیہ قرار دی گئی، یہ تقسیم توڑ دی جائے گی۔ خواہ قاضی نے اس کے متعلق یہ فیصلہ کیا ہو یا دونوں کی رضا مندی سے تقسیم ہوئی ہو۔ تقسیم بہر صورت توڑ دی جائے گی۔ (درمختار)

(۷) میت کے ذمہ دَین (قرض) تھا۔ ورثہ نے جائیداد تقسیم کرلی اور دائن (جس کا دَین ہے) وہ مطالبہ کرتا ہے تو تقسیم توڑی جاسکتی ہے۔ ہاں اگر ورثہ اپنے مال سے دَین ادا کردیں یا جس کا دَین ہے وہ معاف کردے تو تقسیم نہ توڑی جائے۔ یونہی اگر میت کا ترکہ، ورثہ نے تقسیم کرلیا اور ان وارثوں میں اس کی بیوی بھی ہے اور اس نے تقسیم کے بعد دَین مہر کا دعویٰ کیا اور گواہوں سے اپنا حق ثابت کردیا تب بھی تقسیم توڑ دی جائے گی۔ (عالمگیری) یا پھر دوسرے ورثہ اس کا حق مہر ادا کردیں جتنا بھی ہو۔

(۸) شرکاء نے اپنی رضامندی سے تقسیم کرلی، اس کے بعد چاہتے ہیں کہ یہ چیزیں شرکت ہی میں رہیں تو تقسیم کو توڑا بھی جاسکتا ہے۔ (درمختار)

(۹) کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ مشترک چیز کو، شرکاء تقسیم نہ کریں اس کو مشترک ہی رکھیں اور ہر ایک شریک نوبت اور باری کے ساتھ اس چیز سے نفع اٹھائے، اسے اصطلاح فقہاء میں مُہایاۃ اور تہایُؤ کہتے ہیں اور یہ شرعاً جائز ہے۔ مگر تقسیم کا مرتبہ مہایاۃ سے بڑھ کر ہے۔ (عنایہ)

(۱۰) مُہایاۃ کی کئی صورتیں ہیں:

۱۔ مکان کے دو حصے ہیں، ایک مکان کے ایک حصہ میں رہے اور دوسرا دوسرے میں۔



۲۔ ایک مہینہ ایک حصے میں ایک رہے اور دوسرے مہینے میں دوسرا۔

۳۔ ایک بالا خانہ پر رہے، دوسرا نیچے کی منزل میں۔

۴۔ یا دو مکان ہیں، ایک میں ایک رہے، دوسرے میں دوسرا۔

۵۔ یا مکان کو کرایہ پر دے دیا۔ ایک ماہ کا کرایہ ایک لے گا، دوسرے مہینہ کا دوسرا یا دو مکانوں میں سے ایک کا کرایہ ایک لے گا، دوسرے کا دوسرا۔

یہ سب صورتیں جائز ہیں۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۱۱) مُہایاۃ (نوبت بہ نوبت انتفاع) کے طور پر جو چیز اس کے حصے میں آئی، یہ اس چیز کو کرایہ پر بھی دے سکتا ہے، مثلاً مکان ہے تو اس شریک کو اس میں رہنا ہی ضرور نہیں بلکہ کرایہ پر بھی اٹھا سکتا ہے۔ اگرچہ مُہایاۃ کے وقت یہ شرط اس نے ذکر نہ کی ہو کہ میں اس کو کرایہ پر دے سکوں گا۔ (درمختار)

(۱۲) مکان مشترک کو کرایہ پر دیا گیا اور یہ ٹھہرا ہے کہ باری باری دونوں کرایہ وصول کریں گے۔ اب اس کا کرایہ زیادہ ہوگیا تو جس کی باری میں کرایہ کی زیادتی ہوئی ہے، تنہا یہی اس کا مستحق نہیں بلکہ اس زیادتی کے دونوں حقدار ہیں، اور اگر دو مکان تھے، ایک کا کرایہ ایک لیتا تھا دوسرے کا دوسرا اور ایک مکان کے کرایہ میں اضافہ ہوا تو جو اس کا کرایہ لیتا تھا، یہ زیادتی تنہا اسی کی ہے۔ دوسرا اس میں سے مطالبہ نہیں کرسکتا۔ (درمختار)

## (۴۱) مزارعت کا بیان

کسی کو اپنی زمین اس طور پر کاشت کے لیے دینا کہ جو کچھ پیداوار ہوگی وہ دونوں میں مثلاً نصف نصف یا ایک تہائی ایک کی، دو تہائی دوسرے کی، تقسیم ہوجائے گی اس کا نام مزارعت ہے، اسی کو ہندو پاک میں بٹائی پر کھیت دینا کہتے ہیں۔ امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک مزارعت ناجائز ہے۔ مگر فتویٰ قول صاحبین (امام ابو یوسف و امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما) پر ہے کہ مزارعت جائز ہے۔ البتہ مزارعت کی بعض صورتیں

ایسی ہیں کہ ان میں صاحبین کے نزدیک بھی مزارعت جائز نہیں۔ مثلاً مالک زمین نے یہ شرط کر دی کہ کل پیداوار میں سے ایک من یا دو من میرا۔ باقی کاشتکار کا۔ یا یوں ٹھہرا کہ بیج کی مقدار نکالنے کے بعد باقی کو تقسیم کر لیا جائے گا یا یہ ٹھہرا کہ کھیت کے اس حصہ کی پیداوار فلاں لے گا اور باقی فلاں۔ یا باقی کو دونوں میں تقسیم کر دیا جائے گا۔

ان تمام صورتوں میں مزارعت صحیح نہیں۔

مزارعت کے متعلق مختلف قسم کی حدیثیں آئی ہیں۔ بعض سے جواز ثابت ہوتا ہے اور بعض سے عدم جواز۔ اسی وجہ سے صحابہ وائمہ میں اس کے جواز و عدم جواز میں اختلاف رہا اور ہو سکتا ہے کہ جن احادیث سے عدم جواز ثابت ہوتا ہے ان کا مصداق ایسے ہی مواقع ہوں جو ہم نے بیان کیے مثلاً اس ٹکڑے کی پیداوار میری ہے اس کی تمہاری۔ اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ایک میں پیداوار ہوتی، دوسرے میں نہ ہوتی۔ لہٰذا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا ہے۔

## (۴۲) چند ضروری مسائل

(۱) مزارعت کے جواز کے لیے آٹھ شرطیں ہیں، ان شرطوں کے بغیر مزارعت جائز نہیں۔

۱۔ عاقدین اس کے اہل ہوں یعنی عاقل، بالغ اور نابالغ ہوں تو ان کا ماذون ہونا ضروری ہے۔

۲۔ زمین قابلِ زراعت ہو، شور یا بنجر زمین جس میں زراعت کی قابلیت نہیں ہے مزارعت پر دی گئی تو یہ عقد ناجائز ہے۔

۳۔ وہ زمین جو مزارعت پر دی گئی معلوم ہو۔

۴۔ زمین کا مالک، وہ زمین کاشتکار کو سونپ دے اور اگر یہ ٹھہرا ہے کہ مالک زمین بھی اس میں کام کرے گا تو مزارعت صحیح نہیں۔

۵۔ بیان مدت مثلاً ایک سال یا دو سال کے لیے زمین دی۔



۶۔ یہ بیان کہ بیج مالک زمین دے گا یا کاشتکار کے ذمہ ہو گا۔ اگر بیان نہ ہو تو وہاں کا جو عرف ہو وہ کیا جائے۔ جیسے ہندو پاک میں یہی عرف ہے کہ بیج کاشتکار کے ہوتے ہیں۔

۷۔ یہ بیان کہ کیا بوئے گا اور اگر متعین نہ کرے تو اجازت دے کر تیرا جو جی چاہے اس میں بونا۔

۸۔ ہر ایک کو کیا ملے گا اس کا عقد میں ذکر کرنا ضروری ہے اور جو کچھ پیداوار ہو اس میں دونوں کی شرکت اور جو مقدار ہو، ہر ایک کے لیے اس کا متعین ہو جانا بھی ضروری ہے۔ مثلاً نصف یا تہائی یا چوتھائی، لہٰذا اگر ایک کے لیے یہ ٹھہرا کہ ایک من یا دو من پیداوار دے دی جائے گی تو یہ صحیح نہیں۔ (درمختار)

(۲) مندرجہ ذیل شروط سے مزارعت فاسد ہو جاتی ہے۔

۱۔ پیداوار کا ایک مخصوص حصہ، کسی ایک کے لیے ہونا۔

۲۔ مالک زمین کے کام کرنے کی شرط، کہ یہ مزارعت بھی ایک قسم کا اجارہ ہے۔

۳۔ ہل بیل (یا دوسرے آلاتِ زراعت) مالک زمین کے ذمہ شرط کر دینا۔

۴۔ یہ طے کر لینا کہ ایک کو غلہ ملے گا اور دوسرے کو صرف بھوسہ۔

۵۔ یا غلہ بانٹا جائے گا اور بھوسہ وہ لے گا جس کے بیج نہیں۔ مثلاً مالک زمین۔

۶۔ یا اس کے برعکس کہ بھوسا بانٹا جائے گا اور غلہ صرف ایک کو ملے گا اور اگر یہ شرط ہے کہ غلہ بٹے گا اور بھوسا اس کو ملے گا جس کے بیج ہیں۔ جیسا کہ یہاں کا یہی رواج ہے۔ کہ مزارع ہی بیج دیتا ہے اور بھوسا لیتا ہے۔ تو یہ صورت صحیح ہے۔ (درمختار)

(۳) ایک شخص کی زمین اور بیج ہو اور دوسرا شخص اپنے ہل بیل سے جوتے بوئے۔

یا ایک کی فقط زمین، باقی سب کچھ دوسرے کا۔ یعنی بیج بھی اسی کے اور ہل بیل بھی اسی کے اور کام بھی یہی کرے گا۔

یا مزارع صرف کام کرے گا، باقی سب کچھ مالک زمین کا، یہ تینوں صورتیں جائز ہیں۔ (درمختار)

(۴) اگر یہ قرار پایا کہ زمین اور بیل ایک کے اور کام اور بیج، مزارع کے ذمہ، یا یہ کہ بیل اور بیج ایک کے اور زمین اور کام دوسرے کا۔ یا یہ کہ ایک کے ذمہ فقط بیل یا

بیج، باقی سب کچھ دوسرے کا۔ یہ چاروں صورتیں ناجائز و باطل ہیں۔ (درمختار)

(۵) مزارعت جب صحیح ہو تو جو کچھ پیداوار ہو، اس کو اسی طریقہ پر تقسیم کریں جیسا کہ طے ہوا ہے اور اگر کچھ پیداوار نہ ہوئی تو کسی کو کچھ نہ ملے گا اور اگر مزارعت فاسد ہو تو بہر صورت کام کرنے والے کو اجرت ملے گی، پیداوار ہو یا نہ ہو۔ (درمختار)

(۶) باغ یا درخت، کسی کو اس لیے دے دینا کہ اس کی خدمت کرے اور جو کچھ اس سے پیداوار ہوگی اس کا ایک مقررہ حصہ کام کرنے والے کو اور ایک حصہ مالک کو دے دیا جائے گا اس کو مساقاہ کہتے ہیں۔ اسی کا دوسرا نام معاملہ ہے جس طرح حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح خیبر کے بعد وہاں کے باغات یہودیوں کو دے دیئے تھے کہ ان باغات میں کام کریں اور جو کچھ پھل ہوں گے، ان میں سے نصف ان کو دے دیئے جائیں گے۔ جس طرح مزارعت جائز ہے معاملہ بھی جائز ہے اور اس کے جواز کی شرائط ہیں۔ مثلاً عاقدین کا عاقل ہونا، پیداوار میں دونوں کی شرکت اور ہر ایک کے حصے کو معلوم ہونا باغ یا درخت عامل کو سپرد کر دینا اور جو درخت مساقاہ کے طور پر دیئے گئے وہ ایسے ہوں کہ عامل کے کام کرنے سے اس میں زیادتی ہو سکے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۷) بعض شرائط ایسی ہیں جن کی وجہ سے معاملہ فاسد ہو جائے گا۔ مثلاً یہ طے کر لینا کہ کل پیداوار ایک کو ملے گی۔ یا کسی ایک کو پیداوار میں سے اتنا حصہ دے کر باقی کو دونوں میں تقسیم کر دیا جائے گا یا عامل کے ذمہ، پھل توڑنا وغیرہ، جو کام پھل تیار ہونے کے بعد ہوتے ہیں شرط کر دینا، یا کسی ایسے کام کی شرط کر دینا جس کی منفعت، مدتِ معاملہ پوری ہونے کے بعد باقی رہے۔ مثلاً پیڑوں میں کھاد ڈالنا یا باغ کی زمین کھودنا وغیرہ۔ (عالمگیری)





بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

## (۴۳) ذبح کا بیان

گلے میں چند رگیں ہیں، ان کے کاٹنے کو ذبح کہتے ہیں اور اس جانور کو جس کی رگیں کاٹی جائیں ذَبیحہ اور ذِبح کرتے ہیں۔ یہاں ذال کو زیر ہے اور پہلی جگہ زبر۔ ذبائح ذبیحہ کی جمع ہے۔

بعض جانور ذبح کیے جا سکتے ہیں بعض نہیں۔ جو شرعاً ذبح نہیں کیے جا سکتے ان میں مچھلی اور ٹڈی، دونوں بغیر ذبح حلال ہیں اور جو ذبح کیے جا سکتے ہیں وہ بغیر ذکاۃ شرعی حلال نہیں۔ ذکاۃِ شرعی کا مطلب یہ ہے کہ جانور کو اس طرح ذبح یا نحر کیا جائے کہ اس کا خون بہہ جائے اور جانور حلال ہو جائے۔

ذکاۃِ شرعی دو قسم پر ہے اختیاری اور اضطراری۔ اور ذکاۃ اختیاری کی دو صورتیں ہیں ذبح اور نحر۔ ذکاۃِ اضطراری یہ ہے کہ بوقت ضرورت و اضطرار، جانور کے بدن میں کسی جگہ نیزہ یا تیر وغیرہ بھونک کر خون نکال دیا جائے۔ اس سے صرف مخصوص صورتوں میں جانور حلال ہو جاتا ہے جو بیان کی جائیں گی۔

اور حلق کے آخری حصہ میں نیزہ وغیرہ بھونک کر رگیں کاٹ دینے کو نحر کہتے ہیں جبکہ ذبح کی جگہ حلق اور لُبَّہ کے مابین ہے۔ لبہ سینے کے بالائی حصہ کو کہتے ہیں۔ اونٹ کو نحر کرنا اور گائے بکری کو ذبح کرنا سنت ہے اور اگر اس کا عکس کیا یعنی اونٹ کو ذبح کیا اور گائے وغیرہ کو نحر کیا یعنی بالاختیار، تو جانور اس صورت میں بھی حلال ہو جائے گا مگر ایسا کرنا

مکروہ ہے کہ سنت کے خلاف ہے۔

یاد رکھنا چاہیے کہ حلال جانور کا گوشت صرف ذبح کرنے یا نحر سے حلال ہوتا ہے۔ خواہ یہ ذبح اختیاری ہو کہ قصد و اختیار سے عمل میں لائی جائے یا اضطراری، کہ بحالتِ بے اختیاری بوقت ضرورت و اضطرار اس پر عمل پیرا ہوا جائے۔

ذکاۃِ شرعی کے ان طریقوں کے علاوہ کوئی اور طریقہ اس کے ہلاک کرنے اور اسے حلال کرنے کا صحیح نہیں۔ مقصود ان طریقوں سے حلق کا اتنا حصہ کاٹ دینا ہے جس سے خون اچھی طرح خارج ہو جائے اور گوشت میں کوئی حصہ اس خون کا باقی نہ رہے۔ کہ حلال جانوروں میں بہتا ہوا خون ہی بنیاد ہے ان کے حرام ہونے کی۔

اور اسی سے یہ بات کھل جاتی ہے کہ گلا گھونٹنے، جھٹکا کرنے یا گرم ابلتے پانی میں اسے ڈال کر یا کسی اور تدبیر سے جانور کی جان لینے سے وہ جانور حلال نہ ہوگا۔ کہ ایسی صورتوں میں دم مسفوح یعنی بہتے ہوئے خون کا بیشتر حصہ، جسم کے اندر ہی رک جاتا اور جگہ جگہ جم کر گوشت کے ساتھ چمٹ جاتا ہے۔ اس کے برخلاف، ذبح و نحر کی صورت میں، دماغ کے ساتھ جسم کا تعلق دیر تک قائم و باقی رہتا ہے۔ جس کی وجہ سے رگ رگ کا خون کھنچ کر باہر آجاتا ہے اور اس طرح پورے جسم کا گوشت، خون سے صاف ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ شریعتِ مطہرہ نے حکم دیا کہ جب تک ذبح کیا ہوا جانور ٹھنڈا نہ ہو جائے اس کے نہ ہاتھ پاؤں وغیرہ کاٹیں، نہ کھال اتاریں۔

اور عوام میں جو مشہور ہے کہ اونٹ کو تین جگہ ذبح کیا جاتا ہے اور ایسا کرنا مکروہ کہ بلا فائدہ جانور کو ایذا دینا ہے۔

## (۴۴) مسائل فقہیّہ

(۱) جو رگیں ذبح میں کاٹی جاتی ہیں وہ چار ہیں:

۱۔ حلقوم۔ یہ وہ رگ ہے جس سے سانس آتی جاتی ہے۔

۲۔ مریٔ۔ جس سے کھانا پانی اترتا ہے۔



۳، ۴۔ ان دونوں کے اغل بغل اور دو رگیں ہیں جن میں خون کی روانی ہے۔ انہیں دونوں کے درمیان حلقوم و مریٔ ہیں، ان کو ودجین کہتے ہیں۔ (درمختار وغیرہ)

(۲) ذبح کی چار رگوں میں سے تین کا کٹ جانا کافی ہے۔ یعنی اس صورت میں بھی جانور حلال ہو جائے گا کہ للاکثر حکم الکل اکثر کے لیے وہی حکم ہے جو کل کے لیے ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۳) ذبح سے جانور حلال ہونے کے لیے یہ چند شرطیں ہیں:

۱۔ ذبح کرنے والا عاقل ہو، مجنون اور محض بے عقل بچہ کا ذبیحہ جائز نہیں کہ جب وہ اپنی کم فہمی کی وجہ سے ذبح کو سمجھتا ہی نہیں تو ذبح کیا کرے گا۔

۲۔ اگر ذبح کے وقت اس نے حضرت مسیح علیہ الصلوۃ والسلام کا نام لیا اور مسلمان کے علم میں یہ بات ہے تو جانور حرام ہے اور اگر مسلمان کے سامنے ذبح نہیں کیا اور معلوم نہیں کہ کیا پڑھ کر ذبح کیا۔ جب بھی جانور حلال ہے مگر کتابی کے ذبیحہ سے بچنا اور دور رہنا ہی بہتر ہے۔

فتاویٰ امریکہ میں امام اہلِ سنت امام احمد رضا خاں قدس سرہ نے فرمایا "نصاریٰ کے یہاں ذبح نہیں، وہ گلا گھونٹتے ہیں یا سر پر ڈنڈا مارتے ہیں یا گلے میں صرف ایک طرف سے چھری بھونک دیتے ہیں جیسا کہ مشہور ہے تو ان کا مارا ہوا جانور مطلقاً مردار ہے۔ یہود کے یہاں البتہ ذبح ہے۔ پھر بھی بلا ضرورت ان کے ذبیحوں سے بچنا ہی چاہیے۔ خصوصاً نصاریٰ کہ مسیح کو خدا یا خدا کا بیٹا کہتے ہیں۔ یہ اگر باقاعدہ ذبح بھی کریں تو ایک جماعت علماء کے نزدیک جب بھی ان کا ذبیحہ حرام ہے تو جہاں مجبوری نہ ہو ان کا ذبح کیا ہوا جانور حرام ہی سمجھنا چاہیے اور معاذ اللہ اگر مسلمان کتابی ہوگیا تو اس کا ذبیحہ حرام ہے کہ یہ مرتد ہے اور مشرک سے بدتر۔ اور اگر دہریہ نیچری ہو تو اس کا ذبیحہ بالاجماع مردار و حرام ہے اگرچہ وہ اپنے آپ کو مسلمان ہی کہتا ہو کہ مجرد نام اصلاً کافی نہیں۔

۳۔ اللہ عزوجل کے نام کے ساتھ ذبح کرنا۔

۴۔ خود ذبح کرنے والا، اللہ عزوجل کا نام اپنی زبان سے کہے۔ اگر یہ خاموش رہا

دوسروں نے نام لیا اور اسے یاد بھی تھا بھولا نہ تھا تو جانور حرام ہے۔

۵۔ نامِ الٰہی لینے سے ذبح پر نام لینا مقصود ہو اور اگر کسی دوسرے مقصد کے لیے بسم اللہ پڑھی اور لگے ہاتھ ذبح کر دیا کہ اس پر بسم اللہ پڑھنا مقصود نہیں ہے تو جانور حلال نہ ہوا۔ مثلاً ذبح کرتے وقت اسے چھینک آئی اور اس پر الحمد للہ کہہ کر جانور ذبح کر دیا اور ذبح پر نام الٰہی ذکر کرنا مقصود نہ تھا بلکہ چھینک پر مقصود تھا تو جانور حلال نہ ہوا۔

۶۔ ذبح کے وقت غیر خدا کا نام نہ لے۔

۷۔ جس جانور کو ذبح کیا جائے وہ وقت ذبح زندہ ہو۔ اگرچہ اس کی حیات کا تھوڑا ہی حصہ باقی رہ گیا ہو۔ ذبح کے بعد خون نکلنا یا جانور میں حرکت پیدا ہونا اسی لیے ضروری ہے کہ اس سے اس کا زندہ ہونا معلوم ہو جاتا ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۴) ذبح ہر اس چیز سے کر سکتے ہیں جو رگیں کاٹ دے اور خون بہا دے۔ یہ ضروری نہیں کہ چاقو یا چھری ہی سے ذبح کریں۔ بلکہ کھپچی اور دھاردار پتھر سے بھی ذبح ہو سکتا ہے۔

(۵) مستحب یہ ہے کہ جانور کو لٹانے سے پہلے چھری تیز کر لیں۔ لٹانے کے بعد چھری تیز کرنا یا کند چھری سے ذبح کرنا مکروہ ہے کہ جانور کو اس سے اذیت ہوگی۔ اسی لیے جانور کو پاؤں سے پکڑ کر گھسیٹتے ہوئے مذبح کو لے جانا مکروہ ہے۔ (درمختار) بلکہ ہر وہ فعل مکروہ ہے جس سے جانور کو بلا فائدہ تکلیف پہنچے۔ مثلاً ٹھنڈا ہونے سے پہلے اس کی کھال اتارنا۔

(۶) سنت یہ ہے کہ ذبح کرتے وقت جانور کا منہ قبلہ کو کیا جائے۔ ایسا نہ کرنا مکروہ ہے۔ (درمختار)

(۷) ذبح میں عورت کا وہی حکم ہے جو مرد کا ہے۔ یعنی مسلمہ یا کتابیہ عورت کا ذبیحہ حلال ہے اور مشرکہ و مرتدہ کا حرام۔ (عالمگیری)

(۸) ذبح کرنے میں قصداً بسم اللہ نہ کہی تو جانور حرام ہے اور اگر بھول کر ایسا ہوا جیسا کہ بعض اوقات شکار کے ذبح میں جلدی ہوتی ہے اور جلدی میں بسم اللہ کہنا بھول جاتا ہے تو اس صورت میں جانور حلال ہے۔ (ہدایہ)



(۹) ذبح کرتے وقت اسمِ الٰہی کے ساتھ غیر خدا کا نام بھی لیا، اس کی دو صورتیں ہیں: اگر بغیر عطف، غیر خدا کا نام ذکر کیا مثلاً یوں کہا: بسم اللہ محمد رسول اللہ یا کہا بسم اللہ اللھم تقبل من فلان تو ایسا کرنا مکروہ ہے مگر جانور حرام نہ ہوگا۔

اور اگر عطف کے ساتھ دوسرے کا نام لیا مثلاً یوں کہا: بسم اللہ واسم فلان تو اس صورت میں جانور حرام ہے کہ یہ جانور غیر خدا کے نام پر ذبح کیا گیا۔ یعنی دوسرے کے نام کو نام الٰہی کے ساتھ شریک کیا گیا حالانکہ اہلال اللہ کے معنی ہی یہ ہیں کہ تنہا اسی کے نام پر ذبح کیا جائے کسی کو اس میں شریک نہ کیا جائے اور عطف سے شرکت ہو گئی۔

اور ایک تیسری صورت یہ ہے کہ ذبح سے پہلے مثلاً جانور کو لٹانے سے پہلے اس نے کسی کا نام لیا۔ یا ذبح کرنے کے بعد لیا، تو اس میں حرج نہیں۔ جس طرح قربانی اور عقیقہ میں دعائیں پڑھی جاتی ہیں اور قربانی میں ان لوگوں کے نام لیے جاتے ہیں جن کی طرف سے قربانی ہے اور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے نام بھی لیے جاتے ہیں۔ بلکہ احادیث سے ثابت ہے کہ سید عالم، عالم اعلم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس امت مرحومہ کی جانب سے قربانی کی اور ذبح کے بعد فرمایا: اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ هٰذَا عَنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ مِّمَّنْ شَهِدَ لَكَ بِالْوَحْدَانِيَّةِ
(درمختار، ردالمحتار)

## (۴۵) مَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ پر اجمالی بحث

حق اس مسئلہ میں یہ ہے کہ ذبیحہ کے حرام و حلال ہونے میں ذبح کرنے والے کی نیت اور بوقت ذبح اسم الٰہی لینے کو بڑا دخل ہے۔ بلکہ شرعاً اسی کا اعتبار، (۱) مثلاً مجوسی کا جانور مسلمان ذبح کرے تو حلال ہے کہ اسم الٰہی لے کر ذبح کیا گیا اگرچہ مالک مشرک تھا۔ (۲) یا زید کا جانور، عمرو ذبح کرے اور قصداً تکبیر نہ کہے تو حرام۔ اگرچہ زید برابر کھڑا سو بار بسم اللہ، اللہ اکبر کہتا رہے (۳) یا ذبح کرنے والے کلمہ گو نے، غیر خدا کی عبادت و تعظیم مخصوص کی نیت سے ذبح کیا تو حرام ہو گیا۔ (۴) یونہی ذابح نے خاص اللہ عزوجل کے

لیے ذبح کیا تو حلال۔ اگرچہ اس کے مالک کی نیت کسی کے واسطے تھی۔ (۵) یا مثلاً مجوسی نے اپنے آتش کدہ، یا مشرک بت پرست نے اپنے بتوں کے لیے مسلمان سے بکری ذبح کرائی اور مسلمان نے تکبیر کہہ کر ذبح کی تو بکری حلال ہے۔ کھائی جائے گی۔ اگرچہ یہ بات مسلمان کے حق میں مکروہ ہے جیسا کہ فتاویٰ عالمگیریہ وغیرہ میں ہے پھر مسلمان ذابح کی نیت بھی، وقت ذبح کی معتبر ہے۔ اس سے قبل و بعد کا اعتبار نہیں۔ ذبح سے ایک آن پہلے تک خالص اللہ عزوجل کے لیے نیت تھی۔ ذبح کرتے وقت، غیر خدا کے لیے اس کی جان لی، ذبیحہ حرام ہوگیا۔ وہ پہلی نیت کچھ نفع نہ دے گی۔ یونہی اگر ذبح سے پہلے غیر کے لیے ارادہ کیا تھا۔ ذبح کے وقت اس سے تائب ہو کر مولیٰ تبارک وتعالیٰ کے لیے قربانی کی تو ذبیحہ حلال ہوگیا اور یہاں وہ پہلی نیت کچھ نقصان نہ دے گی۔ اسی لیے ردالمحتار میں فرمایا کہ:

اِعْلَمْ اَنَّ الْمَدَارَ عَلَى الْقَصْدِ عِنْدَ ابْتِدَاءِ الذَّبْحِ۔

غرض ہر عاقل جانتا ہے کہ تمام افعال میں اصل وہ نیت ہے جو فعل سے مقارن و متصل ہو۔ اسی طرح ذبح میں وہی نیت معتبر ہوگی جو ذبح سے مقارن و متصل ہو۔ ذبح سے پہلے کی شہرت، پکار کا کچھ اعتبار نہیں۔ نہ نافع کہ نفع دے، نہ مضر کہ ضرر پہنچائے۔ خصوصاً جبکہ پکارنے والا، ذابح نہ ہو کہ اسے تو اس باب میں کچھ دخل نہیں پھر اضافت اور کسی کی جانب نسبت، معنی عبادت میں منحصر نہیں کہ خواہی نخواہی مثلاً مدار کے مرغ، چہل تن کی گائے یا گیارہویں کے بکرے، کے یہ معنی ٹھہرا لیے جائیں کہ وہ مرغ و گاؤ اور بکرا جس سے ان حضرات کی عبادت کی جائے گی۔ جس کی جان ان کے لیے دی جائے گی، جنازہ کی نماز مسافر کی نماز، امام و مقتدی کی نماز، پیر کا روزہ۔ اونٹوں بکریوں کی زکوٰۃ، کعبہ کا حج وغیرہ بکثرت امور میں جب ان اضافتوں سے نماز، روزہ و حج میں، کفر و شرک و حرمت درکنار، نام کو کراہت نہیں آتی تو فلاں کے مرغ، فلاں کی گائے اور فلاں کی بکری کہنے سے، یہ خدا کے حلال کیے ہوئے جانور، کیوں جیتے جی مردار و حرام اور سور ہو گئے کہ اب کسی صورت حلال نہیں ہو سکتے۔ یہ شرعِ مطہر پر سخت جرأت ہے۔

خود حضور پُرنور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک سب روزوں



میں پیارے، اللہ تعالیٰ کو داؤد کے روزے ہیں اور سب نمازوں میں پیاری داؤد کی نماز ہے۔ (علیہ الصلوٰۃ والسلام) (ترمذی وغیرہ) اور علماء فرماتے ہیں، مستحب نمازوں میں صلوٰۃ الوالدین یعنی ماں باپ کی نماز ہے۔ (کمافی ردالمحتار)

سبحان اللہ داؤد علیہ السلام کی نماز، داؤد علیہ السلام کے روزے اور ماں باپ کی نماز کہنا صواب، پڑھنا ثواب اور کسی جانور کی نسبت و اضافت میں وہ سخت آفت کہ کہنے والے کفار ہو جائیں اور جانور مردار۔ کیا ذبح، نماز روزے سے بڑھ کر عبادت ہے یا اس میں شرک حرام اور ان میں روا ہے۔ نہیں نہیں بات یہ نہیں بلکہ بات وہ ہے جو علماء فرماتے ہیں کہ نیت غیر کو مطلقاً ہر حال میں موجبِ حرمت جاننے والا سخت جاہل اور قرآن و حدیث و عقل کا مخالف ہے۔ یونہی نسبت غیر کو موجبِ حرمت جاننا اور اسے مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ میں داخل ماننا نہ صرف جہالت بلکہ جنون و دیوانگی اور شرع و عقل دونوں سے بے گانگی ہے۔

آخر قصاب کی نیت، ذبح سے دنیاوی منافع حاصل کرنا اور شادی بیاہ وغیرہ پر ذبیحہ سے مقصود، بارات اور مہمانوں کو کھانا دینا ہے۔ نیت غیر تو یہ بھی ہوئی۔ کیا یہ سب ذبیحے حرام ہو جائیں گے۔ یونہی مہمان کے واسطے، مہمان کی نیت سے ذبح کرنا درست و روا ہے کہ مہمان کا اکرام، عین اکرام خدا ہے تو جب نفع دنیا کی نیت، مخل مقصود نہ ہوئی اور اس نیت سے اس مقصود میں کوئی نقصان، کوئی حرج، کوئی خلل نہ آیا تو فاتحہ و ایصالِ ثواب میں کیا زہر مل گیا اور جب اکرامِ مہمان، عین اکرام خدا ٹھہرا تو اکرامِ اولیاء بدرجۂ اولیٰ ہوا۔

تو جانور میں اگر کسی نے پیش از ذبح یہ پکار دیا کہ فلاں بزرگ کا بکرا۔ فلاں بزرگ کا مرغ اور فلاں بزرگ کی گائے، تو پکارنے والا کیسے کافر و مشرک ہو گیا اور پھر اس کے منہ سے یہ لفظ نکلتے ہی جانور کی بھی کایا پلٹ کیسے ہو گئی کہ فوراً بکری سے کتا اور گائے سے سور یعنی کتے اور سور کی طرح حرام ہو گیا۔ اگرچہ ابھی نہ ذبح کا وقت آیا نہ تکبیر کی نوبت۔ ایسے زبردستی کے احکام شرع مطہر سے بالکل بیگانہ ہیں۔ عقل دشمنی کی بھی کوئی حد ہونی چاہیے۔

اب اگر وہابیہ کی بات مان لی جائے کہ ذبح سے پہلے یا ذبح کے بعد بھی اگر کسی جانور کی اضافت و نسبت غیر اللہ کی طرف کردی جائے یا اس پر غیر خدا کا نام پکار دیا جائے تب بھی وہ ذبیحہ حرام اور وَمَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ میں داخل ہو جائے گا۔ یہ محض غلط و باطل بلکہ شریعتِ مطہرہ پر افتراء ہے اگر ایسا ہو تو سب ہی چیزیں حرام ہو جائیں گی۔ چونکہ کھانے پینے اور استعمال کی سب چیزوں پر لوگوں کے نام لیے دیئے جاتے ہیں اور ان سب کو حرام قرار دینا شریعت پر افتراء اور مسلمان کو زبردستی، حرام کا مرتکب بنانا ہے۔ معلوم ہوا کہ جس جانور کو ذبح تو صرف خدائے یکتا و واحد کے نام پر کیا گیا مگر دوسرے اوقات میں وہ غیر خدا کی طرف منسوب رہا وہ حرام نہیں۔ جیسے عبداللہ کی گائے، عقیقہ کا بکرا، ولیمہ کا جانور یا وہ جانور جن سے اولیاء اللہ کی ارواح کو ثواب پہنچانا مقصود ہو اور ان کو وقت ذبح کے علاوہ دوسرے اوقات میں اولیائے کرام کے ناموں سے نامزد کر دیا جائے مگر ذبح ان کا فقط اللہ کے پاک نام پر ہو، اس وقت کسی دوسرے کا نام نہ لیا جائے تو وہ ایسے ہی حلال و طیب و طاہر ہے جیسے اور دوسرے جانور جو اسم الٰہی لے کر ذبح کیے جائیں۔ اس آیت میں حرام صرف انہیں جانوروں کو فرمایا گیا ہے جن کو ذبح کرتے وقت غیر خدا کا نام لیا گیا ہو جیسا کہ کفار کی عادت تھی کہ وہ جب جانوروں کو ذبح کرتے تو اپنے بتوں کا نام لے کر ان کے گلے پر چھری پھیرتے اور کہتے: بِاسْمِ اللَّاتِ وَالْعُزّٰى۔ ظاہر ہے کہ ان کافروں کا مقصود ذبح سے ان بتوں کی عبادت اور ان کا تقرب ہوتا۔ جبکہ مسلمان کسی غیر خدا کی عبادت کی نیت سے یا غیر خدا کی تقرب کی خاطر کسی جانور کو ذبح نہیں کرتے۔ بلکہ ان کی نیت یہی اور صرف یہی ہوتی ہے کہ اسے اللہ کے لیے، اللہ کے نام سے ذبح کر کے اس کا ثواب بندگانِ خاصِ الٰہی کو پہنچایا جائے اور یہی معنی ہیں نیاز و فاتحہ کے۔

تو مسلمان کے اس عمل کو، مشرکین کے اس عمل کے ساتھ نہ ظاہری و صوری مشابہت ہے اور نہ باطنی و معنوی مماثلت۔ بلکہ دونوں کے عمل میں اور نیت میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ لہٰذا اس جانور کو جو کسی ولی اللہ کی روح کو ایصالِ ثواب کے لیے پالا جائے اور باسمِ الٰہی اس کو ذبح کر کے، اس کا گوشت، کچا یا پکانے کے بعد فقراء و عام



مسلمین کو کھلایا جائے۔ ما اھل بہ لغیر اللہ۔ میں داخل کرنا جہالت ہے۔ کیونکہ مسلمان کے متعلق یہ خیال کرنا کہ اس نے تقرب الی غیر اللہ کی نیت سے ذبح کیا۔ ہٹ دھرمی اور سخت بدگمانی ہے اور مسلمانوں پر بدگمانی حرام۔ اور حتی الامکان اس کے قول و فعل کو وجہ صحیح پر محمول کرنا واجب۔ تو کسی کی نیت یعنی ارادۂ قلب پر، جب تک کہ خود قائل تصریح نہ کرے، کوئی حکم لگانے کی اصلاً گنجائش نہیں اور حکم بھی کیسا، کفر و شرک کا۔ جس میں اعلیٰ درجہ کی احتیاط فرض۔ یہاں تک کہ ضعیف سا ضعیف احتمال بچاؤ کا نکلتا ہو تو اسی پر اعتماد لازم۔

اور اگر بالفرض کوئی کور عقل احمق بوقت ذبح غیر خدا کا نام لے کر ذبح کر ہی ڈالے اور اس کا مقصود معاذ اللہ عبادت غیر ہی ہو تو حکم کفر صرف اسی احمق و سفیہ پر ہوگا۔ اس کے سبب عام حکم لگا دینا اور یہ سمجھ لینا کہ باقی لوگوں کی بھی یہی نیت ہے، محض باطل اور شریعتِ مطہرہ پر افتراء ہے۔ حیرت ہے کہ وہابیہ کی اس کور عقلی کو آج کے بہت سے ریفارمر اور مصلح بھی نہ سمجھ سکے اور وہ بھی کورانہ تقلید کا شکار ہو کر چاہِ ضلالت میں جا پڑے۔

(۱۰) ذبح اختیاری میں شرط یہ ہے کہ ذبح کرنے والا ذبح کے وقت بسم اللہ پڑھے یہاں مذبوح (ذبح کیے جانے والے جانور) پر بسم اللہ پڑھی جاتی ہے تو جس جانور کو ذبح کرنے کے لیے بسم اللہ پڑھی اسی کو ذبح کر سکتے ہیں۔ دوسرا جانور اس تسمیہ سے حلال نہ ہوگا۔ مثلاً بکری ذبح کرنے کے لیے لٹائی اور اس کو ذبح کرنے کے لیے بسم اللہ پڑھی مگر اس کو ذبح نہیں کیا بلکہ اس کی جگہ دوسری بکری ذبح کر دی تو یہ حلال نہ ہوئی اور یہ ضروری نہیں کہ جس چھری سے ذبح کرنا چاہتا تھا اسی کو ہاتھ میں لیے بسم اللہ پڑھی تو اسی سے ذبح کرے بلکہ دوسری چھری سے بھی ذبح کر سکتا ہے۔

اور شکار کرنے میں آلہ شکار پر بسم اللہ پڑھی جاتی ہے یعنی اسی آلہ سے شکار کرنا ہوگا۔ دوسرے سے کرے گا تو شکار حلال نہ ہوگا۔ مثلاً تیر شکار پر چھوڑنا چاہتا ہے اس پر بسم اللہ پڑھی مگر اس کو رکھ دیا اور دوسرا تیر چلا دیا تو جانور حلال نہ ہوگا۔ اور اگر جس جانور کو تیر مارنا چاہتا تھا اس کی بجائے دوسرا جانور اس تیر سے مارا تو یہ حلال ہے۔ (ہدایہ)

(۱۱) مستحب یہ ہے کہ ذبح کے وقت بسم اللہ اللہ اکبر کہے یعنی بسم اللہ اور اللہ اکبر کے درمیان واؤ نہ لائے کہ بعض علماء اس طرح کہنے کو مکروہ بتاتے ہیں۔ (درمختار وغیرہ)

(۱۲) بسم اللہ کی "ہ" کو ظاہر کرنا چاہیے اور اگر ظاہر نہ کی اور مقصود اللہ کا نام ذکر کرنا ہے (جیساکہ بعض عوام اس کا تلفظ اس طرح کرتے ہیں کہ "ہ" ظاہر نہیں ہوتی) تو جانور حلال ہے اور اگر یہ مقصود نہ ہو اور "ہ" کو چھوڑنا ہی مقصود ہو تو حلال نہیں۔ (ردالمحتار)

(۱۳) پالتو جانور اگر بھاگ جائے اور پکڑنے میں نہ آئے تو اس کے لیے ذبح اضطراری ہے۔ یعنی تیر یا نیزہ وغیرہ سے بہ نیت ذبح بسم اللہ پڑھ کر ماریں اور اس کے لیے گردن میں ہی ذبح کرنا ضروری نہیں بلکہ جس جگہ بھی زخمی کر دیا جائے کافی ہے کہ اب یہ ذبح اختیاری نہیں بلکہ اضطراری ہے۔

یونہی اگر جانور کنوئیں میں گر گیا اور اسے نیزہ وغیرہ سے بہ نیت ذبح بسم اللہ کہہ کر ہلاک کر دیا تو وہ ذبح ہو گیا۔

(۱) اسی طرح اگر جانور اس پر حملہ آور ہوا جیساکہ بھینسے اور سانڈ اکثر حملہ کر دیتے ہیں ان کو بھی اسی طرح ذبح کیا جاسکتا ہے اور اگر محض اپنے سے دفع کرنے کے لیے اسے نیزہ مارا، ذبح کرنا مقصود نہ تھا تو جانور حرام ہے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۱۴) ہرن کو پال لیا اور وہ اتفاق سے بھاگ کر جنگل میں چلا گیا، کسی نے بسم اللہ کہہ کر اسے تیر مارا۔ اگر تیر ذبح کی جگہ لگا وہ حلال ہے ورنہ نہیں کہ یہ موقع ذبح اضطراری کا نہیں، ہاں اگر وحشی ہو گیا۔ (کہ دوسرے وحشی جانوروں کی طرح دور بھاگتا ہے) اور اب بغیر شکار کے ہاتھ نہ آئے گا تو جہاں بھی لگے حلال ہے۔ (خانیہ، درمختار وغیرہ)

(۱۵) گائے یا بکری ذبح کی اور اس کے پیٹ میں سالم بچہ نکلا اگر وہ زندہ ہے ذبح کر دیا جائے حلال ہو جائے گا اور مرا ہوا ہے تو حرام ہے۔ اس کی ماں کا ذبح کرنا اس کے حلال ہونے کے لیے کافی نہیں۔ (درمختار وغیرہ) کہ ایک جانور کا ذبح کرنا دو جانوروں کے ذبح کے قائم مقام نہیں ہو سکتا۔



## (۴۶) حلال و حرام جانوروں کا بیان

ذکاۃ شرعی سے مقصود دو چیزیں ہیں۔ ماکول اللحم (جن کا گوشت کھایا جاتا ہے، ان جانوروں) کے قابلِ استعمال حصوں کا حلال ہو جانا اور غیر ماکول اللحم میں گوشت پوست کا پاک ہو جانا تاکہ وہ دوسرے طریقوں پر قابلِ انتفاع ہو سکیں۔

اس کے ساتھ ہی اس مقام پر یہ بات خوب سمجھ لینی چاہیے کہ کھانے پینے کی چیزوں میں حرام و حلال کی جو قیدیں، شریعت کی طرف سے عائد کی گئی ہیں ان کی اصل بنیاد ان اشیاء کے طبی فوائد یا نقصانات ہی نہیں ہوتے۔ کہ فلاں چیز چونکہ طبعاً مفید ہے اس لیے حلال ہے اور فلاں چیز اطباء کے نزدیک مضر و نقصان رساں ہے لٰہذا حرام۔ شریعتِ مطہرہ نے جانوروں کی حلت و حرمت میں جن چیزوں کو اصل بنیاد بنایا وہ ان کے اخلاقی فوائد و نقصانات ہیں۔

ظاہر ہے کہ جو کچھ غذا کھائی یا پی جاتی ہے وہ جزو بدن ہو جاتی ہے اور اس کے اچھے برے اثرات، انسانی اخلاق پر اثر انداز ہوتے ہیں اور چونکہ بعض جانوروں میں مذموم صفات پائے جاتے ہیں اس لیے شریعتِ مطہرہ غذا کے معاملہ میں جس چیز پر روشنی ڈالتی ہے وہ دراصل اس کا وہ پہلو ہے کہ کس غذا کا، انسان کے اخلاق پر کیا اثر پڑتا ہے اور کون سی غذائیں، طہارتِ نفس کے اعتبار سے کیسی ہیں اور غذا حاصل کرنے کے طریقوں میں سے کون سے طریقے اعتقادی و نظری حیثیت سے صحیح یا غلط ہیں۔

اور چونکہ اس امر کی تحقیق کرنا کہ انسانی اخلاق پر، کون کون سی غذائیں اثر انداز ہوتی ہیں اور کون کون سی غذاؤں کے استعمال سے انسان، اچھی یا بری عادتوں کے ساتھ متصف ہو جاتا ہے، انسان کے پوری طرح بس میں نہیں۔ بلکہ حق تو یہ ہے کہ اسے دریافت کرنے کے ذرائع بھی انسان کو میسر نہیں اور اسی بنا پر انسان نے اکثر ان امور کی حقیقت تک پہنچنے میں فحش غلطیاں کی ہیں۔ اس لیے خود شریعتِ مطہرہ نے انسان کی صحیح رہنمائی فرمائی اور اسی لیے بعض جانوروں کو غذا بنانا حرام قرار دیا اور ان کے کھانے سے

ممانعت فرمادی تاکہ وہ ان جانوروں کی ان بری صفتوں سے متصف نہ ہوں۔

تو جن چیزوں کو شریعت نے حرام و ممنوع فرمایا اور ناقابلِ استعمال ٹھہرایا ہے انہیں اس وجہ سے حرام کیا ہے کہ (۱) یا تو اخلاق پر ان کا برا اثر پڑتا ہے۔ (۲) یا وہ طہارت کے خلاف ہیں۔ (۳) یا ان کا تعلق کسی فاسد عقیدے سے ہے اور اس کے برعکس جن چیزوں کو خدا و رسول نے حلال کیا ہے ان کی حلت کی وجہ یہ ہے کہ وہ ان برائیوں میں سے کوئی برائی اپنے اندر نہیں رکھتیں۔

قرآنِ کریم اور احادیثِ کریمہ نے حلال و حرام جانوروں کا تفصیلی ذکر تو نہیں فرمایا البتہ چند کلمات ہمیں عنایت فرمائے جن کے ذریعہ سے ہم حلال و حرام جانوروں کو جان پہچان کر ان سے متعلق احکامِ شریعت پر عمل کرسکتے ہیں۔ مثلاً اللہ تعالیٰ قرآنِ کریم میں ارشاد فرماتا ہے:

اُحِلَّتْ لَکُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ۔ — تمہارے لیے حلال ہوئے بے زبان مویشی مگر وہ جو آگے سنایا جائے گا۔

یعنی جن جانوروں کی حرمت، شریعت میں وارد ہوئی ہے، ان کے سوا تمام چوپائے تمہارے لیے حلال کیے گئے اور جن کی حرمت وارد ہوئی ان کا بیان آگے آیت (۳) میں آرہا ہے۔ چنانچہ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ سے جو استثنا، ذکر فرمادیا گیا تھا حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ کے تحت میں اس کا بیان فرمایا گیا اور گیارہ چیزوں کی حرمت کا بیان فرمایا:

(۱) اَلْمَيْتَةُ مردار: یعنی وہ جانور جس کے لیے شریعت میں ذبح کا حکم ہو اور وہ طبعی موت یعنی بلا ذبح شرعی مرجائے۔

(۲) اَلدَّمُ دمِ مسفوح: یعنی بہتا ہوا خون۔

(۳) لَحْمُ الْخِنْزِيْرِ سور کا گوشت: اور اسی میں سور کے جسم کی چربی وغیرہ دوسرے اجزا بھی شامل ہیں اور سور کے گوشت کی جسمانی مضرتوں سے تو طبی لٹریچر بھرا پڑا ہے اور اخلاقی و روحانی نقصانات کا تو ذکر ہی کیا اور قرآنِ کریم میں صراحت کے ساتھ حرمت اگرچہ خنزیر کے گوشت کی آئی ہے لیکن فقہائے امت کا اجماع ہے کہ سور کا



صرف گوشت ہی نہیں بلکہ اس کی چربی، ہڈی، کھال، بال، ناخن وغیرہ تمام اجزاء نجس و حرام ہیں۔ کسی کو کام میں لانا جائز نہیں اور لحم کی تصریح تو اس لیے ہے کہ گوشت ہی ہر جانور کے جسم کا اہم ترین حصہ ہوتا ہے اور جب گوشت ہی کہہ دیا تو اس کے تحت و تابعیت میں اس کے جسم کے دوسرے اجزا بھی آگئے۔

فقہی احکام اور شرعی حرمت سے قطعِ نظر، خنزیر ہے ہی ایسی نجس چیز کہ خود فطرتِ سلیم اسے گندہ سمجھتی اور نظافت طبع کو اس کی جانب رغبت سے کراہت آتی ہے۔ اور آج کی مسیحی قومیں اگرچہ بڑے ذوق شوق سے یہ گندہ گوشت، تازہ اور خشک دونوں صورتیں میں بلادریغ کھایا کرتی ہیں اور اس کے دوسرے اجزاء سے طرح طرح کے کام لیتی رہتی ہیں لیکن اس کی حرمت و نجاست دونوں، صراحت کے ساتھ بائبل میں موجود ہیں۔ مگر عقل پر پردہ پڑ جائے تو کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوتی۔

(۴) مَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ: وہ جانور جس کے ذبح میں، غیر خدا کا نام پکارا گیا۔

(۵) اَلْمُنْخَنِقَةُ: وہ جانور جو گلا گھونٹ کر مارا جائے۔

(۶) اَلْمَوْقُوْذَةُ: وہ جانور جو لاٹھی پتھر ڈھیلے گولی چھرے یعنی بغیر دھار دار چیز سے مارا جائے اور اس کی ضرب سے بلا ذبح کیے مرجائے۔

(۷) اَلْمُتَرَدِّيَةُ: وہ جانور جو گر کر مرجائے۔ پہاڑی سے گر کر مرجانا، یا کنویں میں گر کر مرجانا سب اسی کے تحت میں آجاتا ہے۔

(۸) اَلنَّطِيْحَةُ: وہ جانور جسے دوسرے جانور نے سینگ مارا ہو اور وہ اس کے صدمہ سے مرگیا ہو۔

(۹) مَآ اَكَلَ السَّبُعُ: وہ جانور جسے کوئی درندہ کھاتا ہو اور وہ اسی صدمہ سے مرگیا ہو یا اس کے زخم کی تکلیف سے مرگیا ہو۔

اسی سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ حلال جانور کا گوشت صرف ذبح کرنے سے حلال ہوتا ہے، کوئی دوسرا طریقہ اس کو ہلاک کرنے کا صحیح نہیں ہے۔

اور اِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ کا استثناء صاف بتا رہا ہے کہ جو جانور مذکورہ بالا حوادث میں سے کسی حادثے کا شکار ہو جانے کے باوجود مرا نہ ہو اور اس کا دم نکلنے سے پہلے اسے

باقاعدہ شرعی طریقہ سے ذبح کرلیا جائے تو ایسا جانور حرمت کے حکم سے مستثنیٰ ہے اور اس کا کھانا مسلمان کے لیے حلال۔

(۱۰) مَاذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ: وہ جانور جو کسی تھان پر، بتوں کے نام پر عبادتاً ذبح کیا گیا ہو جیسا کہ اہلِ جاہلیت نے کعبہ شریف کے گرد تین سو ساٹھ پتھر نصب کر رکھے تھے جن کی وہ عبادت کرتے تھے اور ان کے لیے ذبح کرتے تھے اور اس ذبح سے ان کی تعظیم اور تقرب کی نیت کرتے تھے۔

ظاہر ہے کہ وہ جانور جن سے اولیائے کرام کی ارواح کو ثواب پہنچانا منظور ہو اور ان کو غیر وقتِ ذبح میں، اولیاء کے ناموں کے ساتھ نامزد کر دیا جائے مگر ذبح ان کا فقط اللہ کے نام پر ہو، ان کا ان جانوروں سے کوئی تعلق نہیں جو بتوں کے نام پر ذبح کیے جاتے تھے۔ یہ بھی وہابیہ کی الٹی مت ہے جو آیتیں بتوں اور بت پرستوں کے لیے وارد ہوئیں وہ انہیں اولیائے کرام اور مسلمانوں پر ڈھاتے ہیں اور یہ بڑی گمراہی ہے۔

(۱۱) وَاَنْ تَسْتَقْسِمُوْا بِالْاَزْلَامِ: اور پانسے ڈال کر بانٹا کرنا۔ یعنی حصہ اور حکم معلوم کرنے کے لیے تیروں سے فال نکالنا جیسا کہ زمانۂ جاہلیت میں دستور تھا۔

## (۴۷) دو عظیم فائدے

ایک دستور زمانہ جاہلیت میں یہ تھا کہ وہ تیروں پر، جن کی غالب تعداد تین ہوتی تھی۔ اجازت و ممانعت کے الفاظ لکھ چھوڑتے تھے اور بعض خالی چھوڑ دیتے تھے اور پھر سفر یا تجارت یا جنگ یا نکاح وغیرہ کے مواقع پیش آتے تو انہیں تیروں سے پانسہ ڈالتے اور فال نکالتے تھے اور جو حکم نکل آتا اسی پر عمل کرتے اور اسی کو حکمِ الٰہی جان کر یقینِ واثق سے اس پر عمل پیرا رہتے۔ صحابہ و تابعین کرام اور اکثر مفسرین سے یہی معنی منقول ہیں۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم)

قرآنِ کریم نے صراحتاً اسے بھی گناہ کا کام قرار دیا اور اللہ کے مقرر کیے ہوئے دین و آئین کی خلاف ورزی ٹھہرایا۔ آیۂ کریمہ کے اس حصہ میں خصوصاً جس چیز کو حرام



و گناہ فرمایا گیا ہے یعنی پانسے ڈال کر بانٹا کرنا اور حکم معلوم کرنے کے لیے تیروں سے فال نکالنا اس کی تین بڑی قسمیں دنیا میں پائی جاتی ہیں اور آیت کا حکم ان تینوں پر حاوی ہے۔

(۱) مشرکانہ فال گیری: جس میں کسی استھان پر جا کر کسی دیوی یا دیوتا سے قسمت کا فیصلہ اور غیب کی خبر دریافت کی جائے یا باہمی نزاعات کا تصفیہ کرایا جائے۔

(۲) توہم پرستانہ فال گیری: جس میں زندگی کے معاملات کا فیصلہ، قرآن و حدیث کے مطابق عقل و فکر سے کرنے کی بجائے کسی وہمی و خیالی چیز یا کسی اتفاقی شے کے ذریعہ سے کیا جاتا ہے یا قسمت کا حال، ایسے ذریعوں سے معلوم کرنے کی کوشش کی جن کا وسیلۂ علم غیب ہونا کسی علمی و شرعی طریقے سے ثابت نہیں ہے۔ چنانچہ موجودہ دور کے رمل، نجوم، جفر، مختلف قسم کے شگون اور پچھتر اور فال گیری کے بے شمار طریقے جنہیں آج کل ذریعہ معاش اور دوسروں کو احمق بنانے کا وسیلہ بنالیا گیا ہے، وہ سب ہی تو اس صنف میں آجاتے ہیں۔

(۳) جوئے کی قسم کے وہ سارے کھیل اور کام جن میں اشیاء کی تقسیم کا مدار، حقوق و خدمات اور عقلی فیصلوں پر رکھنے کی بجائے محض کسی اتفاقی امر پر رکھ دیا جائے۔ مثلاً یہ کہ لاٹری میں اتفاقاً فلاں شخص کا نام نکل آیا ہے لہٰذا ہزارہا آدمیوں کی جیب سے نکلا ہوا روپیہ اسی ایک شخص کی جیب میں جانا چاہیے یا یہ کہ علمی حیثیت سے تو ایک معمہ کے بہت سے حل صحیح ہیں مگر انعام وہ شخص پائے گا جس کا حل کسی معقول کوشش کی بنا پر نہیں بلکہ محض اتفاق سے اس حل کے مطابق نکل آیا ہو جو صاحبِ معمہ کے صندوقچۂ خاص میں محفوظ ہے اور جسے آج کل کی فرنگی تہذیب میں جائز ہی نہیں بلکہ اس تہذیب کا جزء مانا اور جانا اور دلیل عزت و شرافت گردانا جاتا ہے۔

یہ وہ لعنت ہے جس کے مشغلے ساری دنیا میں، سارے روئے زمین پر پھیلے ہوئے تھے اور جاہلی تہذیبیں تو خیر خود ہی جاہلی تہذیبیں تھیں۔ اسرائیلی اور مسیحی تہذیبیں تک ان کی روک تھام نہ کر سکی تھیں۔ شریعت اسلامی ہی دنیا کا وہ دستور ہے جس نے آکر ان کی قطعی حرمت کا بانگ دہل اعلان کیا اور جوئے کی جدید ترین شکلوں، بیمہ کمپنی کے جوئے، گھڑ دوڑ کے جوئے، لاٹریوں کے جوئے، سٹے وغیرہ کے جوئے، غرض قمار بازی کی

وہ ساری صورتیں جن میں بے شمار دولتوں کا ضیاع ہوتا ہے اور جن کی گندگیوں کو خوبصورت ناموں کے دبیز قالینوں کے نیچے چھپا دیا گیا ہے، قرآنِ کریم کی اس آیۂ کریمہ کی رو سے قطعاً حرام و ممنوع اور حرام و ناجائز ہیں۔

اسی ضمن میں یہ بات بھی معلوم ہوئی ہے کہ جو چیزیں شرعاً حرام و ممنوع ہیں اور جن کا استعمال شریعتِ مطہرہ نے حرام و ناجائز قرار دیا ہے وہ کیسے ہی نئے اور خوشنما ناموں کے ساتھ "تہذیب و تمدن" کا جزو بنالی جائیں، شرعاً وہ حرام ہی ہیں۔ حرام ہی رہیں گی، نام کے بدل دینے سے نہ شے کی حقیقت بدلتی ہے اور نہ اس سے حکم شرعی میں تبدیلی آتی ہے۔ مثلاً نشہ آور اشیاء اور نشیلے مشروبات جن کے لیے فرنگی تہذیب نے طرح طرح کے نئے نئے خوشنما اور سمع فریب نام اور لقب رکھ لیے ہیں۔ مثلاً عرق عنبری، ماء الاکسیر، شیرۂ انگور وغیرہ، شرعاً حرام کے حرام ہی رہیں گے اور جب تک ان میں نشہ لانے کے اثرات ہیں، ان کے ایک ایک قطرے کا وہی حکم ہوگا جو نشہ آور اشیاء کے لیے ہے۔ نام کی یہ تبدیلی، اس شے کی حقیقت اور حکمِ شرعی کو نہیں بدل سکتی۔

ہاں ان تینوں اقسام فال کو حرام کر دینے کے بعد قرعہ اندازی کی صرف وہ سادی سیدھی صورت اسلام میں جائز رکھی گئی ہے جس میں دو برابر کے جائز کاموں یا دو برابر کے حقوق کے درمیان فیصلہ کرنا ہو۔ مثلاً ایک چیز پر دو آدمیوں کا حق ہر حیثیت سے بالکل برابر ہے اور فیصلہ کرنے والے کے لیے ان میں سے کسی کو دوسرے پر ترجیح دینے کی کوئی معقول وجہ موجود نہیں ہے اور خود ان دونوں میں سے کوئی اپنا حق، دوسرے کے لیے چھوڑنے کو تیار نہیں ہے۔ اس صورت میں ان دونوں کی رضامندی سے قرعہ اندازی پر فیصلہ کا مدار رکھا جا سکتا ہے۔

یا مثلاً دو کام شرعاً یکساں درست ہیں اور عقلی حیثیت سے آدمی ان دونوں کے درمیان مذبذب ہو گیا ہے کہ ان میں سے کسے اختیار کرے۔ اس صورت میں ضرورت ہو تو قرعہ اندازی کی جا سکتی ہے شرعاً اس میں کوئی حرج نہیں۔

یونہی کسی چیز کے اچانک سامنے آجانے یا کسی کے نام یا کسی بزرگ کی شخصیت سے نیک فال لینا۔ یہ بھی شرعاً جائز ہے اور احادیث کریمہ سے ان کا جواز ثابت۔ (ماخوذ)



# (۴۸) چند فقہی مسائل

(۱) کِیلے والے جانور جو کِیلے سے شکار کرتے ہیں، جیسے شیر، گیدڑ، لومڑی، بجو، کتا وغیرہ کہ ان سب کے کیلے ہوتے ہیں اور یہ ان سے شکار بھی کرتے ہیں، سب حرام ہیں۔ یوں ہی ہاتھی بھی، اور اونٹ کے کیلا ہوتا ہے، مگر وہ شکار نہیں کرتا لہٰذا وہ اس حکم میں داخل نہیں۔ (درمختار)

(۲) پنجہ والا جانور جو پنجہ سے شکار کرتا ہے، حرام ہے جیسے شکرا، باز، بہری، چیل اور حشرات الارض یعنی کیڑے مکوڑے بھی حرام ہیں۔ جیسے چوہا، چھپکلی، گرگٹ، گھونس، سانپ، بچھو، بر، مچھر، پسو، کھٹمل، مکھی، کلی، مینڈک وغیرہ۔ (درمختار وغیرہ)

(۳) گھریلو گدھا اور خچر حرام ہے اور جنگلی گدھا جسے گور خر کہتے ہیں، حلال ہے اور گھوڑے کے متعلق روایتیں مختلف ہیں۔ یہ آلۂ جہاد ہے۔ اس کے کھانے میں تقلیل آلۂ جہاد ہوتی ہے لہٰذا نہ کھایا جائے۔ (درمختار وغیرہ)

(۴) پانی کے جانوروں میں صرف مچھلی حلال ہے۔ اور جو مچھلی پانی میں مر کر تیر گئی۔ یعنی جو بغیر مارے، اپنے آپ مر کر پانی کی سطح پر الٹ گئی وہ حرام ہے لہٰذا مچھلی کو مارا، اور وہ مر کر الٹی تیرنے لگی یہ حرام نہیں۔ (درمختار)

(۵) ٹڈی بھی حلال ہے۔ مچھلی اور ٹڈی یہ دونوں بغیر ذبح حلال ہیں جیسا کہ حدیث میں فرمایا کہ دو مردے حلال ہیں مچھلی اور ٹڈی، اور جھینگے کے متعلق اختلاف ہے کہ یہ مچھلی ہے یا نہیں۔ اسی بنا پر اس کی حلت و حرمت میں بھی اختلاف ہے۔ بظاہر اس کی صورت مچھلی کی سی معلوم نہیں ہوتی بلکہ ایک قسم کا کیڑا معلوم ہوتا ہے، لہٰذا اس سے بچنا ہی چاہیے۔

(۶) بعض گائیں بکریاں غلیظ کھانے لگتی ہیں۔ ان کو جلالہ کہتے ہیں۔ ان کے بدن اور گوشت وغیرہ میں بدبو پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کو چند روز تک باندھ کر رکھیں کہ نجاست نہ کھانے پائے۔ جب بدبو جاتی رہے، ذبح کر کے کھائیں۔ اسی طرح جو مرغی غلیظ کھانے

کی عادی ہو اسے چند روز بند رکھیں۔ جب اثر جاتا رہے، ذبح کر کے کھائیں اور جو مرغیاں چھوٹی پھرتی ہیں، ان کو بند کرنا ضروری نہیں جبکہ غلیظ کھانے کے عادی نہ ہوں اور ان میں بدبو نہ ہو۔ ہاں بہتر یہ ہے کہ ان کو بھی بند رکھ کر ذبح کریں۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۷) کچھوا خشکی کا ہو یا پانی کا، حرام ہے اور غراب ابقع یعنی وہ کوا جو مردار کھاتا ہے، حرام ہے اور مہوکا کہ یہ بھی کوے جیسا ایک جانور ہوتا ہے وہ حلال ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۸) بکرا جو خصی نہیں ہوتا وہ اکثر پیشاب پینے کا عادی ہوتا ہے اور اس میں ایسی سخت بدبو پیدا ہو جاتی ہے جس راستہ گزرتا ہے وہ راستہ کچھ دیر کے لیے بدبودار ہو جاتا ہے۔ اس کا بھی وہی حکم ہے جو جلالہ کا ہے۔ اگر اس کے گوشت سے بدبو دفع ہو گئی تو حلال ہے۔ ورنہ مکروہ و ممنوع۔ (بہارِ شریعت)

(۹) خرگوش حلال ہے۔ بخاری و مسلم میں ہے کہ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس خرگوش لایا گیا۔ آپ نے ذبح کیا اور اس کی پیٹھ اور رانیں حضور کی خدمت میں بھیجیں۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے قبول فرمائیں۔ یوں ہی مرغی کا گوشت کہ خود حضور نے تناول فرمایا ہے، حلال ہے۔ بلکہ مرغ کا گوشت اور بہتر کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مرغ کو برا کہنے سے منع فرمایا کیونکہ وہ نماز کے لیے اذان کہتا ہے یا خبردار کرتا ہے۔ اور ابوداؤد کی روایت میں ہے کہ وہ نماز کے لیے جگاتا ہے اور غالباً اسی بنیاد پر اس کا گوشت خاصانِ خدا میں مقبول و مرغوب ہے۔ وھو تعالٰی اعلم۔

(۱۰) جانور کو ذبح کیا، وہ اٹھ کر بھاگا اور پانی میں گر گیا اونچی جگہ سے لڑھک کر مر گیا تو اس کے کھانے میں حرج نہیں کہ اس کی موت ذبح سے ہوئی۔ پانی میں گرنے یا لڑھکنے کا اعتبار نہیں۔ (عالمگیری)

## (۴۹) شکاریات

شکار اس وحشی جانور کو کہتے ہیں جو آدمیوں سے بھاگتا اور انسانی آبادی سے دور



دور رہتا ہو اور بغیر حیلے نہ پکڑا جا سکتا ہو۔ اور کبھی فعل یعنی اس جانور کے پکڑنے کو بھی شکار کہتے ہیں۔ خواہ وہ ماکول اللحم ہو یا نہ ہو۔ تو حرام و حلال دونوں قسم کے جانور اس میں داخل ہیں۔ جس جانور کا گوشت حلال ہے۔ اس کے شکار سے بڑا مقصود، اس کے گوشت کو کھانا ہے اور جس جانور کا گوشت حلال نہیں یعنی حرام جانور کو بھی، کسی غرضِ صحیح سے شکار کرنا جائز ہے مثلاً اس کی کھال یا بال کو کام میں لانا مقصود ہے۔ یا وہ جانور موذی ہے اس کے ایذا سے بچنا مقصود ہے۔

شکار کرنا ایک فعل مباح ہے۔ نہ کارِ ثواب کہ اس پر ثواب ملے اور نہ موجبِ عذاب کہ غرضِ صحیح و نیتِ صواب سے شکار کرنے والا بھی مبتلائے عذاب ہو۔ ہاں حرم یا حالت احرام میں خشکی کے جانور کا شکار کرنا حرام ہے۔

اسی طرح شکار اگر محض شوقیہ، بغرضِ تفریح ہو جیسے ایک قسم کا کھیل سمجھا جاتا ہے ولہٰذا شکار کھیلنا کہتے ہیں بندوق کا ہو یا بنسی کا۔ خشکی کے جانور یا پرندے کا ہو خواہ مچھلی کا۔ روزانہ ہو خواہ گاہ گاہ مطلقاً بالاتفاق حرام ہے کہ اس سے مقصود، وہی کھیل کود اور تفریح اور اپنے وقت و دولت کا ضیاع ہے اور جانوروں کا خواہ مخواہ خون بہانا انہیں ایذا دینا تکلیف پہنچانا اور ان میں سے ہر فعل اپنی جگہ حرام ہے۔

یاد رکھئے کہ حلال شکار وہ ہے جو بغرض کھانے، یا دوا، یا کسی اور نفع یا کسی ضرر کے دفع کو ہو۔ آج کل کے بڑے بڑے شکاری جو اتنی ناک والے ہیں کہ بازار سے اپنی خاص ضرورت کی کھانے پینے کی چیز لانے کو جانا، اپنی کسرشان سمجھیں، یا نرم و نازک بدن ایسے کہ دس قدم دھوپ میں چل کر نماز کے لیے، مسجد میں حاضر ہونا، مصیبت جانیں۔ وہ گرم دوپہر، لو میں، گرم ریت پر چلنا اور ٹھہرنا اور گرم ہوا کے تھپیڑے کھانا گوارا کرتے اور دو دوپہر بلکہ دو دو دن شکار کے لیے، تفریح کی خاطر اپنے شوق کی تکمیل اور اپنی خواہش نفس کی تسکین کے لیے گھربار چھوڑے پڑے رہتے ہیں۔ کیا ان کے متعلق کوئی خفیف العقل بھی یہ کہہ سکتا ہے کہ یہ کھانے کی غرض سے شکار کو جاتے ہیں۔ حاشا و کلا بلکہ وہی لہو و لہب، وہی شوق و تفریح اور وہی وقت و دولت کو تلف کرنا اور اپنی کمائی اور اوقات عزیز کو خاک میں ملانا ہے جو بالاتفاق حرام ہے۔

ایک بڑی پہچان اس کی یہ ہے کہ ان شکاریوں سے اگر کہیے کہ مثلاً مچھلی بازار میں بھی ملے گی، وہاں سے لے لیجئے، ہرگز قبول نہ کریں گے۔ یا کہیے ہم اپنے پاس سے لائے دیتے ہیں کبھی نہ مانیں گے یا باور کرائیے کہ بہت کم داموں میں گھر بیٹھے یہ شکار دستیاب ہو سکتا ہے کبھی یقین نہ لائیں گے اور مان بھی جائیں تو اس پر راضی نہ ہوں گے اور بات اسی پر ختم کریں گے کہ ہم تو خود اپنے ہاتھ سے شکار کریں گے۔ اس سے صاف عیاں ہے کہ ان کا مقصود شکار کرنا نہیں، شکار کھیلنا اور لہو و لہب میں وقت و دولت گنوانا ہے۔

بلکہ ان شکار کھیلنے والوں میں ایسے بھی بندگان خدا ملیں گے کہ شکار کے بعد، خود اس شکار کے کھانے سے چنداں غرض نہیں رکھتے، بانٹ دیتے ہیں۔ بانٹ دینا اور احباب و اعزاء میں اسے تقسیم کر دینا تو ایک جذبۂ لطیف اور قابلِ تعریف فعل ہے مگر اس سے معلوم یہ ہوا کہ ان کا مقصود یقیناً وہی تفریح و حرام ہے۔ اسی لیے درمختار میں فرمایا کہ اَلصَّیْدُ مُبَاحٌ اِلَّا لِلتَّلَہِّیْ کَمَا ھُوَ ظَاھِرٌ۔ اسی طرح بزازیہ، مجمع الفتاویٰ تاتارخانیہ، ردالمحتار وغیرہا عامہ اسفار میں ہے۔

یونہی بعض جنگلی خنزیر کا شکار کرتے ہیں یا شیر، چیتا وغیرہ درندوں اور دوسرے موذی جانوروں کا شکار کرتے ہیں اگر مقصود اس شکار سے مثلاً ان کی کھال یا بال کو اپنے کام میں لانا ہے یا وہ موذی ہے اور مقصود اس کے شکار سے عام لوگوں کو خصوصاً ترائی میں رہنے والے دیہاتیوں کو اس کی ایذاء و تکلیف سے بچانا ہے تو علی الراس والعین۔ بسرو چشم، دلِ ماشاد، چشمِ ما روشن، بلکہ اگر مقصود، ان کے شکار سے عوام الناس کو ان کی درندگی سے بچانا اور ان کے ضرر کو دفع کرنا ہے تو کیا عجب کہ اس حسنِ نیت کے باعث، اجر و ثواب سے نوازے جائیں۔ مگر دنیا جانتی ہے کہ شیر وغیرہ درندوں کا جنگلات میں جا کر شکار کرنا عموماً اسی تفریح کی خاطر ہوتا ہے اور اس میں یہ جذبہ بھی شامل رہتا ہے کہ ہم بھی کچھ ہیں۔ ہمارا نام بھی "تیس مار خاں" کی طرح "روشن و سربلند" ہو گا تو کیا ایسے شکار کھیلنے کو مباح و جائز کہا جا سکتا ہے۔

(فتاویٰ رضویہ، بہارِ شریعت وغیرہ)



# (۵۰) ہدایاتِ قرآنیہ

قرآنِ کریم ارشاد فرماتا ہے:

یَسْئَلُوْنَکَ مَاذَآ اُحِلَّ لَھُمْ ؕ قُلْ اُحِلَّ لَکُمُ الطَّیِّبٰتُ ۔

اے محبوب تم سے پوچھتے ہیں کہ ان کے لیے کیا حلال ہوا۔ تم فرما دو کہ حلال کی گئیں تمہارے لیے پاک چیزیں۔

(جن کی حرمت قرآن و حدیث اور اجماع و قیاس سے ثابت نہ ہو اور طیب کی تعریف میں ایک قول یہ بھی نقل ہوا ہے کہ وہ پاک اور لذیذ غذا ہے جسے طبع سلیم قبول کر لے)

یہ سوال کرنے والے منکرین یا منحرفین نہ تھے، مومنین و صحابہ ہی تھے جیسا کہ شانِ نزول سے ظاہر ہے کہ سوال کرنے والے حضرت عدی بن حاتم اور زید بن مہلہل تھے جن کا نام رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے زید الخیر رکھا تھا۔ ان دونوں صاحبوں نے عرض کی، یارسول اللہ! ہم لوگ کتے اور باز کے ذریعے سے شکار کرتے ہیں تو یہ ہمارے لیے حلال ہے؟ ان کا اصل سوال یہ تھا کہ شکاری جانوروں مثلاً کتے اور باز کے ذریعہ سے شکار کیے ہوئے جانوروں میں سے کون کون سے جانور حلال ہیں۔ آیا سب ہی حلال جانور اس طریقِ شکار کے بعد بھی حلال رہتے ہیں یا کچھ مخصوص جانور حلال رہ جاتے ہیں اور وہ بھی مخصوص شرائط کے تحت؟ اللہ تعالیٰ حضرات صحابہ کرام پر اپنی بے شمار رحمتیں نازل فرمائے۔ امت کے کام کی کیسی کیسی چیزیں خدا اور رسول جل و علا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے دریافت کر ڈالیں۔ یہ معلومات پیشتر سے موجود نہ ہوتیں تو آج اور آئندہ کیسی کیسی دقتیں پیش آتیں۔

بہرحال جواب یہ ملا کہ جو حلال جانور ہیں وہ اس طریقِ شکار کے بعد بھی حلال رہتے ہیں۔ البتہ خود شکار کے شرائط آگے آتے ہیں۔

## (۵۱) ایک لطیف نکتہ

اس جواب میں کہ پاک چیزیں تمہارے لیے حلال کی گئیں، ایک لطیف نکتہ پوشیدہ ہے اور وہ یہ کہ حلال چیزوں کا دائرہ بہت وسیع ہے اور ان کا نام بنام ذکر کرنا، امت کے لیے باعثِ تشویش اور ذہنی پراگندی کا موجب ہے۔ اس لیے قاعدہ کلیہ کے بطور یہ ارشاد فرمادیا کہ ساری پاک چیزیں حلال کردی گئی ہیں اور ہر وہ چیز بلا تکلف پاک و حلال ہے جسے طبع سلیم پسند کرے۔ اور اس کا صاف صریح مفاد یہ ہے کہ کسی چیز کی حرمت پر دلیل شرعی نہ ہونا بھی اس کی حلت (حلال ہونے) کے لیے کافی ہے اور یہی معنی ہیں فقہائے کرام کے اس قول کے کہ اصل اشیاء میں اباحت ہے یعنی جس چیز کی ممانعت، شرعِ مطہر سے ثابت اور اس کی برائی پر دلیل شرعی ناطق، وہی تو ممنوع و مذموم ہے۔ سب باقی چیزیں مباح و جائز رہیں گی، خاص ان کا ذکر جواز، قرآن و حدیث میں مذکور و موجود ہو۔ یا ان کا کچھ ذکر نہ آیا ہو کہ قرآنِ کریم کا پورا سمجھ لینا اور ہر جزئیہ کا صریح حکم اس سے نکال لینا، عوام الناس کو نامقدور ہے حالانکہ سب کچھ قرآن میں ہے، سب کچھ قرآن سے ہے۔

تو جو شخص کسی فعل کو ناجائز و حرام کہے یا اسے مکروہ و بدعت بتائے، اس پر لازم ہے کہ اپنے دعویٰ پر دلیل دے۔ جائز و مباح کہنے والوں کو ہرگز دلیل کی حاجت نہیں کہ ممانعت پر کوئی دلیل شرعی نہ ہونا ہی اس کے جواز کی دلیل کافی و وافی ہے۔ وہابیہ کہ زندگی کے ہر شعبہ میں حلال اشیاء اور جائز کاموں کی فہرست مانگتے اور خواہی نخواہی مسلمانوں سے میلاد و قیام، دورد و فاتحہ اور ایسے ہی دوسرے امور پر دلیل طلب کرتے ہیں۔ اگر انہیں عقل ہو تو اتنی ہی بات کافی ہے کہ احلت لکم الطیبت۔

تو اصل شرعی نظریہ یہ ہے کہ سب کچھ حلال ہے، بجزاس کے جسے حرام و ممنوع قرار دیا جائے نہ یہ کہ "سب کچھ حرام ہے، بجزاس کے جسے حلال ٹھہرایا جائے۔" جیساکہ



وہابیہ کا مذہب ہے۔

خیر یہ تو ایک ضمنی بات تھی اور انشاء اللہ تعالیٰ سنی مسلمانوں کے لیے بہت نافع۔

اب آئیے پھر آیۂ کریمہ کے مضمون کی جانب۔

اور قرآنِ کریم کا ارشادِ گرامی سنئے:

وَمَا عَلَّمْتُمْ مِّنَ الْجَوَارِحِ مُكَلِّبِيْنَ تُعَلِّمُوْنَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَكُمُ اللّٰهُ فَكُلُوْا مِمَّآ اَمْسَكْنَ عَلَيْكُمْ وَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝

اور جو شکاری جانور تم نے سدھا لیے، انہیں شکار پر دوڑاتے، جو علم تمہیں خدا نے دیا اس میں سے انہیں سکھاتے، تو کھاؤ اس میں سے، جو وہ مار کر تمہارے لیے رہنے دیں اور اس پر اللہ کا نام لو اور اللہ سے ڈرتے رہو۔ بے شک اللہ کو حساب کرتے دیر نہیں لگتی۔

آیۂ کریمہ میں الجوارح کا لفظ وارد ہے، یہ جمع ہے جَارِحَۃٌ کی۔ اس کے معنی میں "شکاری جانور" جارحہ کا نام ہی اس لیے جارحہ ہے کہ وہ شکار کو زخمی کرتا ہے۔ خواہ وہ درندوں میں سے ہوں مثل کتے اور چیتے کے یا شکاری پرندوں میں سے ہوں جیسا شکرا، شاہین، باز، جب انہیں سدھالیا جائے تو اس کا فعل خود شکاری کا فعل سمجھا جائے گا اور مُکَلِّبِیْنَ جمع ہے مُکَلِّب کی۔ مکلب کے ایک معنی تو ہیں کتے کو تعلیم دینے والا اور دوسرے معنی ہیں شکار پر جھپٹنے والا اور یہاں ان دونوں ہی معنی کی گنجائش ہے۔

اور اسی سے یہ بات معلوم ہوئی کہ وہ جانور تمہارے چھوڑے ہوئے جھپٹیں۔ یہ نہیں کہ از خود شکار کو پکڑ کر لائیں اور تمہارے سامنے ڈال دیں کہ یہ حلال نہ ہوں گے۔

اَمْسَكْنَ عَلَيْكُمْ۔ وہ جو مار کر تمہارے لیے رہنے دیں۔

یعنی وہ شکار، مسلمان شکاری ہی کے لیے ہونا چاہیے نہ کہ جانور کے اپنے لیے۔ تو اگر کتا شکار کو خود کھانے لگے، یا باز شکاری کے بلانے سے واپس نہ آئے تو یہی سمجھا جائے گا کہ جانور نے شکار مالک کے لیے نہیں، اپنے لیے پکڑا ہے۔ سدھائے ہوئے جانوروں

کی خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ وہ جس جانور کا شکار کرتا ہے، اسے عام درندوں کی طرح پھاڑ نہیں کھاتا بلکہ اپنے مالک کے لیے پکڑ رکھتا ہے۔ اسی وجہ سے عام درندوں کا پھاڑا ہوا جانور حرام ہے اور سدھائے ہوئے جانور کا حلال۔

وَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهِ۔ اور ان پر اللہ کا نام لو۔

یعنی شکاری جانور کو شکار پر چھوڑتے وقت بسم اللہ کہو۔ احادیث میں اس کی صراحت موجود ہے۔

## (۵۲) آیات واحادیث سے جو احکام مستنبط ہوئے، وہ یہ ہیں:

بالفاظ دیگر شکار سے جانور حلال ہونے کے لیے جو شرائط مستفاد ہوئے ہیں، وہ پندرہ ہیں۔ پانچ شکار کرنے والے سے متعلق ہیں:

(۱) شکاری ان میں سے ہو جن کا ذبیحہ حلال ہوتا ہے۔ یعنی مسلمان یا کتابی۔ نہ کہ دہریہ و نیچری یا مرتد و زندیق اور نہ محض نام کا کتابی اور درحقیقت توحید و رسالت کا منکر۔

(۲) اس نے کتے، چیتے، باز شکرے وغیرہ کو شکار پر چھوڑا ہو اور چھوڑتے وقت بسم اللہ کہی ہو۔

(۳) چھوڑنے میں ایسے شخص کی شرکت نہ ہو جس کا شکار حرام ہو۔

(۴) بسم اللہ قصداً ترک نہ کی ہو۔

(۵) چھوڑنے اور پکڑنے کے درمیان کسی دوسرے کام میں مشغول نہ ہوا ہو۔

اور پانچ کا تعلق شکار کرنے والے کتے یا درندے یا شکاری پرندے سے ہے:

(۱) وہ جانور سدھایا ہوا ہو اور جیسا کہ بتایا جا چکا ہے فقہاء نے سدھانے کا معیار کتے وغیرہ کے حق میں یہ رکھا ہے کہ وہ شکار کو پکڑ کر خود نہ کھائے اور باز کے حق میں یہ رکھا ہے کہ جب اسے آواز دی جائے تو وہ شکار کا پیچھا چھوڑ کر واپس چلا آئے۔ باز شکرے



وغیرہ شکاری پرندوں کی تادیب و تعلم اس حد تک ذرا دشوار ہی ہے کہ وہ خود اس شکار کو نہ کھائے بلکہ اسے شکاری کے لیے روکے رکھے۔ اس لیے یہ اس حکم سے مستثنیٰ ہے۔

(۲) جدھر چھوڑا جائے، ادھر ہی جائے۔

(۳) شکار پکڑنے میں ایسا کتا وغیرہ اس کے ساتھ شریک نہ ہوا ہو جس کا شکار حرام ہے مثلاً ایسا شکاری جانور شریک ہو گیا جس کو چھوڑتے وقت بسم اللہ اللہ اکبر نہ پڑھا گیا ہو۔

(۴) شکار کو زخمی کر کے یعنی زخم لگا کر مارا ہو۔ اگر زخم لگائے بغیر مار ڈالا تو شکار حلال نہ ہو گا، مثلاً اسے دبوچ کر مار ڈالا۔

(۵) اس میں سے خود کچھ نہ کھائے، مالک کے لیے روکے رکھے۔

اور پانچ تعلق رکھتے ہیں خود شکار سے یعنی:

(۱) شکار حشرات الارض سے نہ ہو۔

(۲) پانی کا جانور ہو تو مچھلی ہی ہو۔

(۳) بازوؤں یا پاؤں سے اپنے آپ کو شکار ہونے سے بچائے۔

(۴) کیلے یا پنجہ والا جانور نہ ہو۔

(۵) شکاری کے وہاں پہنچنے سے پہلے ہی مر جائے۔ یعنی ذبح کرنے کا موقع ہی نہ ملا ہو اور اگر شکار زندہ ہی ملے تو پھر بسم اللہ پڑھ کر اسے ذبح کر لینا چاہیے، ورنہ شکار حلال نہ ہو گا۔ (درمختار، ردالمحتار وغیرہ)

## (۵۳) کچھ اور فقہی مسائل

(۱) شکرا باز وغیرہ شکاری پرند کے معلم (سدھائے ہوئے) ہونے کی پہچان (جیسا کہ بتایا جا چکا) یہ ہے کہ اسے شکار پر چھوڑ کر واپس بلایا جائے تو وہ شکار کا پیچھا چھوڑ کر واپس چلا آئے اور جب وہ معلم ہو گیا تو اس کے بعد اگر اس شکاری پرندہ نے شکار کے گوشت میں سے کچھ نوچ کر کھا لیا تو جانور حلال ہے کہ یہ بات اس کے معلم ہونے کے خلاف

نہیں۔ اسی طرح اگر مالک نے کتے چیتے وغیرہ شکاری چوپایہ کا کیا ہوا شکار محفوظ کر لیا۔ اس کے بعد اس نے اس میں سے چھین جھپٹ کر کچھ کھالیا تو جو گوشت باقی بچا وہ حلال ہے کہ یہ بات اس کے معلم ہونے کے خلاف نہیں بلکہ یہ اس کی عادت مالوفہ ہے۔
(زیلعی، ردالمحتار وغیرہ)

(۲) شکرا اپنے مالک کے پاس سے بھاگ گیا اور ایک مدت کے بعد پھر واپس آگیا۔ اب مالک نے اس سے شکار کیا تو بغیر ذبح یہ شکار حلال نہ ہوگا کہ بھاگ جانے سے وہ معلم نہ رہا۔ اب دوبارہ جب تک اس کا معلم ہونا ثابت نہ ہو جائے، اس کا مارا ہوا شکار حلال قرار نہیں پائے گا۔ (زیلعی، بہارِ شریعت)

(۳) مجوسی یا بت پرست یا مرتد (مثلاً قادیانی مرزائی، رافضی تبرائی یا کسی دہریہ و نیچری) نے بسم اللہ پڑھ کر، شکاری جانور کو شکار پر چھوڑا تو مرا ہوا جانور حلال نہیں جس طرح ان کا ذبیحہ حلال نہیں۔ (درمختار، ردالمحتار) شکار کھانے کے شوقین مسلمان اسے ذرا اچھی طرح ذہن نشین کریں تاکہ حرام خوری سے بچ سکیں۔

(۴) مسلمان نے شکار پر کتا چھوڑا، مجوسی یا ہندو نے کتے کو شہ دی، جیسا کہ شکار کرتے وقت کتے کو جوش دلاتے ہیں اور اس کے شہ دینے پر وہ جوش میں آیا اور شکار پر لپکا اور اسے پکڑ لیا تو یہ شکار حلال ہے اور اگر مجوسی نے چھوڑا اور مسلم نے شہ دی اور کتے نے شکار مارا تو حرام ہے۔ یعنی کتا چھوڑنے والے کا اعتبار ہے۔ اس کا اعتبار نہیں کہ کس نے جوش دلایا۔ کس نے شہ دی۔ ان باتوں میں شکرے اور باز کا بھی وہی حکم ہے جو کتے کا ہے۔ (زیلعی)

(۵) شکاری جانور کو، وحشی جانور پر چھوڑنا شکار ہے لہٰذا اگر پلاؤ یا مانوس جانور مثلاً بکری وغیرہ پر کتا چھوڑا جائے اور مار ڈالے تو یہ جانور حلال نہ ہوگا کہ ایسے کے حلال ہونے کے لیے ذبح کرنا ضروری ہے ذکاۃِ اضطراری یہاں کافی نہیں۔ (درمختار)

(۶) یہ بھی ضروری ہے کہ کتے وغیرہ شکاری جانور کو جب شکار پر چھوڑا جائے تو فوراً دوڑ پڑے۔ طویل وقفہ نہ ہونے پائے۔ ورنہ جانور حلال نہ ہوگا۔ طویل وقفہ کا یہ مطلب ہے کہ وہ دوسرے کام میں مشغول نہ ہو مثلاً چھوڑنے کے بعد پیشاب کرنے لگا یا کچھ



کھانے لگا۔ اس صورت میں جانور حلال نہیں۔ ہاں اگر شکار پر دوڑنے کے بعد، کتے کا رک جانا، یا دائیں بائیں مڑ جانا یا چھپ جانا آرام طلبی کے لیے نہ ہو، بلکہ شکار پکڑنے کے لیے یہ حیلہ اور داؤ ہو۔ جیسے کہ چیتا شکار کو گھات سے پکڑتا ہے تو اس میں حرج نہیں۔
(درمختار وغیرہ)

(۷) شکار کی دوسری نوع، تیر وغیرہ سے جانور مارنا ہے۔ اس میں بھی شرط یہ ہے کہ تیر چلاتے وقت بسم اللہ پڑھے اور تیر سے جانور زخمی ہو جائے۔ ایسا نہ ہو کہ تیر کی لکڑی جانور کو لگی اور وہ اس کے دباؤ میں مر گیا کہ اس صورت میں وہ جانور حرام ہے۔ (درمختار)

(۸) شکار کے حلال ہونے کے لیے یہ ضرور ہے کہ کتا چھوڑنے یا تیر چلانے کے بعد کسی دوسرے کام میں مشغول نہ ہو۔ بلکہ شکار اور کتے وغیرہ کی تلاش میں رہے۔ اگر نظر سے شکار غائب ہو گیا، پھر دیر کے بعد ملا اس کی دو صورتیں ہیں: اگر جستجو جاری رکھی اور شکار کو مرا ہوا پایا اور کتا بھی شکار کے پاس ہی تھا تو کھایا جا سکتا ہے اور اگر کتا وہاں سے چلا آیا ہے تو نہ کھایا جائے اور اگر شکار کی تلاش میں نہ رہا کسی دوسرے کام میں مشغول ہو گیا پھر شکار کو پایا مگر معلوم نہیں کہ کتے نے زخمی کیا ہے یا کسی دوسری چیز نے، تو نہ کھایا جائے۔ (عالمگیری)

(۹) شکار کے حلال ہونے کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ اس کی موت دوسرے سبب سے ہونے کا احتمال نہ ہو یعنی کتے یا باز یا تیر وغیرہ جس سے شکار کیا اسی سے مرا ہو اور اگر یہ شبہ ہو کہ کسی دوسرے سبب سے اس کی موت ہوئی تو حلال نہیں مثلاً زخمی ہو کر وہ جانور پانی میں گرا۔ یا اونچی جگہ پہاڑ یا ٹیلے سے لڑھکا اور یہ احتمال ہے کہ وہ پانی کی وجہ سے یا لڑھکنے کی وجہ سے مرا ہے تو نہ کھایا جائے۔ (عالمگیری)

(۱۰) غلیل سے شکار کیا اور جانور مر گیا تو نہ کھایا جائے، اگرچہ جانور مجروح (زخمی) ہو گیا ہو کہ غلیلہ (جسے غلیل میں رکھ کر شکار پر پھینکا گیا) کاٹتا نہیں بلکہ توڑتا ہے، تو یہ موقوذہ ہے۔ جس طرح تیر مارا اور اس کی نوک نہیں لگی بلکہ پٹ ہو کر شکار پر لگا اور مر گیا، جس کی حدیث میں حرمت مذکور ہے۔ (ہدایہ) اور جیسا کہ اوپر گزرا۔

(۱۱) بندوق کا شکار مر جائے، یہ بھی حرام ہے کہ گولی یا چھرہ بھی آلۂ جارحہ (زخمی

کرنے والا دھار دار) نہیں ہے بلکہ اپنی قوت مدافعت کی وجہ سے توڑتا ہے۔ یوں ہی لاٹھی، یا لکڑی سے شکار کو مار ڈالا تو کھایا نہ جائے کہ یہ آلۂ جارحہ نہیں۔ (عالمگیری، ہدایہ)

(۱۴) بعض جگہ روساء اور زمیندار اپنے علاقوں میں دوسروں کو شکار کرنے کی ممانعت کرتے ہیں (جانوروں کے تحفظ اور ان کی نسل کی بقاء کے لیے نہیں) بلکہ محض اپنے شوق کی تکمیل کی خاطر، کہ جب دوسرے نہ کھیلیں گے تو بافراط شکار ان کے ہاتھ آئے گا۔ یوں ہی تالابوں سے مچھلیاں نہیں مارنے دیتے ان کی ممانعت کا شرعاً کوئی اعتبار نہیں، جو شکار کرلے اسی کا ہے۔ ان کی مِلک نہیں تو انہیں روکنے کا اختیار بھی نہیں۔
(عالمگیری وغیرہ)

## (۵۴) چند ضمنی مسائل

(۱) شکرا اور باز پالنا درست ہے اور ان سے شکار کرانا اور اس کا کھانا بھی درست ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ شکار، غذا یا دوا یا کسی نفع کی غرض سے ہو، محض تفریح و لہو لعب نہ ہو، ورنہ حرام ہے اور یہ گنہگار ہوگا۔ اگرچہ ان کا مارا ہوا جانور جب کہ وہ تعلیم پا گئے ہوں اور بسم اللہ کہہ کر چھوڑا ہو حلال ہو جائے گا کہ بہ نیت لہو، اسے شکار پر چھوڑنا، ذبح شرعی کے منافی نہیں۔

(۲) بٹیربازی، مرغ بازی اور اسی طرح ہر جانور کا لڑانا، جیسے لوگ مینڈھے لڑاتے ہیں، لال لڑاتے ہیں، تیتر لڑاتے ہیں یہاں تک کہ حرام جانوروں مثلاً ہاتھیوں، ریچھوں کو لڑاتے ہیں یہ سب مطلقاً حرام ہے کہ بلاوجہ بے زبانوں کو ایذا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے جانوروں کو لڑانے سے منع فرمایا ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۳) کبوتر پالنا جبکہ خالی دل بہلانے کے لیے ہو، اور کسی امر ناجائز کی طرف مودّی (رغبت دلانے والا) نہ ہو، جائز ہے۔ اور اگر چھتوں پر چڑھ کر اڑائے کہ مسلمانوں کی مستورات پر نگاہ پڑے یا ان کے اڑانے کو کنکریاں پھینکے جو کسی کا شیشہ توڑیں، کسی کی آنکھ پھوڑیں یا پرائے کبوتر پکڑے۔ یا ان کے دام بڑھانے اور اپنا تماشا ہونے کے لیے



دن دن بھر انہیں بھوکا اڑائے۔ جب اترنا چاہیں نہ اترنے دے تو اس طرح پالنا حرام و ناجائز اور گناہ ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں: "ایک عورت دوزخ میں گئی ایک بلی کے سبب کہ اسے باندھ رکھا تھا۔ نہ آپ کھانا دیا نہ چھوڑا کہ زمین کے چوہے وغیرہ کھالیتی۔" اور ایک حدیث میں ہے کہ "بلی دوزخ میں اس عورت پر مسلط کی گئی ہے کہ اس کا آگا پیچھا دانتوں سے نوچ رہی ہے۔"

ایک حدیث میں حکم ہے کہ "جو جانور پالو، دن میں ستر بار اسے دانہ پانی کھلاؤ۔" یعنی اسے بھوک پیاس میں رہنے نہ دو، نہ یہ کہ گھنٹوں پہروں بھوکا پیاسا رکھو اور نیچے آنا چاہیے تو آنے دو۔ علماء فرماتے ہیں جانور پر ظلم کافر ذمی پر ظلم سے سخت تر ہے اور کافر ذمی پر ظلم، مسلمان پر ظلم سے اشد ہے اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں: ظلم ظلمتیں ہوگا قیامت کے دن۔ اور اللہ تعالٰی فرماتا ہے:

اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِیْنَ۔ — سن لو، اللہ کی لعنت ہے ظلم کرنے والوں پر۔

(۴) کتا پالنا حرام ہے۔ جس گھر میں کتا ہو، اس میں رحمت کا فرشتہ نہیں آتا۔ روز اس کی نیکیاں گھٹتی ہیں (کہ آئے دن پریشانی اور بے برکتی میں مبتلا رہتا ہے) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں "فرشتے نہیں آتے، اسے گھر میں جس میں کتا یا تصویر ہو۔ (جاندار کی)

اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم: "جو کتا پالے مگر گلے کا کتا یا شکاری (کہ ان کی ممانعت نہیں) روز اس کی نیکیوں سے دو قیراط کم ہوں (ان قیراطوں کی مقدار اللہ و رسول جانیں جل جلالہ و صلی اللہ علیہ وسلم) تو صرف دو قسم کے کتے اجازت میں رہے۔ ایک شکاری، جسے کھانے یا دوا وغیرہ منافع صحیحہ کے لیے شکار کی حاجت ہو، اس کے لیے۔ نہ شکار تفریح کہ وہ خود حرام ہے۔ دوسرا وہ کتا جو گلے یا کھیتی یا گھر کی حفاظت کے لیے پالا جائے۔ جہاں اس کی ضرورت اور حفاظت کی سچی حاجت ہو ورنہ اگر مکان میں کچھ نہیں کہ چرالیں یا مکان محفوظ جگہ کا کہ چور کا اندیشہ نہیں، غرض جہاں یہ اپنے

دل سے خوب جانتا ہو کہ حفاظت کا بہانہ ہے اصل میں کتے کا شوق ہے جو وہاں جائز نہیں۔ آخر آس پاس کے گھر والے بھی اپنی حفاظت ضروری سمجھتے ہیں۔ اگر بے کتے حفاظت نہ ہوتی تو وہ بھی پالتے۔ خلاصہ یہ کہ اللہ تعالیٰ کے حکم میں حیلے نہ نکالے کہ وہ دلوں کی بات خوب جاننے والا ہے۔

(۵) شکاری درندے (جبکہ وہ تعلیم پاگئے ہوں، ان) کے دانت کا، شکار کے جسم میں پیوستہ ہو جانا، وجہ ممانعت نہیں بن سکتا۔ قرآنِ عظیم نے اس کا شکار حلال فرمایا اور شکار بے زخمی کیے نہ ہوگا اور زخمی جبھی ہوگا کہ اس کے دانت، اس کے جسم کو شق کر کے اندر داخل ہوں اور یہ خیال کہ اس صورت میں اس کا لعاب کہ ناپاک ہے۔ شکار کے بدن کو نجس کر دے گا، دو وجہ سے غلط ہے۔ اولاً شکار حالت غضب میں ہوتا ہے اور غضب کے وقت اس کا لعاب خشک ہو جاتا ہے۔ ثانیاً اگر لعاب لگا بھی تو۔ آخر جسم سے خون بھی نکلے گا، وہ کب پاک ہے جب اس سے طہارت حاصل ہوگی، اس سے بھی ہو جائے گی۔

(۶) حلال جانوروں کے سات اجزاء، حرام ہیں: جاری خون، آلۂ تناسل، خصیے یعنی کپورے، شرم گاہ، گلٹی (غدود)، مثانہ پیشاب کی جگہ اور پتہ۔ (ردمختار، ردالمحتار، فتاویٰ رضویہ) اور خلافِ شرع امور میں کسی کا فعل مستند نہیں۔

## (۵۵) اُضحِیَّہ یعنی قربانی کا بیان

مخصوص دنوں میں بہ نیت تقربِ الٰہی ذبح کرنا قربانی ہے اور کبھی اس جانور کو بھی اضحیہ اور قربانی کہتے ہیں جو ذبح کیا جاتا ہے۔

قرآنِ کریم ہمیں بتاتا ہے کہ قربانی کا حکم کسی نہ کسی صورت میں تمام شرائع الٰہیہ میں، ہر پچھلی شریعت میں، تمام امتوں کے لیے موجود رہا ہے اور پچھلی ایماندار امتوں میں سے ہر امت کے لیے مقرر فرمادیا گیا تھا کہ اللہ تعالیٰ کے لیے بہ طریقِ تقرب قربانی کریں اور تمام قربانیوں پر اللہ عزوجل کا نام لیں کہ اصل چیز اسی کے نام پر قربانی ہے اور اسی



کے نام سے حصولِ تقرب۔ یہ قربانی شریعتِ اسلامیہ کا کوئی نیا اور انوکھا حکم نہیں، چنانچہ ارشاد ربانی ہے:

وَلِكُلِّ اُمَّةٍ جَعَلْنَا مَنْسَكًا۔ اور ہر امت کے لیے ہم نے ایک قربانی مقرر فرمائی۔

تو منکرین کا ایک گروہ جو آج کل یہ کہہ رہا ہے کہ قربانی کا حکم قرآن میں کہیں مذکور نہیں۔ قرآنِ کریم سے صریح بغاوت اور قطعاً خلافِ واقعہ ہے۔

اسی طرح ان لوگوں کی غلطی بھی آشکارا ہوگئی جو حج کے موقع پر منیٰ میں قربانی دینے کے تو قائل ہیں لیکن عیدالاضحیٰ کے موقع پر تمام جہاں کے گوشہ گوشہ میں صاحبِ استطاعت مسلمان جو قربانیاں بارگاہ الٰہی میں پیش کرتے ہیں، اس کو اسراف اور مال کا تلف و ضائع کرنا کہتے ہیں۔ مسلمانوں کو یاد رکھنا چاہیے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے اپنے مدینہ طیبہ کے دس سالہ قیام میں ہر سال مدینہ طیبہ میں قربانی دی اور نہ صرف اپنی طرف سے، بلکہ اپنی امت کی جانب سے بھی۔

بلکہ تمام صحابہ کرام کو قربانی دینے کا حکم دیا۔ اس کے احکام سے آگاہ کیا۔ قربانی کے جانوروں کی تعیین کی۔ اس کے لوازم و واجبات اور آداب سکھائے اور انہیں احکام و فرامین کی روشنی میں امتِ مسلمہ ہر شہر، ہر قصبہ ہر گاؤں اور ہر آبادی میں، جہاں اس کے متمول اور صاحبانِ نصاب آباد ہیں، اسی پر عمل ہے اور ان شاء اللہ تعالیٰ جب تک دنیا ان سے آباد ہے، یہ عمل جاری رہے گا اور ان شاء اللہ تعالیٰ ان قربانیوں کے ذریعہ سے اجرِ اخروی اور ثوابِ آخرت کے ساتھ ساتھ ضمناً دنیاوی فوائد بھی اس سے حاصل ہوتے رہیں گے اور ان کا اخلاص و تقویٰ بارگاہ الٰہی میں شرفِ قبولیت پاتا رہے گا۔

پھر انسان کا جوہرِ عقل جس نے اسے دوسری مخلوقات پر فوقیت دی اور شرف بخشا، اس کی رہنمائی سے آدمی کم از کم اتنا تو معلوم کر ہی سکتا ہے کہ اونٹ اور گائے بیل وغیرہ اپنی جسامت اور اپنی جسمانی قوت اور قوتِ مدافعت میں، انسان کے مقابل کہیں زیادہ بڑھ چڑھ کر اور قوی تر ہیں۔ تو انسان کا اپنے ضعف کے باوجود ان جانوروں پر، یعنی ان کے ذبح پر قادر ہو جانا، ایک مخصوص نعمتِ الٰہی ہے اور ہر نعمتِ الٰہی پر شکر واجب

ہے تو اس عظیم الشان نعمت کا شکر ادا کرنا بھی ضرور ولازم کہ اللہ توانا وقدیر نے ایسے عظیم الجثہ اور قوی تر جانوروں کو انسان کے لیے مسخر کر دیا۔

ذرا غور تو کیجئے کہ ایک قوی و توانا، عظیم اور ڈراؤنا، اعلیٰ درجہ کا، اونچی نسل کا اونٹ یا بیل، ذبح کے وقت اپنی جسمانی توانائی و قوت کا عملی مظاہرہ کرنے کے باوجود کس طرح انسانی تدابیر کے ہاتھوں بے بس ہو کر، چھری چلانے والے کی طاقت کے سامنے سرنگوں و مسخر اور مطیع و فرمانبردار بن جاتا ہے کہ نہ اس کی طاقت اس کے کام آتی ہے نہ اس کے بڑے بڑے سینگ اس کی مدافعت کر پاتے ہیں۔ نہ اس کی دہشت ناکی، اس کا ہاتھ روکتی ہے۔

ان انعاماتِ الٰہیہ سے سرفراز فرمائے جانے کا تقاضا یہی ہے کہ نورِ ایمان سے جن مسلمانوں کے سینے روشن و منور ہیں، وہ انہیں جانوروں میں سے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قربانیاں پیش کریں اور یہی منشاء ہے قدرتِ الٰہی کا۔ چنانچہ قربانی کی ہدایت فرمانے کے بعد ارشاد فرمایا:

كَذٰلِكَ سَخَّرْنٰهَا لَكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ۔ — ہم نے یونہی ان (جانوروں) کو تمہارے بس میں دے دیا کہ تم احسان مانو۔

غرض اللہ تبارک و تعالیٰ نے انسان کو تمام مخلوقات پر جو تفوق اور اپنی پیدا کی ہوئی چیزوں پر جو اقتدار اور تصرف کا اختیار بخشا ہے اس کا تقاضا یہ ہے کہ یہ انسان اس سبوح و قدوس کی حاکمیت و مالکیت اور اسی کے اقتدارِ اعلیٰ کا اعتراف کرتا رہے اور اس غلط فہمی کا ہرگز شکار نہ ہو کہ سب کچھ میرا ہے، سب کچھ میرے اختیار و تصرف میں ہے اور میں ہی اس کا خود مختار مالک ہوں، اس بالاتری کے اعتراف کی مختلف شکلیں ہیں، جنہیں شریعتِ مطہرہ نے عبادت و بندگی کا نام دیا ہے۔

مثلاً ذہن اور نفس کے عطیے کا شکریہ اسی صورت میں ادا ہو سکتا ہے کہ آدمی ایمان و اطاعت کی راہ اختیار کرے۔ جسم اور جسمانی طاقت و قوت بھی ایک عطیۂ الٰہی ہے۔ اس کا تقاضا یہ ہے کہ آدمی نماز اور روزے کی شکل میں اس کا شکریہ ادا کرے۔ مال و دولت جس سے زندگی کا قوام و قیام ہے، اس کے شکر ادا کرنے اور اعتراف نعمت



کا تقاضا یہ ہے کہ آدمی اس مال و دولت اور سیم و زر کی زکوٰۃ اسی سے ادا کرے۔ اسی طرح اپنے پیدا کیے ہوئے جانوروں پر اللہ تعالیٰ نے جو تصرف و اختیار بخشا اور انہیں اس کے لیے مسخر کیا، اس کا مقتضیٰ یہی ہے کہ انسان، انہیں میں سے، اس کی بارگاہ میں، اسی کی رضا و تقرب کی خاطر، قربانیاں پیش کرے اور پھر ان سے دینی و دنیاوی فوائد حاصل کرے اور یہ طریقہ جس طرح پہلی ہدایت یافتہ قوموں میں بحکمِ الٰہی قائم و معمول رہا، یوں ہی اس امتِ مرحومہ کے لیے بھی باقی رکھا گیا اور صاف صاف فرمادیا کہ

فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ۔ — تم اپنے رب کے لیے نماز پڑھو اور قربانی کرو۔

پھر دوسری جگہ ارشاد فرمایا:

لَنْ يَّنَالَ اللّٰهَ لُحُوْمُهَا وَلَا دِمَآؤُهَا وَلٰكِنْ يَّنَالُهُ التَّقْوٰى مِنْكُمْ۔ — اللہ کو نہ ہرگز ان کے گوشت پہنچتے ہیں، نہ ان کے خون، ہاں تمہاری پرہیزگاری اس تک باریاب ہوتی ہے۔

یعنی اگر مسلمان شکرِ نعمت کے جذبے سے سرشار ہو کر خلوصِ نیت سے اور تقربِ الٰہی کی خاطر رضائے الٰہی کے حصول کے لیے، اس کی بارگاہ میں قربانیاں پیش کریں گے تو اس کا یہ جذبۂ خلوص بارگاہ الٰہی سے ضرور شرفِ باریابی حاصل کرے گا۔

(ماخوذ)

تو کہنا یہ ہے کہ اسلام کا نام لینے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کلمہ پڑھنے کے باوجود جو لوگ خود فریبی میں مبتلا ہو کر دوسروں کو فریب میں مبتلا کرنے کے لیے اپنے نزدیک بڑی وزنی بات، یہ کہہ دیا کرتے ہیں کہ "قربانی کے نام پر قربانی کی خاطر ہر سال جتنا روپیہ خرچ کیا جاتا ہے، یہ سب ضائع و برباد جاتا ہے اور یہ کہ اس روپیہ کو قربانی کی بجائے رفاہِ عامہ کی مدات یا قومی ترقی کے کاموں پر صرف ہونا چاہیے۔" یہ محض نمائشی ہمدردی و خیرخواہی ہے۔ حقیقت سے اس کا کوئی علاقہ، کوئی تعلق اور کوئی لگاؤ نہیں۔

قطع نظر دیگر امور کے، ہم مسلمان کہ بحمدہ تعالیٰ اسلام ہمارے دلوں میں راسخ،

اور اس کا ہر حکم، ہم پر نافذ ہے ایک ہی بات جانتے اور ایک ہی بات کہتے ہیں کہ جس چیز کا حکم قرآن شریف میں صراحتاً یا دلالتاً آیا اور جس چیز کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امت پر لازم و واجب ٹھہرایا۔ یعنی جس چیز کا قرآن و سُنّت یا اجماعِ امت یا قیاس سے حکمِ خدا اور رسول جل جلالہ و صلی اللہ علیہ وسلم ہونا ثابت ہو، اس کے بارے میں کوئی مسلمان، اگر واقعی وہ مسلمان ہے، یہ خیال نہیں کر سکتا کہ اس حکم کی تعمیل کرنا اور اپنے مال یا وقت یا محنت کو اس پر صرف کرنا، اسے ضائع و برباد کرنا ہے۔

مسلمان یاد رکھیں کہ جو لوگ اس قسم کی واہی تباہی باتیں معاشرہ میں پھیلاتے ہیں وہ ان سب سے زیادہ قیمتی بلکہ انمول دولت یعنی اپنے ایمان کو پامال کرتے ہیں۔ (والعیاذ باللہ)

غور فرمایئے کہ عید الاضحیٰ (عید قرباں) اگر محض ایک ہنگامہ آرائی اور جشن منانے کا نام ہوتا تو ان حالات میں جو خصوصاً آج مسلمانانِ عالم کو درپیش ہیں اور وہ ایسے جن سے آج اسلام کے نام لیوا دوچار ہیں، کیا اس کی اجازت دیتے کہ وہ اپنے ان عالمی مصائب و آلام سے آنکھیں بند کر کے ان ہنگامہ آرائیوں میں مصروف ہو جائیں اور اپنے مجروح سینوں سے نکلتی ہوئی آہوں کی کوئی پرواہ نہ کریں۔ غم زدہ، مصیبت کے مارے ہوئے، چھوٹے بڑے، جوان بوڑھے، مردوں، عورتوں اور بچوں کے غم و اندوہ کا کوئی مداوا نہ کریں۔

کیا مسلمان کے عوام و خوص، علماء فضلاء اور صلحا کو بے حسی کی گالی دی جا سکتی ہے۔ کیا تمام امتِ مسلمہ کو جیسے یہ امتیاز حاصل ہے کہ وہ کبھی گمراہی و کجروی پر مجتمع نہ ہوگی اس دشنام طرازی سے نوازا جا سکتا ہے کہ وہ اسلام کے خلاف موجودہ محاذ آرائی سے غافل ہو کر اپنے کام و دہن کے ذائقوں میں کھو جائیں۔ لا واللہ ہرگز نہیں۔

بلکہ اس کے برخلاف ہم تو یہ کہتے ہیں کہ ذی الحجہ کا مہینہ خصوصاً ایام اضحیہ، قربانی کے دن، یعنی اس ماہ کی ۱۰، ۱۱ اور ۱۲ تاریخیں، اپنے جلو میں یہ پیغام لے کر آتی ہیں کہ وہی قومیں دنیا میں کامرانی و کامیابی سے سرشار و ہم کنار رہتی ہیں جن میں جذبۂ قربانی زندہ رہتا ہے۔ اپنی جان کی قربانی کا جذبہ بھی اور راہِ مولیٰ میں اپنے مال کی قربانی کا جذبہ بھی



اور جانوروں کی ان ایام میں یہ قربانی، یہی حوصلہ، یہی ہمت، یہی جذبہ اور یہی ولولہ عطا کرتی ہے۔

## (۵۶) ایک آیت، ایک حدیث

وَفَدَيْنٰهُ بِذِبْحٍ عَظِيْمٍ۔ اور ہم نے ایک بڑا ذبیحہ اس کے فدیہ میں دے کر اسے بچالیا۔

ابنِ ماجہ نے زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! "یہ قربانیاں کیا ہیں؟" فرمایا کہ "تمہارے باپ ابراہیم علیہ السلام کی سنت ہے۔" لوگوں نے عرض کی: "یا رسول اللہ! اس میں ہمارے لیے کیا ثواب ہے؟" فرمایا "ہر بال کے مقابل ایک نیکی ہے۔" عرض کی "اون کا کیا حکم ہے؟" فرمایا "اون کے ہر بال کے بدلے میں نیکی ہے۔"

قرآنِ کریم کی یہ آیت کریمہ اور حدیث شریف کا یہ ارشاد گرامی کہ یہ تمہارے باپ ابراہیم علیہ السلام کی سنت ہے۔ دونوں ایک ہی واقعہ سے متعلق ہیں جس کی تفصیلات آیاتِ قرآنیہ اور احادیثِ نبویہ میں وارد ہیں اور خلاصہ ان کا یہ ہے کہ:

حضرت ابراہیم علیہ السلام، شرک و کفر اور بت پرستی کے مقابلہ میں توحیدِ الٰہی کے داعی ہیں اور ان کی شخصیت اس دعوت میں بہت نمایاں اور ممتاز ہے۔ دعوتِ حق اور پیغامِ صداقت کے ادائے فرض کی ابتداء آپ نے اپنے گھر ہی سے کی لیکن جب خود ان کے بڑوں نے رشد و ہدایت کو قبول نہ کیا تو آپ نے ان سے جُدائی اختیار کرلی۔ اور جب آپ نے اپنی قوم کو یہ پیغام توحید پہنچایا تو قوم نے بھی آپ کی ایک نہ سنی، پھر ایک موقع پر ان کے دیوتاؤں کی حقیقت ان پر واضح کرنے کی نیت سے ان کو توڑ پھوڑ ڈالا۔ جب لوگوں نے اپنے بتوں کا یہ حال دیکھا تو غم و غصہ سے بے قابو ہو گئے۔ جب نمرود کو یہ بات معلوم ہوئی تو وہ آپے سے باہر ہو گیا اور اس نے حکم دیا کہ ابراہیم کو ہمارے دربار میں حاضر کیا جائے۔ ابراہیم علیہ السلام نمرود کے دربار میں پہنچے اور آپ نے توحیدِ باری پر

گفتگو فرمائی۔ قوم کو پیغام حق سنایا اور بھرے دربار میں راہِ مستقیم دکھائی۔ مضبوط و محکم اور روشن دلیل و حجت کے ساتھ ان پر حق کو واضح کیا کہ ربوبیت و الوہیت کا حق صرف خدائے واحد ہی کے لیے سزاوار ہے۔ مگر اس کے باوجود کہ نمرود اور اس کے درباری آپ کے دلائل سے لاجواب و مبہوت ہو کر رہ گئے، تاہم ان میں سے کسی نے راہ مستقیم کو اختیار نہ کیا اور قبولِ حق سے منحرف ہی رہے بلکہ سخت انتقام اور خوفناک سزا کے منصوبے بنانے لگے۔

چنانچہ نمرود اور قوم نے ابراہیم علیہ السلام کی سزا کے لیے ایک مخصوص جگہ بنوائی۔ پتھر کی تیس گز لمبی، بیس گز چوڑی، چہار دیواری، پھر اس میں مسلسل کئی روز تک آگ دہکائی گئی حتیٰ کہ اس کے شعلوں سے قرب و جوار کی اشیاء تک جھلسنے لگیں۔ پھر ایک گوپھن میں ابراہیم علیہ السلام کو بٹھا کر دہکتی ہوئی آگ میں پھینک دیا گیا۔ اس وقت آگ میں جلانے کی تاثیر بخشنے والے خدائے واحد و قہار نے آگ کو حکم دیا کہ وہ ابراہیم پر اپنی سوزش کا اثر نہ کرے اور ناری عناصر کا مجموعہ ہوتے ہوئے بھی ان کے حق میں سلامتی کے ساتھ سرد پڑ جائے۔ چنانچہ آگ اسی وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام پر بردو سلام بن گئی اور دشمن ان کو کسی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام دہکتی ہوئی آگ کی بھٹی سے سالم و محفوظ دشمنوں کے نرغہ سے نکل گئے۔ اور اس ارادے سے کہ دوسری جگہ جا کر پیغام الٰہی سنائیں اور دعوتِ حق پہنچائیں، آپ بہ حکمِ الٰہی سرزمین شام میں ارضِ مقدسہ کے مقام پر پہنچے۔ اس سفر میں ان کے ہمراہ حضرت سارہ، آپ کی زوجہ محترمہ حضرت لوط علیہ السلام اور ان کی زوجہ تھیں۔ پھر آپ غرب ہی کی جانب بڑھتے چلے گئے یہاں تک کہ مصر تک جا پہنچے۔

مصر پہنچنے پر بخاری و مسلم کی روایت کے مطابق ملکِ جبار کا وہ مشہور واقعہ پیش آیا جس کے نتیجے میں فرعونِ مصر نے بڑے انعام و اکرام اور عزت و توقیر کے ساتھ ان کو مصر سے رخصت کیا اور صرف اسی پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اپنے قدیم رشتہ کو مضبوط و مستحکم کرنے کے لیے اپنی بیٹی ہاجرہ کو بھی ان کی زوجیت میں دے دیا جو اس زمانے کے رسم و رواج کے اعتبار سے پہلی اور بڑی بی بی کی خدمت گزار قرار پائیں۔



حضرت ابراہیم علیہ السلام ابھی تک اولاد سے محروم تھے۔ ایک روز آپ نے بارگاہِ خداوندی میں فرزند کے لیے دعا کی اور اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا کو قبول فرمالیا اور حضرت بی بی ہاجرہ کے شکم مبارک سے حضرت اسماعیل علیہ السلام تولد ہوئے اور جب حضرت اسماعیل علیہ السلام سیانے ہو کر باپ کا ہاتھ بٹانے کے قابل ہو گئے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے عالم رویا (خواب) میں دیکھا اور تین شب مسلسل دیکھا کہ آپ اپنے بیٹے کو ذبح کر رہے ہیں۔

انبیائے کرام علیہم الصلوۃ والسلام کا خواب رویائے صادقہ اور وحیِ الٰہی ہوتا ہے، اس لیے حضرت ابراہیم علیہ السلام رضا و تسلیم کا پیکر بن کر تیار ہو گئے کہ حکمِ الٰہی کی جلد سے جلد تعمیل کریں۔ مگر چونکہ یہ معاملہ تنہا اپنی ذات سے وابستہ نہ تھا بلکہ اس آزمائش کا دوسرا جزو ہونہار بیٹا تھا جس کی قربانی کا حکم دیا گیا تھا اس لیے شفیق باپ نے اپنے فرزند سعید کو اپنا خواب سنایا اور ان سے پوچھا کہ تمہاری کیا رائے ہے۔ یہ آپ نے اس لیے کہا تھا کہ فرزند کو ذبح سے وحشت نہ ہو اور اطاعتِ امرِ الٰہی کے لیے وہ برغبت تمام تیار ہو جائیں چنانچہ اس فرزند ارجمند نے فوراً سرِ تسلیم خم کر دیا اور عرض کیا کہ اگر خدا کی یہی مرضی ہے تو انشاء اللہ تعالیٰ آپ مجھ کو صابرین سے پائیں گے۔

اس گفتگو کے بعد، باپ بیٹے اپنی قربانی پیش کرنے کے لیے جنگل روانہ ہوئے۔ باپ نے بیٹے کی مرضی پا کر مذبوح جانور کی طرح ہاتھ پیر باندھے جیسا کہ ذبح کے وقت جانور کو لٹاتے ہیں، چھری کو اور تیز کیا اور بیٹے کو پیشانی کے بل پچھاڑ کر ان کے گلے پر چھری چلائی اور ملک الموت نے دیکھ لیا کہ بوڑھا باپ اپنے ارمانوں سے مانگے ہوئے بیٹے کو محض اپنے مولیٰ کی مرضی پر قربان کر رہا ہے اور بیٹا بھی گلے پر چھری چلوانے کے لیے راضی ہے اور ادھر قدرتِ الٰہی سے چھری سے کچھ کام نہ کیا تو ندا آئی کہ اے ابراہیم! تم نے اپنا خواب سچ کر دکھایا اور اطاعت و فرمانبرداری کمال تک پہنچا دی۔ فرزند کو بلا دریغ ذبح کے لیے پیش کر دیا۔ بس اتنا ہی کافی ہے۔ اب لڑکے کو چھوڑو اور تمہارے پاس جو یہ مینڈھا کھڑا ہے، اسے بیٹے کے بدلے میں ذبح کر دو۔ ہم ایسا ہی صلہ دیتے ہیں نیکوں کو۔ ابراہیم علیہ السلام نے پیچھے مڑ کر دیکھا تو جھاڑی کے قریب ایک

مینڈھا کھڑا ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خدا کا شکر ادا کرتے ہوئے اس مینڈھے کو ذبح کر دیا۔ یہی وہ قربانی ہے جو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ایسی مقبول ہوئی کہ بطور یادگار کے ملتِ ابراہیمی کا شعار قرار پائی اور آج بھی ذی الحجہ کی ۱۰، ۱۱ اور ۱۲ تاریخ کو تمام دنیائے اسلام میں یہ شعار اسی طرح منایا جاتا ہے:

اور یہی وہ قربانی ہے جس کے لیے ارشاد فرمایا کہ:

سُنَّۃُ اَبِیْکُمْ اِبْرَاھِیْمَ۔ یہ تمہارے باپ ابراہیم علیہ السلام کی سُنّت ہے۔

## (۵۷) چند احادیثِ کریمہ

حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

(۱) یَوْمُ النَّحْرِ (دسویں ذی الحجہ) میں، ابنِ آدم کا کوئی عمل، خدا کے نزدیک خون بہانے (قربانی کرنے) سے زیادہ پیارا نہیں۔ وہ جانور قیامت کے دن اپنے سینگ اور بال اور کھروں کے ساتھ آئے گا اور قربانی کا خون زمین پر گرنے سے قبل، خدا کے نزدیک مقامِ قبول میں پہنچ جاتا ہے۔ لہٰذا اسے خوش دلی سے کرو۔ (ترمذی وغیرہ)

(۲) جس نے بہ طیبِ خاطر (خوشدلی سے) طالبِ ثواب ہو کر، قربانی کی، وہ آتشِ جہنم سے حجاب (روک) ہو جائے گی۔ (طبرانی)

(۳) جو روپیہ عید کے دن قربانی میں خرچ کیا گیا اس سے زیادہ کوئی روپیہ پیارا نہیں۔ (طبرانی)

(۴) جس میں وسعت ہو اور قربانی نہ کرے، وہ ہماری عید گاہ کے قریب نہ آئے۔ (ابن ماجہ)

(۵) افضل قربانی وہ ہے جو باعتبار قیمت اعلیٰ اور خوب فربہ ہو۔ (امام احمد)

(۶) مجھے یومِ اضحیٰ کا حکم دیا گیا (کہ ہم اس میں قربانی کریں) اس دن کو خدا نے، اس



امت کے لیے عید بنایا۔ ایک شخص نے عرض کی یارسول اللہ! یہ بتائیے کہ میرے پاس منیحہ کے سوا کوئی جانور نہ ہو تو کیا اسی کی قربانی کر دوں۔ فرمایا "نہیں۔" (کہ وہ تمہاری ملک نہیں) ہاں تم اپنے بال اور ناخن ترشواؤ اور مونچھیں ترشواؤ اور موئے زیرِ ناف کو مونڈو۔ اسی میں تمہاری قربانی خدا کے نزدیک پوری ہو جائے گی۔ (ابوداؤد، نسائی)

یعنی جس کو قربانی کی توفیق نہ ہو، اسے ان چیزوں کے کرنے سے قربانی کا ثواب مل جائے گا اور منیحہ اس جانور کو کہتے ہیں جو دوسرے نے اسے اس لیے دیا ہے کہ یہ کچھ دنوں اس کے دودھ وغیرہ سے فائدہ اٹھائے، پھر مالک کو واپس کر دے۔

(۷) امام احمد و ابوداؤد و ابن ماجہ، جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ذبح کے دن دو مینڈھے سینگ والے، چت کبرے، خصی کیے ہوئے، ذبح کیے۔ اور جب ان کا منہ قبلہ کو کیا تو یہ پڑھا اِنِّیْ وَجَّھْتُ وَجْھِیَ۔ الخ اور بسم اللہ، اللہ اکبر پڑھ کر اس کو ذبح فرمایا اور ایک روایت میں ہے کہ حضور نے یہ فرمایا کہ الٰہی یہ میری طرف سے ہے اور میری امت میں اس کی طرف سے جس نے قربانی نہیں کی۔" (یعنی قربانی کی وسعت نہ پائی اور اسی حال میں انتقال کر گیا)

## (۵۸) قربانی سے متعلق مسائلِ فقہیّہ کا خلاصہ

(۱) قربانی واجب ہونے کی شرائط یہ ہیں:

(۱) اسلام یعنی غیر مسلم پر قربانی واجب نہیں۔

(۲) اقامت یعنی مقیم ہونا لہٰذا مسافر پر واجب نہیں۔

(۳) تونگری یعنی مالکِ نصاب ہونا جس سے صدقۂ فطر واجب ہوتا ہے۔ یعنی نصاب پر سال گزرنا، زکوٰۃ میں ضروری ہے، قربانی و صدقۂ فطر میں نہیں۔ قربانی کے لیے ان ایام میں جو شخص بھی صاحبِ نصاب ہوگا، اس پر قربانی واجب ہوگی اگرچہ ان ایام سے قبل وہ صاحبِ نصاب نہ تھا۔

(۴) حریت یعنی آزاد ہونا۔ جو آزاد نہ ہو، اس پر قربانی واجب نہیں۔
مرد ہونا اس کے لیے شرط نہیں۔ عورتوں پر بھی واجب ہوتی ہے۔ البتہ نابالغ ہو تو نہ خود اس پر واجب ہے اور نہ اس کی طرف سے اس کے باپ دادا وغیرہ پر واجب ہے اور اسی پر فتویٰ ہے۔ (درمختار وغیرہ)

**تنبیہ ضروری:** قربانی ہر مالکِ نصاب مسلم بالغ پر ضروری ہے، مرد ہو خواہ عورت۔ تو وہ جو ایک طریقہ کہیں کہیں مسلمان خاندانوں میں رائج ہے کہ گھر کے افراد میں سے، امسال مثلاً زید کی جانب سے قربانی دی گئی جبکہ سال گزشتہ ہندہ کے نام سے کر چکے ہیں اور سال آئندہ مثلاً زبیدہ کے نام پر کر دی جائے گی یعنی مالکانِ نصاب میں سے کسی ایک کے نام پر قربانی کر کے اسے تمام افراد خانہ کی جانب سے تصور کر لیا جاتا ہے یہ محض ناواقفی و جہالت ہے۔ اس سے گناہ اور حکمِ شرعی کی خلاف ورزی کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا اور جس مالکِ نصاب کی جانب سے قربانی نہیں ہوتی، وہ گناہوں کی دلدل میں دھنسا چلا جاتا ہے لہٰذا ضروری ہے کہ گھر میں موجود ہر بالغ کی جانب سے کہ صاحبِ نصاب ہو، قربانی کی جائے۔ جیساکہ حکمِ شرعی ہے۔

(۲) قربانی واجب ہونے کا سبب وقت ہے۔ جب وہ وقت آیا اور شرائط وجوب پائے گئے، قربانی واجب ہوگئی اور اس کا رکن، ان مخصوص جانوروں میں سے کسی کو بہ نیت قربانی ذبح کرنا ہے جنہیں شریعتِ مطہرہ نے قربانی کے لیے متعین کر دیا ہے لہٰذا قربانی کی نیت سے، کسی نے کسی دوسرے جانور مثلاً مرغ کو ذبح کر دیا تو یہ جائز نہ ہوگا۔ (درمختار)

(۳) جو شخص دو سو درم یعنی ساڑھے باون تولہ چاندی یا بیس دینار یعنی ساڑھے سات تولہ سونے کا اور اگر ان دونوں میں سے کوئی بقدرِ نصاب نہ ہو تو دونوں مل کر اس قیمت کو پہنچ جائیں کہ چاندی کا نصاب بن جائے تو جو اس قدر کا مالک ہو یا حاجت کے سوا کسی ایسی چیز (مثلاً روپے پیسے نوٹ یا مال تجارت) کا مالک ہو جس کی قیمت ساڑھے باون تولے چاندی کو (یا جہاں سونا بہت ارزاں ہو وہاں ساڑھے سات تولہ سونے کی قیمت کو) پہنچ جائے وہ غنی و صاحبِ نصاب ہے اور اس پر قربانی واجب ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۴) بالغ لڑکے لڑکیوں یا بی بی کی طرف سے آدمی قربانی کرنا چاہے تو ان سے اجازت



حاصل کرے۔ بغیر ان کے کہے اگر کر دی تو ان کی طرف سے واجب ادا نہ ہوا اور نابالغ کی طرف سے اگرچہ واجب نہیں ہے مگر کر دینا بہتر ہے (عالمگیری) اور یہیں سے یہ بات معلوم ہوئی کہ اگر گھر میں متعدد افراد کے لیے جانور خریدے جائیں تو ہر ایک کے لیے ایک جانور متعین کر دینا چاہیے۔

(۵) قربانی کا حکم یہ ہے کہ اس کے ذمہ جو قربانی واجب ہے، اس کے کر لینے سے وہ بری الذمہ ہوگیا اور اگر اچھی نیت سے کی ہے۔ ریا وغیرہ کی اس میں مداخلت نہیں تو امید ہے کہ بفضلہٖ تعالیٰ آخرت میں ثواب پائے گا۔ (درمختار وغیرہ)

(۶) یہ ضروری نہیں کہ دسویں ہی کو قربانی کر ڈالے۔ اس کے لیے گنجائش ہے کہ پورے وقت یعنی ایام اضحیہ (قربانی کے دنوں) میں جب چاہے، کرے، لہٰذا اگر ابتدائے وقت میں اس کا اہل نہ تھا۔ اس کے حق میں شرائط وجوب نہ پائے جاتے تھے۔ (مثلاً اس وقت صاحبِ نصاب نہ تھا) اور آخر وقت میں اہل ہوگیا یعنی وجوب کے شرائط پائے گئے تو اس پر واجب ہوگئی اور اگر ابتدائے وقت میں قربانی واجب تھی اور اوقات میں گنجائش کے پیش نظر ابھی کی نہیں تھی کہ آخر وقت میں شرائط جاتے رہے (مثلاً نادار ہوگیا) تو واجب نہ رہی۔ (عالمگیری)

(۷) قربانی کے وقت میں قربانی کرنا ہی لازم ہے۔ کوئی چیز اس کے قائم مقام نہیں ہو سکتی۔ مثلاً بجائے قربانی، اس نے بکری یا اس کی قیمت صدقہ کر دی، یہ ہرگز کافی نہیں کہ یہاں خود ذبح مقصود ہے اور اللہ عزوجل کے لیے مخصوص جانور کی جان دینا تو کوئی چیز اس کا بدل نہیں ہو سکتی۔ ہاں نیابت اس میں ہو سکتی ہے۔ یعنی خود کرنا ضروری نہیں بلکہ دوسرے کو اجازت دے دی۔ اور اس نے کر دی۔ یہ ہو سکتا ہے۔ (عالمگیری)

(۸) جب قربانی کی شرائط مذکورہ پائے جائیں تو بکری یا اس کا ہم جنس جانور، ذبح کرنا، یا اونٹ یا گائے کا ساتواں حصہ واجب ہے۔ ساتویں حصے سے کم نہیں ہو سکتا۔ بلکہ اونٹ یا گائے کے شرکاء میں اگر کسی کا حصہ ساتویں سے کم ہے تو کسی کی قربانی نہ ہوئی نہ اس کی اور نہ اس کی جس کا حصہ پورا ساتواں یا اس سے زیادہ ہے۔ ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ مثلاً گائے کی چار یا پانچ یا چھ آدمی مل کر قربانی کریں اور حصے ان کے کم و بیش ہوں۔ مگر جس کا

حصہ کم ہو، تو ساتویں حصے سے کم نہ ہو (در مختار، ردالمحتار) کسی کا ایک حصہ کسی کے دو اور کسی کے تین۔

(۹) شرکت میں گائے کی قربانی ہوئی تو ضرور ہے کہ گوشت وزن کر کے تقسیم کیا جائے اندازہ سے تقسیم نہ ہو۔ کیونکہ ہو سکتا ہے کہ کسی کو ساتویں حصے سے کم یا زیادہ ملے اور یہ ناجائز ہے۔ یہاں یہ خیال نہ کیا جائے کہ کم و بیش ہو گا تو ہر شریک، اس کو دوسرے کے لیے جائز کر دے گا۔ کہہ دے گا اگر کسی کو زائد پہنچ گیا ہے تو معاف کیا۔ کہ یہاں عدمِ جواز حقِ شرع ہے اور ان کو حقِ شرع معاف کرنے کا حق نہیں۔

(در مختار، ردالمحتار)

عموماً لوگ اس کی طرف توجہ نہیں دیتے اور حقِ شرعی ضائع کرنے کے جرم میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

(۱۰) قربانی کا وقت، دسویں ذی الحجہ کے طلوعِ صبحِ صادق سے بارہویں کے غروبِ آفتاب تک ہے یعنی تین دن اور دو راتیں۔ دسویں کے بعد کی دونوں راتیں ایامِ نحر میں داخل ہیں۔ ان میں بھی قربانی ہو سکتی ہے۔ مگر رات میں ذبح کرنا مکروہ ہے (عالمگیری) کہ غلطی کا احتمال ہے۔

(۱۱) پہلا دن یعنی دسویں تاریخ سب سے افضل ہے کہ اس میں مسارعت الی الخیر یعنی تعمیلِ حکمِ خیر بلا تاخیر ہے۔ پھر گیارہویں اور پچھلا دن یعنی بارہویں سب میں کم درجہ ہے اور اگر ان تاریخوں میں شک ہو یعنی تیس کا چاند مانا گیا ہے اور انتیس ہونے کا بھی شبہ ہے تو بہتر یہ ہے کہ قربانی کو بارہویں تک موخر نہ کرے۔ یعنی بارہویں سے پہلے کر ڈالے کہ دل میں کوئی شبہ یا وسوسہ پیدا ہی نہ ہو کیونکہ بارہویں کو تیرہویں ہونے کا شبہ ہے۔ (عالمگیری)

(۱۲) شہر میں قربانی کی جائے یعنی شہری، شہر میں قربانی کرنا چاہے تو شرط یہ ہے کہ نماز ہو چکے۔ لہٰذا نمازِ عید سے پہلے شہر یا اس کی مضافات میں قربانی نہیں ہو سکتی۔ اور دیہات میں چونکہ نمازِ عید نہیں ہے۔ یہاں طلوعِ فجر کے بعد سے ہی قربانی ہو سکتی ہے اور دیہات میں بہتر یہ ہے کہ بعد طلوعِ آفتاب قربانی کی جائے اور شہر میں بہتر یہ ہے کہ نمازِ



عید اور خطبہ ہو جانے کے بعد قربانی کی جائے اور شہری آدمی اگر چاہے کہ نمازِ عید سے پہلے ہی، صبح ہی صبح قربانی ہوئے تو جانور دیہات میں بھیج دے۔ (در مختار وغیرہ)

(۱۳) قربانی کے جانور تین قسم کے ہیں۔ اونٹ، بکری اور گائے۔ ہر قسم میں اس کی جتنی نوعیتیں ہیں سب داخل ہے۔ نر اور مادہ، خصی اور غیر خصی سب کا ایک حکم ہے یعنی سب کی قربانی ہو سکتی ہے۔ بیل، بھینس، گائے میں شمار ہے اور بھیڑ دنبہ، مینڈھا، بکری میں داخل ہے۔ وحشی جانور جیسے نیل گائے اور ہرن، ان کی قربانی نہیں ہو سکتی۔

(عالمگیری)

(۱۴) قربانی کے جانور کی عمر یہ ہونی چاہیے۔ اونٹ پانچ سال کا۔ گائے دو سال کی۔ بکری ایک سال کی۔ اس سے عمر کم ہو تو قربانی جائز نہیں۔ زیادہ ہو تو جائز بلکہ افضل ہے۔ ہاں دنبہ یا بھیڑ کا چھ ماہہ بچہ اگر اتنا بڑا ہو کہ دور سے دیکھنے میں سال بھر کا معلوم ہوتا ہے تو اس کی قربانی جائز ہے۔ (در مختار) اور خصی بکرے یا دنبے جو بڑی تیزی سے بڑھتے ہیں اور بڑی جلدی فربہ و تروتازہ ہو جاتے ہیں۔ ان کی قربانی کے لیے وہی شرط ہے کہ وہ پورے ایک سال کے ہو جائیں۔ بیچنے والے ایسے جانوروں کی عمر پوری بھی بتا دیا کرتے ہیں۔ لہٰذا جب تک عمر کا اطمینان نہ ہو جائے، اس کی قربانی نہ کریں۔

(۱۵) قربانی کے جانور کو عیب سے خالی ہونا چاہیے اور تھوڑا سا عیب ہو تو قربانی ہو جائے گی مگر مکروہ ہوگی اور زیادہ عیب ہو تو ہوگی ہی نہیں اور خصی یعنی جس کے خصیئے نکال لیے گئے ہوں یا مجبوب یعنی جس کے خصیئے اور عضوِ تناسل، سب کاٹ لیے گئے ہوں ان کی قربانی جائز ہے۔ (در مختار) اور اوپر حدیث گزری کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دو خصی مینڈھے ذبح کیے تو خصی ہونا عیب نہیں بلکہ اس سے گوشت میں اور لذت آ جاتی ہے۔ اس کے برعکس، جانور میں زیادہ عیب کا پایا جانا گوشت کی لذت ختم کر دیتا ہے تو ایسے عیب ناک جانور کو، خصی پر قیاس نہ کیا جائے۔

(۱۶) جن جانوروں کی قربانی جائز نہیں۔ ان میں سے بعض یہ ہیں:

۱۔ جس کے پیدائشی سینگ تھے مگر کوئی ٹوٹ گیا اور مینگ تک ٹوٹا ہے۔

۲۔ جس جانور میں جنون ہے اور اس حد کا ہے کہ وہ جانور چرتا بھی نہیں ہے۔

۳- خارش زدہ جانور جبکہ اتنا لاغر ہو کہ ہڈی میں مغز بھی نہ رہا ہو۔

۴- اندھا یا کانا، جس کا کانا پن ظاہر ہو۔

۵- ایسا ناتواں و لاغر ہو کہ ہڈی میں مغز بھی نہ ہو۔

۶- لنگڑا جو قربان گاہ تک اپنے پاؤں پر نہ جاسکے۔

۷- ایسا بیمار جس کی بیماری ظاہر ہو۔

۸- ایسا جانور جس کے کان یا دم یا چکی، دو تہائی سے زیادہ کٹے ہوں۔

۹- جس کے پیدائشی کان نہ ہوں یا ایک کان نہ ہو۔

۱۰- جس کی تہائی سے زیادہ نظر جاتی رہے۔

۱۱- جس کے دانت نہ ہوں کہ جگالی کر سکے۔

۱۲- جس کے تھن کٹے ہوں یا خشک ہوں یعنی بکری میں ایک اور گائے بھینس میں دو۔

۱۳- جس کی ناک، یا ہاتھ یا پاؤں کٹے ہوں۔

۱۴- علاج کے ذریعے جس کا دودھ خشک کر دیا گیا ہو۔

۱۵- خنثیٰ جانور یعنی جس میں نر و مادہ دونوں کی علامتیں موجود ہوں۔

۱۶- جلالہ جو صرف غلیظ کھاتا ہو (اور اسے پہلے سے مقید نہ کیا گیا ہو)

(۱۷) ایسی گائے بکری یا اس کا ہم جنس جانور جس کی زبان نہ ہو، البتہ بکری وغیرہ جائز ہے۔ اس لیے کہ بکری، دانتوں سے چارہ لیتی ہے اور گائے وغیرہ زبان سے۔

جن جانوروں کی قربانی معمولی عیوب سے قطعِ نظر جائز ہے، ان میں سے بعض یہ ہیں:

۱- جس کے پیدائشی سینگ نہ ہوں یا کوئی سینگ اوپر سے ٹوٹ گیا کہ مینگ ظاہر نہ ہوئی۔

۲- جس جانور میں معمولی جنون ہے کہ چکر کاٹتا رہتا ہے مگر چارہ چر لیتا ہے۔

۳- ایسا بوڑھا کہ بچہ کے قابل نہ رہا۔

۴- داغا ہوا جانور۔



۵- جس کے دودھ نہ اترتا ہو۔

۶- بھینگا۔

۷- ایسا لنگڑا جو چوتھا پاؤں بھی زمین پر جما کر چل لیتا ہے۔

۸- وہ جانور جس کا کان یا چکی یا دم، ایک تہائی یا اس سے کم کٹی ہو۔

۹- جس کے کان کٹے نہ ہوں چھوٹے ہوں۔

۱۰- وہ بھیڑ یا دنبہ، مینڈھا جس کی اون کاٹ لی گئی ہو۔

۱۱- وہ جانور جس کے کان لمبائی میں شق کر دیئے گئے ہوں۔

۱۲- وہ جانور جس کے کان میں سوراخ ہو---یا

۱۳- وہ بکری جس کے کان کا بالائی حصہ تھوڑا سا کاٹ دیا گیا ہو۔

(۱۸) قربانی کرتے وقت جانور اچھلا کودا، جس کی وجہ سے عیب پیدا ہو گیا۔ یہ عیب مضر نہیں یعنی قربانی ہو جائے گی بلکہ اگر اچھلنے کودنے سے عیب پیدا ہوا اور اسی حال میں جانور چھوٹ کر بھاگ گیا اور فوراً پکڑ کر ذبح کر دیا گیا جب بھی قربانی ہو جائے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۱۹) گائے کے شرکاء میں سے ایک شخص کافر ہے۔ (یا دہریہ یا نیچری قادیانی وغیرہ کہ ضروریاتِ دین میں سے کسی ضروری دینی بات کا منکر ہو) یا ان میں سے کسی ایک کا مقصود قربانی نہیں ہے بلکہ گوشت حاصل کرنا ہے تو کسی کی قربانی نہ ہوئی کہ سب شرکاء کی نیت تقرب نہ پائی گئی۔ (درمختار وغیرہ)

(۲۰) قربانی اور عقیقہ کی بھی شرکت ہو سکتی ہے کہ عقیقہ بھی تقرب کی ایک صورت ہے۔ (درمختار)

(۲۱) بہتر یہ ہے کہ گوشت کے تین حصے کیے جائیں۔ ایک حصہ فقراء کے لیے ایک حصہ دوست احباب کے لیے اور ایک حصہ اپنے گھر والوں کے لیے۔ اور اگر اس کے اہل و عیال بہت ہوں اور صاحبِ وسعت نہیں ہے۔ تو بہتر یہ ہے کہ سارا گوشت اپنے بال بچوں کے لیے رکھ چھوڑے۔ (عالمگیری)

(۲۲) میت کی طرف سے از خود قربانی کی تو اس کے گوشت کا بھی وہی حکم ہے جو

اوپر گزرا۔ چونکہ گوشت اس کی ملک ہے سب کچھ کر سکتا ہے۔ ہاں اگر میت نے کہہ دیا ہے کہ میری طرف سے قربانی دینا تو اس میں سے نہ کھائے بلکہ کل گوشت صدقہ کر دے۔ (ردالمحتار)

(۲۳) قربانی کا چمڑا، اس کی جھول اور رسی اور اس کے گلے میں جو ہار ڈالا ہے وہ ہار، ان سب چیزوں کو صدقہ کر دے۔ قربانی کے چمڑے کو باقی رکھتے ہوئے اپنے کسی کام میں لا سکتا ہے۔ مثلاً اس کی جانماز بنائے یا کتابوں کی جلدوں میں لگائے۔ (ردالمحتار)

(۲۴) اگر قربانی کے کھال کو روپیہ کے عوض بیچا مگر اس لیے نہیں کہ اس قیمت کو اپنی ذات پر یا بال بچوں پر صرف کرے گا بلکہ اس لیے بیچا کہ اسے صدقہ کر دے گا تو جائز ہے۔ (عالمگیری)

جیسا کہ آج کل اکثر لوگ کھال دینی مدرسوں میں دیا کرتے ہیں اور بعض مرتبہ وہاں کھال بھیجنے میں دقت ہوتی ہے اسے بیچ کر روپیہ بھیج دیتے ہیں یا کئی شخصوں کو دینا ہوتا ہے۔ اسے بیچ کر دام، فقراء پر تقسیم کر دیتے ہیں۔ یہ بیع جائز ہے۔ اس میں کوئی حرج نہیں۔

حدیث میں جو اس کے بیچنے کی ممانعت آئی ہے اس سے مُراد تمول ہے یعنی اپنے لیے بیچنا اور فقراء یا مدرسہ یا مسجد کے لیے بیچنا تمول نہیں بلکہ تقرب ہے یعنی کارِ ثواب۔ ہاں اگر کوئی شخص اس کی جلد اپنے صرف میں لانے کی نیت سے روپوں پیسوں کو بیچے تو بے شک قیمت اس کے حق میں خبیث ہوگی۔ وہ قیمت نہ مسجد میں دے۔ نہ مدرسہ میں بلکہ فقراء پر تصدق کر دے۔ یہی حکم ہر مالِ خبیث، مِلک خبیث کا ہے۔
(فتاویٰ رضویہ وغیرہ)

(۲۵) قربانی کا چمڑا یا گوشت، یا اس میں سے کوئی چیز قصاب یا ذبح کرنے والے کو اجرت میں نہیں دے سکتا کہ اس کو اجرت میں دینا بھی بیچنے ہی کے معنی میں ہے۔ (ہدایہ) اور اگر قصاب وغیرہ کو اجرت میں نہیں دیا بلکہ جیسے دوسرے مسلمانوں کو دیتا ہے، اس کو بھی دیا اور اجرت اپنے پاس سے دوسری چیز دے گا تو جائز ہے۔ (بہارِ شریعت)

(۲۶) جانور دودھ والا ہے تو اس کے تھن پر ٹھنڈا پانی چھڑکے کہ دودھ خشک ہو



جائے اگر اس سے کام نہ چلے تو جانور کو دوہ کر دودھ صدقہ کر دے، خود اس سے نفع نہ اٹھائے۔ (عالمگیری)

(۲۷) مویشی خانہ کے جانور، ایک مدتِ مقررہ کے بعد نیلام کر دیئے جاتے ہیں اور لوگ اونے پونے انہیں خرید لیا کرتے ہیں۔ ایسے جانوروں کی قربانی جائز نہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ جانور، نیلام کرنے والے کی ملک نہیں تو اسے بیچنے کا بھی اختیار نہیں۔ تو انہیں خریدنا بھی نہ چاہیے کہ ایک ناجائز امر میں خواہ مخواہ اعانت ہے۔ (بہارِ شریعت)

(۲۸) مستحب یہ ہے کہ (۱) قربانی کا جانور خوب فربہ، خوبصورت اور بڑا ہو۔ (۲) ذبح کرنے سے پہلے چھری کو تیز کر لیا جائے۔ (۳) ذبح کے بعد جب تک جانور ٹھنڈا نہ ہو جائے۔ اس کے تمام اعضاء سے روح نہ نکل جائے اس وقت تک ہاتھ پاؤں نہ کاٹیں۔ (۴) نہ چمڑا اتاریں۔ (۵) بہتر یہ ہے کہ اپنی قربانی اپنے ہاتھ سے کرے اگر اچھی طرح ذبح کرنا جانتا ہو۔ اور اگر اچھی طرح نہ جانتا ہو تو دوسرے کو حکم دے اور ذبح کرے، مگر اس صورت میں بہتر یہ ہے کہ وقت قربانی حاضر ہو۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۲۹) ذبح کرنے سے پہلے یہ دعا پڑھی جائے کہ باعثِ ثواب ہے:

اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ۔ اَللّٰهُمَّ لَكَ وَمِنْكَ بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔

اسے پڑھ کر ذبح کر دے اور اس طرح ذبح کرے کہ چاروں یا کم از کم تین رگیں کٹ جائیں اور اگر یہ دعا نہ پڑھی اور بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر ذبح کر دیا جب بھی جائز ہے۔

(۳۰) قربانی اپنی طرف سے ہو تو ذبح کے بعد یہ دعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ كَمَا تَقَبَّلْتَ مِنْ خَلِیْلِكَ اِبْرَاهِیْمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَحَبِیْبِكَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔

اور اگر دوسرے کی طرف سے ذبح کرتا ہے تو منی کی جگہ مِن کے بعد اس کا نام

لے اور جانور شرکت کا ہو تو سب شریکوں کا نام لیا جائے۔

## (۵۹) مجموعۃ المسائل
## مالی معاملات سے متعلق

(۱) مسلمان نے کسی ہندو کافر سے قرض لیا۔ ابھی یہ ادا نہ کرنے پایا تھا کہ وہ مرگیا۔ تو ایسی صورت مین وہ مال فقراء کو دے دے۔ نہ اس نیت سے کہ اس صدقہ کا ثواب اس کافر کو پہنچے کہ کافر اصلاً اہلِ ثواب نہیں، بلکہ اس وجہ سے کہ خبیث مرگیا اور موت نے اس کی ملکیت کو زائل کر دیا، تو اب وہ اس مال کا مالک نہ رہا بلکہ حقِ بیت المال ہوا تو فقراء ہی اس کے مستحق ہیں۔ (فتاوٰی رضویہ)

(۲) اگر کوئی مسلمان مرجائے اور کوئی وارث نہ چھوڑے۔ نہ کسی کے نام کی وصیت کی ہو تو اس کے مال کا مستحق بیت المال ہے اور بیت المال کے ایسے مال کے مستحق مذہبِ جمہور پر فقراء، مساکین، عاجزین ہیں کہ ان کے کھانے پینے دوا دارو و کفن دفن میں صرف کیا جائے۔ (درمختار)

(۳) ایک شخص پر دوسرے کا کچھ آتا ہے لیکن اس قرض خواہ کا پتا نہیں چلتا کہ کہاں ہے تو جہاں تک بن پڑے خود یا کسی دیندار قابلِ اعتماد مسلمان سے اس کی تلاش کرائے اگر مل جائے فبہا، اس کا حق اسے دے دیا جائے اور اگر اس کی طرف سے یاس و ناامیدی ہو جائے تو اس کی طرف سے تصدق کر دے۔ اگر پھر کبھی وہ ملے اور اپنا حق مانگے اور اس تصدق پر راضی نہ ہو تو اسے اپنے پاس سے دے۔ یہی حکم لقطہ کا ہے۔ (درمختار)

(۴) مسلمان کو یہ جائز نہیں کہ غدر و عہد شکنی یا بدنیتی یا کسی اور ناجائز طریقہ سے کسی غیر مسلم کا مال دبالے اور اگر ایسا کیا تو وہ ضرور گناہ و حق العبد اور قابلِ مواخذہ جرم ہے۔ خصوصاً جبکہ وہ غیر مسلم ذمی ہو کہ ذمی کا حق، مسلمان کے حق سے سخت تر ہے اور اس کا بدلہ عذابِ آخرت ہے۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ رب العزت جل جلالہ کافر کے دل



میں ڈالے کہ معاف کر دے یا کسی تخفیف کے عوض اس سے معاف کرا دے۔ (فتاوٰی رضویہ) اگرچہ ٹھکانہ کافر کا دوزخ ہی ہے۔

(۵) مثلاً زید مختلف لوگوں سے قرض لے کر اپنی ضروریات میں صرف کرتا رہا۔ پھر اپنی کل جائیداد بحالتِ صحت و تندرستی و بموجودگی ہوش و حواس و ثباتِ عقل اپنی زوجہ کے مہر میں اسی کو بیع کر دی اور زوجہ کے نام رجسٹری کرا دی۔ باقی قرض خواہوں کو کچھ نہ دیا۔ تو اگرچہ زید پر بحال بدنیتی گناہ ہو، مگر قرض خواہوں کو اس جائیداد سے کہ اب ملکِ زوجہ ہے اصلاً مطالبہ کا اختیار نہیں۔ ان کا مطالبہ آخرت پر رہا۔ ہاں اگر اس کے سوا اور جائیداد یا مال زید کا ثابت ہو تو اس میں سے قرض خواہ بقدر حصہ رسد حقدار ہوں گے۔ (فتاوٰی رضویہ)

(۶) کسی سے قرض لے کر اس کی ادائیگی کی فکر نہ کرنا اور خواہ مخواہ ٹال مٹول سے کام لینا اور جھوٹے وعدوں پر ٹالتے رہنا، سخت گناہ اور بروزِ قیامت محرومیوں کا موجب ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "ہاتھ پہنچے ہوئے کا، ادائے دَین سے سرتابی کرنا اس کی آبرو کو حلال کر دیتا ہے۔ (یعنی اسے برا کہنا اس پر طعن و تشنیع کرنا جائز ہو جاتا ہے) اور غنی کا دیر لگانا ظلم ہے۔" پھر جھوٹا وعدہ کرنا ظلم بھی ہے اور منافق کی تین نشانیوں میں سے ایک نشانی بھی۔ تو یہ ظالم بھی ہے اور فاسق و فاجر، مرتکب کبائر اور کذاب و مستحق عذاب بھی۔ اگر اسی حالت میں مرگیا اور دَین لوگوں کا اس پر باقی رہا تو اس کی نیکیاں ان کے مطالبہ میں دے دی جائیں گی اور جب اس کے پاس نیکیاں نہ رہیں گی تو ان کے گناہ اس کے پر رکھے جائیں گے اور آگ میں پھینک دیا جائے گا۔

(۷) ایک شخص نے دوسرے سے کچھ رقم قرض لی اور قرار پایا کہ یہ رقم قسط وار ادا کی جائے گی اور بالفرض اگر کوئی قسط ادا نہ ہو سکے تو قرض خواہ کو باقی ماندہ کل رقم یک مشت لینے کا اختیار ہوگا اور ہوا بھی یہی کہ کوئی ایک قسط بروقت ادا نہ کر سکا تو ایسی صورت میں بلاشبہ کل روپیہ، جس کی ادائیگی باقی ہے، یکمشت واجب الادا ہو گیا۔ قرض خواہ کو اختیار ہے کہ اب وہ اسے مزید مہلت دیئے بغیر، فوراً اپنا روپیہ اس سے طلب کرے۔ (طحطاوی)

اگرچہ بہتر یہی ہے کہ اسے مہلت دے یا معاف کر دے۔ حدیث شریف میں آیا کہ جو شخص تنگ دست کو مہلت دے گا یا اسے معاف کر دے گا، اللہ تعالیٰ اس کو اپنے سایہ میں رکھے گا۔ (مسلم)

(۸) قرض سچی نیت سے لیا یعنی اس کے ادا کا قصد رکھتا تھا اور قدرت نہ پائی کہ مر گیا تو مسلمان پر اس کے باعث عذاب نہ ہوگا کہ قرض لینا گناہ نہیں اور ادا پر قادر نہ ہونا اس کا فعل نہیں اور اللہ عزوجل بے کسی گناہ کے، عذاب نہیں فرماتا۔ رہا اس کا حق، اسے اللہ تعالیٰ جس طرح چاہے، راضی فرمادے گا۔ حدیث میں ہے کہ "جو لوگوں کا مال بہ ارادۂ ادا لے، اللہ تعالیٰ اس کی طرف سے ادا فرمادے۔"

## (۶۰) ماکولات ومشروبات سے متعلق

(۹) بقدرِ ضرورت، قلیل المقدار افیون کہ اس قدر سے نشہ و سرور، یا عقل و حواس میں تغیر و فتور، اصلاً نہ پیدا ہو، استعمال کرنا جائز ہے اور شوق کی راہ سے، بطور مشغلہ کھانا، جس طرح عام کھانے والے اپنے پیچھے لت لگا لیتے ہیں مطلقاً جائز نہیں اگرچہ نشہ نہ کرے۔ اگرچہ بوجہ اپنی قلتِ مقدار کے، نشہ پیدا کرنے کے قابل ہی نہ ہو۔

کھانے والے کی خاص نیت سے خدا کو خبر ہے۔ بعض لوگ دوا کا نرا بہانہ ہی بہانہ کرتے ہیں۔ انہیں کسی مفتی کا فتویٰ نفع نہ دے گا۔ اس خبیث چیز کی بد خو ہے کہ چند روز میں گھر کر لیتی ہے اور پھر چھڑائے نہیں چھوٹتی اور بتدریج پاؤں پھیلاتی ہے۔ یہاں تک کہ تھوڑی مدت میں آدمی کو خاصا افیونی بنا دیتی ہے۔ والعیاذ باللہ۔ اطباء لکھتے ہیں کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کے کھانے سے باطن کی جھلیوں میں سوراخ ہو جاتے ہیں اور اس کے سوا کسی دوسری بلا سے نہیں بھرتے ناچار عادت ڈالنی پڑتی ہے۔

(ردالمحتار وغیرہ)

(۱۰) معمولی حقہ جس طرح تمام دنیا کے عام شہروں میں عوام و خواص میں رائج ہے، شرعاً مباح و جائز ہے جس کی ممانعت پر شرع مطہر سے اصلاً کوئی دلیل نہیں تو اسے ناجائز



و ممنوع کہنا، امت مرحومہ کے عوام و خواص کو ناحق فاسق و فاجر بنانا اور شریعت پر بہتان اٹھانا ہے۔ ہاں اس کی بو طبیعت کو ناپسند ہے تو وہ مکروہ طبعی ہے نہ کہ مکروہ شرعی۔ اور اس کی حرمت پر جو حدیثیں بعض ناخواندہ قسم کے لوگ بے باکی سے پیش کرتے ہیں وہ محض ان کی گھڑی ہوئی ہیں اور یہ خود سخت گناہ ہے۔

البتہ وہ حقہ جو کہیں کہیں بعض جاہلوں میں رائج ہے کہ ماہ رمضان المبارک میں وقت افطار پیتے اور دم لگاتے اور حواس و دماغ میں فتور لاتے اور دیدۂ و دل کی عجیب حالت بناتے ہیں، بے شک ممنوع و ناجائز و گناہ ہے اور وہ بھی معاذ اللہ، ماہ مبارک میں اللہ عزوجل ہدایت بخشے۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۱۱) جو بہتی چیز نشہ رکھتی ہو، مذہب صحیح میں اس کا قطرہ قطرہ، نہ صرف حرام بلکہ نجس بھی ہے۔ ان میں بد ترین شراب ہے کہ حرام ہے اور پیشاب کی طرح ناپاک۔ اس کا پینا سخت گناہ کبیرہ اور پینے والا فاسق فاجر، ناپاک، بے باک، مردود، ملعون، عذابِ شدید و عقابِ الیم کا مستحق ہے۔ اس کے لیے قرآن و حدیث میں ہے کہ "شرابی اگر بے توبہ مرے تو اللہ تعالیٰ کے حضور اس طرح حاضر ہوگا جیسے کوئی بُت پوجنے والا۔"

(احمد وابن حبان)

(۱۲) نشہ باز، خواہ شرابی ہو، افیونی یا کسی اور چیز سے نشہ کا عادی۔ اگر وہ بھوکا محتاج ہو تو اسے بھوکے ہونے کی حیثیت سے کھانا پینا دینے میں کوئی حرج نہیں بلکہ ثواب ہے کہ بھوکے کتے کا بھی پیٹ بھرنا باعثِ ثواب ہے۔ آدمی تو آدمی، ہاں کھانے کے علاوہ انہیں نقد دام نہ دیے جائیں اور نہ کوئی ایسی چیز جسے وہ فروخت کر سکے۔ جبکہ معلوم ہو کہ وہ انہیں افیون وغیرہ کی خریداری میں صرف کرے گا۔ قرآن کریم کا ارشاد ہے:

وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ۔ گناہ و زیادتی پر ایک دوسرے کی مدد نہ کرو۔

(۱۳) انگریزی رقیق و سیال دوائیں جو ٹنچر کہلاتی ہیں، ان میں عموماً اسپرٹ ہوتی ہے اور اسپرٹ یقیناً شراب، بلکہ شراب کی نہایت بد تر قسموں سے ہے اور سب شرابوں سے تند و تیز ہے اور ہر بہنے والی شے کہ نشہ لائے، اس کا ایک قطرہ بھی حرام و نجس ہے تو

ان دواؤں کا کھانا حرام، بدن پر لگانا حرام، بدن یا کپڑے یا دونوں کے مجموع پر ملا کر اگر روپیہ بھر جگہ سے زیادہ ایسی شے لگی ہوئی ہو تو نماز نہ ہو گی۔ ہاں خشک دوا جس میں کسی نجاست کا ملا ہوا ہونا معلوم نہ ہو، لگانا جائز ہے۔ اور اگر کسی حرام شے کا اختلاط معلوم نہ ہو تو کھانے کی بھی اجازت ہے اور افضل احتیاط ہے اور عطریات میں بھی اگر ان کی آمیزش کا حال معلوم ہو جائے تو اس کا نہ صرف لگانا، بلکہ سونگھنا بھی ناجائز ہے کہ شراب کے مول لینے والے، اٹھانے والے پر بھی لعنت ہے۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۱۴) آدمی کا جھوٹا پاک ہے اگرچہ وہ جنب ہو۔ اگرچہ وہ کافر ہو۔ بشرطیکہ ظاہری نجاستوں سے بالکل جدا ہو۔ ایسی حالت میں اس کے جھوٹے کو اگرچہ کتے کے جھوٹے کی طرح ناپاک نہ کہا جائے گا مگر ہر چیز کہ ناپاک ہو، اس کا طیب و بے دغدغہ ہونا ضرور نہیں۔ ناک کی ریزش (رینٹھ) بھی تو ناپاک نہیں۔ پھر کون عاقل اسے لب و زبان سے لگانے کو گوارا کرے گا۔ کافر کے جھوٹے سے بھی مسلمانوں کو ایسی ہی نفرت ہونی چاہیے کہ یہ نفرت ان کے ایمان سے ناشی اور ان کے کمالِ ایمان و غیرتِ ایمانی کی دلیل ہے۔ لہٰذا جو شخص کافر کا جھوٹا دانستہ کھائے پیئے، مسلمان اس سے بھی نفرت کرتے ہیں۔ وہ مطعون ہو جاتا ہے اور اس پر محبتِ کفار کا گمان ہوتا ہے۔ (احکام شریعت)

(۱۵) کافر یا بچے کو شراب پلانا اگرچہ بطور علاج پلائے، اگرچہ کسی مشہور ڈاکٹر نے اس کا پلانا تجویز کیا ہو، حرام و ناجائز اور ممنوع و گناہ ہے اور اس کا گناہ اسی پلانے والے پر ہے۔ (ہدایہ) ہند و پاک کے ان مسلمانوں میں، جن کے روابط و تعلقات غیر مسلموں، شراب خوروں یا نصرانیوں سے ہیں، وہ ان کی دعوتوں میں شراب و کباب بلکہ "شراب و شباب" کا بھی اہتمام کرتے اور اپنے دنیاوی مراسم یا مفادات کے پیش نظر، ازراہ فخرو مباحات اپنے انتظام و انصرام سے ان حرام خوریوں، حرام کوشیوں کے مواقع فراہم کرتے ہیں، وہ سخت گناہگار، مستحقِ عذابِ نار اور سزاوارِ غضبِ پروردگار ہیں۔ احکامِ شرعیہ کی ان بے حرمتیوں اور ان حرام کاریوں کا وبال انہیں پر ہے۔ (والعیاذ باللہ)

(۱۶) بعض عورتیں بچوں کو افیون کھلایا کرتی ہیں اور ان کی غرض اس سے ہوتی ہے کہ بچہ اس کے نشے میں گم صم پڑا رہے گا، پریشان نہیں کرے گا اور خانگی کام میں خلل



نہ پڑے گا۔ وہ خوب سمجھ لیں کہ یہ بھی ناجائز و حرام ہے۔ کیونکہ بچہ کو اگرچہ تھوڑی مقدار میں دی جاتی ہے مگر وہ اتنی ضرور ہوتی ہے کہ اس کی عقل میں فتور ہو جائے اور وہ بے خبر و سدھ پڑا رہے۔ نہ معلوم عورتیں کیوں اس کیفیت کو گوارا کر لیتی ہیں اور یہاں ان کی ممتا کیوں نہیں تڑپتی۔

(۱۷) چانڈو اور مدک بھی افیون کے استعمال کے طریقے ہیں کہ اس کا دھواں پیا جاتا ہے اور چرس گانجا بھی ایسی چیز ہے کہ اس سے عقل میں فتور آجاتا ہے۔ ان کا پینا بھی ناجائز ہے۔

(۱۸) قہوہ، کافی، چائے کا پینا جائز ہے کہ ان میں نہ نشہ ہے نہ ان سے عقل میں فتور آتا ہے۔ البتہ یہ چیزیں خشکی لاتی اور نیند بھگاتی ہیں۔ اس لیے مشائخ ان کو پیتے ہیں کہ نیند کا غلبہ جاتا رہے اور شب بیداری میں ان سے مدد ملے اور کسل و کاہلی کو بھی یہ چیزیں دفع کرتی ہیں۔ (بہار شریعت)

## (۶۱) رہن کے متعلق

(۱۹) بعض اوقات ایسی ضرورتیں پیش آجاتی ہیں جو ناگزیر ہوتی ہیں اور آدمی قرض لے کر اپنی ضرورتِ واقعی میں صرف کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے لیکن ایسا بھی ہوتا ہے کہ قرض دینے پر کوئی تیار نہیں ہوتا جب تک کہ اسے اس قرض کی پوری ضمانت و تسلی اور اطمینانِ قلبی حاصل نہ ہو جائے۔ ایسی صورت میں قرض لینے والا، اس کے مال، خواہ وہ منقولہ ہو یا غیر منقولہ اپنے حق کی وصولیابی کے لیے اس پر قبضہ جماتا ہے تاکہ اس کے ذریعے سے اپنے حق کو کلاً یا جزاً وصول کرنا ممکن ہو، اسی کا نام رہن ہے۔ عقدِ رہن بالاجماع جائز ہے اور قرآنِ کریم و حدیث شریف سے بھی اس کا جواز ثابت ہے۔ رہن میں یہ خوبی ہے کہ دائن اور مدیون دونوں کا اس میں بھلا ہے۔ مدیون کا بھلا یوں ہے کہ واقعی اس کی ضرورت کے لیے اسے قرض مل گیا اور دائن (قرض خواہ) کا بھلا یوں ہے کہ یہ اپنے بھائی کے کام میں آیا۔ دوسرے کا ہاتھ بٹایا اور اس کا اطمینان بھی رہا کہ اس کا

روپیہ مارا نہ جائے گا۔ عقدِ رہن ایجاب و قبول سے منعقد ہوتا ہے مگر لازم نہیں ہوتا جب تک مرتہن (جس کے پاس چیز رہن رکھی گئی) اس شے مرہون پر (جو گروی رکھی جا رہی ہے) قبضہ نہ کرلے۔ اب رہن کا معاملہ جائز ہوگا۔ شرط یہ ہے کہ راہن اور مرتہن دونوں عاقل ہوں اور جس چیز کو رہن رکھا جائے وہ قابلِ بیع ہو۔

(۲۰) شے مرہون یعنی جو چیز گروی رکھی گئی اس سے کسی قسم کا نفع اٹھانا جائز نہیں۔ مثلاً مکان ہو تو اس میں سکونت کرنا، یا کرایہ پر اٹھا دینا یا کپڑے زیور وغیرہ کو پہن لینا۔

(درمختار)

(۲۱) بعض لوگ قرض لے کر مکان یا کھیت رہن رکھ دیتے ہیں کہ مرتہن، مکان میں رہے اور کھیت کو جوتے اور مکان یا کھیت کی کچھ اجرت مقرر کردیتے ہیں۔ مثلاً مکان کا کرایہ، پانچ روپیہ ماہوار یا کھیت کا پٹہ دس روپے سال اور طے یہ پاتا ہے کہ یہ رقم زر قرض سے مجرا ہوتی رہے گی۔ جب کل رقم ادا ہو جائے گی اس وقت مکان یا کھیتی واپس ہو جائے گا۔ اس صورت میں بظاہر کوئی قباحت معلوم نہیں ہوتی۔ اگرچہ کرایہ یا پٹہ واجبی اجرت سے کم طے پایا گیا ہو گویا یہ صورت اجارہ میں داخل ہے۔ یعنی اتنے زمانے کے لیے مکان یا کھیت اجرت پر دیا اور زرِ اجرت پیشگی لیا۔

(۲۲) شے مرہون سے جس طرح مرتہن نفع نہیں اٹھا سکتا، راہن (گروی رکھنے والا) کے لیے بھی اس سے انتفاع جائز نہیں مگر اس صورت میں کہ مرتہن اسے اجازت دے دیں۔ یونہی مثلاً زید نے اپنا مکان عمرو کے پاس رہن رکھا اور کوئی شرط اس کی سکونت کی قرار نہ پائی۔ پھر زید نے محض اپنی خوشی سے بطور احسان اسے سکونت کی اجازت دے دی اور وہ اس کی اجازت ہی کی بناء پر اس میں رہنا چاہتا ہے کہ نہ اس پر اصرار کرے گا اور نہ قرض کا دباؤ ڈالے گا، تب بھی اس مکان میں رہنا اور اس سے نفع اٹھانا جائز ہے مگر مرتہن اس میں اپنے کو ہر وقت، اس کی اجازت کا محتاج جانے۔ یہاں تک کہ وہ اس وقت کہہ دے کہ مکان خالی کردو تو فوراً بلا عذر چلا جائے۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۲۳) ایک شخص نے دوسرے کے پاس مثلاً اپنا باغ گرو رکھا اور کچھ عرصہ بعد مر گیا۔ یہاں تک کہ اس کے اہل و عیال وورثہ میں سے بھی کوئی اس باغ کا واپس لینے والا



باقی نہ رہا تو اگر وہ باغ اس کے روپیہ سے، جو اس مرتہن کو، راہن نے دیا تھا، زیادہ قیمت کا ہو جیسا کہ اکثر رہن رکھی جانے والی چیزیں ایسی ہوتی ہیں تو یہ اس باغ کو فروخت کرکے بقدر اپنے روپے کے اس کی قیمت سے لے سکتا ہے۔ باقی فقرائے مسلمین کا حصہ ہے جبکہ فی الواقع اس باغ کے مالک کا کوئی وارث نہ رہا ہو اور اگر اس باغ کی مالیت اس روپے سے کم یا برابر ہو تو اس سب کو اپنے دَین میں لے سکتا ہے۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۲۴) راہن یا مرتہن کے مرنے سے رہن باطل نہیں ہوتا بلکہ دونوں مرجائیں، جب بھی باطل نہیں ہوگا۔ بلکہ ورثہ یا وصی اس مرے ہوئے کے قائم مقام ہیں۔

(درمختار)

(۲۵) مرتہن کے ذمہ، مرہون کی حفاظت لازم ہے اور یہاں حفاظت کا وہی حکم ہے جس کا بیان ودیعت میں گزر چکا کہ خود حفاظت کرے یا اپنے اہل و عیال کی حفاظت میں دے دے۔ یہاں عیال سے مراد وہ لوگ ہیں جو اس کے ساتھ رہتے سہتے ہوں۔ جیسے بی بی، بچے اور وہ خدمت گزار نوکر جنہیں ماہانہ یا ششماہی یا سالانہ تنخواہ دی جاتی ہو۔

(درمختار)

(۲۶) مرتہن کے رہن پر جنایت کی یعنی اس کو تلف کردیا یا اس کو نقصان پہنچایا تو اس کا ضمان ہے یعنی اس کو تاوان دینا ہوگا۔ (ہدایہ)

(۲۷) مرہون میں بحالتِ رہن جو کچھ زیادتی ہوئی مثلاً جانور کے بچہ پیدا ہوا، درخت میں پھل آگئے تو یہ سب چیزیں راہن کی ملک ہیں مگر رہن میں داخل نہیں۔ یعنی جب تک دَین ادا نہ کرلے، راہن ان چیزوں کو مرتہن سے نہیں لے سکتا۔ (درمختار)

## (۶۲) قصاص و جنایات سے متعلق

جنایات جمع ہے جنایت کی۔ اور یہاں جنایت سے مراد وہ فعل ہے جس سے کسی انسان کی جان یا اعضاء کو نقصان پہنچایا۔ اس کے احکام کا تعلق حکومتِ وقت سے ہے کہ وہی ان کا نفاذ کرتی ہے۔ یہاں فی الحال نہ اسلامی حکومت ہے اور نہ شریعتِ مطہرہ کے

مطابق احکام کا نفاذ- لہٰذا اس سے متعلق مسائل بیان کرنے کی چنداں حاجت نہیں تھی مگر پھر بھی مسلمانوں کا شرعی احکام سے واقف رہنا بے سود نہیں ہے- اس لیے قرآن و حدیث کی اہم سرخیاں ملاحظہ فرمائیں-

مولیٰ عزوجل ارشاد فرماتا ہے:

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلٰى - (الآیہ)

اے ایمان والو! تم پر فرض ہے کہ جو ناحق مارے جائیں ان کے خون کا بدلہ لو- آزاد کے بدلے آزاد اور غلام کے بدلے غلام- اور عورت کے بدلے عورت- تو جس کے لیے اس کے بھائی کی طرف سے کچھ معافی ہوئی تو بھلائی سے تقاضا ہو اور اچھی طرح ادا- یہ تمہارے رب کی طرف سے تمہارا بوجھ ہلکا کرنا ہے اور تم پر رحمت- تو اس کے بعد جو زیادتی کرے اس کے لیے دردناک عذاب ہے- اور خون کا بدلہ لینے میں تمہاری زندگی ہے اے عقل مندو! کہ کہیں تم بچو-

نیز ارشاد فرماتا ہے:

وَكَتَبْنَا عَلَيْهِمْ فِيْهَاۤ اَنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ وَالْعَيْنَ بِالْعَيْنِ - (الآیہ)

اور ہم نے توریت میں ان پر واجب کیا کہ جان کے بدلے جان اور آنکھ کے بدلے آنکھ اور ناک کے بدلے ناک اور کان کے بدلے کان اور دانت کے بدلے دانت- اور زخموں میں بدلہ ہے پھر جو دل کی خوشی سے بدلہ کرا دے تو وہ اس کا گناہ اتار دے گا اور جو اللہ تعالیٰ کے اتارے پر



حکم نہ کرے تو وہی لوگ ظالم ہیں-

نیز ارشاد گرامی ہے:

كَتَبْنَا عَلٰى بَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ اَنَّهٗ مَنْ قَتَلَ نَفْسًۢا بِغَيْرِ نَفْسٍ- (الآیہ)

ہم نے بنی اسرائیل پر لکھ دیا کہ جس نے کوئی جان قتل کی، بغیر جان کے بدلے یا زمین میں فساد کیے تو گویا اس نے سب لوگوں کو قتل کیا اور جس نے ایک جان کو جلا لیا اس نے گویا سب لوگوں کو جلا لیا اور بے شک ان کے پاس ہمارے رسول، روشن دلیلوں کے ساتھ آئے- پھر بے شک ان میں بہت اس کے بعد زمین میں زیادتی کرنے والے ہیں-

وَمَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآؤُهٗ جَهَنَّمُ خَالِدًا فِيْهَا- (الآیہ)

اور جو کوئی مسلمان کو جان بوجھ کر قتل کرے تو اس کا بدلہ جہنم ہے کہ مدتوں اس میں رہے اور اللہ نے اس پر غضب فرمایا اور اس پر لعنت کی اور اس کے لیے بڑا عذاب تیار رکھا ہے-

اور رحمتِ مجسم، جانِ دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں:

(۱) کسی مسلمان مرد کا جو لا الہ الا اللہ کی گواہی اور میری رسالت کی شہادت دیتا ہے، خون صرف تین صورتوں میں سے کسی ایک صورت میں حلال ہے- نفس بدلے نفس کے اور ثیب زانی (شادی شدہ زناکار) اور وہ جو اپنے دین سے نکل کر جماعت اہلِ اسلام کو چھوڑ دے- (مرتد ہو جائے یا باغی) (بخاری و مسلم)

(۲) جس نے کسی معاہد (ذمی) کو قتل کیا وہ جنت کی خوشبو نہ سونگھے گا اور بے شک جنت کی خوشبو چالیس برس کی مسافت تک پہنچتی ہے- (بخاری)

(۳) اگر آسمان و زمین والے ایک مرد مومن کے خون میں شریک ہو جائیں تو سب

کو اللہ تعالیٰ جہنم میں اوندھا کر کے ڈال دے گا۔ (ترمذی، نسائی)

(۴) امید ہے کہ ہر گناہ کو اللہ تعالیٰ بخش دے گا مگر اس شخص کو نہ بخشے گا جو مشرک ہی مرجائے یا جس نے کسی مردِ مومن کو قصداً ناحق قتل کیا۔ (ابوداؤد)

(۵) اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب لوگوں سے زیادہ مبغوض تین شخص ہیں۔ حرم میں الحاد کرنے والا، اسلام میں طریقہ جاہلیت کا طلب گار اور کسی مسلمان شخص کا ناحق خون طلب کرنے والا تاکہ اسے بہائے۔ (بخاری)

(۶) جس نے ناحق جان بوجھ کر قتل کیا وہ اولیائے مقتول کو دے دیا جائے گا۔ پس اگر وہ چاہیں قتل کریں اور چاہیں تو دیت (خون بہا) لیں۔ (ترمذی)

(۷) میں اس کو معاف نہیں کروں گا جس نے دیت لینے کے باوجود قتل کیا۔ (ابوداؤد)

(۸) جس کے جسم میں کوئی زخم لگ جائے پھر وہ اس کا صدقہ کردے (زخمی کرنے والے کو معاف کردے) تو اللہ اس کا ایک درجہ بڑھاتا اور ایک گناہ معاف کردیتا ہے۔ (ترمذی)

(۹) مومن تیز رو (نیکیوں کی طرف سبقت کرنے والا) اور صالح رہتا ہے۔ جب تک حرام خون نہ کرلے اور جب حرام خون کرلیتا ہے تو اب وہ تھک جاتا ہے۔ (ابوداؤد)

(۱۰) قصاص میں قتل تلوار ہی سے ہوگا۔ (شرح معانی الآثار)

اور خنجر یا نیزہ یا کسی دوسرے اسلحہ سے قتل کرنا بھی تلوار ہی کے حکم میں ہے۔ (ہدایہ وغیرہ)

## (۲۳) یاد رکھنا چاہیے کہ:

قصاص، انتقام محض کا مترادف و ہم معنی نہیں کہ ہر فرد دوسرے فرد سے از خود لینا شروع کردے بلکہ قانونِ فوجداری کے ماتحت، سزا کی منظم، مہذب اور منضبط ترین شکل کا نام ہے۔ امت کا ایک قانونی و اجتماعی حق ہے۔ اس کے اجراء و تنفیذ کی ذمہ داری، حکومت یا اہل حل و عقد پر عائد ہوتی ہے تو پہلی ذکر شدہ آیت میں مومنین سے



خطاب، اجتماعی حیثیت سے ہے، انفرادی حیثیت سے نہیں۔

اور خود قرآنِ کریم نے قانونِ قصاص کی علت و حکمت بھی بیان فرمادی کہ:

وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ ۔ خون کا بدلہ لینے میں تمہاری زندگی ہے۔

یعنی قانونِ قصاص عین عدل و مساوات کا قانون ہے اور ہیئتِ اجتماعی کے نظم و قیام راستی کا بہترین ضامن و کفیل کہ کوئی کسی پر زیادتی نہ کرنے پائے اور قوی و ضعیف سب کے حقوق کا تحفظ ہوجائے۔ یہ نہ ہو کہ جو زبردست ہوں وہ زیردستوں پر بالائے ستم ڈھاتے رہیں اور جو زیردست ہیں کمزور و ناتواں ہیں۔ وہ ان کے ظلم کی چکی میں زندگی بھر پستے رہیں۔ تو امت کے مختلف طبقوں میں، ایک دوسرے کی طرف سے اطمینان و دلجمعی پیدا کرنے والا درحقیقت یہی قانون ہے اور جب اس قانون پر عمل درآمد ایک عرصہ تک رہے گا اور اس قانون کی روح، امت میں سرایت کرجائے گی تو ساری قوم کا مزاج صالح بن جائے گا اور آئین پسندی، باہم صلح و سازگاری، خدمت و معاونت، فتنہ طرازی اور شرانگیزی سے دوری و نفرت، ان کا جزء زندگی بن جائے گی۔

اور اس کے برعکس اگر قتلِ ناحق کا ارتکاب کرنے والے ان سزاؤں سے معاف رکھے جائیں یا ان کی سرکشی و منہ زوری پر مصلحت کے دبیز نقاب چڑھادیئے جائیں تو ظاہر ہے کہ مجرمانہ ذہنیت رکھنے والوں کے حوصلے اور بڑھیں گے اور قتل و غارت گری کرنے والے اور زیادہ نڈر ہوکر، امن و امان کو تہ و بالا اور فتنہ و شر کا بازار اور زیادہ گرم کردیں گے اور پھر بات بنائے نہ بنے گی۔ لیکن جب قاتل کو اس کے اس بھیانک جرم کی بھرپور سزا دے دی جائے گی تو دوسرے مجرموں کو بھی اپنا عبرت ناک انجام نظر آئے گا اور وہ اپنی ناشائستہ حرکات اور قتلِ ناحق سے باز آجائیں گے اور اس طرح ایک قاتل کے قتل سے بے شمار جانیں محفوظ و مامون رہیں گی۔

## الغرض آیات واحادیث بتاتی ہیں کہ:

(۱) جو قتل کرے گا وہی قتل کیا جائے گا۔ قصاص میں مساوات ملحوظ رہے گی اور خون، خون سب کا برابر سمجھا جائے گا۔ یہ نہیں کہ اونچے شخص کی جان کی قیمت معمولی

شخص کی جان سے زیادہ سمجھی جائے۔ جیسا کہ عربِ جاہلیت میں دستور تھا اور آج بھی بعض ترقی یافتہ ممالک میں ایک گورے کا خون، ایک کالے کے خون سے کہیں زیادہ قیمت رکھتا ہے۔ اسلام نے ایسے تمام ظالمانہ دستوروں کو مٹایا اور اعلان کر دیا کہ زندگی ہر مومن کی، امت کے ہر فرد کی یکساں قابلِ احترام ہے اور مرد ہو خواہ عورت، آزاد ہو یا غلام، وہ قتل کرے یا قتل کر دیا جائے، کوئی ہو، جس کا جو قاتل ہوگا وہی سزا پائے گا۔ ہاں جس کو دلیل شرعی اس حکمِ عام سے مستثنیٰ کر دے، وہ مخصوص ہو جائے گا۔ مثلاً حربی کافر، کہ مسلمانوں کا کھلا ہوا دشمن اور اسلام سے باغی ہوتا ہے اور ہمیشہ اسلام و مسلمین کے درپے آزار اور حالت جنگ میں رہتا ہے، اس کو اگر کوئی مسلمان قتل کر دے تو اس کا قصاص نہیں۔

(۲) مقتول کے اولیاء کو اختیار ہے کہ خواہ قاتل کو بلامعاوضہ معاف کر دیں یا مال پر صلح کر لیں اور اگر ولی مقتول صلح پر راضی نہ ہو قصاص ہی چاہے تو قصاص ہی فرض رہے گا۔ ہاں جس قاتل کو، مقتول کے اولیاء سزائے قتل نہ دینا چاہیں، بلکہ اسے کوئی ہلکی سزا دے کر، یا خون بہا کی پوری رقم میں سے کوئی حصہ اسے معاف کر کے اسے چھوڑ دینے پر آمادہ ہو جائیں تو اب قاتل کو چاہیے کہ جتنی رقم کی قرارداد ہو چکی اسے خوش اسلوبی سے ادا کر دیں۔ ادھر مقتول کا ولی خون بہا کی مطلوبہ رقم کا مطالبہ معقولیت اور آدمیت سے کریں۔

(۳) ولی مقتول کو (اَخِیْہِ) قاتل کا بھائی فرمانے میں دلالت ہے اس امر پر کہ قتل اگرچہ اکبر الکبائر یعنی گناہ کبیرہ ہے مگر اس سے اخوتِ ایمانی منقطع نہیں ہوتی اور قاتل دائرۂ اسلام سے خارج نہیں ہو جاتا۔ مقتول کا ولی و وارث، قاتل کا دینی بھائی اس وقت بھی رہتا ہے تو اب بھی ایسے نیک سلوک کا مستحق ہے جو مسلمان بھائی کے ساتھ روا رکھا جاتا ہے۔

(۴) ایک طرف قصاص کی بظاہر سختی اور دوسری طرف دیت و عفو کی نرمی۔ یہ حسنِ امتزاج اور اعتدال و توازن کا یہ مکمل قوام اسی قانون کا حصہ ہو سکتا ہے جو بشری دماغ سے نہیں حکمت مطلق سے نکلا ہوا ہو۔



(۵) قصاص میں زیادتی کی بہت سی صورتیں ہو سکتی ہیں۔ مثلاً ایک یہی کہ کسی بے گناہ پر جھوٹا مقدمہ دائر کر دیا یا یہ کہ قاتل کو پہلے تو معاف کر دیا اور پھر معافی کے بعد پورے قصاص کے درپے ہو گئے۔ یا قاتل کو قتل کر دیا یا دستورِ جاہلیت کے مطابق غیر قاتل کو قتل کر دیا۔ ایسے بے دردوں اور ناخدا ترسوں کو صرف خوفِ آخرت اور دردناک عذاب کا تصور ہی بے جا جسارتوں سے روک سکتا ہے۔

(۶) قتل عمد یہ ہے کہ دھار دار آلہ مثلاً تلوار، چھری، خنجر، تیر، بلم، تبریہ سب آلۂ جارحہ ہیں۔ گولی اور چھری سے قتل کرنا بھی اسی میں داخل ہے بلکہ اگر لکڑی اور بانس کی کھپچی میں دھار نکال کر قتل کیا یا دھار دار پتھر سے، یا لوہے، تانبے، پیتل وغیرہ کی کسی چیز سے قتل کیا تو یہ بھی قتل عمد میں شامل ہے۔ (ہدایہ، درمختار وغیرہ)

(۷) قتل عمد کے سوا قتل ناحق کی چار صورتیں اور بھی ہیں۔

۱۔ **قتل شبہ عمد:** وہ یہ ہے کہ قصداً قتل کرے مگر اسلحہ سے، یا جو چیزیں اسلحہ کے قائم مقام ہیں ان سے قتل نہ کرے بلکہ لاٹھی یا پتھر سے مار ڈالا۔

۲۔ **قتل خطا:** اس کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ اس کے گمان میں غلطی ہوئی۔ مثلاً اس کو شکار سمجھ کر گولی چلائی حالانکہ وہ شکار نہ تھا بلکہ انسان تھا اور دوسری صورت یہ ہے کہ اس کے فعل میں غلطی ہوئی۔ مثلاً شکار یا چاند ماری پر گولی چلائی اور لگ گئی آدمی کو کہ ہاتھ بہک گیا اور گولی شکار کی بجائے آدمی کو لگی۔

۳۔ **قائم مقام خطا:** اس کی صورت یہ ہے کہ نہ گمان میں اس سے کوئی غلطی ہو، نہ فعل میں بلکہ کسی قصد و ارادہ کے بغیر اس سے ایسا فعل سرزد ہوا جو دوسرے کی موت کا باعث بنا۔ مثلاً کوئی شخص سوتے میں کسی پر گر پڑا اور یہ مر گیا یا چھت سے کسی انسان پر گرا اور وہ مر گیا۔ اس صورت میں قتل کا گناہ تو اس پر نہیں مگر اس کا گناہ ہے کہ اس کی بے احتیاطی سے دوسرے کی جان گئی۔ یہ احتیاط برتتا تو اس کی جان ضائع نہ ہوتی۔

۴۔ **قتل بالسبب:** اس کی صورت یہ ہے کہ جیسے کسی شخص نے دوسرے کی ملک میں کنواں کھدوایا، یا بڑا سا پتھر رکھ دیا یا راستہ میں لکڑی رکھ دی۔ اب کوئی شخص کنوئیں

میں گر کریا پتھر اور لکڑی سے ٹھوکر کھا کر مر گیا تو اس کی موت کا سبب وہ شخص ہے جس نے کنواں کھودا یا راستہ میں پتھر وغیرہ رکھ دیا تھا۔ (درمختار)

(۸) قتلِ عمد کی سزا دنیا میں فقط قصاص ہے یا اولیائے مقتول کی جانب سے مال لے کر مصالحت۔ شبہ عمد کی صورت میں قاتل گناہگار ہے اور اس پر کفارہ بھی واجب۔ اور ساتھ ہی قاتل کے عَصبہ پر دیت ہے جسے وہ تین سال میں ادا کریں گے۔ قتل خطاء کی صورت میں قاتل پر کفارہ ہے اس کے عصبہ پر دیت۔ یہی احکام قائم مقام خطا کی صورت میں ہیں۔ البتہ قتل بالسبب کی صورت میں قاتل پر کفارہ نہیں بلکہ اس کے عصبہ پر دیت ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۹) قتل کی پہلی چار صورتوں میں قاتل میراث سے محروم رہتا ہے۔ یعنی اگر قاتل نے اپنے مورث کو قتل کر دیا تو اس کا ترکہ اسے نہیں ملے گا۔ (ہدایہ)

(۱۰) ایک شخص کو چند شخصوں نے مل کر قتل کیا، اس کے بدلے میں یہ سب قتل کیے جائیں گے۔ (عالمگیری)

(۱۱) مسلمان نے کسی مرتد یا مرتدہ کو (مثلاً قادیانی کو خواہ مرد یا عورت) قتل کر ڈالا تو اس صورت میں قصاص نہیں۔ قصاص اس صورت میں واجب ہوتا ہے جب کسی ایسے کو قتل کیا جس کے خون کی حفاظت ہمیشہ کے لیے اور مرتد میں یہ بات نہیں۔

(عالمگیری وغیرہ)

(۱۲) قصاص میں شرط یہ ہے کہ قاتل مکلف ہو یعنی عاقل بالغ۔ مجنون یا نابالغ سے قصاص نہیں لیا جائے گا بلکہ اگر مجنون، قتل کے وقت عاقل تھا اور بعد میں مجنون ہو گیا مگر قتل کے لیے ابھی حوالے نہیں کیا گیا ہے تب بھی قصاص ساقط ہو جائے گا اور اگر قصاص کا حکم ہو چکا اور اسے قتل کرنے کے لیے دیا جا چکا ہے، اس کے بعد مجنون ہوا تو قصاص ساقط نہیں ہو گا۔ ان صورتوں میں جہاں قصاص نہیں، بجائے قصاص اس پر دیت لازم ہو گی۔ (درمختار وغیرہ)

(۱۳) دیت اس مال کو کہتے ہیں جو جان ضائع کرنے کے بدلے میں واجب ہوتا ہے۔ قتل عمد کے سوا قتل کی چار صورتوں میں، دیت یعنی خون بہا، عصبات پر واجب ہوتا



ہے۔ البتہ قتل عمد کی ہر اس صورت میں، جس میں کسی شبہ کے باعث قصاص ساقط ہو جائے مجرم کے اپنے مال میں دیت لازم آتی ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۱۴) دیت صرف تین قسم کے مالوں سے ادا کی جاتی ہے۔

اونٹ ایک سو جن کی عمریں مختلف ہوں۔

یا ایک ہزار دینار (ایک دینار، ایک مثقال یعنی ساڑھے چار ماشہ ہو) یا دس ہزار درہم (جبکہ دس درہم شرعی کی مقدار دو تولے ساڑھے سات ماشہ ہے) اور قاتل کو اختیار ہے کہ ان تینوں میں سے جو اسے میسر ہو، ادا کرے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۱۵) اصول نے فروغ کو قتل کیا مثلاً باپ، ماں، دادا، دادی، نانا، نانی نے اپنے بیٹے یا پوتے یا نواسے کو قتل کر دیا تو اس میں قصاص نہیں بلکہ خود اس قاتل سے دیت دلوائی جائے گی بلکہ باپ کے ساتھ اس قتل میں کوئی اجنبی بھی شریک تھا تو اس اجنبی سے بھی قصاص نہیں لیا جائے گا بلکہ اس سے بھی دیت ہی لی جائے گی۔ (درمختار، ردالمختار)

(۱۶) جس کو زخمی کیا گیا، اس نے مرنے سے پہلے معاف کر دیا، یا اس کے اولیاء نے مرنے سے پہلے معاف کر دیا تو یہ معافی جائز ہے۔ یعنی اب قصاص نہیں لیا جائے گا۔

(درمختار)

(۱۷) قتل ناحق میں قاتل کے ساتھ تین حق متعلق ہیں۔ ایک حق اللہ، دوسرا حق مقتول اور تیسرا حق ولی مقتول۔ ولی مقتول اپنا حق معاف کر دے، یہ ہو سکتا ہے مگر حق اللہ اور حق مقتول بدستور باقی ہیں، ولی کے معاف کرنے سے وہ معاف نہ ہوئے۔

(ردالمختار)

**تنبیہ:** آنکھ، کان، ناک، ہاتھ، پیر، کلائی، پنڈلی، ہونٹ، زبان، انگلیاں اور بدن کے دوسرے اعضاء و اطراف کو تلف و ضائع کر دینا، یا انہیں ناقابلِ تلافی نقصان پہنچانا یا کسی ضرب سے اس کو عیب ناک بنا دینا، یہ افعال بھی شرعاً جُرم ہیں اور ان میں بھی حکمِ قصاص ہے۔ البتہ اعضاء میں قصاص وہیں ہو گا جہاں مماثلت و مساوات کی رعایت کی جا سکے یعنی جتنا اسے نقصان پہنچایا ہے اتنا ہی اس سے اس جرم کی پاداش میں بدلہ لیا جا سکے۔ یہ احتمال نہ ہو کہ اس سے زیادتی ہو جائے گی مثلاً کسی کا ہاتھ جوڑ سے کاٹ دیا۔

جائے۔ البتہ یہ نہ دیکھا جائے گا کہ ایک کا ہاتھ بڑا تھا اور دوسرے کا چھوٹا تھا بلکہ ہاتھ یکساں قرار پائیں گے کہ منفعت دونوں کی یکساں ہے۔ اور اگر کلائی یا پنڈلی درمیان سے کاٹ دی یعنی جوڑ پر سے نہیں کاٹی بلکہ آدھی یا کم و بیش کاٹ دی تو قصاص نہیں کہ یہاں مساوات و مماثلت ممکن نہیں۔ ہاں دیت یعنی مالی معاوضہ لازم آئے گا۔

بہرحال اطراف و اعضاء کی جنایت میں بڑی تفصیل ہے اور بظاہر معمولی سے فرق سے حکم بدل جاتا ہے۔ اس لیے ان صورتوں میں علمائے اہلِ سُنّت ہی کی طرف رجوع کریں اور انہیں سے تفصیلی احکام معلوم کریں۔





بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

## (۶۵) مرض الموت اور وصیت کے متعلق

اللہ تعالیٰ حادثات اور ناگہانی اموات سے اپنی پناہ و حفاظت میں رکھے اور بقائے ہوش و حواس کے ساتھ کلمۂ اسلام، کلمۂ طیبہ پر موت نصیب فرمائے۔ آمین۔ کہنا یہ ہے کہ موت کا کوئی نہ کوئی بہانہ ہوتا ہے اور عموماً آدمی کسی نہ کسی مرض میں مبتلا ہو کر اس دنیا سے رخصت ہوتا ہے لیکن جب تک سانس ہے آس ہے تو جب تک آدمی کے سانسوں کی آمدورفت جاری ہے۔ اس لیے آدمی کیسا ہی بیمار کیوں نہ ہو جائے کوئی بھی یقین سے نہیں کہہ سکتا کہ وہ بیماری کون سی ہے جس میں مریض اس دارفانی سے دار آخرت کی طرف کوچ کر جائے گا تو محض موت کا خوف و اندیشہ، کسی بیماری کو مرض الموت نہیں بنا سکتا۔ ہمارے علمائے کرام ارشاد فرماتے ہیں کہ فالج، دق، سل جیسے امراض اگر ایک سال سے تجاوز کر جائیں تو اس مریض کا حکم شرعاً مثل صحیح تندرست کے ٹھہرتا ہے۔ اگرچہ مریض چلنے پھرنے سے معذور و مجبور ہو جائے۔ جب بھی اسے مرض الموت نہ کہا جائے گا ولہٰذا وہ ان ایام مرض میں جو کچھ تصرفات کرے گا مثلاً کسی چیز کی خرید و فروخت کی، یا وارث خواہ غیروارث کو کوئی چیز بخشش بطور دے دی اور اس نے اس پر قبضہ کر لیا تو یہ معاملات، صحیح و تندرست کے تصرفات کی طرح صحیح و نافذ ہیں۔ حالانکہ موت کا خوف و اندیشہ تو یہاں بھی رہتا ہے۔ ہاں ایسے امراض کہ مدتوں رہتے ہیں، ان کے مرض الموت ہونے کے لیے علمائے کرام نے سال بھر کی حد مقرر فرمائی

ہے۔ اگر سال کے اندر اندر کسی ایسے مرض سے مثلاً فالج میں مبتلا ہو کر آدمی مر گیا تو
اب اس مرض کو مرض الموت قرار دیا جائے گا۔ اگرچہ ہوش و حواس بالکل صحیح ہوں
اس لیے ہوش و حواس کا مختل و خلل پذیر ہو جانا کچھ مرض الموت کے لیے شرط نہیں۔

تو کہنا یہ ہے کہ صرف خوف و اندیشۂ موت سے کوئی بیماری مرض الموت نہیں ہو
جاتی۔ اس لیے کہ فالج و سل و دق کے مریض اس سے کبھی خالی نہیں ہوتے۔ اگرچہ
دس برس گزر جائیں بلکہ یہاں خوف غالب و اندیشہ شدید درکار ہے کہ روز بروز مریض
کا حال بدتر اور مرض ترقی پذیر ہوتا جاتا ہے۔ مرد اس قابل نہیں رہتا کہ باہر کے امور
انجام دے سکے اور عورت خانگی اور خانہ داری کے امور سے معذور ہو جاتی ہے اور
موت کا قوی احتمال رہتا ہے اور یہ مرض ایک سال سے تجاوز بھی نہیں کرتا تو اسے
مرض الموت کہتے ہیں۔

اسے یوں سمجھیں کہ ایک آدمی سال دو سال سے بخار میں مبتلا ہے۔ گھر باہر کے
کچھ نہ کچھ کام انجام بھی دے لیتا ہے یا گھر میں کچھ نہ کچھ کرتا رہتا ہے تو یہ مرض الموت
نہیں۔ ہاں اچانک اس پر اس بخار کا شدید حملہ ہوا اور پھر پلنگ سے اٹھنا نصیب نہ ہوا۔
ایک ہفتہ عشرہ میں چٹ پٹ ہو گیا تو یہ ہفتہ عشرہ جو اس حال میں گزرا وہ مرض الموت
ہے۔ اس سے پہلے جو مریض بخار میں مبتلا رہا وہ مرض الموت نہ تھا یا پھر وہ مرض ہی ایسا
ہو کہ موت کا احتمال قوی ہو جیسے ہیضہ طاعون، مرض الموت کی حالت میں مریض کے
بہت سے تصرفات جاری و نافذ نہیں مانے جاتے۔ مثلاً اس حالت میں اس نے تمام مال کی
وصیت کسی کے لیے کر دی تو یہ کل مال میں نافذ نہ ہوگی۔ وعلی ھذا القیاس۔

وصیت کے لفظی معنی نصیحت کے ہیں اور اصطلاحِ شریعت میں اس سے مراد وہ
ہدایتیں ہوتی ہیں جو وصیت کر جانے والے کی موت کے بعد قابلِ عمل در آمد ہوتی ہیں۔
فقہاء نے لکھا ہے کہ وصیت کی بھی کئی قسمیں ہوتی ہیں۔ (۱) بعض وصیتوں کی تعمیل
درجہ واجب میں ہے۔ (۲) بعض مستحب کا درجہ رکھتی ہیں۔ (۳) بعض صرف مباح
ہوتی ہیں (۴) اور بعض ایسی بھی ہوتی ہیں جو ممنوع ہوتی ہیں۔ ایسی وصیتیں کالعدم سمجھی
جائیں گی۔ مثلاً کسی فعل حرام کے لیے وصیت کر جانا (۵) اور بعض وصیتیں موقوف



کہلاتی ہیں۔ ان کی تعمیل شرط کے ساتھ معلق ہوتی ہے، جیسا کہ آئندہ آتا ہے۔

## (۶۶) چند مسائل متعلقہ

(۱) تہائی مال کی وصیت اگرچہ مستحب ہے مگر جب ورثہ محتاج ہوں اور انہیں اس
کے متروکہ سے ہر ایک کو اتنا نہ پہنچتا ہو جو اسے غنی کر دے تو وصیت نہ کرنا ہی اولیٰ
ہے۔ البتہ ادائے دَین کے بعد وصیت جبکہ مرنے والے کے تمام مالِ متروکہ کے ثلث
یعنی تہائی (۱/۳) سے زیادہ نہ ہو تو واجب النفاذ ہے۔ وارث بھی اسے بند نہیں کر سکتے۔
(فتاویٰ رضویہ)

(۲) زوجہ کے لیے وصیت، دیگر ورثہ کی اجازت کے بغیر نافذ نہیں۔ البتہ اگر دَین
مہر، واجب الادا ہے تو وہ تقسیم ترکہ سے مقدم ہوگا۔ یعنی پہلے دَین مہر ادا کریں پھر ترکہ
کی تقسیم۔ (درمختار وغیرہ)

(۳) کسی نے وصیت کی کہ میری جائیداد کا اتنا منافع مثلاً مدینہ منورہ کے فقراء کو بھیج
دیا جایا کرے تو جہاں کے فقراء کو ادا کریں گے، وصیت پوری ہو جائے گی۔ کچھ خاص
مدینہ منورہ ہی بھیجنا ضروری نہیں، ہر جگہ کے فقراء کو دینا جائز ہے۔ (درمختار وغیرہ)

(۴) تجہیز و تکفین شرعی یعنی بقدر سنت، مصارف غسل و کفن و دفن (فاتحہ درود کے
مصارف اس میں شامل نہیں) کے بعد اور پھر ادائے قرض کے بعد، جس قدر جائیداد،
منقولہ خواہ غیر منقولہ بچے، اس کے تیسرے حصے میں وصیت جاری و نافذ ہو سکتی ہے اور
اگر متوفی نے تیسرے حصے سے زیادہ کی وصیت کی تھی تو اس زائد پر نافذ ہونا وارثوں کی
اجازت پر موقوف رہتا ہے۔ اگر وہ نفاذ کی اجازت دیں تو نافذ ہوگی ورنہ نہیں۔
(ہدایہ وغیرہ)

(۵) ایک شخص حلفیہ بیان کرتا ہے کہ میری بیوی نے مرض الموت میں مہر معاف
کر دیا تھا تو اگر شہادتِ شرعیہ سے یہ بات ثابت ہو جائے جب بھی معتبر نہیں۔ اس لیے
کہ یہ ہبہ ہے اور مرض الموت میں ہبہ کرنا، حکم وصیت میں ہے اور شوہر وارث ہے

اور وارث کے لیے وصیت، باقی ورثہ کی اجازت کے بغیر جائز نہیں۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۶) مریض کہ مرض الموت میں مبتلا ہے۔ صرف ثلث یعنی تہائی مال سے ہبہ کر سکتا ہے اور یہ ہبہ بھی اس وقت درست ہے کہ اس کی زندگی میں موہوب لہ (جسے ہبہ کیا گیا ہو) قبضہ کر لے۔ اس نے قبضہ نہ کیا تھا کہ مریض مر گیا تو ہبہ باطل ہو گیا۔ (عالمگیری)

(۷) کسی شخص نے متعدد وصیتیں کیں جو ثلث مال میں انجام نہیں پا سکتی ہیں اور اس سے زیادہ خرچ کرنے کی وارث اجازت نہیں دیتے تو ان میں جو وصیتیں فرض و واجب سے متعلق ہیں وہ دوسری وصیتوں پر مقدم ہیں۔ اگرچہ اس نے انہیں موخر رکھا ہو۔ اس لیے کہ فرض و واجب، نفل و مستحب پر مقدم ہیں۔ مثلاً وصیت کی کہ میری نمازوں کا فدیہ ادا کیا جائے اور ایک کنواں بنا دیا جائے اور دونوں کام ثلث میں پورے نہیں ہو سکتے تو نمازوں کا فدیہ ادا کیا جائے اور کنواں ملتوی رکھا جائے۔

اور اگر تمام وصیتیں فرضیت و وجوب وغیرہ میں برابر ہوں تو جسے اس نے مقدم رکھا، پہلے اسی کی تکمیل ہوگی۔ مثلاً وصیت کی کہ میری نمازوں اور روزوں کا فدیہ ادا کر دیا جائے تو اسے مقدم رکھیں جسے اس نے مقدم رکھا۔ مثلاً یہاں نمازیں۔ وعلی ھذا القیاس۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۸) وصیت کی کہ میری جانب سے حج ادا کر دیا جائے تو اگر اس کے وطن سے مکہ معظمہ تک آمد و رفت اور دوسرے ضروری مصارف ثلث مال میں پورے ہو سکتے ہیں تو اس کی جانب سے اس کے وطن ہی سے کسی کو بھیج کر حج ادا کر دیا جائے ورنہ جہاں سے ممکن ہو وہیں سے کسی کو حج کے لیے بھیج دیا جائے۔ (درمختار)

(۹) وصیت کی کہ فلاں صاحب مجھے غسل دیں، یا فلاں بزرگ میری نماز جنازہ پڑھائیں یا مجھے فلاں کپڑے کا کفن دیا جائے یا فلاں مقام پر دفن کیا جاؤں تو ایسی وصیتوں کا پورا کرنا لازم نہیں۔ ہاں کوئی مانعِ شرعی نہ ہو اور ورثہ اس کی خواہش پوری کر دیں تو بہتر ہے۔ (ردالمحتار وغیرہ)

(۱۰) لڑکا فاسق و بدچلن ہے اور یہ گمان ہے کہ اس کے بعد یہ اموال، وہ بدکاری و گناہ میں خرچ کر ڈالے گا تو اس کے لیے چھوڑ جانے سے یہ بہتر ہے کہ نیک کاموں میں



یہ اموال صرف کر ڈالے۔ اس صورت میں اسے میراث سے محروم کرنے میں اس پر کوئی گناہ نہیں کہ یہ حقیقتاً میراث سے محروم کرنا نہیں بلکہ اپنے اموال و اپنی کمائی کو حرام و ناجائز امور میں خرچ کرنے سے بچانا ہے۔ (عالمگیری)

اور یہیں سے یہ بات معلوم ہوئی کہ نافرمان اولاد کو عاق کر دینے سے، وہ اولاد ترکہ سے محروم نہیں ہوتی اور نہ یہ وصیت کارآمد ہوتی ہے کہ میرے مال سے میرے فلاں وارث کو کچھ نہ دیا جائے کہ موت کے بعد، اب یہ مال اس کا نہیں کہ اس کا زور چلے اور اس کا حکم مانا جائے۔ لہٰذا تدبیر وہی ہے جو اوپر بیان ہوئی کہ نہ رہے بانس نہ بجے بانسری۔

## (۶۷) یاد رکھنا چاہیے کہ:

(۱) قرآنِ کریم میں حکمِ وصیت، آیتِ میراث کے نزول سے (جس میں حقداروں کے حصے معین کر کے بتا دیئے گئے ہیں) بہت قبل کا ہے۔ اس لیے قدرتاً اب اس پر عمل درآمد، اس آیت متاخر و مابعد ہی کے تحت ہوگا اور اسی کو مفسرین اپنی اصطلاح میں، ایک آیت کا دوسری آیت سے منسوخ ہو جانا کہتے ہیں۔ لہٰذا جائیداد کی تقسیم اب آیتِ میراث کے بموجب ہوگی۔ اسی لیے فقہاء کرام فرماتے ہیں کہ ابتدائے اسلام میں یہ وصیت فرض تھی۔ جب میراث کے احکام نازل ہوئے تو وہ حکم وصیت منسوخ کیا گیا اور اس وصیت کا اب کوئی محل ہی نہ رہا۔ بجز جائیداد و مال متروکہ کے ایک ثلث کے کہ اتنے میں وصیت چل سکتی ہے بشرطیکہ وارث محتاج نہ ہوں یا ترکہ ملنے پر محتاج نہ رہیں ورنہ ترکہ وصیت سے افضل ہے۔

(۲) وارثوں میں میراث کی تقسیم اسی وقت ہوگی جب پہلے مورث کا قرض ادا ہو لے اور اگر وہ ایک ثلث جائیداد سے متعلق کچھ وصیت کر گیا ہے تو اس وصیت کا اجرا ہو لے۔ فقہاء نے یہاں دو قاعدے اور بیان کیے ہیں: ایک یہ کہ قرض اور وصیت میں ادائے قرض مقدم ہے گو کہ قرآن عظیم میں لفظ وصیت پہلے مذکور ہے۔ حدیث شریف

میں ہے کہ:

اِنَّ الدَّیْنَ قَبْلَ الْوَصِیَّۃِ۔ یعنی دین، وصیت پر مقدم ہے۔

دوسرے یہ کہ ادائے قرض اور اجرائے وصیت ان دونوں سے بھی پہلے مورث کی تجہیز و تکفین، بطریقِ مسنون کے لیے خرچ نکالنا ضروری ہے۔

(۳) وصیت کرنے والے کو چاہیے کہ وصیت میں معقول و پسندیدہ طریقہ اپنائے۔ دستور شریعت کے موافق عدل کرے، حاجت کا لحاظ رکھے اور ایک تہائی مال سے زیادہ کی وصیت نہ کرے اور محتاجوں پر مالداروں کو ترجیح نہ دے۔ (قرآن کریم)

(۴) جو شخص وصیت کو سن سنا کر بدل دے، خواہ وصی ہو یا ولی یا شاہد، اور وہ تبدیلی کتابت میں کرے یا شہادت میں۔ اگر وہ وصیت موافق شرع ہے تو بدلنے والا گناہگار ہوگا۔ مثلاً جن گواہوں کے سامنے وصیت کی گئی کہ فلاں فلاں عزیز کو اتنا اتنا حصہ ملے اور وہ گواہ اس میں اپنی طرف سے کچھ قطع و برید کر دیں جس سے بعض کی حق تلفی لازم آتی ہے تو اس کا سارا وبال انہیں پر ہے۔ (قرآن کریم)

(۵) جسے اندیشہ ہوا کہ وصیت کرنے والے نے کچھ بے انصافی یا گناہ کیا اور وہ اس بنا پر ازراہِ اخلاص و خیر خواہی، وصیت میں تبدیلی کر دے، جس سے اس بے ضابطگی یا معصیت کی اصلاح ہو جائے اور وارثوں میں سے کسی کی حق تلفی نہ ہو اور وارثوں میں باہم مصالحت ہو جائے تو یہ شخص گناہگار نہیں کیونکہ اس نے حق کی حمایت کے لیے باطل کو بدلا خواہ یہ خود وارث ہو یا وصی یا حاکم اسلام یا امت مسلمہ کا کوئی صائب الرائے، واقف کار، جو جانتا ہے کہ وصیت بے ضابطہ ہے یا خلافِ قاعدۂ شرعی۔

(قرآن کریم)

(۶) مورث کسی وارث کو نقصان نہ پہنچائے نہ عملاً نہ ارادتاً۔ عملاً یہ کہ اپنے وارثوں کو تہائی سے زیادہ وصیت کر دی۔ ایسی وصیت قانونِ شرع کے خلاف ہونے کی بنا پر ناقابلِ نفاذ ہوگی اور ارادتاً یہ کہ وصیت رکھے تو ایک تہائی کے اندر، لیکن نیت و مقصود یہ ہو کہ کسی وارث کا حصہ کٹ جائے۔ ایسی وصیت کا نفاذ قانونی تو ہو جائے گا لیکن وصیت کرنے والا عند اللہ گناہگار ہوگا۔ (قرآن کریم)



## (۶۸) فرائض و مسائل میراث کا بیان

فرائض جمع ہے فریضہ کی اور فریضہ کے معنی ہیں ہر وہ حکم شرعی جس کی تعمیل لازم ہو فریضہ کا اطلاق کسی حصہ مقررہ و معینہ پر بھی آتا ہے اور اسی بنیاد پر مسائل میراث کو علم الفرائض کہتے ہیں۔ یعنی وہ اصول و قواعد و ضوابط، جن کی مدد سے مورث کے وارثوں میں سے ہر وارث کا حصہ، اس کے ترکہ سے معلوم و متعین ہو جائے۔ ان ورثہ میں عصبات بھی داخل ہیں اور ذوی الارحام بھی، جبکہ اصحاب فرائض ان میں اصل الاصول ہیں۔

علم الفرائض وہ علم شریف ہے جس کی تعلیم نہایت وضاحت سے خدا و رسول نے فرمائی ہے۔ یعنی قیاس کو ان احکام میں کوئی دخل نہیں۔ اس کے مسائل و احکام کا تمام تر دارومدار قرآن کریم، حدیث شریف اور اجماع امت پر ہے۔

یہی وہ علم شریف ہے جس کے متعلق حدیث شریف میں آیا کہ "علمِ فرائض خود سیکھو اور دوسرے لوگوں کو بھی سکھاؤ"۔ (دارمی) ایک حدیث شریف میں فرمایا کہ "فرائض کو سیکھو کیونکہ وہ تمہارے دین سے ہے"۔ (دارمی) ایک حدیث میں ارشاد ہوا کہ "تم فرائض سیکھو اور دوسروں کو سکھاؤ کہ یہ (تمام علوم) دین کا نصف علم ہے"۔ (بیہقی) اور علم فرائض کو نصف علم اس لیے فرمایا کہ آدمی کی دو ہی حالتیں ہیں۔

ایک حیات، دوسری بعد الممات۔ یعنی ایک زندگی سے متعلق ہے اور دوسری کا تعلق اس کی موت سے ہے کہ مرنے کے بعد اس کے ترکہ کا کیا بنے گا۔

علم میراث میں اسی حالت بعد الممات کا ذکر ہوتا ہے جبکہ دیگر علوم میں زندگی سے متعلق دوسرے تمام حالات کا۔ اس اعتبار سے یہ نصف علم ہوا۔ (واللہ ورسولہ اعلم)

اس حدیث شریف کی اور بہت سی توجیہات، علمائے کرام نے ارشاد فرمائی ہیں جن سے ہم قصداً صرف نظر کرتے ہیں کہ مقصود سے غیر متعلق ہیں۔

تو کہنا یہ ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ان ارشادات مبارکہ کا نتیجہ تھا کہ خود صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے اس علم شریف کی طرف خصوصی توجہ فرمائی اور دوسروں تک بھی اس علم شریف کو پہنچایا اور انہیں تاکید کی کہ اس علم کو دوسروں تک پہنچانے میں کسی کوتاہی کو عمل میں نہ لائیں۔

اس کا اندازہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس قول سے ہوتا ہے کہ آپ نے فرمایا:

"جو شخص قرآن سیکھے اسے علم فرائض بھی سیکھ لینا چاہیے"۔

یعنی آدمی جتنا اہتمام اور جس قدر تگ ودو، علم قرآن کی تحصیل میں کرتا ہے اتنی ہی سعی و کوشش، علم فرائض کی تحصیل میں کرے، اور ابو موسیٰ اشعری کہ آپ بھی اس علم شریف میں امتیاز خاص کے حامل تھے۔ ارشاد فرماتے تھے کہ "جو شخص قرآن سیکھے اور فرائض نہ سیکھے وہ ایسا ہے جیسے بے چہرہ کا سر"۔ یعنی بے رونق اور جاذبیت سے خالی۔ کہ نہ خود فیض پا سکتا ہے نہ دوسروں کو فیض پہنچا سکتا ہے۔

## (۶۹) علمائے احناف ارشاد فرماتے ہیں کہ

میت کے ترکہ یعنی اموال متروکہ سے ترتیب وار چار حقوق معلق ہیں:

(۱) میت کی تجہیز و تکفین یعنی مطابق سنت غسل و کفن و دفن وغیرہ۔

(۲) میت نے اپنے اوپر کوئی دَین چھوڑا ہو تو اس کی ادائیگی۔

(۳) کوئی وصیت کی ہو تو ایک ثلث (۱/۳) میں اجرائے وصیت۔

(۴) ان امور سے فراغت کے بعد اس کے ورثہ میں، بقدر حصہ، میراث کی تقسیم۔

یعنی میت کے ان وارثوں میں مال متروکہ کو تقسیم کر دینا جنہیں قرآن و حدیث اور اجماع امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوۃ والتحیۃ نے اس کا وارث ٹھہرایا اور ان کے حصص کو متعین و مقرر فرمایا ہے۔ جیسے ماں، باپ، زوج زوجہ، بیٹا بیٹی اور بھائی بہن کہ ان کے حصص قرآن کریم میں مقرر و معین ہیں۔



یا میت کی سگی بہنوں کی وراثت، اس کی بیٹیوں کے ساتھ کہ سنت سے ثابت ہے

یا دادا کو پوتے کی اور پوتے کو دادا کی وراثت کہ اجماع امت سے اس کا ثبوت ہے۔

ترکۂ میت کے جو ورثہ حقدار ہیں ان کو ہم آئندہ بیان کریں گے۔ پہلے ان لوگوں کا بیان سن لیں جو شرعاً وارث نہیں ہوتے تاکہ بہت سی غلط روایات کا خاتمہ ہو جائے اور غلط فہمیاں دور ہو جائیں۔ اس لیے یاد رکھیں کہ:

(۱) سوتیلے ماں باپ اور سوتیلی اولاد میں میراث جاری نہیں ہوتی۔ لہٰذا شوہر کے انتقال کے بعد اس کی زوجہ کی اولاد، جو اس کے پہلے شوہر سے ہو، اپنے سوتیلے باپ کے اموال میں حقدار نہیں۔ یونہی یہ باپ بھی اس سوتیلی اولاد کے مال کا مستحق نہیں۔ ہاں کوئی اور وجہ ان میں سے کسی کو اس کا وارث بنا دے تو اور بات ہے۔ مثلاً زید، عمرو کا سوتیلا بیٹا بھی ہے اور بھتیجا بھی اور ذوی الفروض میں عمرو کا کوئی وارث زندہ نہیں تو زید عصبہ بن کر اس کے مال کا مستحق ہو جائے گا۔

(۲) شوہر کے ماں باپ، بھائی بہن وغیرہم، زوجہ کے حق میں محض اجنبی ہیں تو جس طرح زوجہ کی وراثت میں اس کے سسر، دیور، دیورانی، جیٹھ، جیٹھانی، نند، نندوئی کا کوئی حصہ نہیں۔ یونہی ان کی وراثت کا کوئی حق نہیں۔ نہ زوجہ کے رشتہ دار، اپنے داماد کی میراث پائیں گے اور نہ داماد کو ان لوگوں کا ترکہ ملے گا۔

یونہی بہنوئی انتقال کر جائے تو سالے سالیوں کو بہنوئی کے مال سے کچھ ملے گا اور نہ بہنوئی کو ان کے مال سے کچھ دلایا جائے گا۔

(۳) وہ دو مرد کہ باہم ایک دوسرے کے وارث ہو سکتے ہیں۔ یہ ضروری نہیں کہ ان کی بیبیوں کی وراثت میں بھی ان کا حق ہو جائے۔ مثلاً بیٹا بھائی وارث ہے مگر اس کی زوجہ وارث نہیں اور نہ ان میں سے کوئی اس کی زوجہ کا وارث ہے۔

(۴) جو عورت اور مرد باہم ایک دوسرے کے وارث ہیں۔ یہ ضروری نہیں کہ اس کے شوہر اور اس مرد میں بھی وراثت کے احکام جاری ہوں۔ مثلاً پوتی کے ساتھ علاقۂ میراث ہے، اس کے شوہر کے ساتھ نہیں۔

(۵) جو شخص وارث نہ ہو تو محض اس کی خدمت و پرورش، اسے وارث نہیں بنا سکتی

مثلاً وہ بچہ جسے پالا پرورش کیا وہ اس پرورش کرنے والے کا یا یہ اس کا وارث نہیں ہو سکتا۔

(۶) زنا کی وجہ سے کوئی علاقہ میراث کا قائم نہیں ہوتا، تو جو اولاد زنا سے پیدا ہوئی وہ اپنے ناجائز باپ کی وارث نہیں۔

## (۷۰) بعض آیاتِ قرآنیہ کی اجمالی تفصیل

(۱) یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْٓ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ۔

اللہ تمہیں حکم دیتا ہے (ورثہ کے متعلق) تمہاری اولاد کے بارے میں بیٹے کا حصہ دو بیٹیوں کے برابر ہے۔ (یعنی اگر میت نے بیٹے اور بیٹیاں دونوں چھوڑے ہوں تو دختر کا حصہ، پسر سے آدھا ہے)

ترکہ کی تقسیم اجتماعی و معاشرتی زندگی کے اہم ترین مسائل میں سے ہے اور اس کی عادلانہ تقسیم پر معاشرہ کی فلاح و بہبود کا بہت کچھ دارومدار ہے۔ اسی لیے شریعتِ مطہرہ نے نہ اسے مورث کے ارادہ و اختیار پر چھوڑا ہے اور نہ اسے مورث کے ارادہ و اختیار پر موقوف رکھا ہے اور نہ اسے سیاہ و سپید کا مختار کل بنایا ہے بلکہ حصوں کی ہر تقسیم اور ترکہ کا ہر استحقاق، شریعتِ الٰہیہ کا مقرر کیا ہوا قانون ہے۔ یہ نہیں ہو سکتا کہ روشن خیال جب چاہیں اٹھیں اور اس قانون میں قطع و برید کر کے رکھ دیں۔ آیۂ کریمہ میں صراحتاً یہ بات بیان فرمائی جا رہی ہے اور تصریح سے یاد دلایا جا رہا ہے کہ یہ احکام کسی بندے کے تجویز کیے ہوئے نہیں ہیں، حکیم مطلق اور عالم الغیب، حاکم برحق کے ارشاد کیے ہوئے ہیں۔

اور اسی آیۂ کریمہ میں ایک عام اصل قانون بیان کر دیا کہ ہر لڑکے کو (لڑکی کی موجودگی میں) دہرا، اور ہر لڑکی کو اکہرا ملے گا۔ خواہ لڑکا اور لڑکی ایک ایک ہوں یا کئی کئی۔

دنیا میں بہت سی ایسی قومیں ہیں جن میں لڑکی کا سرے سے کوئی حصہ نہیں اور زمانہ جاہلیت یعنی زمانہ قبل اسلام میں بھی ترکہ کے حقدار صرف مرد اور مردوں میں بھی



بالغ و قابلِ حرب مرد تھے۔ ایسے قانون کا ظالمانہ اور خلافِ فطرت ہونا بالکل ظاہر ہے لیکن اب اس کے رد عمل کے طور پر بعض حلقوں سے جو یہ صدا اٹھی ہے کہ مرد و عورت کا حصہ مساوی ہونا چاہیے۔ یہ دوسری بے اعتدالی اور کورانہ پس روی ہے۔

عورت کی فطری ساخت، جسمانی ترکیب اور ایسے ہی دوسرے امور اور خانگی فرائض نے عورت کو اس قابل ہی نہیں رکھا ہے کہ تربیتِ نسل اور پرورشِ بچگان کے ساتھ ساتھ، اس پر فکرِ معاش اور روزی کمانے کی ذمہ داریاں بھی ڈال دی جائیں۔ قدرتِ الٰہیہ اور صحیح سچی شریعتِ مطہرہ نے اس کا ذمہ دار مرد کو ٹھہرایا ہے۔ گھر اور خاندان کا خرچ برداشت کرنا اس کے سر رکھا ہے کہ کمائے اور انہیں کھلائے پلائے، اس لیے ظلم نہیں بلکہ عین عدل اور سراسر انصاف ہے کہ ترکہ میں اسے حصہ بھی بڑا ملے۔ پھر ہر شادی شدہ عورت کو حصول میراث کے موقع پر دوہرے حصے حاصل ہوتے رہتے ہیں، ایک ادھر میکہ میں ماں باپ کے ترکہ میں سے حصہ، دوسرا ادھر سسرال میں شوہر کے ترکہ میں سے حصہ۔ نہ اسے کوئی چھین سکتا ہے نہ اس سے کوئی ناحق کر سکتا ہے جبکہ بعض حالات میں بھائی کی جائیداد میں بھی یہ مستحق وراثت ہے۔

اس طرح عورت ظاہری اعتبار سے بھی گھاٹے میں نہیں رہتی، پھر بھی صنفِ نازک کے یہ "غم گسار" اسی غم میں دہرے ہوئے جاتے ہیں کہ ہائے عورت کو مرد کے مساوی کیوں ترکہ نہ ملا۔

(۲) اٰبَآؤُکُمْ وَاَبْنَآؤُکُمْ لَا تَدْرُوْنَ اَیُّهُمْ اَقْرَبُ لَکُمْ نَفْعًا۔

تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے، تم کیا جانو کہ ان میں کون تمہارے زیادہ کام آئے گا۔

احکامِ میراث کا بیان ابھی جاری ہے، اس دوران جتایا جا رہا ہے کہ متوفی کے ترکہ کی تقسیم، مورث کی رائے و اجتہاد یا صواب دید پر نہیں چھوڑی گئی ہے کہ وہ جسے اور جتنا مناسب جانے اسے دے بھاگے۔ بلکہ حکیم و خبیر حاکم مطلق نے خود ہی سب قاعدے ضابطے، اموالِ متروکہ کی تقسیم سے متعلق مقرر فرما کر، صراحتاً بالوضاحت بیان فرما دیے ہیں۔ آیت سے حسنِ معاملات کے ساتھ ساتھ حسنِ معاشرہ کی بھی تعلیم نکل

آئی۔ انسان کو چاہیے کہ شفقت و رحمت اور حسن سلوک اپنے سارے بڑوں اور چھوٹوں کے ساتھ رکھے۔ اسے کیا خبر کہ کون، نفع دنیاوی و اخروی میں اس کے زیادہ کام آسکے گا اور دنیاو آخرت میں اسے کون زیادہ نفع پہنچاسکے گا۔

یہ جواب ہے ان سب نادانوں کا جو میراث کے اس خدائی قانون کو نہیں سمجھتے اور معاذاللہ اپنی اندھی اوندھی ناقص عقل سے اس کسر کو پورا کرنا چاہتے ہیں جو ان کے نزدیک اللہ کے بنائے ہوئے قانون میں رہ گئی ہے۔ عقل دشمنی کی بھی کوئی حد ہونی چاہیے۔

یاد رکھئے کہ اٰبَآؤُکُمْ کے تحت میں صرف باپ ہی نہیں بلکہ دادا، پردادا اوپر کے سارے اصول آگئے۔ اسی طرح اَبْنَآؤُکُمْ کے تحت میں نہ صرف صلبی، بلکہ اولاد اور اولاد کے نیچے سارے فروع آگئے اور ان کے ساتھ بھی حسنِ سلوک کا بہتر مظاہرہ ہونا چاہیے۔

(۳) وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ۝ — یہ اللہ کا ارشاد ہے اور اللہ علم والا حلم والا ہے۔

وصیت و ترکہ کے احکام کے ختم کے قریب پھر یاد دلایا کہ یہ سارا قانونِ میراث شریعتِ اسلامیہ کے اور دوسرے احکام کی طرح حاکمِ مطلق اور حکیم برحق کا نازل کیا ہوا ہے۔ کسی انسانی عقل و دماغ کا سوچا ہوا کسی کونسل کمیٹی، مجلس کا وضع کیا ہوا نہیں جو آج پاس ہو کل ترمیم ہو جائے۔

ساتھ ہی ساتھ علم و حلمِ خداوندی کا ذکر فرما کر یہ بتا دیا کہ اللہ تعالیٰ اپنے علمِ کامل کی بنا پر خوب واقف ہے کہ کون اس قانون پر عامل ہے اور کون اس سے منحرف۔ تو جو اس قانونِ الٰہی کی خلاف ورزی کریں گے وہ اللہ کی گرفت سے بچ نہ سکیں گے۔ اگرچہ حلم کامل کے اقتضائے سے، بہت دفعہ وہ مجرموں کی فوراً گرفت نہ فرمائے۔

(۴) لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ اَوْ كَثُرَ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ۔

مردوں کیلئے حصہ ہے اس میں سے جو چھوڑ گئے ماں باپ اور قرابت والے اور عورتوں کیلئے حصہ ہے اس میں سے جو چھوڑ گئے ماں باپ اور قرابت والے۔ ترکہ تھوڑا ہو یا بہت، حصہ ہے اندازہ باندھا ہوا۔



آیتِ کریمہ نے صاف صاف ارشاد فرمایا کہ حق میراث مردوں، عورتوں دونوں کو یکساں پہنچتا ہے۔ میراث صرف مردوں ہی کا حصہ نہیں ہے بلکہ عورتیں بھی اس کی حقدار ہیں۔ اس میں رد آگیا ان لوگوں کا جنہوں نے عورت کو حق وراثت سے محض اس لیے محروم رکھا ہے کہ وہ عورت ہے۔ ہندوؤں کی طرح زمانہ جاہلیت کے عربوں میں بھی عورتوں کا کوئی حصہ نہ تھا۔ آیہ کریمہ نے اس رسم کو باطل کر دیا۔

آیہ کریمہ نے صراحتاً یہ بھی ارشاد فرمایا کہ میراث میں بہرحال تقسیم جاری ہونی چاہیے خواہ وہ کتنی ہی کم ہو۔ ہاں یہ اور بات ہے کہ ورثہ آپس میں کچھ لے دے کر مصالحت کرلیں۔ حق مالِ قلیل میں بھی سب کا یکساں ہے اور ہر ایک اپنے مقرر حصہ کا مستحق ہے۔

اور یہ بات بھی آیت کریمہ سے معلوم ہو رہی ہے کہ وراثت کا قانون ہر قسم کے اموال و املاک میں جاری ہو گا۔ خواہ منقولہ ہوں یا غیر منقولہ، زرعی ہوں یا صنعتی یا کسی اور قسم کے مال میں شمار ہوتے ہوں۔

یہ بھی معلوم ہوا کہ میراث کا حق صرف اسی مال میں ہے، جو میت کا مملوک ہو اور یہ حق صرف اسی وقت ہے کہ مرنے والا اسے چھوڑ مرا ہو۔ کسی اور کا حق اس سے متعلق نہ ہو۔

اسی سے یہ قاعدہ بھی نکلتا ہے کہ قریب تر رشتہ دار کی موجودگی میں بعید تر رشتہ دار حصہ نہ پائے گا۔ (ماخوذ) واللہ تعالی اعلم۔

## (۷۱) ورثہ اور ان کے مقررہ حصے

برصغیر پاک و ہند خصوصاً اور دوسرے ممالک میں عموماً تین قسم کے وارث پائے جاتے ہیں:

(۱) ذوی الفروض: میت کے وہ وارث جن کے سہام یعنی حصے اور مقدار شرعاً متعین و مقرر ہیں۔

(۲) عصبات: یعنی وہ لوگ جو قرابت نسبیّہ کی وجہ سے مستحق میراث ہوتے ہیں یا یوں کہیں کہ میت سے نسبی علاقہ رکھنے والے وہ لوگ، جن کے میت کے ساتھ رشتہ و تعلق میں، عورت کا واسطہ نہ آئے اور شریعت میں ان کا کچھ حصہ مقرر نہ ہو۔ اگر تنہا ہوں تو کل مال کے مستحق ہوں اور اگر اصحاب فرائض کے ساتھ ہوں تو اصحاب فرائض کی پورے حصّے نکال لینے کے بعد، جو کچھ باقی بچے وہ ان کو مل جائے، ورنہ محروم رہیں۔ غرض ان کا کوئی حصہ مقرر نہیں۔ ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ ایک شخص اصحاب فرائض سے بھی ہو اور عصبات سے بھی اور وہ دونوں جہتوں سے میراث پائے۔ جیسے باپ کہ ذوی الفروض میں بھی ہے اور عصبات میں بھی۔

(۳) ذوی الارحام: یہ وہ قرابت دار ہیں جن کا نہ کوئی حصّہ مقرر ہے اور نہ وہ قرابت نسبیہ کی بنا پر عصبات میں داخل ہیں۔ خواہ یہ عورت ہو یا کسی عورت کے واسطے سے میت سے علاقہ رکھتا ہو۔

یاد رکھیں کہ سہام صرف چھ ہیں:
نصف ۲ / ۱، ربع ۴ / ۱، ثمن ۸ / ۱، اور دو ثلث ۳ / ۲، ایک ثلث ۳ / ۱، سدس ۶ / ۱۔

## (۷۲) ذوی الفروض کا بیان

وہ وارث جن کے سہام، شرعاً متعین ہیں اور ان میں کوئی کمی بیشی نہیں ہو سکتی۔ بارہ اشخاص ہیں۔ چار مرد یعنی باپ، دادا، اخیافی بھائی اور شوہر۔ اور آٹھ عورتیں یعنی زوجہ، والدہ، بیٹی، پوتی، حقیقی بہن، علاتی بہن، اخیافی بہن اور جدہ صحیحہ۔ ذوی الفروض کے سہام کی تفصیل تو فرائض کی کتابوں میں ملے گی۔ ہم یہاں مختصراً ان کے حصص کا بیان کرتے ہیں۔



## (۷۳) باپ کی میراث

یاد رکھنا چاہیے کہ باپ کا حق چھٹے حصے متروکہ سے کبھی کم نہیں ہوتا۔ ہاں کبھی تہائی اور کبھی اس سے زیادہ مل جاتا ہے بلکہ میت کا اگر کوئی وارث باپ کے سوا موجود نہ ہو تو سارا مال اسی کے حصہ میں آتا ہے۔ غرض اس کے تین حالات ہیں:

(۱) صرف ایک سدس (۶ / ۱) یعنی چھٹا حصہ ملتا ہے۔ جبکہ میت نے کوئی بیٹا یا بیٹے کی مذکر اولاد یا پوتے کی مذکر اولاد چھوڑی ہو۔

(۲) چھٹا حصہ مل جاتا ہے اور ذوی الفروض کو دینے کے بعد جو کچھ بچ جائے وہ بھی اسے مل جاتا ہے جبکہ میت نے نرینہ اولاد نہ چھوڑی یعنی کسی درجہ میں بھی، بلکہ بیٹی یا پوتی یا پڑپوتی چھوڑ کر مرا ہو ایسی حالت میں وہ ذوی الفروض میں بھی ہے اور عصبات میں بھی۔ لہٰذا اپنا مقرر حصہ ۶ / ۱ بھی پائے گا اور باقی ماندہ مال بھی۔

(۳) ذوی الفروض کو دینے کے بعد جو کچھ مال باقی بچے وہ سب باپ کو مل جائے گا۔ اگر مرنے والے نے نہ کوئی بیٹی چھوڑی، نہ بیٹا، نہ پوتا، نہ پڑپوتا، اس صورت میں باپ کا کوئی حصہ مقرر نہیں۔ یہ صرف عصبہ ہی عصبہ ہے اور تمام مال کا مستحق۔

## (۷۴) دادا کی میراث

یاد رکھیں کہ میت کے باپ کی موجودگی میں دادا کا کوئی حصہ، اپنے پوتے کے مال متروکہ میں نہیں۔ وہ بالکل محروم رہتا ہے کیونکہ باپ، اپنے بیٹے سے بمقابلہ دادا زیادہ قریب ہے اور جب باپ موجود نہ ہو تو دادا زیادہ قریب ہے اور باپ موجود نہ ہو تو دادا کے بعینہٖ وہی احوال ہیں جو باپ کے ہیں۔ کبھی وہ باپ کا قائم مقام ہو کر صرف چھٹا حصہ پائے گا۔ کبھی وہ ذوی الفروض اور عصبہ دونوں صورتوں میں سامنے آئے گا اور اپنا حق وصول کرے گا اور کبھی صرف عصبہ بن کر مال پر قبضہ کرے گا۔

## (۷۵) اخیافی بھائی کی میراث

بھائی بہن تین طرح کے ہوتے ہیں۔ عینی یعنی حقیقی کہ ماں باپ دونوں میں شریک ہیں اور سگے کہلاتے ہیں۔ علاتی کہ باپ شریک ہیں اور مائیں جدا اور اخیافی کہ صرف ماں میں شریک ہیں، باپ دونوں کے جُدا۔ اور ان دونوں کو عرفِ عوام میں سوتیلے کہا جاتا ہے۔ حقیقی اور علاتی بھائیوں کا شمار عصبات میں ہے۔ البتہ اخیافی بھائی اور بہن ذوی الفروض میں داخل ہیں۔ عصبات میں اس کا شمار نہیں۔ کیونکہ عصبہ نسبی وہی ہے جو باپ کی طرف سے میت سے علاقہ رکھتا ہو۔

اخیافی بھائی کے بھی تین احوال ہیں:

(۱) صرف سدس (۱/۶) مال کا مستحق ہے۔ اگر صرف ایک بھائی ہو۔

(۲) میت کے ترکہ کا ایک ثلث (۱/۳) ملے گا اگر ایک سے زیادہ ہوں۔ خواہ صرف بھائی ہوں یا ان کے ساتھ بہن بھی ہو۔ اس ثلث مال کو یہ لوگ آپس میں برابر تقسیم کرلیں گے اور یہ خصوصیت صرف اخیافی بھائی کی ہے کہ مرد عورت کا حصہ برابر ہے ورنہ دوسرے مقامات پر وہی قانون نافذ ہے۔ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْأُنْثَيَيْنِ کہ لڑکے کا دہرا، لڑکی کا اکہرا۔

(۳) محروم رہیں گے یہ بھائی بہن جبکہ میت کا بیٹا پوتا پوتی، پڑپوتا، پڑپوتی موجود ہوں یا میت کا باپ دادا، پڑدادا زندہ ہو۔ ان میں سے کسی کی موجودگی میں اس کا کوئی حصہ نہیں۔

## (۷۶) شوہر کی میراث

میت اگر شادی شدہ عورت ہو اور اس کا شوہر بھی زندہ موجود ہو جس کے نکاح میں یہ بوقتِ مرگ تھی تو اپنی زوجہ کی میراث میں شوہر کی دو حالتیں ہیں:



(۱) شوہر نصف مال کا مستحق ہے اگر اس کی زوجہ نے کوئی اولاد، بیٹا، بیٹی، پوتا، پوتی، پڑپوتا، پڑپوتی نہ چھوڑی ہو۔

(۲) شوہر کو صرف مال متروکہ کا ایک ربع (۱/۴) ملے گا جبکہ اس نے اپنی اولاد یا اپنی نرینہ اولاد کی اولاد پوتا پوتی وغیرہ چھوڑے۔

اور یہ ضروری نہیں کہ مرنے والی کی اولاد اسی شوہر سے ہو، اگر اس عورت کی پہلے شوہر سے اولاد موجود ہے یا دونوں کی اولاد موجود ہے تو شوہر کا حصہ نصف سے کم ہو کر وہی ربع ہو جائے گا۔ یہ بات خوب ذہن نشین رکھیں اور دھوکہ نہ کھائیں۔ لوگ غلط فہمی میں مبتلا ہو کر خواہ مخواہ مغالطہ میں ڈال دیتے ہیں۔

ذوی الفروض میں یہ چار مرد تھے جن کا مختصراً بیان ہوا۔ اب آیئے عورتوں میں ذوی الفروض کے احوال کی جانب، اور ہم بتا چکے ہیں کہ یہ آٹھ ہیں۔

## (۷۷) زوجہ کی میراث

جس طرح شوہر کبھی میراث سے محروم نہیں ہوتا یونہی زوجہ بھی محروم نہیں رہ سکتی۔ البتہ سہام میں کمی بیشی کا یہاں ضرور فرق ہے اور اس کی بھی دو حالتیں ہیں:

(۱) کل ترکہ کا ایک ربع (ایک چوتھائی ۱/۴) ملے گا اگر شوہر نے اپنی اولاد بیٹا بیٹی یا اپنی اولاد نرینہ کی اولاد مثلاً پوتا پوتی وغیرہ نہ چھوڑے ہوں۔

(۲) کل مال متروکہ کا ثمن یعنی آٹھواں حصہ زوجہ کو ملے گا۔ اگر شوہر نے اولاد مذکورہ بالا چھوڑی ہو۔ یعنی اپنا بیٹا بیٹی یا پسری اولاد کا بیٹا بیٹی وغیرہ اور نواسہ نواسی وغیرہ کی موجودگی میں اس کا حصہ کم نہیں ہوتا۔

## (۷۸) فائدہ جلیلہ

اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے:

اِنَّ اللّٰہَ لَا یَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ۔ بے شک اللہ عزوجل بے حیائی کا حکم نہیں فرماتا۔

ایک عورت کا بیک وقت دو مردوں کے نکاح میں ہونا اور ایک عورت پر دو مردوں کا اجتماع صریح بے حیائی ہے جسے انسان تو انسان، جانوروں میں بھی جو سب سے خبیث تر ہے یعنی خنزیر وہی روا رکھتا ہے اور حرمتِ زنا کی حکمت نسب کا محفوظ رکھنا ہے ورنہ پتہ نہ چلے گا کہ بچہ کس کا ہے۔ اگر ایک عورت سے دو مردوں کا نکاح جائز ہو تو وہی قباحت کہ زنا میں تھی یہاں بھی عائد ہو اور معلوم نہ ہو سکے کہ بچہ کس کا ہے۔

اس لیے یہ تو نہیں ہو سکتا کہ شادی شدہ مسلمان عورت، دو شوہروں کو چھوڑ مرے۔ جب مرے گی، ایک ہی کے نکاح میں مرے گی تو وہی ایک اس کی میراث میں اپنا مقررہ حصہ پائے گا۔ البتہ مرد کو چونکہ بیک وقت تین تین چار چار عورتوں سے نکاح جائز ہے۔ اس لیے یہ ہو سکتا ہے کہ شوہر کے انتقال کے وقت اس کی ایک سے زیادہ بی بیاں موجود ہوں۔ ایسی حالت میں زوجہ کا جو حصہ مقرر ہے، یعنی چوتھائی اور اولاد کی موجودگی میں آٹھواں، وہ سب اس میں برابر کی شریک ہیں۔ اس حصہ کو باہم یکساں طور پر تقسیم کر لیں۔ اور عدت طلاق میں بھی چونکہ عورت کو اپنے شوہر سے ایک قسم کا علاقہ رہتا ہے، اس لیے جو عورت طلاق رجعی یا بائن کی عدت گزار رہی تھی کہ شوہر کا انتقال ہو گیا تو وہ اسی شوہر کی زوجہ سمجھی جائے گی اور میراث میں اپنا حصہ پائے گی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

## (۷۹) والدہ کی میراث

والدہ کو سدس یعنی چھٹے حصے سے کبھی کم نہیں ملتا اور نہ کسی دوسرے وارث کی وجہ سے کبھی محروم ہوتی ہے۔ وراثت میں اس کے بھی تین احوال ہیں۔

(۱) ماں کا ایک سدس (۶ / ۱) ہے۔ اگر میت کی اولاد یعنی بیٹا بیٹی، یا بیٹے کی اولاد یعنی پوتا پوتی یا پوتے کی اولاد یعنی پڑپوتا پڑپوتی وغیرہ موجود ہوں۔ یا میت کے دو بھائی بہن



موجود ہوں۔ خواہ یہ بھائی بہن حقیقی ہوں یا علاتی یا اخیافی یا مخلوط کہ کوئی حقیقی ہے اور کوئی علاتی یا اخیافی، تو بھی ماں کا چھٹا حصہ ہے۔

(۲) شوہر یا زوجہ کا حصہ نکالنے کے بعد جو مال باقی بچے اس میں سے ایک ثلث (۱/۳) ماں کا حق ہے۔ اگر مرد کا انتقال ہوا اور اس کی زوجہ اور باپ دونوں موجود ہیں عورت کا انتقال ہوا اور اس کا شوہر اور باپ دونوں موجود ہوں۔

(۳) کل مال متروکہ کا ایک ثلث (۳ / ۱) ماں کا حق ہے جبکہ:

(۱) میت کا پوتا پوتی، بیٹا بیٹی پڑپوتا پڑپوتی کوئی موجود نہ ہو۔

(۲) میت کے دو یا دو سے زیادہ بھائی بہن کسی قسم کے کے موجود نہ ہوں۔

(۳) میت کا شوہر اور باپ دونوں ہی موجود نہ ہوں۔ اگر میت زوجہ ہے۔ اور میت کی زوجہ اور باپ دونوں اکٹھے موجود نہ ہوں اگر میت شوہر ہے۔ یعنی والدہ کو کل ترکہ میں سے ایک ثلث مال ملنے کے لیے تین شرطیں ضروری ہیں۔

## (۸۰) بیٹی کی میراث

بیٹی بھی کبھی محروم نہیں ہوتی۔ اس کی میراث کے بھی تین احوال ہیں:

(۱) میت کے ترکہ سے اس کو نصف حصہ ملتا ہے۔ اگر صرف ایک بیٹی ہو۔

(۲) مال متروکہ میں سے دو ثلث (۳ / ۲) دیا جائے گا۔ اگر بیٹیاں دو ہوں یا دو سے زیادہ۔ دو ثلث مال ان میں برابر برابر تقسیم کر دیا جائے گا۔

(۳) کوئی حصہ بیٹی کا مقرر نہیں بلکہ جس قدر بیٹے کو ملے گا اس کا نصف بیٹی کو ملے گا۔ جبکہ بیٹی کے ساتھ میت کا بیٹا بھی موجود ہو۔ خواہ یہ یا وہ ایک ہوں یا دو، چار۔ خواہ میت (جبکہ عورت ہو تو اس) کے یہ بیٹے بیٹیاں اول شوہر سے ہوں یا دوسرے تیسرے سے، یا دونوں تینوں سے۔ اور میت جبکہ مرد ہو تو یہ اولاد ایک بیوی سے ہو یا دو سے یا زائد سے، قانون یہی ملحوظ رہے گا کہ مرد کو دوہرا اور عورت کو اکہرا دیا جائے گا۔

## (۸۱) پوتی کی میراث

اور پوتی سے یہاں مراد ہے بیٹے یا پوتے یا پڑپوتے کی بیٹی۔ صرف بیٹے کی دختر مراد نہیں۔ لہٰذا اگر بیٹے کی بیٹی موجود نہیں تو پوتے کی بیٹی اور پوتے کی بیٹی بھی زندہ نہ ہو تو پڑپوتے کی بیٹی یا بیٹیاں، اپنے دادا پڑدادا کی میراث کی مستحق ہیں اور میراث پانے میں ان کے تین احوال تو وہی ہیں جو صلبی بیٹیوں کے بیان میں مذکور ہوئیں۔ ان تین کے علاوہ تین حالتیں اور ہیں۔ یعنی پوتی کی میراث کی چھ حالتیں ہیں۔

(۱) اگر میت کے بیٹا بیٹی زندہ موجود نہ ہو اور صرف ایک پوتی ہو تو اسے ترکہ میں سے نصف ملے گا۔

(۲) اور اسی حالت میں اگر دو یا دو سے زیادہ پوتیاں ہوں تو ان کو کل مال سے دو ثلث (۳ / ۲) دیا جائے گا۔

(۳) اگر میت کے بیٹا بیٹی موجود نہ ہوں اور ایک یا کئی پوتیاں ہوں اور ان کے ساتھ کوئی پوتا بھی ہو تو ذوی الفروض کو ان کے حصے دینے کے بعد جو کچھ باقی بچے گا اسے یہ پوتا پوتی باہم تقسیم کر لیں۔ اسی قانون کے ماتحت کہ لڑکے کو دوہرا، اور لڑکی کو اکہرا۔ پوتی پڑپوتی کی یہ تین حالتیں بعینہ وہی ہیں جو بیٹی کی تھیں۔ یعنی پوتیاں بیٹیوں کے قائم مقام ہو جاتی ہیں۔ باقی تین حالتیں صرف پوتیوں سے مختص ہیں۔ یعنی:

(۴) اگر میت کے بیٹا، پوتا پڑپوتا موجود نہ ہو بلکہ صرف ایک بیٹی موجود ہو تو پوتیوں کو صرف سدس یعنی چھٹا حصہ (۶ / ۱) ملے گا۔ ایک ہو یا چند۔

(۵) اگر میت کے بیٹا، پوتا پڑپوتا نہ ہو بلکہ دو بیٹیاں ہوں اور پوتی پڑپوتی بھی موجود ہو تو پوتی پڑپوتی بالکل محروم رہے گی۔ اس لیے کہ قرآن کریم نے دوسرے ورثہ کے ہوتے بیٹیوں کا زیادہ سے زیادہ حصہ دو ثلث مقرر کیا ہے اور یہ حصہ بیٹیاں وصول کر لیں گی تو اب ان کے لیے کچھ باقی نہ رہے گا۔ لہٰذا یہ محروم رہیں گی۔ جبکہ بیٹی ایک ہو تو اسے نصف ترکہ دے کر سدس پوتی پڑپوتی کو دے دیں گے تاکہ دو ثلث حصہ پورا ہو



جائے۔

(۶) اگر میت کا بیٹا موجود ہے تو پوتیاں پڑپوتیاں سب محروم رہیں گی۔ خواہ یہ ان پوتیوں کا باپ ہو یا میت کا دوسرا بیٹا۔ بہرحال پوتی پڑپوتی ساقط یعنی محروم وارثت رہیں گی۔ برخلاف میت کی بیٹی کے، کہ وہ ذوی الفروض میں ہے اور اس کا مقررہ حصہ کوئی نہیں چھین سکتا۔

## (۸۲) حقیقی بہن کی میراث

حقیقی یعنی سگی بہن کی میراث میں پانچ حالتیں ہیں:

(۱) اگر میت کے کوئی بیٹا بیٹی، پوتا پوتی، پڑپوتا پڑپوتی نہ ہو اور ایک ہمشیرہ ہو تو اس کو میت کے کل ترکہ میں سے نصف ملے گا۔

(۲) اگر میت کے کوئی بیٹا بیٹی، پوتا پوتی، پڑپوتا پڑپوتی نہ ہو اور دو یا دو سے زیادہ ہمشیرہ چھوڑی ہوں تو ان سب کو ترکہ میں سے دو ثلث (۳ / ۲) ملے گا۔ اس کو باہم تقسیم کر لیں۔

(۳) اگر میت کے حقیقی بھائی (خواہ ایک یا زیادہ) موجود ہوں تو حقیقی بہن ان کے ساتھ مل کر عصبہ ہو جائے گی۔ کیونکہ دونوں میت کے ساتھ برابری کا علاقہ رکھتے ہیں۔ اس لیے ذوی الفروض کو دینے کے بعد جو کچھ باقی رہے، اسے یہ بہن بھائی باہم تقسیم کر لیں اور قاعدہ یہاں بھی جاری ہے کہ مرد کو دہرا، عورت کو اکہرا۔

(۴) اگر میت کے بیٹی پوتی پڑپوتی موجود ہو (خواہ ایک یا زیادہ) تو اس صورت میں وہ عصبہ قرار پائے گی اور ذوی الفروض کو دینے کے بعد جو کچھ باقی رہے گا اس کی ملکیت میں آئے گا، بشرطیکہ میت نے اپنا بیٹا پوتا، پڑپوتا وغیرہ چھوڑا تو اس صورت میں حقیقی بہن کا وراثت میں کوئی حق نہیں۔ وہ محروم رہے گی۔

## (۸۳) علاتی بہن کی میراث

علاتی بہن (یعنی باپ میں شریک) میراث میں وہی احوال رکھتی ہے جو حقیقی ہمشیرہ کے ہیں۔ صرف معمولی فرق ہے جیسا کہ آئندہ سطور میں غور کر لینے سے معلوم ہو گا۔

(۱) اگر میت کے کوئی بیٹی، پوتی پڑپوتی نہ ہو اور ایک علاتی ہمشیرہ ہو تو اس کو میت کے ترکہ سے نصف ملے گا۔

(۲) اگر میت کے کوئی بیٹی، پوتی پڑپوتی موجود نہ ہو اور دو یا زیادہ علاتی ہمشیرہ ہوں تو ان سب کو ترکہ سے دو ثلث یعنی دو تہائی ملے گا۔ اس کو باہم تقسیم کر لیں۔

(۳) اگر میت نے بیٹی، پوتی پڑپوتی چھوڑی (خواہ ایک یا زیادہ) تو اس صورت میں یہ بہن عصبہ قرار پائے گی اور ذوی الفروض کو دینے کے بعد جو کچھ مال متروکہ میت سے باقی رہے گا، وہ اس ہمشیرہ کو مل جائے گا۔

ہمشیرہ علاتی کے یہ تین احوال اس وقت ہیں کہ حقیقی ہمشیرہ موجود نہ ہو کہ اب وہ میت کی حقیقی ہمشیرہ کے قائم مقام ہے ورنہ:

(۴) اگر میت کی بیٹی، پوتی پڑپوتی موجود نہ ہو بلکہ حقیقی ہمشیرہ موجود ہے تو علاتی بہن کو صرف ایک سدس (۱/۶) ملتا ہے تاکہ دو ثلث کی تکمیل ہو جائے۔ اگر ایک ہو گی تو تنہا اس سدس کی مالک ہو گی۔ دو یا زیادہ ہوں گی تو سب اس میں شریک ہوں گی۔ علاتی بہن کی یہ چار حالتیں اس وقت ہیں کہ علاتی بہن کے ساتھ کوئی علاتی بھائی موجود نہ ہو۔ ورنہ:

(۵) میت کی علاتی بہنوں کے ساتھ علاتی بھائی بھی موجود ہوں (ایک خواہ زیادہ) تو یہ اپنے علاتی بھائی کے ساتھ مل کر عصبہ ہو جائیں گی اور ذوی الفروض کے حصہ نکالنے کے بعد جو کچھ باقی رہے گا، اسے یہ بہن بھائی باہم تقسیم کر لیں گے۔ مرد کو دوہرا، عورت کو اکہرا۔

لیکن یہاں یہ شرط ہے کہ اس علاتی بہن کا بھائی بھی اسی کے مانند ہو یعنی میت



کے ساتھ باپ میں شریک اور اگر میت کا حقیقی بھائی ہو گا تو علاتی بہنیں بالکل محروم رہ جائیں گی اور اخیافی بھائی کی موجودگی میں، علاتی بھائی نہ خود عصبہ ہو گا نہ کسی کو اپنے ساتھ عصبہ بنائے گا۔ بلکہ میت کی اولاد کے سامنے تو بالکل محروم رہ جائے گا کہ یہ عصبات میں ہے اور عصبات ذوی الفروض کے سامنے محروم رہتے ہیں۔

(۶) میت کے حقیقی بھائی بہن کی موجودگی میں، یا صرف حقیقی دو یا دو سے زیادہ ہمشیرہ موجود ہوں اس صورت میں، یا ایک حقیقی ہمشیرہ کے ساتھ میت کی بیٹی پوتی وغیرہ کی موجودگی میں علاتی بہنیں محروم رہتی ہیں۔

(۷) اگر میت کے بیٹا، پوتا پڑپوتا، یا باپ دادا، پڑدادا وغیرہ موجود ہوں تو علاتی بہن بالکل محروم رہتی ہے، بلکہ حقیقی بہن بھائی وغیرہ بھی۔

## (۸۴) اخیافی بہن کی میراث

وہ بھائی بہن جو صرف ماں میں شریک ہوں اور باپ دونوں کے جدا ہوں، وہ آپس میں اخیافی کہلاتے ہیں اور یہ دونوں ذوی الفروض میں شمار ہوتے ہیں۔

اخیافی بھائی کی میراث کا حال گزر چکا ہے۔ اب سنئے اخیافی بہن کا حال۔

اخیافی بہن کی میراث کی تین حالتیں ہیں:

(۱) اگر صرف ایک اخیافی بہن ہو، بھائی کوئی نہ ہو تو اسے ترکہ کا چھٹا حصہ ملے گا۔

(۲) اگر اس قسم کی دو بہنیں ہوں یا ایک بہن ایک بھائی یا اس سے زیادہ تو ان سب کو میت کے مال متروکہ سے ایک ثلث (۱/۳) ملے گا اور اس ایک ثلث (تہائی) میں سب اخیافی بھائی بہن باہم شریک رہیں گے اور سب کو مساوی حصہ سے تقسیم کر لیں گے۔ اخیافی بھائی بہنوں میں مرد اور عورت کے حصہ میں کم و بیش کا لحاظ نہیں ہوتا، بلکہ سب کو برابر حصہ ملتا ہے۔

(۳) اگر میت کے بیٹا بیٹی، پوتا پوتی وغیرہ میں سے ایک بھی موجود ہو تو اخیافی بہن کو کچھ نہیں ملتا، بالکل محروم رہتی ہے۔ یونہی باپ دادا وغیرہ کی موجودگی میں بھی اس کا

کوئی حصہ نہیں، وراثت سے ساقط ہے، یعنی محروم وراثت۔

دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ اخیافی بہن بھائیوں کے احوال یکساں ہیں جیسا کہ اخیافی بھائی کے احوال میں گزرا، وہی حال یہاں سمجھ لیں۔

## (۸۵) جَدَّہ یعنی دادی، نانی کی میراث

یاد رکھنا چاہیے کہ عربی زبان میں جدہ کا اطلاق دادی اور نانی دونوں پر آتا ہے۔ عربی میں دادی کو بھی جدہ کہتے ہیں اور نانی کو بھی۔ اسی لیے شریعتِ مطہرہ میں ان دونوں کی میراث کے احوال بھی یکساں ہیں اور دونوں کا حصہ بھی ایک ہی ہے یعنی سدس (1/6) پھر دادی سے مراد یہاں صرف باپ کی ماں نہیں بلکہ دادا کی ماں اور دادی کی ماں یعنی باپ کی نانی وغیرہ کو بھی شرعاً دادی اور جدہ کہا اور مانا جاتا ہے۔ اور جدات خواہ پدری ہوں یعنی باپ کی جانب سے، یا مادری ہوں یعنی ماں کی جانب سے۔ یہ سب ذوی الفروض میں داخل ہیں۔ البتہ جدات کی میراث میں دو شرطیں ہیں:

(۱) وہ جداتِ ثابتات ہوں یعنی جدات صحیحہ اور جدہ صحیحہ وہ دادی نانی ہے جس سے علاقہ جد فاسد (نانا) کے ذریعہ سے نہ ہو۔ اسی لیے باپ کی ماں یعنی دادی پردادی وغیرہ اور ماں کی ماں یعنی نانی پرنانی وغیرہ سب جدات صحیحہ میں داخل ہیں اور علمائے کرام نے فرمایا کہ جدات صحیحہ تین قسم پر ہیں:

۱۔ جو صرف عورت کے ذریعہ سے علاقہ رکھیں جیسے ماں کی ماں، یا ماں کی ماں کی ماں یا پرنانی کی ماں۔ جو صرف ماؤں کی سلسلہ والیاں ہیں۔

۲۔ جو صرف مردوں کے ذریعہ سے علاقہ رکھیں۔ جیسے باپ کی ماں، دادا کی ماں، پردادا کی ماں کہ یہ صرف مردوں کے ذریعہ علاقہ رکھتی ہیں۔

۳۔ جو عورتوں کے ذریعے صرف مردوں کی طرف منسوب ہوتی ہیں جیسے باپ کی ماں کی ماں یا دادا کی ماں کی ماں یا پردادا کی ماں کی ماں۔

جو عورتیں ان ذریعوں سے علاقہ رکھتی ہیں وہ سب جدات صحیحہ ہیں اور ذوی



الفروض میں داخل۔ سب کا حصہ متعین و مقرر ہے۔ اور جو عورتیں تیسری قسم کے برخلاف ہیں، یعنی جن کے ساتھ رشتہ میں مرد کا واسطہ اور علاقہ آجاتا ہے مثلاً ماں کے باپ کی ماں، یا ماں کے دادا کی ماں تو یہ جداتِ صحیحہ نہیں بلکہ جداتِ فاسدہ کہلاتی ہیں اور ان کو میراث میں حصہ ذوی الارحام میں ہونے کی وجہ سے ملتا ہے۔ یعنی جداتِ فاسدہ کو جو کچھ ملتا ہے وہ میت کے ساتھ قرابت کی وجہ سے ملتا ہے۔ نہ یہ ذوی الفروض میں داخل ہیں نہ عصبات میں شامل۔

(۲) اور دوسری شرط یہ ہے کہ تمام جدات صحیحہ درجہ میں متساوی اور برابر ہوں۔ لہذا قریب درجہ والی کے سامنے بعید درجہ والی محروم الارث رہتی ہے۔ الغرض جداتِ صحیحہ کی میراث کی دو حالتیں ہیں:

۱۔ میت کے ترکہ کا صرف چھٹا حصہ ملتا ہے۔ خواہ ایک دادی ہو یا دو تین۔ خواہ باپ کی طرف سے ہوں یا ماں کی جانب سے۔ جب ایک ہی درجہ کی ہوں گی تو اس چھٹے حصہ میں شریک رہیں گی اور یہ حصہ ان میں باہم برابر برابر تقسیم کردیا جائے گا۔

۲۔ اگر میت کی ماں یا میت کا باپ زندہ موجود ہو تو تمام نانیاں دادیاں محروم رہتی ہیں اور اگر میت کا دادا موجود ہو تو محروم رہتی ہیں لیکن باپ کی ماں اور باپ کی نانی اور باپ کی ماں کی نانی اور باپ کی نانی کی نانی یہ چاروں بھی دادیاں ہیں مگر دادا کے سامنے محروم نہیں رہتیں۔ جبکہ ان چاروں کے سوا باقی تمام دادیاں ساقط الارث یعنی میراث سے محروم رہتی ہیں۔

جدات کے متعلق اس اجمالی بیان سے آپ کو معلوم ہوگا کہ ان کی وراثت میں کتنی الجھن اور دردسری ہے۔ پھر بھی مختصراً ہم نے ان کا حال لکھ دیا ہے کہ کچھ نہ کچھ جان لینا بالکل نہ جاننے سے کہیں بہتر و مفید ہے۔ اور یہ کہنے کی تو ضرورت ہی نہیں کہ جب چند قسم کے وارث موجود ہوں تو ان میں وراثت تقسیم کرنے کا طریقہ صرف یہی ہے کہ آپ اس علم کے واقف کار ماہرین اور علمائے دین متین کی جانب متوجہ ہوں۔ یہی قرآن کریم کا حکم ہے اور یہی احادیث شریفہ کا فرمان۔

مولائے کریم ہمیں، آپ کو اور تمام سنی مسلمانوں کو اب اور ہمیشہ اپنی پناہ، اپنی

امان اور اپنی حفاظت میں رکھے اور کتاب و سُنّت و مذہب اہلِ سُنّت و جماعت پر اس دنیا سے اٹھائے۔ آمین یا ارحم الراحمین۔

امید کہ ناظرین، اس فقیر بے توقیر کو بھی اپنی نیک دعاؤں میں یاد رکھیں گے۔

## (۸۶) ایک نفیس فائدہ

ہمارا ایمان ہے کہ رسولِ اکرم، سید عالم، عالم اعلم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو رب العزت نے تمام اولین و آخرین کا علم عطا فرمایا۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر قرآنِ عظیم اتارا۔ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ۔ ہر چیز کا روشن بیان۔ تَفْصِيلَ كُلِّ شَيْءٍ۔ ہر شے کی کامل شرح۔ مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتَابِ مِنْ شَيْءٍ۔ ہم نے کتاب میں کچھ اٹھا نہ رکھا۔ تو تمام احکامِ جزئیہ اور ازل سے ابد تک کے تمام حوادثات و واقعات سب کچھ بالاستیعاب اس میں موجود و مذکور ہیں۔

امیر المومنین علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے مروی کہ حضور پُرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں "قرآن کتاب اللہ ہے۔ اس میں خبر ہے ہر اس چیز کی جو تم سے پہلے ہے اور ہر اس شے کی جو تمہارے بعد ہے اور حکم ہے ہر اس امر کا جو تمہارے درمیان ہے۔" (ترمذی)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں "اگر میرے اونٹ کی رسی گم ہو جائے تو میں قرآن عظیم میں اسے پالوں۔" (الاتقان)

امیر المومنین علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: "میں چاہوں تو سورۂ فاتحہ کی تفسیر سے ستر (۷۰) اونٹ بھروادوں۔"

ایک اونٹ کئی من بوجھ اٹھاتا ہے اور ہر من کے ہزار اجزا؟ حساب سے تقریباً پچیس لاکھ جز آتے ہیں۔ یہ فقط سورۂ فاتحہ کی تفسیر ہے۔ پھر باقی کلام عظیم کی کیا گنتی۔

پھر یہ علم، علمِ علی ہے۔ اس کے بعد علمِ عمر، اس کے بعد علمِ صدیق کی باری ہے۔ صحابہ کرام کا فیصلہ ہے کہ عمر، علم کے نو حصے لے گئے اور یہ کہ ہم سب میں زیادہ علم ابوبکر



کو تھا رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔ پھر علمِ نبی تو علمِ نبی ہے۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔

غرض قرآن عظیم و فرقان کریم میں سب کچھ ہے جسے جتنا علم، اتنی ہی اسے فہم اور جس قدر جس کو فہم، اسی قدر اس کو علم۔ خود قرآن کریم کی سچی شہادت ہے:

وَتِلْكَ الْأَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ وَمَا يَعْقِلُهَا إِلَّا الْعٰلِمُوْنَ۔ — کہاوتیں ارشاد تو سب کے لیے ہوئی ہیں، پر ان کی سمجھ انہیں کو ہے جو علم والے ہیں۔

تو کیسا صاف ارشاد ہے کہ قرآن میں سب کچھ ہے مگر اس کی سمجھ انہیں کو ہے جو علم والے ہیں۔ علمِ دین سے ان کے سینے منور و دماغ روشن اور عقلیں پُرنور ہیں۔ اسی لیے فرماتا ہے:

فَاسْئَلُوْا أَهْلَ الذِّكْرِ إِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ۔ — علم والوں سے پوچھو اگر تم نہ جانتے ہو۔

اور پھر یہی نہیں کہ علم والے آپ سے آپ، کتاب اللہ کے سمجھ لینے پر قادر ہوں، نہیں بلکہ اس کے متصل ہی فرمادیا۔

وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكَ الْكِتَابَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ إِلَيْهِمْ۔ — اے نبی ہم نے یہ قرآن تیری طرف اس لیے اتارا کہ تو لوگوں سے شرح بیان فرمادے اس چیز کی جو ان کی طرف اتاری گئی۔ (یعنی جتنی باتیں ان سے متعلق ہیں)

اللہ اللہ قرآن عظیم کے لطائف و نکات، منتہی و ختم نہ ہوں گے۔ ان دو آیتوں کے اتصال سے رب العالمین نے ترتیب وار سلسلہ فہمِ کلام الٰہی کا، منتظم فرمادیا کہ اے جاہلو! تم کلام علماء کی طرف رجوع کرو اور اے عالمو! تم ہمارے رسول کا کلام دیکھو تو ہمارا کلام سمجھ میں آئے۔ غرض ہم پر تقلید ائمہ واجب فرمائی اور ائمہ دین پر تقلیدِ رسول لازم ٹھہرائی اور رسول کو تقلیدِ قرآن کا حکم دیا:

قال تعالى فَإِذَا قَرَأْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهُ ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهُ۔ — جب ہم قرآن پڑھیں، اس وقت غور سے سنو کہ لفظوں کو اسی طرح محفوظ کرلو،

پھر اس کے معانی کا بیان ہمارے ذمہ ہے۔

یہی وجہ ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین، جن کی زبان میں قرآن اترا، بارہا بغیر نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سمجھائے قرآن کے مطالب و مفاہیم کو نہ سمجھے تو عجمی بے بصیرتوں کی کیا مجال کہ بغیر ائمہ دین کے سمجھائے قرآن سمجھ سکیں۔

ہمیں یقین رکھنا چاہیے اس حقیقت پر جو امام عارف باللہ عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی نے اپنی کتاب مستطاب "میزان الشریعۃ الکبریٰ" میں جابجا بیان فرمائی کہ

"اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اپنی شریعت سے قرآن عظیم کے مجمل احکام و فرامین کی تفصیل نہ فرماتے تو قرآن یوں ہی مجمل اور پردۂ خفا میں رہتا اور اگر ائمہ مجتہدین حدیث کے مجمل و مختصر فرامین و ارشادات کی تفصیل و توضیح نہ فرماتے تو حدیث یوں ہی مجمل رہتی۔ اور اسی طرح اگر ہمارے اس زمانے تک کہ اگر کلام ائمہ کی، علمائے مابعد شرح نہ فرماتے تو ہم اسے سمجھنے کی لیاقت نہ رکھتے۔"

تو ناواقفوں کا علماء کی جانب علماء کا ائمہ کی جانب، اور ائمہ کا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی جانب متوجہ ہونے کا یہ سلسلۂ ہدایت، رب العزت کا قائم فرمایا ہوا ہے۔ جو اسے توڑنا چاہے، وہ ہدایت نہیں چاہتا بلکہ صریح گمراہی کی جانب بڑھ رہا ہے بلکہ ضلالت کی راہ چل رہا ہے۔

تو خوب کان کھول کر سن لو اور لوح دل پر نقش کر رکھو کہ جسے کہتا سنو "ہم عالموں کی بات نہیں مانتے، ہم اماموں کا قول نہیں جانتے۔ ہمیں تو صرف حدیث میں دکھاؤ۔ ہمیں تو صرف قرآن درکار ہے۔ ہمیں قرآن ہی سے سمجھاؤ تو سمجھ لو کہ یہ بددین، دینِ خدا کا بدخواہ ہے۔ اسی طرح جو یہ کہے کہ ہم خود قرآن سے حکم معلوم کرلیں گے۔ ہم خود کتب احادیث سے حکم شرعی نکال لیں گے، عالموں کی کیا حاجت اور فقہاء کی کیا ضرورت تو یقین مانو کہ وہ ابھی گمراہ نہیں تو گمراہی کے جراثیم اس میں ضرور موجود ہیں۔ ابھی پوری طرح دین کا باغی نہیں، تو دین سے بغاوت کے جرثومے ضرور اس کے دماغ میں کلبلا رہے ہیں۔



تو تم ایسوں کی بات ہرگز نہ سنو۔ اس پر ہرگز کان نہ دھرو۔ بلکہ نہ ان کے پاس بیٹھو، نہ انہیں اپنے پاس آنے جانے بیٹھنے دو کہ وہ گمراہ کردیں گے اور فتنہ میں ڈال دیں گے۔

الغرض کہنا یہ ہے کہ دینی معلومات حاصل کرنے اور جو باتیں معلوم نہ ہوں یا فقہی کتابیں دیکھ کر پڑھ کر سمجھ میں نہ آئیں، انہیں معلوم کرنے اور سمجھنے اور ذہن نشین کرنے کے لیے علمائے دین کی طرح رجوع لاؤ اور علمائے دین صرف اور صرف وہی ہیں، جو مذہب اہل سنت وجماعت پر قائم، ائمہ دین کے مقلد اور محبوبان خدا کا اتباع کرتے اور حتی الامکان اس جادۂ مستقیم سے اپنا قدم باہر نہیں نکالتے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو قبولِ حق کی توفیق بخشے۔ آمین۔

## (۸۷) عصباتِ نسبی کا بیان

گزشتہ اوراق میں یہ بات بیان کی جاچکی ہے کہ عصبات نسبی میت سے علاقہ رکھنے والے وہ لوگ ہیں جن کے رشتہ میں عورت کا واسطہ نہ آئے یا اس رشتہ کا ذریعہ عورت نہ بنے۔ یہاں اتنا اور سمجھ لیں کہ شریعت مطہرہ میں نسب کا اعتبار، مرد کی طرف سے ہے۔ لہٰذا عصبات نسبی وہی لوگ ہیں کہ ان میں اور میت میں بلاواسطہ عورت علاقہ پایا جائے اور وہ خود بھی مرد ہوں۔ لہٰذا چچا، چچا کا بیٹا، عصبات میں داخل ہیں۔ کیونکہ یہ باپ کا بھائی ہے یا باپ کے بھائی کا بیٹا۔ درمیان میں کسی عورت کا دخل و واسطہ نہیں اور نواسا، بھانجا، عصبہ نہ ہوں گے کیونکہ نواسہ، بیٹی کا بیٹا ہے اور بھانجا بہن کا بیٹا۔ تو درمیان میں بیٹی یا بہن کا ذریعہ آگیا اور چچازاد بہن یا پھوپھی کہ باپ کی بہن ہے۔ عصبہ نہ ہوں گے کہ اگرچہ عورت کا درمیان میں کوئی دخل نہیں مگر یہ خود مرد نہیں اور یہاں عصبہ کے لیے مرد ہونا شرط ہے۔

اور یہ بات بھی وہیں سے آپ کو معلوم ہو چکی کہ عصبات پر ذوی الفروض مقدم ہیں یعنی جب تک ذوی الفروض کو ان کے پورے پورے حصے نہ دے دیے جائیں، ان

عصبات کو کچھ نہیں مل سکتا۔ یا پھر ذوی الفروض میں کوئی زندہ موجود نہ ہو، تب ان عصبہ کو میراث میں حق پہنچتا ہے۔

عصباتِ نسبی کی تین قسمیں ہیں: عصبہ بنفسہٖ، عصبہ بغیرہٖ اور عصبہ مع غیرہٖ۔

**عصبہ بغیرہٖ:** وہ عورت ہے جس کا سہام نصف یا دو ثلث ہو اور وہ کسی عصبہ مرد کے ذریعے جو اس کے درجہ کا ہو عصبہ بن جائے جیسے بیٹیاں، بیٹوں کے ساتھ، بہنیں بھائیوں کے ساتھ اور پوتیاں پوتوں کے واسطے سے عصبہ بن جاتی ہیں۔

**عصبہ مع غیرہٖ:** وہ عورت ہے جو کسی دوسری عورت کے ذریعے عصبہ بن جائے جیسے میت کی ایک بیٹی کے ساتھ اس کی حقیقی یا علاتی بہنیں عصبہ بن جاتی ہیں، مگر میت کی بیٹی ذوی الفروض ہی رہتی ہے۔

عصبہ بغیرہٖ اور عصبہ مع غیرہٖ میں فرق یہ ہے کہ عصبہ بغیرہٖ میں جو غیر ہوتا ہے وہ بذاتہٖ خود بھی عصبہ ہوتا ہے اور اس کے ذریعہ عصوبت اس کے ساتھ والی عورت میں پہنچتی ہے اور عصبہ مع غیرہٖ میں وہ غیر بذاتہٖ عصبہ نہیں ہوتا بلکہ یہ دونوں مل کر عصبہ بن جاتے ہیں مگر اصل میں وہ اصحابِ فرائض میں سے ہیں جیسا کہ اوپر والی مثال سے ظاہر ہے کہ میت کی حقیقی یا علاتی بہنیں، قواعدِ شرعیہ کی رُو سے اصحابِ فرائض سے ہیں اور بیٹی بھی انہیں اصحابِ فرائض میں داخل ہے لیکن جب بیٹی اور بہن مل گئیں تو دونوں عصبہ مع غیرہٖ بن گئیں۔

اور عصبہ بنفسہٖ وہ مرد ہے جو کسی عورت کے علاقہ کے بغیر میت سے قرابت رکھتا ہو۔ بالفاظ دیگر وہ مرد جس کے میت کے ساتھ قرابت و رشتہ میں عورت داخل نہ ہو۔

مرد کی قید کا لحاظ رکھیں تو آپ کو معلوم ہو گا کہ عورت کبھی عصبہ بنفسہٖ نہیں بن سکتی بلکہ وہ عصبہ بغیرہٖ ہو گی یا عصبہ مع غیرہٖ۔

اس لیے ہم کہہ سکتے ہیں کہ درحقیقت عصبہ کامل یہی عصبہ بنفسہٖ ہیں اور ان میں استحقاق میراث کی بنیادی شرط اَلْاَقْرَبُ فَالْاَقْرَبُ موجود ہے یعنی عصبات میں وہ عصبہ مقدم رہے گا جو میت سے رشتہ میں قریب تر ہے۔ پھر وہ عصبہ جو اس اول کی غیر



موجودگی میں باقی عصبات کے مقابل زیادہ قریب ہے۔ وعلیٰ ہذا القیاس۔

عصبہ بنفسہٖ کی چار قسمیں ہیں یا یوں کہئے کہ علی الترتیب چار درجے ہیں:

(۱) میت کا جزو یعنی اس کی نرینہ اولاد جیسے بیٹا، پوتا، پڑپوتا وغیرہم کہ جب تک ان میں سے کوئی بھی موجود ہو گا، درجہ دوم کے عصبات کو کچھ نہیں مل سکتا۔

(۲) میت کی اصل جن کی یہ اولاد میں ہے، جیسے باپ، دادا، پڑدادا وغیرہ کہ جب تک ان میں سے کوئی زندہ موجود ہے، تیسرے درجہ والے عصبات ساقط الارث رہیں گے۔

(۳) باپ کا جزء یعنی اس کی نسل، جیسے بھائی، بھتیجا، بھتیجے کا بیٹا یعنی بھائی کا بیٹا پوتا، کہ ان لوگوں کی موجودگی میں درجہ چہارم کے عصبات بالکل محروم رہتے ہیں۔

(۴) دادا کا جزء یعنی دادا کی نرینہ اولاد در اولاد۔ جیسے چچا کے چچا کا بیٹا، چچا کا پوتا پڑپوتا۔ عصبات کا یہ سب سے آخری درجہ ہے۔ اگر پہلے کے تین درجات میں سے کسی درجہ میں کوئی عصبہ موجود ہوا تو ان کو کچھ نہ ملے گا۔

(۵) اور یہاں بھی یہ قاعدہ ملحوظ رکھیں کہ ایک ہی درجہ کے ورثہ میں مقدم وہی وارث رہے گا جو میت سے مقابلتاً زیادہ قریب ہو گا لہٰذا بیٹا موجود ہے تو پوتا وارث نہ ہو گا اور پوتے کی موجودگی میں پڑپوتے محروم رہیں گے حالانکہ سب ایک ہی درجہ کے وارث ہیں۔

وعلیٰ ہذا القیاس باپ کی موجودگی میں دادا پڑدادا محروم رہ جائیں گے اور میت کا حقیقی بھائی موجود ہو گا تو علاتی بھائی محروم رکھے جائیں گے چونکہ حقیقی بھائی کا رشتہ قوی ہے اور اسے میت سے دہری قرابت ہے۔ پدری بھی، مادری بھی۔

ہاں اخیافی بھائی چونکہ ذوی الفروض میں داخل ہے، اس لیے یہاں اس کا کوئی دخل نہیں اور یاد رکھنا چاہیے کہ جن عورتوں کا کوئی حصہ مقررہ نہیں اور ان کے بھائی عصبہ ہوں تو اس حالت میں صرف بھائی وارث ہوں گے۔ عورتوں کو کچھ نہ ملے گا، مثلاً چچا اور پھوپھی دونوں موجود ہوں تو چچا مستحق وراثت ہے۔ پھوپھی کا میت کے مال میں کوئی حق نہیں۔

عصبات کے حالات میں بڑی تفصیل ہے، اس لیے ہم ان مختصر معلومات پر اکتفا

کرتے ہیں اور ذوی الارحام کی جانب آتے ہیں۔

## (۸۸) ذوی الارحام کی میراث

ذوی الارحام ہر اس قرابت کو کہتے ہیں جو نہ ذوی الفروض میں داخل ہو نہ عصبات میں شامل، اسی لیے وہ دونوں، ان قرابت داروں پر میراث میں مقدم ہیں، جس طرح ذوی الفروض کی موجودگی میں عصبہ اس وقت وارث ہوتے ہیں جب ان کے سہام انہیں دے دیئے جائیں۔ اس طرح عصبہ کی موجودگی میں عصبہ ہی وارث ہوتے ہیں۔ ذوی الارحام کو کچھ نہیں ملتا۔ ہاں جب نہ وہ موجود ہوں نہ یہ۔ تو اب ذوی الاحارم وارث ہوتے ہیں اور یہ قاعدہ عصبات کی طرح یہاں بھی جاری ہے کہ جو میت سے زیادہ قریب ہوتا ہے وہ باقیوں پر مقدم رہتا ہے۔ البتہ یہاں اتنی بات اور ہے کہ جو ذوی الارحام ایسے شخص کی اولاد میں ہوں کہ اگر وہ زندہ ہوتا تو اس وقت ضرور وارث ہوتا تو ایسے ذوی الارحام اس شخص کی اولاد پر مقدم رہیں گے جو اگر خود بھی زندہ ہوتا تو اس کو میراث نہ ملتی مثلاً ایک شخص نے اپنی پوتی کی بیٹی اور ایک نواسی کے بیٹا بیٹی چھوڑے تو اس شخص کا ترکہ پوتی کی بیٹی کو ملے گا۔ نواسی کے بیٹا بیٹی محروم رہیں گے۔ اس لیے کہ اس کے انتقال کے وقت اگر پوتی بھی زندہ ہوتی اور نواسی بھی تو پوتی میراث پاتی، نواسی محروم رہتی۔ اسی لحاظ سے پوتی کی اولاد کے سامنے نواسی کی اولاد محروم رہتی ہے۔

عصبات کی طرح ذوی الارحام کے بھی چار درجے ہیں:

(۱) خود میت کی وہ اولاد جو ذوی الفروض اور عصبات میں داخل نہیں، جیسے نواسا، نواسی وغیرہ۔

(۲) میت کے اصول جو نہ ذوی الفروض ہیں نہ عصبات، جیسے نانا وغیرہ۔

(۳) میت کے ماں باپ کی اولاد کہ ذوی الفروض یا عصبات میں داخل نہیں جیسے بھانجا بھانجی، بھتیجی وغیرہ۔

(۴) دادا، دادی، نانا نانی کی اولاد بشرط مذکور بالا جیسے خالہ، ماموں وغیرہ۔



ذوی الارحام کے بارے میں ان چند سطور کے مطالعہ ہی سے یہ بات بخوبی آپ پر روشن ہو جائے گی کہ یہ بحث بڑی دشوار اور مشکل بحث ہے۔ عوام تو عوام اس فقیر بے نوا جیسے بہت سے افراد اس وادی میں حیرت زدہ ہو کر رہ جاتے ہیں کہ جائیں تو کدھر جائیں، خود نہیں سمجھ سکتے تو کوئی بتلائے کہ ہم بتلائیں کیا؟

لہٰذا چارۂ کار وہی ہے کہ ماہرین علم فرائض کی جانب رجوع کیا جائے اور اسی لیے ہم دوسرے مباحث سے صرفِ نظر کرتے اور جو کچھ لکھ دیا گیا اسی پر اکتفا کرتے ہیں۔



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

## (۸۹) حقوق و فرائض سے متعلق اسلامی تعلیمات

اس باب میں مندرجہ ذیل چند باتیں ہمیشہ ذہن نشین رکھیں کہ:

(۱) حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ و سلم ارشاد فرماتے ہیں: دفتر تین ہیں (یعنی قیامت میں نامہ اعمال کی تین فردیں ہوں گی) (۱) ایک دفتر میں سے اللہ تعالیٰ کچھ نہ بخشے گا۔ (۲) اور ایک دفتر کی اللہ تعالیٰ کو کچھ پرواہ نہیں۔ (۳) اور ایک دفتر میں سے اللہ کچھ نہ چھوڑے گا۔ وہ دفتر جس میں اصلاً معافی کی جگہ نہیں (جس فرد کے گناہ معاف نہ ہوں گے) وہ تو کفر ہے کہ کسی طرح نہ بخشا جائے گا۔ اور وہ دفتر جس میں اللہ تعالیٰ کو کچھ پرواہ نہیں، وہ بندے کا گناہ ہے۔ خالص اپنے اور اپنے رب کے معاملہ میں (یعنی وہ ظلم جو انسان نے خود اپنے اوپر کیا ہے اور جس کا معاملہ خود اس بندے اور اس کے خدا کے درمیان ہے) کہ کسی دن کا روزہ ترک کیا یا کوئی نماز چھوڑ دی۔ اللہ تعالیٰ چاہے تو معاف کر دے اور درگزر فرمائے۔ اور وہ دفتر جس میں اللہ تعالیٰ کچھ نہ چھوڑے گا، وہ بندوں کا آپس میں ایک دوسرے پر ظلم ہے کہ اس میں ضرور بدلہ ہونا ہے۔ (امام احمد و حاکم)

اس سے معلوم ہوا کہ معاملات انسانی میں جو تجاوز و ظلم ہو گا اور انسان کے باہمی حقوق اور اخلاقی فرائض میں جو کوتاہی ہو گی، ان کی معافی ان بندوں کے ہاتھ میں رکھی ہے جن کے حق میں یہ ظلم و تعدی پائی گئی اور ظاہر ہے کہ ان لوگوں سے اس رحم و کرم کی توقع نہیں ہو سکتی جو اس ارحم الراحمین کی ذات کریم اور اس کے فضل و کرم



سے وابستہ ہے۔

پھر وہاں روپے، اشرفیاں، درہم و دینار تو ہیں نہیں کہ معاوضۂ حق میں دے دی جائیں اور یہ تاوان ادا کر کے اپنی جان، سخت جاں کاہ عذاب سے چھڑا لی جائے، صرف اعمال ہوں گے اور طریقۂ ادا یہ ہو گا کہ اس کی نیکیاں صاحبِ حق کو دے دی جائیں گی۔ اگر اس کا حق ادا ہو گیا تو غنیمت ہے کہ جان بچی اور لاکھوں پائے۔ ورنہ اس کے گناہ اس پر رکھے جائیں گے یہاں تک کہ ترازوئے عدل میں وزن پورا ہو جائے۔

(۲) حضور پُرنور سید المرسلین صلی اللہ علیہ و آلہٖ و سلم نے فرمایا "جانتے ہو مفلس کون ہے؟" صحابہ نے عرض کیا "ہمارے یہاں تو مفلس وہ ہے جس کے پاس زر و مال نہ ہو۔" فرمایا "میری امت میں مفلس وہ ہے جو قیامت کے دن نماز روزے زکوٰۃ لے کر آئے اور یوں آئے کہ اسے گالی دی، اسے زنا کی تہمت لگائی، اس کا مال کھایا، اس کا خون گرایا اور اسے مارا، تو اس کی نیکیاں اسے دی گئیں۔ پھر اگر نیکیاں ختم ہو چکیں اور حق باقی ہیں تو اس کے گناہ لے کر اس پر ڈالے گئے، پھر جہنم میں پھینک دیا گیا۔" (مسلم وغیرہ)

تو حقوق العباد میں ملکِ دیان عز جلالہ نے اپنی دار العدل کا ضابطہ یہی رکھا ہے کہ جب تک وہ بندہ معاف نہ کرے معاف نہ ہو گا۔ اگرچہ مولیٰ تعالیٰ ہمارا اور ہمارے جان و مال و حقوق سب کا مالک ہے، اگر وہ بے ہماری مرضی کے، ہمارے حقوق جسے چاہے معاف فرما دے تو بھی عین حق و عدل ہے کہ ہم بھی اسی کے اور ہمارے حق بھی اسی کے مقرر فرمائے ہوئے ہیں۔ اگر وہ ہمارے خون، ہمارے مال، ہماری عزت وغیرہ کو معصوم و محترم نہ کرتا تو ہمیں کوئی کیسا ہی آزار پہنچاتا۔ نام کو بھی ہمارے حق میں گرفتار نہ ہوتا۔ یوں ہی اب اس حرمت و عصمت کے بعد جسے چاہے، ہمارے حقوق چھوڑ دے۔ ہمیں کیا مجال عذر ہے۔ اگر اس کریم رحیم جلّ و علا کی رحمت کہ ہمارے حقوق کا اختیار ہمارے ہاتھ رکھا ہے۔ بے ہمارے بخشے معاف ہو جانے کی شکل نہ رکھی کہ کوئی ستم رسیدہ نہ کہے کہ اے مالک میرے میں اپنی داد کو نہ پہنچا۔

(۳) ہر وہ بندۂ خدا جس نے کسی کے دین آبرو و جان جسم مال یا صرف قلب کو نقصان و آزار پہنچایا۔ اس کے لیے یہاں معاف کرا لینا آسان ہے۔ قیامت کے دن اس

کی امید مشکل کہ وہاں ہر شخص اپنے اپنے حال میں گرفتار، نیکیوں کا طلب گار اور برائیوں سے بیزار ہو گا۔

پرائی نیکیاں اپنے ہاتھ آتی اور اپنی برائیاں اس کے سر جاتی کیسے بری معلوم ہوتی ہیں۔ یہاں تک حدیث میں آیا: ماں باپ کا، اپنے بیٹے پر کچھ دَین آتا ہو گا۔ روزِ قیامت اسے لپٹائیں گے کہ ہمارا دَین دے۔ وہ کہے گا، میں تمہارا بچہ ہوں۔ یعنی شاید رحم کریں اور وہ تمنا کریں گے کہ کاش اور زیادہ ہوتا۔

جب ماں باپ کا یہ حال تو اوروں سے امید خام خیال۔ یہاں تک کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں "روز قیامت تمہیں اہل حقوق کو، ان کے حق ادا کرنے ہوں گے یہاں تک کہ منڈی بکری کا بدلہ، سینگ والی بکری سے لیا جائے گا کہ اسے سینگ مارے۔" اور ایک روایت میں فرمایا "یہاں تک کہ چیونٹی سے چیونٹی کا عوض لیا جائے گا۔" (امام احمد)

غرض حقوق العباد بے ان کی معافی کے معاف نہ ہوں گے۔ ہاں وہ رب کریم و رحیم مالک و مولیٰ جل جلالہ و تبارک و تعالیٰ جس پر رحم فرمانا چاہے گا تو یوں کرے گا کہ حق والے کو، بے بہا قصور جنت یعنی محلات، معاوضہ میں عطا فرما کر اس پر راضی کر دے گا کہ اپنا حق معاف فرما دے اور یوں ایک کرشمۂ کرم میں دونوں کا بھلا ہو جائے گا۔ نہ اس کی حسنات (نیکیاں) اسے دی گئیں، نہ اس کی سیئات (بُرائیاں) اس کے سر رکھی گئیں، نہ اس کا حق ضائع ہونے پایا بلکہ حق سے ہزاروں درجے بہتر وافضل پایا۔ رحمتِ حق کی بندہ نوازی کہ ظالم ناجی اور مظلوم راضی۔ فلله الحمد حمدا كثيرا طيبا مباركا فيه۔

ایک حدیث میں ہے حضور والا صلوات اللہ تعالیٰ وسلامہ علیہ نے فرمایا:

"بے شک اللہ عزوجل روز قیامت، سب اگلے پچھلے کو ایک زمین میں جمع فرمائے گا، پھر زیر عرش سے منادی ندا کرے گا۔ "اے توحید والو! مولیٰ تعالیٰ نے اپنے حقوق معاف فرمائے۔" (اتنا سنتے ہی) لوگ کھڑے ہو کر آپس کے مظلوموں (اور باہمی حقوق کی کوتاہیوں) میں ایک دوسرے سے لپٹیں گے۔ (کہ اپنا حق وصول کریں) منادی



پکارے گا "اے توحید والو! ایک دوسرے کو معاف کر دو اور ثواب دینا میرا ذمہ ہے۔"

اسی کو حدیث شریف میں فرمایا کہ "مولیٰ عزوجل قیامت کے دن مسلمانوں میں صلح کرائے گا۔"

دعا ہے کہ یہ دولت کبریٰ و نعمت عظمیٰ، وہ اکرم الاکرمین جلت عظمتہ اپنے محض کرم و فضل سے اس ذلیل روسیاہ، سراپا گناہ کو اور اس کے متعلقین و متوسلین کو بھی عطا فرمائے۔

کہ مستحق کرامت گناہگار انند

اور اس مختصر سی تمہید کے بعد، قرآن و حدیث کی روشنی میں، اب ملاحظہ فرمائیں۔

## (۹۰) والدین کے حقوق

والدین کے وفات پا جانے کے بعد، ان کے حقوق کیا ہیں، اسے ہم اسی کتاب کے حصہ دوم میں بیان کر آئے ہیں۔ انہیں پھر دیکھ لیں تاکہ ماں باپ کے حقوق کا اور واضح طور پر اندازہ ہو جائے۔ یہاں ہم ان حقوق کا ذکر کرتے ہیں، جو ان کی زندگی میں اولاد پر واجب و لازم ہیں۔

قرآن کریم میں رب کریم جل جلالہ نے، والدین کے حقوق کا ذکر اپنے حق کے ساتھ فرمایا:

اَنِ اشْكُرْ لِىْ وَلِوَالِدَيْكَ۔ حق مان میرا اور اپنے ماں باپ کا۔

تو صاف ظاہر ہے کہ ماں باپ کا درجہ، خدائے تعالیٰ کے بعد تمام انسانی رشتوں میں سب سے بڑا ہے۔ اسی لیے خدا کی اطاعت کے ساتھ ان کی اطاعت اور جابجا وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا۔ (ماں باپ کے ساتھ بھلائی) کا تاکیدی حکم دیا گیا ہے، اور ماں باپ میں بھی ماں کا حق، باپ سے زیادہ رکھا گیا ہے۔ عورت کی فطری کمزوری، بیچارگی، حمل و وضعِ حمل اور تربیتِ اولاد پرورشِ بچگان کی تکلیفوں کو ہنسی خوشی برداشت کرنا،

ماں کی بڑائی اور باپ کے حق سے اس کے حقوق مقدم ہونے کی بڑی دلیل ہے۔ قرآن کریم ارشاد فرماتا ہے:

وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ وَهْنًا عَلٰى وَهْنٍ وَّفِصَالُهٗ فِيْ عَامَيْنِ۔

اور ہم نے آدمی کو اس کے ماں باپ کے بارے میں تاکید فرمائی کہ (اس کا فرمانبردار رہے اور ان کے ساتھ نیک سلوک کرے) اس کی ماں نے اسے پیٹ میں رکھا۔ کمزوری پر کمزوری جھیلتی ہوئی اور اس کا دودھ چھوٹنا دو برس میں ہے۔

یعنی حالتِ حمل میں ماں کا ضعف، دم بدم ترقی پر ہوتا ہے۔ جتنا حمل بڑھتا جاتا ہے، بار زیادہ ہوتا اور ضعف ترقی کرتا ہے۔ عورت کو حاملہ ہونے کے بعد ضعف اور تعب اور مشقتیں پہنچتی رہتی ہیں۔ حمل خود ضعیف کرنے والا ہے اور دردِ زہ اس پر ضعف بالائے ضعف ہے اور وضع حمل اس پر اور مزید مشقت ہے۔ پھر دودھ پلانا ان سب پر مستزاد۔

یہ آیت اس امر کی طرف واضح اشارہ کرتی ہے کہ اگرچہ اولاد پر ماں باپ، دونوں ہی کی اطاعت و خدمت گزاری لازم ہے لیکن ماں کی خدمت کی اہمیت اس بنا پر کہیں زیادہ ہے کہ وہ اولاد کے لیے تکلیفیں اٹھاتی اور مشقتیں جھیلتی ہے اور حمل و وضع حمل کے دوران شدتوں پر شدتیں برداشت کرتی ہے۔

اس بات کی مزید تاکید اس ارشاد نبوی سے ہوتی ہے کہ ایک شخص نے خدمت اقدس میں آکر دریافت کیا کہ یارسول اللہ! سب سے زیادہ میرے حسنِ سلوک کا مستحق کون ہے؟ فرمایا "تیری ماں۔" پوچھا پھر کون؟ فرمایا "تیری ماں۔" اس نے عرض کیا پھر کون؟ فرمایا "تیری ماں۔" تین دفعہ آپ نے یہی جواب دیا۔ چوتھی دفعہ پوچھنے پر ارشاد فرمایا "تیرا باپ۔" (بخاری)

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا یہ ارشاد مبارک ٹھیک ٹھیک اس آیۂ کریمہ کی ترجمانی ہے کیونکہ اس میں بھی ماں کے تہرے حق کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔



(۱) اس کی ماں نے اسے مشقت اٹھا کر پیٹ میں رکھا۔

(۲) شدتیں اور دردِ زہ کی تکلیفیں جھیل کر اسے جنا۔

(۳) اور اس کے حمل اور دودھ چھڑانے میں ۳۰ مہینے اذیت میں گزارے۔

الغرض ماں کی ہستی وہ ہستی ہے جس نے اپنی اولاد کو اپنا خون پلا پلا کر بڑھایا اور نو مہینے اس کی مشکل سہہ کر اور سختی اٹھا کر اپنے پیٹ میں رکھا۔ پھر اس کے جننے کی ناقابلِ برداشت سختی کو ہنسی خوشی برداشت کیا۔ پھر اس نے نومولود کو اپنی چھاتیوں سے لگا کر، اپنا خون پانی کر کے اسے پلایا اور اس کی پرورش اور غور و پرداخت میں اپنی ہر ہر راحت و آسائش کو قربان، اپنے ہر آرام اور سکھ کو ترک، اور اپنی ہر خوشی و مرضی کو نثار کر دیا۔ ایسی حالت میں کیا ماں سے بڑھ کر، انسان اپنے وجود میں مخلوقات میں کسی اور کا محتاج ہو سکتا ہے۔ اس لیے شریعتِ محمدی نے اپنی تعلیم میں جو بلند سے بلند مرتبہ ماں کو بخشا ہے، وہ ضرور اس کی مستحق و سزاوار ہے۔

## (۹۱) باری تعالیٰ کا ایک اور فرمان

معراج مبارک کے احکام دوازدہ گانہ میں اس واحد بے ہمتا کی یکتائی و توحید کے بعد، والدین کے ساتھ حسن سلوک کی تعلیم اور ان کی اطاعت و خدمت گزاری اور تکریم و تعظیم کی اہمیت کا اندازہ اور یہ کہ شریعت اسلامیہ میں خدمت والدین کا درجہ کتنا اہم و بلند ہے۔ قرآن شریف کا یہ ارشاد گرامی تلاوت فرمائیے، فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۭ اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا ۝ وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ

اور تمہارے رب نے حکم فرمایا کہ اس کے سوا کسی کو نہ پوجو اور ماں باپ کے ساتھ اچھا سلوک کرو اور اگر تیرے سامنے ان میں سے ایک یا دونوں بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو ان سے "ہوں" نہ کہنا۔ اور انہیں نہ جھڑکنا اور ان سے تعظیم کی بات کہنا اور

الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِي صَغِيْرًا۔ — ان کے لیے عاجزی کا بازو بچھا، نرم دلی سے اور عرض کر کہ اے میرے رب! تو ان دونوں پر رحم کر، جیسا کہ ان دونوں نے مجھے چھٹپن میں پالا۔

توحید و خدا پرستی کی تعلیم سے متصلاً ہی والدین کے ساتھ حسنِ سلوک، نیکی اور خدمت گزاری کی تاکید سے آپ ہی اس کی اہمیت ظاہر ہے پھر بھی مزید اہتمام و تاکید کے لیے اس نے بتایا اور اولاد کو سمجھایا کہ

اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ۔ — اگر تیرے سامنے بڑھاپے کو پہنچ جائیں۔

خوب یاد رکھنا چاہیے کہ تہذیب فرنگ کی طرح، شریعتِ اسلامیہ کا فتویٰ نہیں کہ لڑکا جب عاقل و بالغ اور صاحب اختیار ہو جائے وہ بیوی کے ساتھ اپنا الگ گھر بار کر لے اور بوڑھے ماں باپ سے تعلق، اگر رکھے بھی تو محض دور کا اور ضابطہ کا، بلکہ صاف واشگاف الفاظ میں حکم دیا جا رہا ہے، ان کی ہر طرح خدمت گزاری اور دلجوئی کا خاص کر اس حالت میں کہ والدین بڑھاپے کی دہلیز پر قدم رکھ چکے ہیں، ضعف کا غلبہ ہو چکا ہے، طاقت طاق ہو چکی ہے، توانائی اور جسمانی قوت رخصت ہو چکی ہے، عقل میں فتور سا آ چلا ہے، مزاج میں چڑچڑاپن پیدا ہو چکا ہے، ہوش و حواس برجا نہیں رہے ہیں اور والدین قدم قدم پر اولاد کی خدمت و دستگیری کے محتاج بن گئے ہیں اور بڑھاپے کی لپیٹ میں آ کر، والدین معذور ہو کر دوسروں کی راہ تکنے لگے ہیں اور عالم یہ ہے کہ ان کی خدمت، طبیعت پر گراں گزرنے لگتی ہے، مگر شرعِ مطہرہ حکم دیتی ہے کہ خبردار ان کی دلجوئی اور خدمت گزاری میں ذرہ برابر بھی فرق نہ آنے پائے۔ اور بیش از بیش ان کی خبرگیری کی جائے اور ہمہ اوقات ان کی ضرورت کا لحاظ رکھ کر، ان کی خدمت بجا لائی جائے۔ اسلام کی نظر میں وہی اولاد سعادت مند اولاد ہے جو خصوصاً ان کی ضعیفی میں ان کی بیش از بیش خدمت و دلجوئی میں مصروف رہے۔

غور تو فرمائیں کہ اسی دنیا میں اسی سطح زمین پر ایسی ایسی مہذب و شائستہ قومیں بھی گزری ہیں جن کے یہاں دستور یہ تھا کہ جب والدین بوڑھے ہو کر قوم کے لیے عضو



معطل و بیکار، بلکہ قوم پر ایک قسم کا بار ہو جاتے تو سعادت مند صاحبزادے انہیں لے جا کر کسی سنسان پہاڑی پر چھوڑ آتے تھے کہ وہیں پڑے پڑے مرجائیں یا کسی جنگلی جانور کی غذا بن جائیں۔

یہ صرف اسلام ہے جس نے بوڑھے والدین کی خدمت گزاری کا اتنا اہتمام تام فرمایا کہ ان کے آبگینوں کو ٹھیس نہ لگنے دی۔ ایک حدیث شریف میں یہ مضمون آیا ہے کہ بڑا بد بخت و بد قسمت ہے وہ شخص جو اپنے والدین کا بڑھاپا پائے، پھر انہیں خوش کر کے، ان کی نیک دعاؤں سے اپنے آپ کو جنت کا مستحق نہ بنا لے:

فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ۔ — تو ان سے "ہوں" بھی نہ کہنا۔

حکم قرآنی سے مراد صرف لفظ اف کے تلفظ سے روکنا نہیں بلکہ مقصود کلام یہ ہے کہ والدین کو قولاً یا فعلاً، بڑی یا چھوٹی، کسی قسم کی اذیت پہنچانا جائز نہیں، یعنی نہ کوئی ایسی حرکت کی جائے اور نہ زبان سے کوئی ایسا کلمہ نکالا جائے، جس سے یہ سمجھا جائے کہ ان کی طرف سے طبیعت پر کچھ گرانی ہے۔ ہر ذی ہوش سمجھ سکتا ہے کہ جب ماں باپ کے سامنے "ہوں" کرنے کی بھی ممانعت ہو گئی تو ظاہر ہے کہ جو چیزیں اس سے بڑھ کر ان کے مقابلہ میں گستاخانہ یا ان کے حق میں تکلیف دہ ہیں، ان کی ممانعت تو کہیں زائد ہو گی۔

وَلَا تَنْهَرْهُمَا۔ — اور انہیں نہ جھڑکنا۔

وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا۔ — اور ان سے تعظیم کی بات کہنا۔

یعنی جب ان سے کسی معاملہ میں گفتگو کرنے کا موقع آئے تو حسن ادب کے ساتھ ان سے خطاب کیا جائے کہ کسی طور پر بے ادبی کا شائبہ بھی نہ آنے پائے بلکہ اس طرح کلام کرے جیسے غلام و خادم اپنے آقا و مخدوم سے کرتا ہے۔

وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا سے اگر والدین کے ساتھ عمل میں لطف و نرمی کا حکم نکلا تو فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا سے قول میں ان کے ساتھ ادب و تمیزداری کی تاکید نکلی اور قُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا سے مخاطبت و گفتگو میں ان کے ادب و عظمت کے لحاظ رکھنے کا حکم نکل آیا۔ یہ ہے اسلام میں ماں باپ کی عظمت کا تصور۔

وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ۔ اور ان کے لیے عاجزی کا بازو بچھا۔

قولِ کریم کے بعد اولاد کو حکم دیا کہ والدین کے ساتھ نرمی و تواضع، خاکساری و انکساری سے پیش آؤ اور ان کے تھکے وقت میں شفقت و محبت کا برتاؤ کرو کہ ان سے گفتگو ہی نہ کی جائے مگر فروتنی، خاکساری اور تواضع و انکسار کے ساتھ اور اگر کوئی بات ان سے اپنے مزاج کے خلاف سرزد ہو جائے تو اسے بہرحال برداشت کی عادت ڈالی جائے اور خواہ کتنی ہی خدمت گزاری ان کی کی جائے، پھر بھی ان سے یہی کہے کہ میں خدمت کا حق ادا نہ کر سکا۔ میری تقصیر اور کوتاہی کو معاف فرمادیں۔

یہ حسنِ سلوک و قولِ حسن، ان کی توجہ اپنی طرف مبذول کرانے اور ان کی نیک دعاؤں کے حصول کا اعلیٰ ذریعہ ہے اور والدین کی نیک دعائیں اولاد کے حق میں نعمت غیر مترقبہ ہیں:

وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا۔ اے میرے رب تو ان دونوں پر رحم کر۔

مدعا یہ ہے کہ دنیا میں والدین کے ساتھ بہتر سلوک اور خدمت میں کتنا ہی مبالغہ کیا جائے لیکن والدین کے احسان کا حق ادا نہیں ہوتا۔ اس لیے بندہ کو چاہیے کہ بارگاہ الٰہی میں ان پر فضل و کرم فرمانے کی دعا کرے اور عرض کرے کہ یارب میری خدمتیں، ان کے عظیم احسانات کی جزا نہیں ہو سکتیں، تو ان پر رحم فرما اور رحمت کر۔

والدین کے حق میں دعائے رحمت کرتے رہنے سے خود اپنے دل میں بھی ان کے متعلق محبت و کشش کے جذبات بیدار ہو جائیں گے، یہ ایک نفسیاتی نکتہ ہے۔ جب جس کا جی چاہے اس کا تجربہ کر کے دیکھ لے۔

اور پھر یہ دعا کرنا کہ اے پروردگار! ان پر رحمت فرما گویا یہ دعا کرنا ہے کہ "اے پروردگار! انہیں دنیا و آخرت کی، ہر قسم کی بھلائی سے بہرہ ور فرما۔" اس لیے کہ لفظ رحمۃ عربی میں جامعیت ہی ایسی رکھتا ہے کہ دین و دنیا کی تمام حسنات کو شامل ہے:

كَمَا رَبَّيٰنِي صَغِيرًا۔ جیسا کہ ان دونوں نے مجھے بچپن میں پالا۔



یہاں کس حکمت کے ساتھ جوان تندرست و تومند اولاد کو خود اس کے بچپن کی بے کسی و بے بسی یاد دلا دی گئی۔ قدرتاً یہاں پہنچ کر، ہر انسان کو یہ خیال آئے گا کہ ایک دن مجھے بھی، اسی طرح ضعیف اور معذور ہو کر خود اپنی اولاد کا محتاج و دست نگر ہونا ہے اور یہی خیال، والدین کی خدمت گزاری پر اور زیادہ آمادہ کرے گا۔

اور یہیں سے ضمناً یہ بات بھی نکل آئی کہ معاشرتِ اسلامی میں بچوں کی تربیت و پرورش والدین ہی کا حق ہے اور ہر صالح تمدن میں یہی ہوتا بھی ہے۔ پرورشِ بچگان کا یہ حق والدین سے لے کر حکومت یا کسی ادارے کو سونپ دینا، فطرتِ انسانی اور قدرتِ ربانی سے جنگ ہے اور اس کا نتیجہ صاف ظاہر ہے اور وہ ہے والدین اور اولاد میں اجنبیت۔ ہر ایک کا دوسرے سے غیر متعلق اور محض اجنبی ہونا اور یہ ذریعہ ہے گمراہی و قساوتِ قلبی کا۔ جس کا دروازہ کھلتا ہے تو فتنہ و فساد نئے رنگ و روپ میں سر ابھارتے ہیں۔

آیت کریمہ سے یہ بھی ثابت ہوا کہ مسلمان کے لیے رحمت و مغفرت کی دعا جائز اور اسے فائدہ پہنچانے والی ہے۔ مُردوں کے ایصالِ ثواب میں بھی، ان کے لیے دعائے رحمت و مغفرت ہوتی ہے۔ لہٰذا ایصالِ ثواب کے لیے یہ آیت اصل ہے۔

## (۹۲) احادیثِ کریمہ اور حقوقِ والدین

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ واصحابہ وبارک وسلم نے فرمایا:

(۱) میں جنّت میں گیا۔ اس میں قرآن پڑھنے کی آواز سنی۔ میں نے پوچھا "یہ کون پڑھتا ہے۔" فرشتوں نے کہا "حارثہ بن نعمان ہیں۔" حضور نے فرمایا "یہی حال ہے احسان کا، یہی حال ہے احسان کا، حارثہ اپنی ماں کے ساتھ بہت بھلائی کرتے تھے۔" (بیہقی)

(۲) پروردگار کی خوشنودی باپ کی خوشنودی میں ہے اور پروردگار کی ناخوشی باپ کی ناراضی میں ہے۔ (ترمذی)

(۳) جس نے اس حال میں صبح کی کہ اپنے والدین کا فرمانبردار ہے، اس کے لیے صبح

ہی کو جنّت کے دروازے کھل جاتے ہیں اور اگر والدین میں سے ایک ہی ہو تو ایک دروازہ کھلتا ہے اور جس نے اس حال میں صبح کی کہ والدین کے متعلق، خدا کی نافرمانی کرتا ہے۔ (ان کے حقوق ادا نہیں کرتا) اس کے لیے صبح ہی کو جہنم کے دروازے کھل جاتے ہیں اور ایک ہو تو ایک دروازہ کھلتا ہے۔ ایک شخص نے عرض کی "اگرچہ ماں باپ اس پر ظلم کریں۔" فرمایا "اگرچہ ظلم کریں، اگرچہ ظلم کریں، اگرچہ ظلم کریں۔" (بیہقی)

(۴) جب اولاد اپنے والدین کی طرف نظرِ رحمت کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے، ہر نظر کے بدلے حج مبرور (جنایت و کوتاہی سے دُور) کا ثواب لکھ دیتا ہے۔ لوگوں نے کہا "اگرچہ دن میں سو مرتبہ نظر کرے؟" فرمایا "ہاں اللہ بڑا ہے اور اطیب ہے۔" یعنی اسے سب کچھ قدرت ہے اور اس سے پاک ہے کہ اس کو اس کے دینے سے عاجز کیا جائے۔
(بیہقی)

(۵) کسی کے ماں باپ دونوں، یا ایک کا انتقال ہو گیا اور یہ ان کی (زندگی میں) نافرمانی کرتا تھا۔ اب ان کے لیے ہمیشہ استغفار کرتا رہتا ہے، یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اس کو نیکو کار لکھ دیتا ہے۔ (بیہقی)

(۶) ایک صحابی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی یا رسول اللہ! میرا ارادہ جہاد میں جانے کا ہے، حضور سے مشورہ لینے حاضر ہوا ہوں۔ ارشاد فرمایا: "تیری ماں ہے۔" عرض کی، "ہاں۔" فرمایا: "اس کی خدمت لازم کرلے کہ جنّت اس کے قدموں کے پاس ہے۔" (احمد و نسائی)

(۷) زیادہ احسان کرنے والا (اپنے باپ کے ساتھ) وہ ہے جو اپنے باپ کے دوستوں کے ساتھ، باپ کے نہ ہونے کی صورت میں احسان کرے۔ یعنی جب باپ مر گیا یا کہیں چلا گیا ہو۔ (مسلم)

(۸) یہ بات کبیرہ گناہوں میں سے ہے کہ آدمی اپنے والدین کو گالی دے۔ لوگوں نے عرض کی "یا رسول اللہ! کیا کوئی اپنے والدین کو بھی گالی دیتا ہے؟" فرمایا "ہاں اس کی صورت یہ ہے کہ یہ دوسرے کے باپ کو گالی دیتا ہے، وہ اس کے باپ کو گالی دیتا ہے اور یہ دوسرے کی ماں کو گالی دیتا ہے وہ اس کی ماں کو گالی دیتا ہے۔" (مسلم و بخاری)



اللہ اللہ صحابہ کرام جنھوں نے عرب کا زمانۂ جاہلیت دیکھا تھا، ان کی سمجھ میں یہ نہ آیا کہ اپنے ماں باپ کو کوئی کیونکر گالی دے گا۔ یعنی یہ بات ان کی سمجھ سے باہر تھی۔ حضور نے بتایا کہ اس سے مراد دوسرے سے گالی دلوانا ہے اور اب وہ زمانہ آگیا ہے کہ بعض لوگ خود اپنے ماں باپ کو گالیاں دیتے ہیں اور کچھ لحاظ نہیں کرتے، ذرا نہیں شرماتے۔

## (۹۳) عقوق (نافرمانی) والدین کا وبال

(۱) ابن ماجہ نے ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ ایک شخص نے عرض کی یا رسول اللہ! (صلی اللہ علیہ وسلم) والدین کا اولاد پر کیا حق ہے؟ فرمایا کہ وہ دونوں تیری جنّت و دوزخ ہیں۔ یعنی ان کو راضی رکھنے سے جنّت ملے گی اور ناراض رکھنے سے دوزخ کے مستحق ہوں گے۔

(۲) نسائی و دارمی نے عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ منان یعنی احسان جتانے والا اور والدین کی نافرمانی کرنے والا شراب خوری کی مداومت کرنے (ہمیشہ پینے) والا جنّت میں نہ جائے گا۔

(۳) حاکم نے مستدرک میں کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب لوگ منبر کے پاس حاضر ہو جاؤ ہم سب حاضر ہوئے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر کے پہلے درجہ پر چڑھے ارشاد فرمایا آمین۔ جب دوسرے پر چڑھے کہا آمین۔ جب تیسرے پر چڑھے ارشاد فرمایا آمین۔ جب حضور منبر سے اترے، ہم نے عرض کی حضور سے آج ایسی بات سنی کہ کبھی ایسی نہ سنا کرتے تھے۔ فرمایا کہ "جبرئیل میرے پاس آئے اور یہ کہا کہ اسے رحمت الٰہی سے دوری ہو جس نے رمضان کا مہینہ پایا اور اس کی مغفرت نہ ہوئی۔" اس پر میں نے آمین کہی۔ جب میں دوسرے درجے پر چڑھا تو انہوں نے کہا "اس شخص کے لیے رحمت سے دوری ہو جس کے سامنے حضور کا ذکر ہو اور وہ حضور پر درود نہ پڑھے۔" اس پر میں

نے کہا آمین جب میں تیسرے درجے پر چڑھا انہوں نے کہا "اس کے لیے دوری ہو جس کے ماں باپ دونوں یا ایک کو بڑھاپا آیا اور انہوں نے اسے جنّت میں داخل نہ کیا۔" میں نے کہا آمین۔

(۴) بیہقی نے شعب الایمان میں ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جتنے گناہ ہیں، ان میں سے جس کو اللہ تعالیٰ چاہتا ہے معاف کر دیتا ہے، سوا والدین کی نافرمانی کے کہ اس کی سزا زندگی میں موت سے پہلے دی جاتی ہے۔

(۵) ایک حدیث شریف میں ہے کہ والدین کا فرمانبردار جہنمی نہ ہو گا اور ان کا نافرمان کچھ بھی عمل کرے گرفتار عذاب ہو گا۔

(۶) ایک اور حدیث میں ہے کہ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا والدین کی نافرمانی سے بچو، اس لیے کہ جنّت کی خوشبو، ہزار برس کی راہ تک آتی ہے اور نافرمان وہ خوشبو نہ پائے گا۔ نہ قاطع رحم (رشتہ و قرابت کو کاٹنے والا) نہ بوڑھا زناکار۔ اور نہ تکبر سے اپنی ازار (شلوار خواہ پاجامہ یا تہہ بند) ٹخنوں سے نیچے لٹکانے والا۔

(۷) طبرانی و حاکم نے روایت کی کہ خداوند تعالیٰ نے ساتوں آسمانوں سے لعنت کی اس پر جو اپنے والدین کی نافرمانی کرے۔

(۸) مروی ہے کہ ماں باپ کا نافرمان، جب دفن کیا جاتا ہے تو (جوش غضب میں) قبر اسے ایسا دباتی ہے کہ اس کی پسلیاں، ادھر سے ادھر ہو جاتی ہیں۔

(۹) کعب احبار سے روایت ہے کہ والدین کی نافرمانی کرنے والے کو ہلاک کرنے میں مہلت نہیں دیتا، تاکہ اس پر عذاب میں جلدی ہو اور ماں باپ کے ساتھ نیک سلوک کرنے والے کی عمر بڑھا دیتا ہے تاکہ اور بھی سلوک کرے۔

(۱۰) وہب بن منبہ سے روایت ہے کہ خدائے تعالیٰ نے موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کے پاس وحی بھیجی کہ اے موسیٰ! اپنے والدین کی تعظیم و توقیر کرو جس نے والدین کی عزت بڑھائی۔ ہم اس کی عمر بڑھائیں گے اور اس کو ایسی اولاد دیں گے جو اس کے ساتھ نیک سلوک کرے اور جو والدین کی نافرمانی کرتا ہے۔ ہم اس کی عمر گھٹا



دیں گے اور اس کو ایسی اولاد دیں گے کہ اس کو ستائے اور اس کی نافرمانی کرے۔

مروی ہے کہ شب معراج میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا گزر ایک جماعت پر ہوا تو آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ وہ لوگ آگ کی شاخوں میں باندھ کر لٹکا دیئے گئے ہیں۔ دریافت فرمایا جبرئیل یہ کون لوگ ہیں؟ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے جواب دیا یہ وہ لوگ ہیں جو دنیا میں اپنے والدین کو سخت سست کہا کرتے تھے۔

ان روایات کو دیکھیں اور ماں باپ کے حقوق کو پہچانیں، ان کی خدمت و تعظیم کو دارین میں سعادت کے ذریعہ جانیں اور ان کے اطاعت گزار بن کر رہیں۔

## (۹۴) سچی روایتیں

(۱) صحیح بخاری شریف وغیرہ میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے۔ کہتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ فرماتے ہیں اگلے زمانے کے تین شخص کہیں جا رہے تھے، سونے کے وقت ایک غار کے پاس پہنچے اور اس میں تینوں داخل ہو گئے۔ پہاڑ کی ایک چٹان اوپر سے گری جس نے غار کو بند کر دیا۔ انہوں نے کہا کہ اب اس سے نجات کی صورت نہیں۔ بجز اس کے کہ تم نے جو نیک کام کیا ہو اس کے وسیلے سے اللہ سے دعا کرو۔ ایک نے کہا اے اللہ! میرے والدین بہت بوڑھے تھے، جب میں جنگل سے بکریاں چرا کر لاتا تو دودھ دوہ کر سب سے پہلے انہیں پلاتا۔ ان سے پہلے نہ اپنے بال بچوں کو پلاتا، نہ لونڈی و غلام کو دیتا۔ ایک دن جنگل میں دور چلا گیا۔ رات میں جانوروں کو لے کر ایسے وقت میں آیا کہ والدین سو گئے تھے میں دودھ لے کر ان کے پاس پہنچا تو سوئے ہوئے تھے، بچے بھوک سے چلا رہے تھے مگر میں نے والدین سے پہلے بچوں کو پلانا پسند نہ کیا اور یہ بھی پسند نہ کیا کہ انہیں سوتے سے جگا دوں اور دودھ کا پیالہ ہاتھ پر رکھے ہوئے ان کے جاگنے کے انتظار میں رہا یہاں تک کہ صبح نمودار ہو گئی۔ اب وہ جاگے اور دودھ پیا۔ اے اللہ! اگر میں نے یہ کام تیری خوشنودی کے لیے کیا ہے تو اس چٹان کو کچھ ہٹا دے۔ اس کا کہنا تھا کہ چٹان کچھ سرک گئی

مگر اتنی نہیں ہٹی کہ یہ لوگ غار سے نکل سکیں۔

دوسرے نے کہا اے اللہ! میرے چچا کی لڑکی تھی جس کو میں بہت محبوب رکھتا تھا میں نے اس کے ساتھ برے کام کا ارادہ کیا، اس نے انکار کر دیا پھر وہ قحط کی مصیبت میں مبتلا ہوئی، میرے پاس کچھ مانگنے کو آئی۔ میں نے اسے ایک سو بیس اشرفیاں دیں کہ میرے ساتھ خلوت کرے، وہ راضی ہو گئی۔ جب مجھے اس پر قابو ملا تو وہ بولی کہ "میں ناجائز طور پر اس مہر کا توڑنا تیرے لیے حلال نہیں کرتی۔" میں اس کام کو گناہ سمجھ کر ہٹ گیا اور اشرفیاں جو دے چکا تھا وہ بھی چھوڑ دیں۔ الٰہی یہ کام تیری رضاجوئی کے لیے میں نے کیا ہے تو اس چٹان کو ہٹا دے۔ اتنا کہتے ہی چٹان کچھ اور سرک گئی مگر اتنی نہیں ہٹی کہ یہ اس سے باہر آسکیں۔

تیسرے نے کہا اے اللہ! میں نے چند شخصوں کو مزدوری پر رکھا تھا۔ ان سب کو مزدوریاں دیں، ایک شخص مزدوری چھوڑ کر چلا گیا۔ اس کی مزدوری کو میں نے بڑھایا یعنی اس سے تجارت وغیرہ کوئی ایسا کام کیا جس سے اس میں اضافہ ہوا۔ اور اس کو میں نے بڑھا کر بہت کچھ کر لیا۔ وہ ایک زمانے کے بعد آیا اور کہنے لگا۔ اے خدا کے بندے میری مزدوری مجھے دے دے میں نے کہا یہ جو کچھ اونٹ، گائے، بیل، بکریاں، غلام تو دیکھ رہا ہے، یہ سب تیری ہی مزدوری کا ہے۔ سب لے لے۔ وہ بولا اے بندۂ خدا مجھ سے مذاق نہ کر۔ میں نے کہا مذاق نہیں کرتا ہوں۔ یہ سب تیرا ہی ہے لے جا۔ وہ سب کچھ لے کر چلا گیا۔ الٰہی اگر یہ کام میں نے تیری رضا کے لیے کیا ہے تو اسے ہٹا دے۔ وہ پتھر ہٹ گیا اور یہ تینوں اس غار سے نکل کر چلے گئے۔

(۲) ایک نوجوان کا نام علقمہ تھا جسے نمازیں پڑھنے، روزے رکھنے اور صدقہ و خیرات دینے کا بڑا شوق تھا، کبھی اس میں کوتاہی نہ کرتا۔ اتفاقاً وہ بیمار پڑا اور اس کی بیماری طول پکڑ گئی۔ اس نے اپنی بی بی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارک میں بھیجا۔ وہ خدمت اقدس میں حاضر ہوئی اور عرض یا رسول اللہ! میرا شوہر علقمہ حالت نزع میں ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دو صحابہ کو بھیجا کہ جا کر کلمہ کی تلقین کریں، اسے تلقین کی گئی لیکن کوشش رائیگاں گئی اور کلمہ طیبہ اس کی زبان سے



ادا نہ ہوا۔ صحابہ نے واپس آکر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مطلع کیا۔ آپ نے فرمایا کہ اس کے والدین میں سے کوئی زندہ ہے؟ لوگوں نے کہا اس کی بوڑھی ماں زندہ ہے۔

آپ نے اس کے پاس اطلاع بھیجی کہ اگر تو آسکتی ہے تو خیر، ورنہ میں خود تیرے پاس آؤں گا۔ اس نے کہا میری جان آپ پر قربان۔ میں خود چلوں گی اور عصا ٹیکتی ہوئی حاضر خدمت ہوئی اور سلام کیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا اے علقمہ کی ماں! سچ سچ بیان کرنا۔ ورنہ میرے پاس وحی آتی ہے (حقیقت معلوم ہو جائے گی) تیرے فرزند علقمہ کا کیا حال رہا ہے؟ اس نے جواب دیا یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم وہ نمازیں بہت پڑھتا تھا، روزے بھی بہت رکھتا تھا اور خیر خیرات بھی بہت کرتا تھا۔ آپ نے فرمایا تو اس سے خوش تھی۔ اس نے جواب دیا کہ یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم میں ہمیشہ اس کی طرف سے آزردہ و رنجیدہ رہی۔ آپ نے وجہ پوچھی تو اس نے کہا یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم وہ اپنی بی بی کی بات سنتا اور مانتا تھا اور میری نافرمانی کیا کرتا تھا۔ آپ نے فرمایا "تیری یہی ناراضگی اس کے منہ سے کلمۂ شہادت نہیں نکلنے دیتی۔"

ازاں بعد آپ نے فرمایا کہ بلال جاؤ اور لکڑیاں جمع کرو۔ عورت نے کہا کہ یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم یہ کس لیے؟ آپ نے فرمایا کہ میں علقمہ کو آگ میں جلاؤں گا۔ وہ بولی یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم میں اسے برداشت نہ کر سکوں گی۔ ارشاد فرمایا اے علقمہ کی ماں! خدا کا عذاب تو اور بھی زیادہ سخت اور بہت عرصہ تک رہنے والا ہے اگر تو اس کی بخشائش چاہتی ہے تو اس سے راضی ہو جا۔ (اور اس کی تقصیر معاف کر دے) قسم ہے اس ذات کی، جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے۔ جب تک تو اس سے راضی نہ ہو گی (اور اسے معاف نہ کرے گی) نہ اس کی نمازیں اس کو فائدہ پہنچائیں گی نہ روزے مفید ہوں گے اور نہ اس کا صدقہ و خیرات۔

(ماں آخر ماں ہوتی ہے) وہ چلا اٹھی کہ یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم میں خدائے تعالیٰ اور اس کے فرشتوں، نیز تمام مسلمانوں کو گواہ بنا کر کہتی ہوں کہ میں اپنے لڑکے علقمہ سے راضی ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال کو بھیجا کہ معلوم کرو وہ کلمہ پڑھتا ہے یا نہیں۔ آپ نے دیکھا کہ وہ کلمۂ شہادت پڑھ رہا ہے۔ آکر

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع دی۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لوگو! علقمہ کی ماں کی رنجش نے اسے کلمہ خوانی سے باز رکھا تھا۔ وہ راضی ہوگئی تو علقمہ کو کلمہ پڑھنا نصیب ہوا۔ علقمہ کا اسی روز انتقال ہوگیا، خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تجہیز و تکفین میں شرکت فرمائی۔

حکایات و روایات تو اس بارے میں بہت کچھ مروی ہیں لیکن دلِ انصاف منزل کے لیے یہی دو روایتیں کافی ہیں اور ناخدا ترس کے لیے دفتر بھی ناکافی۔

## (۹۵) خلاصۂ کلام

اس باب میں یہ ہے کہ قرآن کریم احادیث شریفہ نے والدین کی خدمت گزاری و اطاعت شعاری کو جو اہمیت دی ہے اس کی روشنی میں ہر مسلمان پر یہ بڑی ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ اپنے والدین کا، عمر کے ہر حصے میں عموماً اور ان کی ضعیفی و کبر سنی میں خصوصاً مطیع و فرمانبردار اور اطاعت گزار رہے۔ ان کی خدمت کو موجبِ نجات جانے، سرِ مو ان کے حقوق سے انحراف نہ کرے، کبھی ان کی ضرورتوں سے بے نیازی نہ برتے۔ بلکہ خود اپنے آپ کو اور اپنے متعلقین کو بھی ان کے اکرام و احترام کا پابند بنائے۔ خصوصاً بڑھاپے میں اسی طرح ان کی خدمت بجالائے اور دوسروں کو سکھائے جس طرح اس کے بچپن میں وہ اس کی پرورش اور ناز برداری کرتے رہے، اور ان کے دکھ کو اپنا دکھ جانے۔

اس کے برخلاف بڑی بدنصیبی اور بدبختی ہے مسلمان کی۔ کہ وہ اپنے ماں باپ کے مقابل آئے اور ان کی مشقتوں اور اذیت پسندیوں کو یہ کہہ کر خاک میں ملادے کہ وہ ان کا فرض تھا جسے وہ بجالائے، ہم پر احسان کیا؟

عزیزو! مانا کہ ان کا فرض تھا جسے انہوں نے ادا کیا لیکن جس شریعت نے والدین پر، اولاد کی پرورش و تربیت فرض کی۔ اسی نے اولاد پر ان کی اطاعت گزاری اور دلجوئی ٹھہرائی۔ تو تم اپنے فرض سے کیوں جی چراتے ہو۔ یہ تو وہی مثل ہوئی، میٹھا میٹھا ہپ



ہپ، کڑوا کڑوا........ شرم بادت از خدا و از رسول۔

ہم یہاں وہ بات پھر دہرائے دیتے ہیں جو ابتدائی حصوں میں بیان کر چکے ہیں کہ:

## بالجملہ والدین کا حق وہ نہیں

کہ انسان اس سے کبھی عہدہ برآ و سبکدوش ہوسکے، ماں باپ، اولاد کی حیات و وجود کے سبب ہیں تو جو کچھ نعمتیں دینی و دنیوی پائے گا سب انہیں کے طفیل میں ہوئیں کہ ہر نعمت و کمال وجود پر موقوف اور وجود کے سبب وہ ہوئے۔ تو صرف ماں باپ ہونا ہی ایسے عظیم حق کا موجب ہے جس سے آدمی بری الذمہ کبھی نہیں ہوسکتا۔ نہ کہ اس کے ساتھ اس کی پرورش میں ان کی کوششیں اس کے آرام کے لیے ان کی تکلیفیں۔ خصوصاً پیٹ میں رکھنے، پیدا ہونے، اور دودھ پلانے میں ماں کی اذیتیں۔ ان کا شکر کہاں تک ادا ہوسکتا ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ وہ اس کے لیے اللہ و رسول جل جلالہ و صلی اللہ علیہ وسلم کے سائے اور ان کی ربوبیت و رحمت کے مظہر ہیں۔ والہٰذا قرآن عظیم میں اللہ جل جلالہ نے اپنے حق کے ساتھ ان کا حق فرمایا:

اَنِ اشْكُرْ لِيْ وَلِوَالِدَيْكَ۔ حق مان میرا اور اپنے ماں باپ کا۔

حدیث میں ہے کہ ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حاضر ہو کر عرض کی۔ یا رسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم ایک راہ میں ایسے گرم پتھروں پر، کہ اگر گوشت کا ٹکڑا، ان پر ڈالا جاتا، کباب ہو جاتا، چھ میل تک اپنی ماں کو اپنی گردن پر سوار کر کے لے گیا ہوں۔ کیا اب میں اس کے حق سے بری الذمہ ہو گیا؟ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیرے پیدا ہونے میں جس قدر دردوں کے جھٹکے، اس نے اٹھائے ہیں، شاید یہ ان میں ایک جھٹکے کا بدلہ ہوسکے۔ (طبرانی)

اللہ عزوجل عقوق سے بچائے اور ادائے حقوق کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین، آمین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## (۹۶) ایک ضروری تنبیہہ

والدین کی اطاعت و فرمانبرداری کا حکم تو قرآن کریم و احادیث کریمہ میں بار بار اور عام بہ تاکید تمام آیا ہے اور اطاعت والدین اپنی جگہ نہایت اہم ضروری شے ہے۔ بلکہ اسلام کی مجلسی اور معاشرتی زندگی کی تو بنیاد ہی اتحادِ زوجین کی طرح اطاعتِ والدین پر رکھی گئی ہے۔ لیکن اگر کسی کے ماں باپ مشرک ہوں اور عقیدۂ توحید پر زد پڑتی ہو تو کیا اب بھی، اس خاص مد میں ان کی اطاعت کی جائے۔

قرآن کریم اس سوال کا جواب دیتا ہے کہ:

فَلَا تُطِعْهُمَا۔ ان کا کہنا نہ مان۔

صاف ظاہر ہے کہ اب وہ فریضۂ اطاعت ساقط ہو جائے گا اور اس باب میں ان کی اطاعت، اطاعت نہیں بلکہ عین معصیت بن جائے گی۔ کیونکہ اس میں خالق کی صریح نافرمانی ہے اور خالق کی نافرمانی کرنے میں کسی کی اطاعت روا نہیں۔

البتہ یہ حکم اس حال میں بھی قائم ہے کہ:

صَاحِبْهُمَا فِی الدُّنْیَا مَعْرُوفًا۔ دنیا میں اچھی طرح ان کا ساتھ دو۔

یعنی دنیاوی معاملات و حاجات، خورد و نوش میں ان کے ساتھ حسنِ سلوک، حسنِ اخلاق اور احسان و تحمل کے ساتھ پیش آنا چاہیے۔ والدین کفر و شرک میں ملوث ہوں۔ تب بھی انہیں عضوِ معطل بنا کر چھوڑ دینا اور ان کی خدمت گزاری سے دست کش ہو جانا، شریعتِ مطہرہ کو ہرگز پسند نہیں۔ والدین کی اطاعت گزاری بہر صورت واجب ہے۔ بجز اس کے کہ ان کی اطاعت گزاری، اللہ تبارک و تعالیٰ کی معصیت کو مستلزم ہو جائے۔

اس آیت کے بارے میں صحیح مسلم شریف و جامع ترمذی وغیرہ کی روایت ہے کہ یہ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی کہ جب



حضرت سعد بن ابی وقاص ۱۸-۱۹ سال کی عمر میں ایمان لے آئے اور اسلام قبول کر لیا اور ان کی مشرک والدہ کو معلوم ہوا کہ بیٹا مسلمان ہو گیا ہے تو وہ بہت ناخوش ہوئیں اور قسم کھا کر کہا کہ جب تک تو اسلام کو ترک نہ کرے گا اور محمد کا انکار نہ کرے گا، میں نہ کچھ کھاؤں گی نہ پیئوں گی اور نہ سائے میں بیٹھوں گی۔

ماں کا حق ادا کرنا تو اللہ و تبارک و تعالیٰ کا حکم ہے۔ حضرت سعد اس پر پریشان ہو گئے کہ اگر ماں کی بات نہ مانی تو یہ بھی اللہ کی نافرمانی ہوگی۔ چنانچہ خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور تمام ماجرا بیان کیا۔ اس پر آیت کریمہ نازل ہوئی اور ارشاد ہوا کہ ایسی باتوں میں والدین کی اطاعت نہیں۔

اور شانِ نزول نے یہ بات بھی صاف کر دی کہ خدا کی نافرمانی پر آمادہ کرنے کے لیے والدین اگر پورا زور بھی لگا دیں، بھوک ہڑتال کر دیں، کھانا پینا بھی چھوڑ دیں۔ آسائش کو بھی اپنے اوپر قسم کھا کر حرام کر لیں، تب بھی خدا و رسول کے احکام کی خلاف ورزی جائز نہیں۔ ایک طرف ماں باپ کی فرماں برداری ہے تو دوسری جانب خدا و رسول کی نافرمانی۔ اور ظاہر ہے کہ خدا و رسول کی نافرمانی سے بچنا، فرض اہم اور تمام مخلوق کی فرماں برداری پر مقدم ہے۔ ہاں ان کی دنیاوی خدمت اور حسنِ سلوک میں کوتاہی نہ برتیں۔ انہیں ایذا نہ دیں اور دنیاوی امور میں حسنِ اخلاق اور صبر و تحمل سے پیش آئیں۔

## (۹۷) ایک اور پندِ سودمند

دنیائے دوں میں، دنیا کی رنگین فضاؤں میں گم گشتہ راہ، ایسے "سعادت مند" بیٹے بھی موجود ہیں جو ماں باپ کی معذوریوں اور ناتوانیوں کے باوجود اپنے والدین کی کسی کوتاہی کی آڑ میں، دل و جان سے ان کی خدمت پر آمادہ نہیں ہوتے اور آمادہ ہو بھی جاتے ہیں تو مرے دل، ہارے جی سے کہ دوسروں کی طعن و تشنیع کا نشانہ نہ بنیں اور اپنے یا بیگانے، ان پر انگشت نمائی نہ کریں۔ قرآن کریم اس سلسلہ میں ارشاد فرماتا ہے:

اِلَیَّ مَرۡجِعُکُمۡ فَاُنَبِّئُکُمۡ بِمَا کُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ۔ — میری ہی طرف تمہارا پھرنا ہے، تو میں بتا دوں گا تمہیں جو تم کرتے تھے۔

یعنی ماں باپ اور اولاد دونوں ہی کو آخر کار پلٹ کر جانا اسی عالم الغیب والشہادۃ کی جانب ہے جس کے احاطۂ علم و خبر سے، دلوں کی چھپی بھی پوشیدہ نہیں، وہی تمہارے کردار کے مطابق تمہیں جزا دے گا۔ اس لیے اتفاقی طور پر کبھی کوئی بات اگر اولاد سے، والدین کے رتبہ کے منافی صادر ہو جائے تو معاً نادم ہو کر اس کی تلافی کرو اور والدین کو راضی کر کے، حق تعالیٰ کی طرف توبہ و استغفار کے ساتھ رجوع لاؤ۔ وہ رحیم و کریم والدین کی کوتاہیوں کو معاف فرمائے گا اور تمہاری تقصیروں سے بھی درگزر فرمائے گا۔

آیت کریمہ سے ضمناً یہ بات معلوم ہو رہی ہے کہ محض نمائشی رکھ رکھاؤ اور والدین کے ساتھ دکھاوے کا برتاؤ، ناقابلِ معافی جُرم ہے اور اس کے لیے کیسے ہی اسبابِ اخفاء پیدا کر لیے جائیں، یہ جُرم اس کے علم سے باہر نہیں رہ سکتا، یہ قابلِ گرفت جُرم ہے۔ لہٰذا اسی دنیا میں اس کی تلافی کر لو ورنہ بارگاہِ الٰہی میں جواب دہی کے لیے تیار رہو۔

## (۹۸) حقوقِ اولاد

قرآن کریم ارشاد فرماتا ہے:

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا قُوۡۤا اَنۡفُسَکُمۡ وَاَهۡلِیۡکُمۡ نَارًا۔ — اے ایمان والو! اپنی جانوں اور اپنے گھر والوں کو دوزخ کی آگ سے بچاؤ۔

شریعت محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ صرف یہ نہیں کہتی کہ اولاد پر ماں باپ کے حقوق ہیں اور اولاد پر فرض ہے کہ ان کی اطاعت و خدمت گزاری اور حسنِ سلوک کو اپنی زندگی کا نصب العین بنائیں اور ان کے حقوق کو، خدا و رسول کے حقوق کے ساتھ ساتھ ادا کریں۔ بلکہ اسلام کہتا ہے کہ والدین کے حقوق اپنی جگہ اولاد کے بھی حقوق ہیں والدین پر، جن کا لحاظ رکھنا والدین پر لازم اور ان کا شرعی و ملی اور اخلاقی فریضہ ہے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ باپ کے ذمہ بھی اولاد کے حقوق ہیں



جس طرح اولاد کے ذمہ، باپ کے حقوق ہیں۔ (ابن النجار)

اور ایک حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عطیہ میں اپنی اولاد کے درمیان عدل (برابری) کرو جس طرح تم خود یہ چاہتے ہو کہ وہ تمہارے ساتھ احسان و مہربانی میں عدل کریں۔ (طبرانی)

اور ابن النجار کی ہی روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اللہ تعالیٰ اس بات کو پسند فرماتا ہے کہ تم اپنی اولاد کے درمیان عدل کرو، یہاں تک کہ بوسہ لینے میں۔

یہ گویا ایک معیار ہے اولاد کی تربیت کا اور ایک شمہ ہے حقوقِ اولاد کا۔ قرآن کریم کی مذکورہ بالا آیۂ کریمہ میں اہلِ ایمان کو حکم دیا جا رہا ہے کہ وہ اپنے آپ کو بھی آتشِ جہنم سے بچائیں اور اپنے اہل و عیال کو بھی اس سے بچانے کی تدابیر اختیار کریں۔

اور وہ تدابیر یہی ہیں کہ وہ خدا اور رسول جل جلالہ و صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمانبرداری و اطاعت اختیار کریں۔ شریعت محمدیہ کے احکام کے مطابق، معبود برحق کی عبادتیں بجالائیں اور گناہ و نافرمانی سے باز رہیں اور ساتھ ہی گھر والوں کو نیکی کی ہدایت کریں، بدی سے انہیں دور رکھیں اور انہیں علم و ادب سکھائیں۔

تو احکام الٰہی کی تعمیل خود کرنا اور گھر والوں میں بقدرِ ایمان، ان احکام کی تبلیغ کرنا اور ان کی تعمیل کرانا کہ کہیں وہ راہِ ہدایت سے بھٹک نہ جائیں، کہیں وہ کسی فتنہ میں مبتلا ہو کر گمراہ نہ ہو جائیں، یہی دوزخ سے اپنے آپ کو اور اپنے گھر والوں کو بچانا ہے۔

یہ آیت صاف صاف بتا رہی ہے کہ ایک مسلمان کی ذمہ داری صرف اس کی ذات تک محدود نہیں کہ اس سے تو خود غرضی کی پرورش ہوتی ہے بلکہ اس کا ایک معاشرتی، ملی اور اخلاقی فرض اور عظیم ذمہ داری یہ بھی ہے کہ نظامِ فطرت نے جس خاندان کی سربراہی کا بار اس پر ڈالا ہے اس کو بھی اپنی استطاعت بھر ایسی تعلیم و تربیت دے اور ایسے نہج پر اس کو زیورِ تعلیم سے آراستہ کرے کہ وہ بھی خدا کے پسندیدہ بندے بنیں۔

اور اگر وہ جمہور مسلمین سے کٹ کر، کسی ایسی راہ پر چل پڑے ہیں جو آخر کار

جہنم میں لے جاتا اور عذابِ دوزخ میں جھونک دیتا ہے تو خاندان کے سربراہ ہونے کی حیثیت سے اس پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ اس کی ڈگمگاتی ہوئی کشتی کو ساحلِ نجات سے لگانے اور گمراہی و ضلالت کی وادیوں میں بھٹکنے سے بچانے کی ہر وہ سعی و کوشش کرے جو اس کی اطاعت و قدرت میں ہے۔

کتبِ تفاسیر میں مذکور ہے کہ جب یہ آیۂ کریمہ نازل ہوئی تو سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بارگاہِ رسالت میں عرض کیا کہ یارسول اللہ، اپنی جانوں کو دوزخ سے بچانے کا مفہوم تو سمجھ میں آتا ہے۔ لیکن ایک انسان اپنی اہل و عیال کو دوزخ سے کس طرح بچائے؟ ارشاد فرمایا یوں کہ جن چیزوں سے اللہ تعالیٰ نے تمہیں روکا ہے تم اپنی اہل و عیال کو ان سے روکو اور جن احکام کی بجا آوری کا تمہیں حکم دیا ہے تم انہیں بھی ان احکام کا پابند بناؤ۔

تو ایک مسلمان کو صرف یہی فکر نہیں ہونی چاہیے کہ اس کے اہل و عیال دنیا میں خوشحال رہیں، آرام و آسائش سے گزر بسر کریں اور اپنا مستقبل بہتر سے بہتر بنانے کی تگ و دو میں مصروف رہیں بلکہ اس سے بڑھ کر، اسے اس بات کی فکر ہونی چاہیے کہ وہ آخرت میں جہنم کا ایندھن نہ بنیں اور ہیشگی کے عذاب میں گرفتار نہ ہوں۔

اسی لیے علماء فرماتے ہیں کہ اھل کے تحت میں انسان کے سارے متعلقین و متوسلین آتے ہیں۔ بیوی، بچے، ملازم، رعایا، شاگرد، مرید وغیرہ جن کی جسمانی و روحانی، ظاہری و باطنی تعلیم و تربیت کی ذمہ داری اس پر عائد ہوتی ہے۔ اس لیے ہر شخص پر فرض ہے کہ وہ اپنے آپ کو، اپنی اولاد کو، اپنی بیوی اور اپنے خدام کو اپنے تلامذہ و مریدین و متوسلین کو عذابِ جہنم سے بچانے کی حتی الامکان کوشش کرے اور ان سب تک بقدرِ وسعت و امکان احکام الٰہی پہنچائے۔ ان سب کو احکام شریعت کا واقف کار بنائے۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ تم میں سے ہر ایک راعی (صاحبِ رعیت) ہے اور ہر ایک اپنی رعیت کے معاملہ میں جوابدہ ہے۔ حاکم راعی ہے، وہ اپنی رعیت کے معاملے میں جواب دہ ہے، مرد اپنے گھر والوں کا راعی ہے۔ وہ ان کے بارے میں جواب دہ ہے اور عورت اپنے شوہر کے گھر اور بچوں کی راعی ہے، وہ ان کے



بارے میں جوابدہ ہے۔ (بخاری)

اور خاص اولاد کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کوئی شخص اپنی اولاد کو ادب دے وہ اس کے لیے ایک صاع صدقہ کرنے سے بہتر ہے۔" (ترمذی)

ایک بار ارشاد فرمایا کہ باپ کا کوئی عطیہ ادبِ حسن سے بہتر نہیں۔ (ترمذی و بیہقی)

اور ایک روایت میں ہے کہ باپ کا اپنی اولاد کو اس سے بڑھ کر کوئی عطیہ نہیں کہ اسے اچھے آداب سکھائے۔ (ترمذی) اور ایک حدیث شریف میں فرمایا کہ باپ کے ذمہ بھی اولاد کے حقوق ہیں، جس طرح اولاد کے ذمہ باپ کے حقوق ہیں۔

دیکھا جاتا ہے کہ بعض گھرانوں میں لڑکی کو وہ مقام و مرتبہ نہیں دیا جاتا جو لڑکے کو دیا جاتا ہے مگر اسلام اسے اچھی نظر سے نہیں دیکھتا۔ وہ فرماتا ہے دونوں کے حقوق یکساں ہیں، ایک کو دوسرے پر خواہ مخواہ ترجیح نہ دی جائے۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کی لڑکی ہو اور وہ اسے زندہ درگور نہ کرے۔ (جیسا کہ جاہلیت کا دستور تھا) اور اس کی توہین نہ کرے اور اولاد ذکور یعنی بیٹوں کو اس پر ترجیح نہ دے، اللہ تعالیٰ اسے جنّت میں داخل فرمائے گا۔ (ابوداؤد)

دینی تعلیم اور عملی تربیت کا آغاز بچپن ہی سے ہونا چاہیے کہ اوائل عمر میں جو سبق دیا جاتا ہے تادمِ واپسیں وہ یاد رہتا ہے اور جس کام کی عادت بچپن میں پڑ جاتی ہے وہ اس کی فطرتِ ثانیہ بن جاتی ہے۔ اسی لیے علماء کرام فرماتے ہیں کہ بچپن ہی سے عقائدِ اسلام و سنّت بچوں کو سکھائے جائیں کہ لوحِ سادہ، فطرتِ اسلامی و قبولِ حق پر مخلوق ہے، اس وقت کا بتایا، سکھایا، پڑھایا ہوا پتھر کی لکیر ہوگا۔

اسی لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تمہارے بچے سات سال کے ہو جائیں تو انہیں نماز پڑھنے کا حکم دو، اور جب دس برس کے ہو جائیں (اور نماز نہ پڑھیں) تو انہیں مارو اور نماز پڑھواؤ۔ اور اسی عمر میں ان کی خوابگاہ (باپ بھائی وغیرہ) سے جُدا کردو۔

جو والدین بچپن میں اپنے بچوں کو احکامِ خداوندی کی تعمیل اور اطاعتِ الٰہی کی

طرف راغب نہیں کرتے اور ان کی طرف سے غفلت برتتے ہیں، ان کی اولاد عموماً راہ حق سے بھٹک جایا کرتی ہے۔ بُری صحبتوں میں پڑ کر، بُرے ہم نشینوں کے ساتھ لگ کر، ان کے اخلاق اور سرمایۂ عمر کی بربادی کے باوجود بڑوں کی ان کی نگرانی اور صحیح رہنمائی سے رُوگردانی، ان پر بھی ظلم ہے اور اپنے اوپر بھی ظلم ہے اور نتیجہ اس کا ظاہر ہے کہ وہی ہوگا کہ جس کا لوگ عموماً رونا روتے ہیں۔

اسکولوں، کالجوں، یونیورسٹیوں میں تعلیم پانے والی لڑکیاں، عموماً جس کج روی کا شکار ہیں وہ کوئی ڈھکی چھپی چیز نہیں۔ والدین کی بے حسی نے آج ان کی اکثریت کو جس راہ پر ڈالا ہے وہ ظاہر ہے جنّت کو لے جانے والی نہیں، جہنم تک پہنچانے والی راہ ہے۔

ہم اسی کتاب کے ابتدائی حصّے میں کچھ حقوق بیان کر آئے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس موقع پر ہم کچھ اور حقوق کا ذکر بھی کر دیں تاکہ یہ باب مختصراً مکمل ہو جائے۔

## (۹۹) حقوق الاولاد کی مختصر فہرست

(۱) سب سے پہلا حق، وجودِ اولاد سے بھی پہلے یہ ہے کہ آدمی اپنا نکاح کسی رذیل کم قوم سے نہ کرے کہ بُری رگ، ضرور رنگ لاتی ہے۔

(۲) دیندار لوگوں میں شادی کرے کہ بچہ پر نانا، ماموں کی عادات و افعال کا بھی اثر پڑتا ہے۔

(۳) زنگیوں، حبشیوں میں قرابت نہ کرے کہ ماں کا سیاہ رنگ، بچہ کو بدنما نہ کر دے۔

(۴) جماع کی ابتداء بسم اللہ سے کرے۔ (یکجائی و برہنگی سے قبل بسم اللہ پڑھ لے) ورنہ بچہ میں شیطان شریک ہو جاتا ہے۔ (اور اولاد بد قماش بداطوار پیدا ہوتی ہے)

(۵) اس وقت شرمگاہ زن پر نظر نہ کرے کہ بچے کے اندھے ہونے کا اندیشہ ہے۔ (اور کمرۂ خلوت میں روشنی رکھنی ہی مقصود ہو تو مدھم کر دے یا اس کا رُخ بدل دے)

(۶) زیادہ باتیں نہ کرے کہ بچہ کے گونگے یا توتلے ہونے کا خطرہ ہے۔



(۷) مرد و زن کپڑا اوڑھ لیں، جانوروں کی طرح برہنہ نہ ہوں کہ بچہ کے بے حیا ہونے کا خدشہ ہے۔

(۸) جب پیدا ہو فوراً سیدھے کان میں چار مرتبہ اذان اور بائیں کان میں تین مرتبہ تکبیر کہی جائے کہ بچہ خلل شیطان و ام الصبیان سے بچے۔

(۹) چھوہارہ وغیرہ کوئی میٹھی چیز چبا کر اس کے مُنہ میں ڈالے کہ حلاوتِ اخلاق یعنی خوش اخلاقی و شیریں زبانی کی فالِ حسن ہو اور اس کام میں نیکوکاروں سے مدد لے۔

(۱۰) ساتویں اور نہ ہو سکے تو چودھویں ورنہ اکیسویں دن (یعنی سات دن کا لحاظ رکھ کر) عقیقہ کرے۔ دختر کے لیے ایک، پسر کے لیے دو کہ اس میں بچہ کا گویا رہن سے چھڑانا ہے۔ (اور بچہ کی سلامتی، اس کی بہتر نشوونما اور اس میں اچھے اخلاق ہونا عقیقہ کے ساتھ وابستہ ہیں)

(۱۱) ایک ران دائی کو دے کہ بچہ کی طرف سے شکرانہ ہے۔

(۱۲) سر کے بال اتروائے کہ اس سے اذیت دُور ہو۔

(۱۳) بالوں کے برابر، چاندی تول کر خیرات کرے۔ (اور تخمیناً دے تو بالوں کے وزن سے کم نہ ہو)

(۱۴) سر پر زعفران لگائے۔

(۱۵) نام رکھے، یہاں تک کہ کچے بچے کا بھی جو کم دنوں کا گر جائے۔ ورنہ اللہ عزوجل کے یہاں شاکی ہوگا۔

(۱۶) بُرا نام نہ رکھے کہ نامِ بد، فالِ بد ہے۔

(۱۷) عبداللہ، عبدالرحمٰن، احمد، حامد وغیرہ عبادت و حمد کے مشتق نام، یا انبیاء اولیاء یا اپنے بزرگوں میں جو نیک لوگ گزرے ہیں، ان کے نام پر نام رکھے کہ موجبِ برکت ہے۔ خصوصاً نام پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ اس مبارک نام کی بے پایاں برکت، بچہ کی دنیا و آخرت میں کام آتی اور اس کی عزت و عظمت بڑھاتی ہے۔ حسنِ نیت شرط ہے۔

(۱۸) جب محمد نام رکھے تو اس کی تعظیم و تکریم کرے۔

(۱۹) مجلس میں اس کے لیے جگہ چھوڑے۔

(۲۰) مارنے برا کہنے میں احتیاط رکھے، کوئی بے جابات منہ سے ان کے خلاف نہ نکالے۔

(۲۱) بچہ جو مانگے بروجہ مناسب دے، اس کی خواہش کو نہ ٹھکرائے کہ دل چھوٹا کرے گا۔

(۲۲) پیار میں چھوٹے لقب پر، بے قدر نام نہ رکھے کہ پڑا ہوا نام مشکل سے چھوٹتا ہے۔

(۲۳) ماں خواہ نیک دایہ، نمازی صالحہ، شریف القوم سے دو سال تک دودھ پلوائے۔

(۲۴) رذیل یا بداطوار، بدافعال عورت کے دودھ سے بچائے کہ دودھ طبیعت کو بدل دیتا ہے۔

(۲۵) بچہ کا نفقہ، اس کی حاجت کے سب سامان مہیا کرنا خود واجب ہے جن میں حضانت بھی داخل ہے یعنی حقِ تربیت اولاد۔

(۲۶) اپنے حوائج و ضروریات اور واجباتِ شریعت کے ادا کرنے سے جو کچھ بچے اس میں عزیزوں، قریبوں، محتاجوں، غریبوں، سب سے پہلے حق عیال و اطفال کا ہے۔ جو ان سے بچے وہ اوروں کو پہنچے۔ یہ نہ ہو کہ یہ کشادہ دست اور وہ بے بال و پر۔

(۲۷) بچہ کو پاک کمائی سے پاک روزی دے کہ ناپاک مال، ناپاک ہی عادتیں لاتا ہے۔

(۲۸) اولاد کے ساتھ تنہا خوری نہ برتے کہ ان سے نظر بچا بچا کر اڑائے۔ بلکہ اپنی خواہش کو ان کی خواہش کا تابع رکھے جس اچھی چیز کو ان کا جی چاہے، انہیں دے کر ان کے طفیل میں آپ بھی کھائے، زیادہ نہ ہو تو انہیں کو کھلائے نہ کہ انہیں ترسائے اور خود مزے اڑائے۔

(۲۹) خدا کی ان امانتوں کے ساتھ، مہرولطف کا برتاؤ رکھے۔ انہیں پیار کرے، بدن سے لپٹائے، کندھے پر چڑھائے، ان سے ہنسنے، کھیلنے، بہلنے کی باتیں کرے تاکہ ان کے



مزاج میں شگفتگی و محبت اور دوسروں سے الفت و مودت آئے اور فراخ قلبی سے جینا سیکھیں۔

(۳۰) ان کی دلجوئی، دلداری، رعایت، محافظت، ہر وقت حتی کہ نماز و خطبہ میں بھی ملحوظ رکھے۔ (جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے امامین کریمین کے ساتھ اسے روا رکھا)

(۳۱) نیا میوہ، نیا پھل پہلے انہیں کو دے کہ وہ بھی تازے پھل ہیں، نئے کو نیا مناسب ہے۔

(۳۲) کبھی کبھی حسبِ مقدور انہیں شیرینی وغیرہ کھانے کو اور پہننے، برتنے، کھیلنے کو اچھی چیزیں کہ شرعاً جائز ہوں دیتا رہے۔

(۳۳) بہلانے کے لیے جھوٹا وعدہ ہرگز نہ کرے۔ (کہ یہ جھوٹ خود اس کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے گا) بلکہ بچہ سے بھی وہی وعدہ جائز ہے جس کے پورا کرنے کا قصد رکھتا ہو۔

(۳۴) اپنے چند بچے ہوں تو جو چیز دے، سب کو برابر یکساں دے۔ (لڑکے ہوں خواہ لڑکیاں) ایک دوسرے پر، بے فضیلتِ دینی، ترجیح نہ دے (کہ عدل کے خلاف ہے اور ناانصافی کا سلوک)

(۳۵) سفر سے آئے تو ان کے لیے کچھ نہ کچھ تحفہ ضرور لائے۔ (خالی ہاتھ گھر میں نہ آئے۔)

(۳۶) بیمار ہوں تو علاج کرے۔ (اس سے زنہار غفلت نہ برتے کہ جسمِ نازک پر بار پڑے)

(۳۷) حتی الامکان سخت و موذی علاج سے بچائے۔ (کہ وہ نازک جسم نازک کلیاں ہیں، ذرا سے دباؤ سے مرجھا جائیں گے)

(۳۸) جب (وہ سن تمیز کو پہنچیں اور) شعور و تمیز آئے تو انہیں (اسلامی) آداب سکھائے، کھانے پینے، ہنسنے بولنے، اٹھنے بیٹھنے، چلنے پھرنے، حیا لحاظ، بزرگوں کی تعظیم، ماں باپ، استاد اور دختر کو شوہر کی بھی اطاعت کے طرق و آداب بتائے (کہ نیک بنیں، نیکی و

اسلامی تہذیب کی طرف راغب رہیں)

(۳۹) اکثر اوقات تہدید و تخویف پر قانع رہے۔ (ڈانٹ ڈپٹ پر قناعت کرے) کوڑا تچی اس کے پیشِ نظر رکھے کہ دل میں رعب رہے اور مارے تو ہرگز مُنہ پر نہ مارے۔ (کہ یہ صورت پسندیدۂ رب عزوجل ہے)

(۴۰) زمانہ تعلیم میں ایک وقت کھیلنے کا بھی دے کہ طبیعت پر نشاط باقی رہے۔

(۴۱) (لڑکیوں کو خصوصاً) ہرگز ہرگز کتب عشقیہ و غزلیات فسقیہ (اور آج کل کے ڈائجسٹ کہ جھوٹے من گھڑت، عشق و محبّت کے اذکار اور بے تکے افسانوں کے انبار سے بھرے ہوتے ہیں) نہ دیکھنے دے۔ کہ نرم لکڑی جدھر جھکایئے، جھک جاتی ہے۔ صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ لڑکیوں کو سورۂ یوسف شریف کا ترجمہ نہ پڑھایا جائے کہ اس میں مکر زنان (عورتوں کی چالبازی) کا ذکر فرمایا ہے۔ پھر بچوں کو خرافاتِ شاعرانہ (اور فسقیاتِ شاطرانہ) میں ڈالنا، کب بجا ہو سکتا ہے۔

(۴۲) جب دس برس کا ہو نماز مار کر پڑھائے۔ (اور سات برس کی عمر میں نماز سکھائے)

(۴۳) اس (دس سالہ) عمر سے اپنے، خواہ کسی کے ساتھ نہ سلائے جُدا بچھونے، جُدا پلنگ پر اپنے پاس رکھے۔

(۴۴) جب جوان ہو شادی کر دے اور شادی میں وہی رعایتِ قوم و دین و سیرت و صورت ملحوظ رکھے۔ (مال و دولت پر نہ ریجھے کہ لااعتبار ہے)

(۴۵) اب جو ایسا کام کہنا ہو، جس میں نافرمانیوں کا احتمال ہو (کہ شاید نہ سنے، شاید تعمیل نہ کرے) اسے امرو حکم کے صیغے سے نہ کہے (آمرانہ حکم نہ دے) بلکہ برفق و نرمی، بطور مشورہ کہے۔ کہ وہ بلائے عقوق (وبال نافرمانی) میں نہ پڑے۔

(۴۶) اسے میراث سے محروم نہ کرے جیسے بعض لوگ اپنے کسی وارث کو (ترکہ نہ پہنچنے کی غرض سے، کل جائیداد دوسرے وارث یا کسی غیر کے نام لکھ دیتے ہیں۔ (وہ وارث تو دنیا میں محروم رہتا ہے مگر یہ بلاوجہ شرعی وبالِ آخرت میں گرفتار ہوتے ہیں)

(۴۷) اپنے بعد مرگ بھی ان کی فکر رکھے۔ یعنی کم از کم دو تہائی ترکہ چھوڑ جائے۔



ثلث (ایک تہائی) سے زیادہ خراب نہ کرے۔

یہ حقوق پسر و دختر سب کے ہیں۔ بلکہ دو حق اخیر میں، سب وارث شریک ہیں اور خاص پسر کے حقوق سے ہے کہ اسے:

(۴۸) لکھنا، پڑھنا، پیرنا، سپہ گری سکھائے۔

(۴۹) سورۂ مائدہ کی اسے تعلیم دے۔ (کہ مسلمانوں کی مذہبی تمدنی اور سیاسی زندگی کے احکام و ہدایات اور جملہ معاملات میں فرمان الٰہی کی فرمانبرداری کی ترغیبات وغیرہ پر مشتمل ہے)

(۵۰) اعلان کے ساتھ اس کا ختنہ کرے۔ (مگر فضول خرچی اور خرافات سے بچے)

## (۱۰۰) اور خاص دختر کے حقوق سے ہے کہ

(۵۱) اس کے پیدا ہونے پر ناخوشی نہ کرے بلکہ نعمتِ الٰہیہ جانے۔ (وہ خالق کل جس نے اسے لڑکی دی، خوب جانتا ہے کہ لڑکی اس کے حق میں بہتر ہے یا لڑکا)

(۵۲) سینا پرونا کاتنا کھانا پکانا سکھائے۔ (کہ سلیقہ مند بنیں)

(۵۳) سورۂ نور کی تعلیم دے (کہ عصمت و عفت اور پاکدامنی کے احکام پر مشتمل ہے)

(۵۴) لکھنا ہرگز نہ سکھائے کہ احتمال فتنہ ہے (اور اس نصیحت پر عمل پیرانہ ہونے سے جو فتنے آج پیدا ہو رہے ہیں وہ سب پر روشن ہیں۔ اللہ محفوظ رکھے)

(۵۵) نو برس کی عمر سے نہ اپنے پاس سلائے۔ نہ بھائی وغیرہ کے پاس سونے دے۔

(۵۶) اس عمر سے خاص نگہداشت شروع کرے۔ شادی برات (عقیقہ ختنہ وغیرہ خوشی کی تقریبات میں) جہاں گانا ناچ ہو۔ (جس کا رواج اب بہ تبدیلی ہیئت عام ہو تا جا رہا ہے) ہرگز نہ جانے دے۔ اگرچہ خاص اپنے بھائی کے یہاں ہو۔ کہ گانا سخت سنگین جادو ہے اور ان نازک شیشوں کو تھوڑی ٹھیس بہت ہے۔

(۵۷) بالا خانوں پر نہ رہنے دے۔ (اور خود بالا خانوں پر رہائش ہو جیسا کہ اب عموماً

شہروں میں فلیٹ کی بودوباش، تو اس کی نگاہوں پر پہرہ بٹھائے تاکہ وہ تاک جھانک سے باز رہیں اور بدنامی کا ذریعہ نہ بنیں)

(۵۸) بلکہ بے گانوں میں جانے کی مطلقاً بندش کرے گھر کو ان پر زنداں کردے۔

(۵۹) گھر میں لباس و زیور سے آراستہ کرے (بنا سنوار کر رکھے) کہ پیام رغبت کے ساتھ آئیں۔

(۶۰) جب کفو ملے نکاح میں دیر نہ کرے۔ (اور اپنی ناک اونچی رکھنے کی فکر میں، اس کی نیک خواہشوں کا گلا نہ گھونٹے اور یاد رکھے کہ بُرا وقت کہہ کر نہیں آتا)

(۶۱) حتی الامکان بارہ برس کی عمر میں بیاہ دے۔ (یعنی جبکہ وہ مجامعت کی متحمل ہو ورنہ جب اس قابل ہو جائے)

(۶۲) زنہار زنہار (ہرگز ہرگز) کسی فاسق فاجر (مرتکبِ کبائر) کہ کبیرہ گناہوں کا ارتکاب کرتا اور بے باکانہ زندگی گزارتا ہے اس کے (خصوصاً بدمذہب کے) نکاح میں نہ دے (کہ دین و دنیا دونوں میں وبال لاتا اور آخرت بگاڑتا ہے) یہ حکم اس وقت ہے کہ بدمذہب کے عقیدے حد کفر تک نہ پہنچے ہوں اور اگر وہ ضروریاتِ دین میں سے کسی بات کے منکر ہوں جیسے عام قادیانی، احمدی، مرزائی یا رافضی، تبرائی یا گستاخ و دریدہ دہن وہابی، دیوبندی یا دہریئے، زندیق کہ تعلیماتِ اسلام کا مذاق اڑاتے اور جنّت و دوزخ، عذاب ثواب، اور ملائکہ و شیاطین کی تاویلیں اپنی اوندھی اندھی عقلوں سے گھڑتے اور جمہور اہلِ اسلام کے خلاف راہ چلتے ہیں۔ ایسوں کے ساتھ، اپنی بہن بیٹی وغیرہ کو بیاہنا حرام قطعی اور زنائے خالص ہے۔ جو اپنی بیٹی بہن ایسوں کے نکاح میں جان بوجھ کر دے وہ دیوث اور زنا کا دلال ہے۔ خبردار خبردار ایسی جرأت ہرگز نہ کرنا ورنہ دین و ایمان کے لالے پڑ جائیں گے۔

ان حقوق کے علاوہ، اولاد کے کچھ اور بھی حقوق ہیں جنہیں ہم حصہ اوّل میں ذکر کرچکے ہیں، ناظرین کی سہولت کے لیے ہم کچھ دوبارہ ذکر کیے دیتے ہیں۔

(۶۳) زبان کھلتے ہی اللہ اللہ، پھر لا الہ الا اللہ، پھر پورا کلمہ سکھائے۔

(۶۴) جب تمیز آئے قرآن مجید پڑھائے۔ (کہ الفاظ قرآن کا صحیح تلفظ خود ایک



عبادت ہے)

(۶۵) استاد نیک صالح متقی (خدا ترس پرہیزگار) صحیح العقیدہ (سنی) سن رسیدہ (کہ بڑھاپے کی دہلیز پر قدم رکھ چکا ہے اس) کے سپرد کرے۔ (یہ لڑکے کے لیے ہے)

(۶۶) دختر کو نیک پارسا (پاک دامن) عورت سے پڑھوائے۔

(۶۷) بعد ختم قرآن ہمیشہ تلاوت کی تاکید رکھے۔

(۶۸) عقائدِ اسلام و سُنّت سکھائے کہ لوح سادہ، فطرتِ اسلامی اور قبولِ حق پر مخلوق ہے۔ اس وقت کا بتایا پتھر کی لکیر ہوگا۔ (اور کوئی اسے بہکا نہ سکے گا)

(۶۹) حضور اقدس رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت و تعظیم (توقیر و تکریم) ان کے دل میں ڈالے کہ اصلِ ایمان و عینِ ایمان ہے۔ (اور اسی پر نجات و دین کا مدار ہے)

(۷۰) حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے آل و اصحاب (اہلِ بیت کرام) جن میں ازواجِ مطہرات بھی شامل ہیں اور صحابہ عظام، اولیاء و علماء (اہلسنّت و جماعت) کی محبت و عظمت تعلیم کرے۔ (کہ اصل سُنّت و زیورِ ایمان بلکہ باعثِ بقائے ایمان ہے)

(۷۱) سات برس کی عمر سے نماز کی زبانی تاکید شروع کردے۔ (اس کی اہمیت اس کے ذہن نشین کرے کہ خود اپنے شوق سے پڑھنے لگے)

(۷۲) علمِ دین خصوصاً وضو، غسل، نماز و روزہ کے مسائل، توکل، قناعت، زہد، اخلاص، تواضع، امانت، صدق، عدل، حیا، سلامت صدر و لسان وغیرہ خوبیوں کے فضائل، حرص و طمع، حبِ دنیا، حبِ جاہ، ریا، عجب، تکبر، خیانت، کذب، ظلم، فحش، غیبت، حسد، کینہ وغیرہ بُرائیوں کے رذائل پڑھائے۔

(۷۳) موقع پر چشم نمائی تنبیہہ تہدید کرے مگر کوسنا نہ دے کہ اس کو کوسنا ان کے لیے سبب اصلاح نہ ہوگا بلکہ اور زیادہ فساد کا اندیشہ ہے۔

بددعا دو طور پر ہوتی ہے: ایک یہ کہ اس کا دل حقیقتاً اس کا نقصان نہیں چاہتا یہاں تک کہ اگر واقع ہو تو خود سخت صدمہ میں گرفتار ہو۔ جیسے ماں باپ غصہ میں اپنی اولاد کو کوس لیتے ہیں مگر دل سے ان کا بُرا نہیں چاہتے اور اگر ایسا ہو تو اس پر ان سے زیادہ بے چین ہونے والا کوئی نہ ہوگا۔ ممانعت اس سے بھی فرمائی گئی ہے کہ قبول ہو گئی

تو یہ خود بھی مشقت میں پڑے گا۔ دوسری صورت بددعا کی یہ ہے کہ اس کا دل حقیقتاً اس سے بیزار اور اس کے ضرر کا خواستگار ہے اور یہ بات ماں باپ کو معاذ اللہ اسی وقت ہوگی، جب اولاد اپنی بدبختی سے عقوق و نافرمانی میں حد سے گزر جائے کہ ان کا دل واقعی اس کی طرف سے سیاہ ہو جائے اور اصل نام کو محبّت نہ رہے بلکہ عداوت آجائے۔ ماں باپ کی ایسی ہی بددعا کے لیے حدیثوں سے ثابت کہ اولاد پر ماں باپ کی بددعا رد نہیں ہوتی۔ (مشعلۃ الارشاد وغیرہا)

## (۱۰۱) حقوقِ قرابت وصلۂ رحمی

قرآن کریم ارشاد فرماتا ہے اور بار بار تاکید ارشاد فرماتا ہے:

وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ۔ رشتہ داروں کو ان کا حق دے۔

"یعنی اس کے ساتھ صلۂ رحمی کر اور محبّت اور میل جول اور ان کی خبر گیری اور موقع پر ان کی مدد و نصرت اور حسنِ معاشرت و اعانت کو اپنا اخلاقی فریضہ بنا۔"

علمائے کرام فرماتے ہیں کہ اگر اہلِ قرابت، محارم سے ہوں اور محتاجِ اعانت ہو جائیں تو ان کے ساتھ مالی سلوک کرنا اور ان کا واجبی خرچ اٹھانا۔ یہ بھی ان کے حقوق میں داخل ہے اور صاحبِ استطاعت رشتہ دار پر لازم ہے۔

اور حق کے لفظ نے یہ بتا دیا کہ اہلِ قرابت کی اعانت واجب ہے۔ ان کا حق ہے کہ وہ مالداروں کو ادھر متوجہ کریں۔ ان سے اعانت کے خواستگار ہوں اور مالداروں پر لازم ہے کہ ان پر احسان رکھ کر نہیں بلکہ اپنا فرض سمجھ کر ان کی خدمت کریں۔

خدمت والدین کا حکم ابھی ابھی اوپر گزر چکا ہے۔ اس کے مابعد یہ ہدایت فرمانا کہ "رشتہ داروں کے حقوق پورے کرو۔" مسلمان کو یہ بتانا ہے کہ حقوقِ خدمت، صرف والدین تک محدود نہیں، بلکہ والدین کے بعد ہی دوسرے قرابت داروں اور پھر درجہ بدرجہ ہر تعلق و رابطہ رکھنے والوں کے حقوق ہیں۔

قرآن مجید اور حدیثِ حمید میں اسی کا نام صلۂ رحمی ہے۔



صلۂ رحمی کا منشاء و مقصود یہ ہے کہ آدمی صرف اپنی ہی ضروریات کے خول میں محدود نہ رہ جائے اور اپنی کمائی، اپنی دولت کو صرف اپنے ہی لیے مخصوص نہ رکھے بلکہ اپنی ضروریات، اعتدال کے ساتھ پوری کرنے کے بعد اپنے رشتہ داروں، بلکہ اپنے ہمسایوں بلکہ اور دوسرے لوگوں کے حقوق بھی ادا کرے، اگرچہ وہ اس کے لیے محض اجنبی ہوں۔

اور یہ اس لیے کہ خاندان کی تنظیم اور اجتماعی زندگی میں، ہمدردی، حق شناسی اور حق رسانی کی روح، ہر مسلمان کی زندگی و زندگانی کا جزو لاینفک بن جائے اور ہر صاحبِ استطاعت مسلمان خود کو دوسرے کا معاون و مددگار سمجھتا رہے اور معاشرہ میں دوسرے کے حق کا تصور اتنا وسیع ہو کہ ہر شخص، حسبِ مقدرت، دوسرے مسلمانوں بلکہ اجنبیوں کے حقوق یہ سمجھ کر ادا کرے کہ وہ ان کا حق ادا کر رہا ہے۔ نہ یہ کہ ان پر کوئی احسان لاد رہا ہے۔

یہ ہے قرابت اور رشتہ داری و انسانیت کی اہمیت اسلام میں کہ اس پر امت کے اجتماعی نظام کا سنگ بنیاد، قرابت یا رحم کو قرار دیا ہے۔

اس کی اہمیت کا اندازہ ان احادیث سے بھی ہوتا ہے جو اس باب میں وارد ہیں مثلاً:

(۱) رحم (رشتہ) رحمٰن سے مشتق ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا جو مجھے ملائے گا۔ میں اسے ملاؤں گا۔ جو مجھے کاٹے گا میں اسے کاٹوں گا (بخاری) یعنی رحم مادر اور اس رحمٰن و رحیم کے رحم (فضل و کرم) کے درمیان حرفوں کا یہ اشتراک، محبّت کے معنوی اشتراک کا تقاضا کرتا ہے اور اس سے وہ اہمیت ظاہر ہوتی ہے جو اسلام کی نظروں میں اہلِ قرابت کی ہے۔

(۲) رشتہ عرشِ الٰہی سے لپٹ کر یہ کہتا ہے، جو مجھے ملائے گا، اللہ اس کو ملائے گا اور جو مجھے کاٹے گا، اللہ اسے کاٹے گا۔ (بخاری و مسلم)

(۳) جو یہ پسند کرے کہ اس کے رزق میں وسعت ہو اور اس کے اثر (یعنی عمر) میں تاخیر کی جائے (یعنی اس کی عمر بڑھائی جائے اور اسے بابرکت بنایا جائے) تو اپنے رشتہ

داروں کے ساتھ سلوک کرے۔ (بخاری و مسلم)

(۴) اپنے نسب کو اتنا سیکھو جس سے صلۂ رحم کر سکو۔ کیونکہ صلۂ رحمی اپنے لوگوں میں محبّت کا سبب ہے۔ اس سے مال میں زیادتی اور عمر میں تاخیر (و برکت) ہوگی۔ (ترمذی)

(۵) جس کو یہ پسند ہو کہ عمر میں درازی ہو، رزق میں وسعت ہو اور بُری موت دفع ہو، وہ اللہ تعالیٰ سے ڈرتا رہے اور رشتہ داروں سے سلوک کرے۔ (حاکم)

(۶) جس قوم میں قاطع رحم (رشتہ کاٹنے والا) ہوتا ہے، اس پر رحمتِ الٰہی نہیں اترتی۔ (بیہقی)

(۷) صلۂ رحمی اس کا نام نہیں کہ بدلہ دیا جائے یعنی اس نے اس کے ساتھ احسان کیا، اس نے اس کے ساتھ کر دیا بلکہ صلۂ رحمی کرنے والا وہ ہے کہ ادھر سے کاٹا جاتا ہے اور یہ جوڑتا ہے۔ (بخاری)

(۸) دنیا و آخرت کے بہترین اخلاق یہ ہیں کہ تم اس کو ملاؤ جو تمہیں جُدا کرے اور جو تم پر ظلم کرے، اسے معاف کر دو۔ اور جو یہ چاہے کہ عمر میں درازی ہو، اور رزق میں فراخی آئے تو وہ اپنے رشتہ داروں کے ساتھ صلہ (نیک سلوک) کرے۔ (حاکم)

(۹) رشتہ کاٹنے والا جنّت میں نہیں جائے گا۔ (بخاری و مسلم)

(۱۰) اپنے نسب کو پہچانو تاکہ صلۂ رحم کرو۔ کیونکہ اگر رشتہ کو کاٹا جائے تو اگرچہ وہ قریب ہو، وہ قریب نہیں۔ اور اگر جوڑا جائے تو وہ دُور نہیں، اگرچہ دُور ہو۔ (حاکم)

## (۱۰۲) حقوقِ انسانی و تعلقاتِ باہمی

اس عنوان کے تحت ہم قرابت داروں کے علاوہ دوسرے اہلِ حقوق یعنی یتیموں، مسکینوں، پڑوسیوں، ہم مجلسوں، سفر کے ساتھیوں، مسافروں اور مہمانوں کے حقوق کا ذکر کر رہے ہیں۔ رب عزوجل ارشاد فرماتا ہے:

وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا

اور اللہ کی بندگی کرو اور اس کا شریک کسی کو نہ ٹھہراؤ اور ماں باپ سے بھلائی کرو



وَّ بِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبٰى وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرًا۔

اور رشتہ داروں اور یتیموں اور محتاجوں اور پاس کے ہمسائے اور دور کے ہمسائے اور کروٹ کے ساتھی اور راہ گیر اور اپنے باندی غلام سے۔ بے شک اللہ کو خوش نہیں آتا کوئی اترانے والا، بڑائی مارنے والا۔

آیہ کریمہ نے ہمیں حکم دیا کہ

(۱) ہم اللہ کی بندگی و عبادت کریں۔ اس کا شریک کسی کو نہ ٹھہرائیں۔ (نہ ذات میں نہ صفات میں، نہ اس کی ربوبیت میں، نہ اس کی عبادت میں، نہ کسی جاندار کو، نہ بے جان کو)

(۲) ہمیں حکم دیا کہ ماں باپ سے بھلائی کریں (ان کی خدمت میں اس قدر رہیں کہ ان پر خرچ کرنے میں کمی نہ کریں اور ادب و تعظیم کے ساتھ ان کی دلجوئی و دلداری میں مصروف رہیں)

(۳) ہمیں حکم دیا کہ اپنے رشتہ داروں کے ساتھ اچھا سلوک کریں۔

(۴) اور یہ یتیموں محتاجوں، پاس دور کے ہمسایوں سے، بھلائی کے ساتھ پیش آئیں۔

(۵) نیز یہ کہ کروٹ کے ساتھیوں، بلکہ راہ گیروں، مسافروں اور مہمانوں کے ساتھ نیکی کا برتاؤ کریں، بلکہ اپنی باندی غلاموں سے بھی بھلائی کا سلوک کریں۔

کروٹ کے ساتھیوں میں بی بی بھی داخل ہے اور وہ بھی جو اس کی صحبت میں رہے یا رفیقِ سفر بنے۔ یا ساتھ پڑھے۔ یا مجلس و مسجد میں برابر بیٹھے۔ یعنی ہم نشین و ہم صحبت دوست بھی اور ایسا شخص بھی جس سے کہیں، کسی وقت آدمی کا ساتھ ہو جائے۔ غرض اس ہم مجلسی یا ہم نشینی و صحبت گزینی میں، وقت کی کوئی قید نہیں۔ رفاقت و مصاحبت، خواہ سالہا سال کی ہو، خواہ چند گھنٹوں بلکہ چند ساعتوں کی، بہرحال اپنا حق قائم

کر جاتی ہے۔ اس کی تعریف کے ذیل میں، ہم سبق، ہم مدرسہ، ہم سفر، کھیل کود کے ساتھی، ریل بس اور ہوائی جہازوں بلکہ معمولی سواریوں کے ساتھی، شریکِ تجارت اور صنعت و حرفت میں ان کے ساتھی اور ہم پیشہ، سبھی آجاتے ہیں۔

یونہی راہ گیروں سے مراد صرف مسافر ہی نہیں اور نہ یہ ضروری ہے کہ مسافر، مہمان ہی بن کر آئے تو اس کی خاطر و مدارت کی جائے بلکہ خاطر تواضع، مہمانداری، بقدرِ وسعت و ہمت ہر آیند و روند، ہر آنے جانے والے کی ضروری ہے۔ اور ہر صاحبِ ایمان پر اس کا یہ حق عائد کرتی ہے کہ حتی الامکان اس کے ساتھ نیک سلوک، اچھا برتاؤ کیا جائے۔

آیت کریمہ پھر پڑھئے اور اندازہ لگائیے کہ حسنِ سلوک اور نیک برتاؤ کی یہ تاکید و تعلیم، اور یہ ترغیب و تلقین، والدین سے لے کر قرابت داروں تک، ہمسایوں سے لے کر راہ گیروں تک، فقیروں محتاجوں سے لے کر بے سہارا یتیموں تک اور ہم نشینوں سے لے کر باندی غلاموں تک، معاشرہ کے ہر ہر طبقہ کے ساتھ؛ دنیا کی کسی بھی اور مہذب قوم میں پائی جاتی ہے، اور کیا دنیا کا کوئی بھی معاشرہ اس کی نظیر پیش کر سکتا ہے۔

اَلْیَتَامٰی یتیم کی جمع ہے اور یتیم سے مراد وہ لڑکا لڑکی ہے جس کے سر سے ماں باپ کا سایہ اٹھ گیا ہو۔ البتہ احکام شریعت میں یتیمی باپ کی طرف سے معتبر مانی گئی ہے۔

اندازہ تو لگائیے کہ قدرتِ اسلامی، کیسی کیسی تاکید و تلقین سے، دوسروں کو اس امر پر آمادہ کرتی ہے کہ وہ ان بے سہاروں کا سہارا بن کر، ان کی ضروریات کا خیال کریں۔ ان کے سر پر شفقت پدری کا سایہ نہیں، مسلمان ان پر اپنی رحمت و شفقت اور حسن سلوک کا سایہ کریں تاکہ وہ کسی کے دست نگر بن کر، آوارہ گردی کا شکار نہ ہو جائیں اور اگر عام مسلمانوں کی غفلت سے ایسا ہوا تو اسلامی معاشرہ کا یہ داغ، ان کے دامنوں کو بھی داغدار کرے گا اور اس پر مستزاد، مواخذۂ آخرت۔ عقبیٰ کی گرفت۔

یونہی وہ محتاج و معذور، جنہیں حالات نے اپاہج و بے یار و مددگار بنا دیا ہے۔ وہ بھی مستحق ہیں عام مسلمانوں کے حسنِ سلوک، نیکی، اور بھلائی کے۔ اور ان کی واقعی ضرورتوں سے رُوگردانی بھی، اسلامی معاشرہ کے لیے ایک بڑی بدنامی کی موجب ہے۔



مسلمان اگر آج ان احکام پر عمل پیرا ہوں تو معاشرہ میں چار چاند لگ جائیں۔ باہمی فرائض و تعلقات جن کا ادا کرنا ہر مسلمان کے لیے، یوں کہنا چاہیے کہ واجب و لازم قرار دیا گیا ہے اور جن پر تکمیلِ ایمان کی بنیاد رکھی گئی ہے، ان کی جانب قرآن کریم یوں رہنمائی فرماتا ہے کہ:

وَتَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى۔ — نیکی اور پرہیزگاری پر ایک دوسرے کی مدد کرو۔

وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ۔ — اور گناہ و زیادتی پر باہم مدد نہ دو۔

بعض مفسرین نے فرمایا کہ جس کا حکم دیا گیا اس کا بجالانا بِر (نیکی) ہے اور جس سے منع فرمایا گیا اس کو ترک کر دینا تقویٰ ہے۔ پھر جس کا حکم دیا گیا اس کو نہ کرنا اثم (گناہ) ہے اور جس سے منع کیا گیا اس کو کرنا عدوان (زیادتی) کہلاتا ہے۔

باہمی فرائض و حقوق و تعلقات کے بارے میں کیسے زریں اصول کی تعلیم مل رہی ہے کہ نیکی میں سب شریک رہو کہ جو کام سلامت روی و خدا ترسی کے ہیں، ان میں سب سے تعاون کرو۔ بدی و فسق میں کسی کا ساتھ نہ دو کہ گناہ و زیادتی کے جو کام ہیں، ان میں کسی سے تعاون نہ کرو، کسی کا ساتھ نہ دو۔ یہ نہیں کہ اپنی قوم سب پر مقدم اور اپنی پارٹی بہرحال اپنی پارٹی۔

بلکہ غور فرمائیے تو آیت کریمہ سے ان جماعتوں اور جمعیتوں میں شرکت کا حکم و وجوب نکل آیا، جن کا مقصد اشاعتِ دین و نصرتِ مذہب اہلسنّت و جماعت ہے اور ممانعت و حرمت، ان اجتماعی اداروں میں شرکت کی نکل آئی جن سے بے دینی یا بدعملی کی تائید ہوتی ہو جیسے آج کل وہابیہ کی تبلیغی جماعت کہ عمل نیک کی طرف بلاتی مگر در پردہ وہ بددین بناتی ہے۔

## (۱۰۳) چہل احادیثِ مبارکہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وبارک وسلم نے فرمایا:

(۱) خدا کی قسم وہ مومن نہیں، خدا کی قسم وہ مومن نہیں، خدا کی قسم وہ مومن نہیں۔ عرض کی گئی "کون یارسول اللہ!" فرمایا: وہ شخص کہ اس کے پڑوسی، اس کی آفتوں سے محفوظ نہ ہوں، یعنی جو اپنے پڑوسیوں کو تکلیف دیتا ہے۔ (بخاری، مسلم)

(۲) وہ جنّت میں نہیں جائے گا جس کا پڑوسی اس کی آفتوں (اذیتوں اور دل آزاریوں) سے امن (حفاظت) میں نہیں ہے۔ (مسلم شریف)

(۳) جبریل علیہ السلام مجھے پڑوسی کے متعلق برابر وصیت کرتے رہے یہاں تک کہ مجھے گمان ہوا کہ پڑوسی کو وارث بنادیں گے۔ (بخاری و مسلم)

(۴) اللہ تعالیٰ کے نزدیک ساتھیوں میں بہتر وہ ساتھی ہے جو اپنے ساتھی کا خیر خواہ ہو اور پڑوسیوں میں اللہ کے نزدیک وہ بہتر ہے جو اپنے پڑوسی کا خیر خواہ ہو۔ (ترمذی وغیرہ)

(۵) مومن وہ نہیں جو خود پیٹ بھر کر کھائے اور اس کا پڑوسی اس کے پہلو میں بھوکا رہے۔ (بیہقی)

(۶) ایک شخص نے عرض کی، یارسول اللہ! فلانی عورت کے متعلق ذکر کیا جاتا ہے کہ نماز و روزہ و صدقہ کثرت سے کرتی ہے مگر یہ بات بھی ہے کہ وہ اپنے پڑوسیوں کو زبان سے تکلیف پہنچاتی ہے۔ فرمایا: وہ جہنم میں ہے۔ انہوں نے عرض کیا "یارسول اللہ! فلانی عورت کی نسبت ذکر کیا جاتا ہے کہ اس کے روزہ و نماز و صدقہ میں کمی ہے (یعنی نفلی عبادتیں کم ہی کرتی ہے مثلاً) وہ پنیر کے ٹکڑے صدقہ کرتی ہے اور اپنی زبان سے پڑوسیوں کو ایذا نہیں دیتی۔" فرمایا "وہ جنّت میں ہے۔" (امام احمد)

(۷) مردِ مسلم کے لیے دنیا میں یہ بات سعادت میں ہے کہ اس کا پڑوسی صالح ہو، مکان کشادہ ہو اور سواری اچھی ہو۔ (حاکم)

(۸) قیامت کے دن سب سے پہلے جو دو شخص (حقوق کے بارے میں) اپنا جھگڑا



پیش کریں گے وہ دونوں پڑوسی ہوں گے۔ (امام احمد)

(۹) پڑوسی تین قسم کے ہوتے ہیں: بعض کے تین حق ہیں، بعض کے دو، اور بعض کا صرف ایک حق ہے۔ جو پڑوسی مسلمان ہو اور رشتہ والا ہو۔ اس کے تین حق ہیں: حقِ جوار (ہمسائیگی)، حقِ اسلام اور حقِ قرابت۔ اور پڑوسی مسلمان (کہ رشتہ دار نہ ہو) اس کے دو حق ہیں: حقِ جوار اور حقِ اسلام اور پڑوسی کافر (ہو تو اس) کا صرف ایک حقِ جوار ہے۔ صحابہ نے عرض کی "یارسول اللہ! ان کو اپنی قربانیوں میں سے دیں؟" فرمایا کہ "مشرکین کو قربانیوں میں سے کچھ نہ دو۔" (بیہقی)

(۱۰) تمہیں معلوم ہے کہ پڑوسی کا کیا حق ہے؟ (اس کا حق) یہ ہے کہ

۱۔ جب وہ تم سے مدد مانگے، مدد کرو۔
۲۔ جب قرض مانگے، قرض دو۔
۳۔ جب محتاج ہو، اس کی حاجت برلاؤ۔ (اس کی حاجت پوری کرو)
۴۔ جب بیمار ہو، اس کی عیادت کرو۔ (مزاج پرسی کو جاؤ)
۵۔ جب اسے خیر پہنچے، مبارک باد دو۔
۶۔ جب اس پر کوئی مصیبت آپڑے تو تعزیت کرو۔ (اور اسے تسلّی دو)
۷۔ جب مرجائے تو جنازے کے ساتھ جاؤ۔
۸۔ بغیر اجازت اپنی عمارت بلند نہ کرو کہ اس کی ہوا روک دو۔
۹۔ اپنی ہانڈی سے اسے ایذا نہ دو مگر اس میں سے کچھ اسے بھی دو۔
۱۰۔ میوے خریدو تو اس کے پاس بھی ہدیہ کرو۔
۱۱۔ ہدیہ نہ کرنا ہو تو چھپا کر مکان میں لاؤ۔

تمہارے بچے اسے لے کر باہر نہ نکلیں کہ پڑوسی کے بچوں کو رنج ہوگا۔

پھر فرمایا تمہیں معلوم ہے، پڑوسی کا کیا حق ہے؟ قسم اس کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے، پورے طور پر پڑوسی کا حق ادا کرنے والے تھوڑے ہیں (اور یہ) وہی ہیں جن پر اللہ کی مہربانی ہے۔ پھر برابر پڑوسی کے متعلق حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وصیت فرماتے رہے۔ یہاں تک کہ صحابہ نے گمان کیا کہ پڑوسی کو وارث

بنادیں گے۔ (بیہقی)

(۱۱) اے عائشہ پڑوسی کا بچہ آجائے تو اس کے ہاتھ پر کچھ رکھ دو کہ اس سے باہم محبت بڑھے گی۔ (دیلمی)

(۱۲) جو شخص یتیم کی کفالت کرے، وہ یتیم اسی گھرانے کا ہو یا غیر کا، میں اور وہ دونوں جنت میں اس طرح ہوں گے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے کلمہ کی انگلی اور بیچ کی انگلی سے اشارہ فرمایا اور دونوں انگلیوں کے درمیان تھوڑا سا فاصلہ کیا۔ (بخاری شریف)

(۱۳) جو شخص یتیم کے سر پر، محض اللہ کے لیے (شفقت و محبت سے) ہاتھ پھیرے تو جتنے بالوں پر اس کا ہاتھ گزرے گا، ہر بال کے مقابل میں اس کے لیے نیکیاں ہیں۔
(امام احمد)

(۱۴) ایک شخص نے اپنے دل کی سختی کی شکایت کی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرو اور مسکین کو کھانا کھلاؤ۔ (امام احمد)

قساوتِ قلبی اور سنگ دلی کے علاج کی، اس سے بہتر اور آسان تدبیر کا تصور بھی نہیں کیا جاسکتا۔

(۱۵) اللہ تعالیٰ اس پر رحم نہیں کرتا جو لوگوں پر رحم نہیں کرتا۔ (بخاری، مسلم)

(۱۶) رحم کرنے والوں پر رحمن رحم کرتا ہے۔ تم زمین والوں پر رحم کرو، تم پر وہ رحم فرمائے گا۔ جس کی حکومت آسمان میں ہے۔ (ابوداؤد، ترمذی)

(۱۷) وہ ہم میں سے نہیں جو ہمارے چھوٹے پر رحم نہ کرے اور ہمارے بڑے کی توقیر نہ کرے۔ اچھی بات کا حکم نہ دے اور بری بات سے منع نہ کرے۔ (ترمذی)

(۱۸) جوان، اگر بوڑھے کا اکرام اس کی عمر کی وجہ سے کرے گا تو اس کی (اس) عمر کے وقت، اللہ تعالیٰ ایسے کو مقرر کردے گا جو اس کا اکرام کرے۔ (ترمذی)

(۱۹) یہ بات اللہ تعالیٰ کی تعظیم میں سے ہے کہ بوڑھے مسلمان کا اکرام کیا جائے اور اس حاملِ قرآن (حافظ و عالمِ دین) کا اکرام کیا جائے جو نہ غالی ہو نہ جافی (جفاکار) (یعنی جو غلو کرتے ہیں، حد سے تجاوز کر جاتے ہیں، پڑھنے میں الفاظ کی صحت کا لحاظ نہیں رکھتے یا



معنی غلط بیان کرتے ہیں یا ریا کے طور پر تلاوت کرتے ہیں، ان کے دل اس سے متاثر نہیں ہوتے اور اسے دنیا طلبی کا ذریعہ بناتے ہیں اور جفا یہ ہے کہ اس سے اعراض کرے، نہ قرآن کی تلاوت کرے نہ اس کے احکام پر عمل کرے) اور بادشاہ عادل کا اکرام کرنا۔ (ابوداؤد)

(۲۰) جس نے میری امت میں کسی کی حاجت پوری کردی جس سے مقصود اس کو خوش کرنا ہے، اس نے مجھے خوش کیا اور جس نے مجھے خوش کیا اس نے اللہ کو خوش کیا اور جس نے اللہ کو خوش کیا، اللہ اسے جنت میں داخل فرمائے گا۔ (بیہقی)

(۲۱) اپنے بھائی کی مدد کر، ظالم ہو خواہ مظلوم۔ کسی نے عرض کی "یارسول اللہ مظلوم ہو تو اس کی مدد کروں گا۔ ظالم ہو تو کیونکر مدد کروں؟" فرمایا: "اس کو ظلم کرنے سے روک دے، یہی مدد کرنا ہے۔" (بخاری و مسلم)

(۲۲) مومن، الفت کی جگہ ہے (کہ یہ دوسروں سے الفت کرے، دوسرے اس سے) اور اس شخص میں کوئی خوبی نہیں جو نہ الفت کرے، نہ اس سے الفت کی جائے۔ (امام احمد) یعنی اگر اس میں اور بھی خوبیاں ہوں تو اس کے مقابل وہ ہیچ ہیں۔

(۲۳) جو کسی مظلوم کی فریاد رسی کرے، اللہ تعالیٰ اس کے لیے تہتر (۷۳) مغفرتیں لکھے گا۔ ان میں سے ایک سے اس کے تمام کاموں کی درستی ہو جائے گی اور بہتر (۷۲) سے قیامت کے دن اس کے درجے بلند ہوں گے۔ (بیہقی)

(۲۴) قسم ہے اس کی، جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، بندہ مومن نہیں ہوتا، جب تک اپنے بھائی کے لیے وہ پسند نہ کرے، جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔ (بخاری و مسلم)

(۲۵) دین خیرخواہی کا نام ہے۔ اس کو تین مرتبہ فرمایا: ہم نے عرض کی، کس کی خیرخواہی؟ فرمایا: اللہ و رسول اور اس کی کتاب کی (کہ ان کی اطاعت و پیروی کرے) اور ائمۂ مسلمین اور عام مسلمانوں کی (کہ ان کا ہمہ اوقات بھلا چاہے) (مسلم شریف)

(۲۶) لوگوں کو ان کے مرتبے میں اتارو (یعنی ہر شخص کے ساتھ اس طرح پیش آؤ، جو اس کے مرتبے کے مناسب ہو۔ مگر یوں کہ کسی اور کی تحقیر و تذلیل نہ ہو) (ابوداؤد)

(۲۷) تم میں اچھا وہ شخص ہے جس سے بھلائی کی امید ہو اور جس کی شرارت سے

امن ہو اور تم میں بُرا وہ شخص ہے جس سے بھلائی کی امید نہ ہو اور جس کی شرارت سے امن نہ ہو۔ (ترمذی)

(۲۸) تمام مخلوق اللہ تعالیٰ کی عیال ہے اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے پیارا وہ ہے جو اُس کی عیال کے ساتھ احسان کرے۔ (بیہقی)

(۲۹) جہاں کہیں رہو، خدا سے ڈرتے رہو اور برائی ہو جائے تو اس کے بعد نیکی کرو۔ یہ نیکی اسے مٹادے گی اور لوگوں سے اچھے اخلاق کے ساتھ پیش آؤ۔ (ترمذی)

(۳۰) نرمی کو لازم کر لو اور سختی و فحش (بدکلامی) سے بچو کہ جس چیز میں نرمی ہوتی ہے اس کو زینت دیتی ہے اور جس چیز سے جُدا کر لی جاتی ہے، اسے عیب دار بنا دیتی ہے۔ (مسلم)

(۳۱) جس کو نرمی سے حصہ ملا، اسے دنیا و آخرت کی خیر کا حصہ ملا اور جو شخص نرمی سے محروم ہوا وہ دنیا و آخرت کی خیر سے محروم ہوا۔ (شرح السنہ)

(۳۲) بڑوں کے ساتھ بیٹھو۔ علماء سے باتیں پوچھو، اور دانش وروں سے میل جول رکھو۔ (کہ نُورِ معرفت پیدا ہو)

(۳۳) عفو و درگزر سے آدمی کی عزت گھٹتی نہیں اور بڑھ جاتی ہے۔ (ترمذی)

(۳۴) خاکساری اختیار کرو۔ تم میں سے کوئی کسی پر ظلم نہ کرے اور نہ کوئی کسی کے مقابل فخر کرے۔ (ابوداؤد)

(۳۵) مسلمان نہ طعنہ دیتا ہے، نہ لعنت بھیجتا ہے نہ بدزبانی اور فحش کلامی کرتا ہے۔ (بخاری)

(۳۶) اچھے طور و طریق، نیک انداز اور میانہ روی، نبوت کے پچیس اجزاء میں سے ایک جزء ہے۔ (ابوداؤد)

(۳۷) مومن کے لیے یہ حلال نہیں کہ مومن کو تین دن سے زیادہ چھوڑے رکھے۔ اگر تین دن گزر گئے تو ملاقات کرے اور سلام کرے۔ اگر دوسرے نے جواب دے دیا تو اجر میں دونوں شریک ہو گئے اور اگر جواب نہیں دیا تو گناہ اس کے ذمہ ہے۔ یہ شخص ترکِ تعلق کے گناہ سے نکل گیا۔ (ابوداؤد)



(۳۸) سب سے بُرا، قیامت کے دن وہ بندہ ہے جس نے دوسرے کی دنیا کے بدلے میں اپنی آخرت برباد کر دی۔ (ابن ماجہ)

(۳۹) بعض لوگوں کو غصہ جلد آ جاتا ہے اور جلد جاتا رہتا ہے۔ یہ ایک کے بدلے دوسرا ہے (کہ ایک کوتاہی ہے دوسری خوبی) اور بعض کو دیر میں آتا ہے اور دیر میں جاتا ہے۔ یہاں بھی ایک کے بدلے میں دوسرا ہے۔ (یعنی ایک اچھی بات ہے اور ایک بُری، ادلا بدلا ہو گیا) اور تم میں بہتر وہ ہیں کہ دیر میں انہیں غصہ آئے اور جلد چلا جائے اور بدتر وہ ہیں جنہیں جلد غصہ آ جائے اور دیر میں جائے۔ غصہ سے بچو کہ وہ آدمی کے دل پر ایک انگارہ ہے۔ دیکھتے نہیں ہو کہ اس سے گلے کی رگیں پھول جاتی ہیں اور آنکھیں سرخ ہو جاتی ہیں۔ جو شخص غصہ محسوس کرے، وہ لیٹ جائے اور زمین سے چپٹ جائے۔

(۴۰) تین چیزیں نجات دینے والی ہیں اور تین چیزیں ہلاک کرنے والی ہیں۔ نجات دینے والی چیزیں یہ ہیں: (۱) پوشیدہ اور ظاہر میں اللہ سے تقویٰ، (۲) خوشی اور ناخوشی میں حق بات کہنا اور (۳) مال داری و احتیاج کی حالت میں درمیانی چال چلنا۔ ہلاک کرنے والی تین چیزیں یہ ہیں: (۱) خواہشِ نفسانی کی پیروی کرنا۔ (۲) بخل کی اطاعت اور (۳) اپنے نفس کے ساتھ گھمنڈ۔ یہ سب میں سخت تر ہے۔ (بیہقی)

## (۱۰۴) متفرقات

(۱) رشتہ میں چونکہ مختلف درجات ہیں، اس لیے صلۂ رحم کے درجات میں بھی تفاوت ہے، چنانچہ والدین کا مرتبہ سب سے بڑھ کر ہے۔ ان کے بعد ذو محرم رحم کا۔ اس کے بعد بقیہ اہلِ قرابت کا علیٰ قدر مراتب۔ (ردالمحتار)

(۲) صلۂ رحم کی مختلف صورتیں ہیں۔ ان کو ہدیہ تحفہ دینا۔ کسی کام میں انہیں اعانت درکار ہو تو اس کام میں ان کی مدد کرنا۔ انہیں سلام کرنا۔ ان کی ملاقات کو جانا۔ ان کے پاس اٹھنا بیٹھنا۔ ان سے بات چیت کرنا۔ کسی بات میں مشورہ درکار ہو تو صحیح مشورہ

دینا۔ ان کے ساتھ لطف و مہربانی سے پیش آنا۔ (دُرر وغیرہ)

(۳) اگر یہ شخص پردیس میں ہے تو قرابت داروں سے خط و کتابت جاری رکھے تاکہ بے تعلقی پیدا نہ ہونے پائے اور ہو سکے تو وطن آئے اور رشتہ داروں سے تعلقات تازہ کرے۔ اس سے باہمی محبت و مودت میں اضافہ ہو گا۔ (ردالمحتار)

(۴) یہ پردیس میں ہے اور والدین بلاتے ہیں تو آنا ہی ہو گا۔ خط لکھنا کافی نہیں۔ یونہی والدین کو اس کی خدمت کی حاجت ہو تو آئے اور ان کی خدمت کرے۔ (ردالمحتار)

(۵) آدمی نفل نماز پڑھ رہا ہے اور ماں باپ کو اس کا نماز میں مصروف ہونا معلوم نہیں اور ان میں سے کسی نے اسے آواز دی تو حکم ہے کہ نفل نماز توڑ دے۔ ان کی خدمت میں حاضر ہو کر جواب دے اگرچہ معمولی طور سے بلائیں۔ (درمختار) اور اگر فرض نماز میں ہو اور ان کا پکارنا کسی بڑی مصیبت کے لیے ہو، مثلاً کوئی ڈوب رہا ہے یا آگ سے جل جائے گا تو فرض نماز توڑ کر انہیں جواب دے جبکہ یہ اس کے بچانے پر قادر ہو۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۶) باپ کے بعد دادا اور بڑے بھائی کا مرتبہ ہے کہ بڑا بھائی بمنزلہ باپ کے ہوتا ہے۔ بڑی بہن اور خالہ ماں کی جگہ ہیں اور حدیث شریف سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ چچا، باپ کی مثل ہے۔ (ردالمحتار) تو چچا کا بھی احترام لازم جانے۔

(۷) صلۂ رحمی اس کا نام نہیں کہ وہ سلوک کرے تو تم بھی کرو۔ اس نے تمہارے لیے تحفہ بھیجا۔ تم نے اس کے لیے بھیج دیا۔ وہ تمہارے یہاں آیا، تم اس کے یہاں سے ہو آئے کہ یہ چیز تو درحقیقت، مکافاۃ یعنی ادلا بدلا ہے۔ حقیقتاً صلۂ رحمی یہ ہے کہ وہ کاٹے اور تم جوڑو۔ وہ تم سے بے اعتنائی برتتا اور جُدا ہونا چاہتا ہے اور تم اس سے برغبت پیش آؤ اور اس کے ساتھ قرابت و رشتہ کے حقوق کی مراعات کرو۔ (ردالمحتار)

(۸) چھت پر چڑھنے میں دوسروں کے گھروں میں نگاہ پہنچتی ہے تو وہ لوگ چھت پر چڑھنے سے منع کر سکتے ہیں۔ جب تک وہ دیوار نہ بنوا لے یا کوئی ایسی چیز نہ لگائے جس سے بے پردگی نہ ہو۔ اور اگر دوسروں کے گھروں میں نظر نہیں پڑتی مگر وہ لوگ جب اپنی چھت پر چڑھتے ہیں تو سامنا ہوتا ہے تو وہ اپنی چھت پر اس کو چڑھنے سے منع نہیں کر سکتے



بلکہ ان لوگوں کی مستورات کو چاہیے کہ خود چھتوں پر نہ چڑھیں تاکہ بے پردگی نہ ہو۔ (درمختار)

(۹) کسی کو گناہ کرتے دیکھے تو نہایت متانت اور سنجیدگی کے ساتھ اسے منع کرے اور اسے اچھی طرح سمجھائے اور اگر اس طریقہ سے کام نہ چلے اور وہ اپنی بے جا حرکات سے باز نہ آئے تو اب سختی سے پیش آئے، اس کو سخت سست الفاظ کہہ دے، مگر حد سے تجاوز نہ کرے۔ نہ اسے گالی دے اور نہ فحش الفاظ زبان سے نکالے کہ بات بڑھے گی اور حاصل کچھ نہ ہو گا۔ اور اس سے بھی کام چلتا نظر نہ آئے تو اپنی قوت و اثر سے کام لے کر زبردستی اس کو روک دے۔ بشرطیکہ فتنہ و فساد کے پھیلنے اور آپس میں دشمنی ناچاقی پیدا ہونے کا اندیشہ نہ ہو۔ (عالمگیری وغیرہ) مقصد یہ ہے کہ جو بری بات دیکھے، اسے چاہیے کہ اپنے ہاتھ، اپنی قوت و سطوت سے بدل دے (اور یہ ذمہ داری امراء و حکام کی ہے) اور اگر ہاتھ سے بدلنے پر قادر نہ ہو تو زبان سے بدل دے یعنی زبان سے اس کا برا ہونا ظاہر کر دے۔ (اور یہ منصب علماء کا ہے) اور اس کی بھی استطاعت نہ ہو تو دل سے برا جانے۔ اور حدیث شریف میں فرمایا، یہ ایمان کا سب سے کمزور مرتبہ ہے (اور یہ عوام الناس کا ذمہ ہے) اور یہاں عوام الناس سے وہی لوگ مراد ہیں کہ ان میں نہ ہاتھ سے روکنے کی جرات ہے، نہ زبان سے منع کرنے کی ہمت۔ قوم کے چودھری اور زمیندار اور بااثر افراد یہاں عوام الناس میں داخل نہیں۔ یہ لوگ اپنے اثر و اختیار سے برائی کو روک سکتے ہیں تو ان پر لازم ہے کہ برائی کو پھلنے پھولنے اور بڑھنے سے روکیں۔ ایسوں کے لیے صرف دل سے برا جاننا کافی نہیں۔ (بہار شریعت)

(۱۰) اپنے بچہ کو قرآن و علمِ دین پڑھنے پر مجبور کر سکتا ہے۔ اور یتیم بچہ کو اس بات پر مار سکتا ہے جس پر اپنے بچے کو مارتا ہے۔ (ردالمحتار)

کیونکہ اگر یتیم بچہ کو مطلق العنان چھوڑ دیا جائے تو علم و ادب سے بالکل کورا ہو جائے گا اور عموماً بچے، بغیر تنبیہہ کے قابو میں نہیں آتے اور جب تک انہیں خوف نہ ہو، کہنا نہیں مانتے، مگر مارنے کا مقصد صحیح ہونا ضرور ہے۔ یونہی اساتذہ بھی بچوں کو نہ پڑھنے یا شرارتیں کرنے پر سزا دے سکتے ہیں مگر وہ کلیہ انہیں بھی پیش نظر رکھنا چاہیے

کہ اپنا بچہ ہو تو اس حرکت پر اسے بھی اتنی ہی سزا دے ورنہ یہ مارنا تربیت و تادیب کے لیے نہیں، محض غصہ اتارنا ہوا۔ اور یہ خود قابل گرفت بات ہے۔ ایسے ہی مواقع کے لیے قرآن فرماتا ہے:

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ۔ — اللہ خوب جانتا ہے کہ کون مفسد (آمادۂ فساد) ہے اور کون مصلح (یعنی طالبِ اصلاح وخیر خواہ)

(۱۱) عالم اگر اپنا عالم دین ہونا لوگوں پر ظاہر کرے (اور ہو بھی واقعتاً عالمِ دین اور کم از کم اتنا قابل کہ دینی کتابوں سے مسائل معلوم کر سکتا ہے) تو اس میں مضائقہ نہیں مگر یہ ضرور ہے کہ تفاخر کے طور پر اظہار نہ ہو کہ تفاخر حرام ہے بلکہ محض تحدیثِ نعمتِ الٰہی کے لیے یہ اظہار ہو اور مقصد یہ ہو کہ جب لوگوں کو یہ معلوم ہو گا تو اس سے استفادہ کریں گے۔ کوئی دین کی بات پوچھے گا اور کوئی اس سے علمِ دین پڑھے گا اور وہ نام نہاد ملا کہ اردو کی دو چار کتابیں پڑھ کر بزعمِ خویش عالمِ دین بن بیٹھتے ہیں۔ وہ خود بھی گمراہ ہیں، دوسروں کو بھی وادیٔ ضلالت میں بھٹکا کر چھوڑ دیں گے وہ اس حکم کا مصداق نہیں۔

(۱۲) معلم اگر ثواب آخرت کا خواہاں ہے تو پانچ باتیں اس پر لازم ہیں:

۱۔ تعلیم پر اجرت لینا شرط نہ کرے۔ اگر کوئی خود کچھ دے دے تو لے لے، ورنہ نہیں۔ (ہاں اس کے بغیر اگر ضروریات پوری نہ ہو سکیں تو آپ ہی اس پر مجبور ہو گا)

۲۔ باوضو رہے کہ برکت پائے اور نُورِ علم سے اس کا سینہ اور زیادہ روشن ہو۔

۳۔ خیر خواہانہ تعلیم دے، محبت و شفقت اور توجہ سے پڑھائے۔ (کہ استاد کی توجہ اور محبت و شفقت مقناطیسی اثر رکھتی ہے اور طلبہ پروانہ وار اس پر فدا ہوتے ہیں)

۴۔ طلبہ میں باہم کوئی اختلاف رُونما ہو جائے تو عدل و انصاف سے کام لے۔ یہ نہ ہو کہ مالداروں کے بچوں کی طرف زیادہ توجہ دے اور غریب بچوں کی طرف کم۔

۵۔ بچوں کو زیادہ نہ مارے کہ مارنے میں حد سے تجاوز کرے گا تو قیامت کے روز جواب دینا ہو گا (اور بد زبانی اور گالی گلوچ، تو یوں بھی شریفوں کا شیوہ نہیں۔ نہ کہ ایک استاد اور وہ بھی علمِ دین پڑھانے والا، اس میں ملوث ہو) (عالمگیری وغیرہ)



(۱۳) طالب علم کو چاہیے کہ استاد کا ادب اور اس کے حقوق کی حفاظت کرے۔ مال و متاعِ دنیا سے استاد کی خدمت بجالائے۔ استاد سے کوئی غلطی ہو جائے تو اس کی طرف مطلقاً توجہ نہ دے۔ نہ استاد کی غلط روی کی پیروی کرے۔ استاد کا حق، ماں باپ اور دوسرے لوگوں سے زیادہ جانے کہ وہ مربی جسم ہیں اور استاد مربیِ رُوح و جان۔ ہمیشہ استاد سے تواضع برتے، خاکسارانہ پیش آئے اور جب استاد کے مکان پر جائے تو بڑی نرمی سے دستک دے۔ یعنی بڑی آہستگی سے کنڈی وغیرہ بجائے۔ دروازے پر دستک نہ دے بلکہ اس کے برآمد ہونے کا انتظار کرے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۱۴) عالم و متعلم کو چاہیے کہ علم، کتبِ علم اور اہلِ علم کی توقیر و تکریم کریں۔ عام لوگوں سے میل جول کم رکھیں۔ فضول باتوں میں نہ پڑیں۔ پڑھنے پڑھانے کا سلسلہ برابر جاری رکھیں۔ دینی مسائل میں مذاکرہ کرتے رہیں۔ مطالعہ و کتب بینی کے شوق میں کمی نہ آنے دیں۔ لڑائی جھگڑے اور لاحاصل بحث و مباحثہ سے ملوث نہ ہوں۔ اگر اتفاقاً کسی سے جھگڑا ہو ہی جائے تو انصاف و بُردباری سے کام لیں۔ جاہلوں کی مانند، بد کلامی و فحش گوئی پر نہ اتر آئیں۔ آخر جاہل میں اور ان میں فرق بھی تو ضروری ہے۔ (عالمگیری وغیرہ)

(۱۵) عبادت کوئی بھی ہو، اس میں اخلاص نہایت ضروری چیز ہے۔ یعنی محض رضائے الٰہی کے لیے کوئی عملِ خیر کرنا چاہیے، ریا و نمائش یعنی دکھاوے کے طور پر عمل کرنا بالاجماع حرام ہے بلکہ حدیث میں ریا و نمود کو شرکِ اصغر فرمایا گیا ہے۔ اخلاص ہی وہ چیز ہے کہ اس پر ثواب آخرت مترتب ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کسی لاعلمی کے باعث عمل صحیح نہ ہو مگر جب اخلاص کے ساتھ کیا گیا ہو تو اس پر ثوابِ آخرت پائے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس فعل کو اس کے ارکان و شرائط وغیرہ کی رعایت سے ادا کیا جائے مگر اس پر ثواب نہ ملے۔ مثلاً نماز پڑھی، تمام ارکان ادا کیے، شرائط بھی پائے گئے مگر پڑھی ریا کے ساتھ تو ثواب کہاں اگرچہ نماز کی صحت کا حکم دیا جائے۔ مگر چونکہ اخلاص نہیں، ثواب نہیں۔ یا مثلاً اُجرت لے کر، کسی میت کے لیے بغرضِ ایصالِ ثواب قرآن مجید کی تلاوت کی، تو یہ بھی ریا کی مانند ہے کہ تلاوت سے مقصود پیسے ہیں۔ پیسے نہ ملتے تو یہ پڑھتا بھی نہیں (جیسا کہ پیشہ وروں سے دیکھنے میں آتا ہے) تو اس پڑھنے میں کوئی

ثواب نہیں۔ پھر میت کے لیے ایصالِ ثواب کا نام لینا غلط ہے کہ جب ثواب ہی نہ ملا تو پہنچائے گا کیا؟ اسی قسم کی اور بہت سی صورتیں ہیں جن کی تفصیل کی چنداں ضرورت نہیں۔ یہ مختصر بیان دین دار متبع شریعت کے لیے کافی و وافی ہے۔ وہ خود اپنے دل میں فیصلہ کر سکتا ہے کہ عملِ خیر پر اُجرت کہاں اُجرت ہے اور کہاں نہیں۔ کہاں ثواب ہے، کہاں نہیں۔ کس عمل میں اخلاص او رضائے الٰہی کا حصول ہے، کس میں نہیں۔
(ردالمحتار وغیرہ)

(۱۶) اہلِ محلّہ نے امام مسجد کے لیے کچھ چندہ جمع کر کے دے دیا یا اسے کھانے پینے کے لیے سامان مہیا کر دیا تو یہ ان لوگوں کے نزدیک بھی جائز ہے جو اجرت پر امامت کو ناجائز فرماتے ہیں کہ یہ اُجرت نہیں بلکہ احسان ہے کہ ایسے لوگوں کے ساتھ کرنا ہی چاہیے۔ (درمختار)

(۱۷) لوگوں کے ساتھ مدارات سے پیش آنا، نرم آواز، کشادہ روی، خندہ دہنی سے گفتگو کرنا، ملاقات کے وقت تواضع اختیار کرنا، یہ باتیں شرعاً محبوب و مطلوب ہیں مگر یہ ضرور ہے کہ مداہنت نہ پیدا ہو۔ یعنی مخاطب اگر بدمذہب، بدعقیدہ، لادین ہو تو اس سے اس انداز میں گفتگو نہ کرے کہ وہ یہ سمجھے کہ یہ میرے مذہب کو اچھا سمجھنے لگا ہے۔ (عالمگیری) اور جو شخص مقتدا اور مذہبی پیشوا ہو، وہ اہلِ باطل سے تعلق ہی نہ رکھے کیونکہ اس کا یہ فعل اگرچہ کسی ضرورتِ شرعی کے ماتحت ہو، عوام الناس کے لیے باعثِ فتنہ بنے گا۔ بوقتِ ضرورت، بقدرِ ضرورت کا لحاظ بھی ایسے مواقع پر عوام الناس سے بڑھ کر اسے درکار ہے۔

(۱۸) کسی کو کچھ دینا ہو تو ناقص چیز صدقے میں نہ دے کہ اللہ عزوجل غنی ہے۔ صدقہ پہلے اسی غنیٔ مطلق جل جلالہ کے دستِ قدرت میں پہنچتا، اس کے بعد فقیر کے ہاتھ میں جاتا ہے۔ اب آدمی دیکھے کہ غنی کی سرکار میں کیا پیشکش کرتا ہے۔ یونہی صدقہ لینے والے پر لازم ہے کہ ناقص پر ناراض نہ ہو اور اس کی مذمت و شکایت نہ کرے کہ آخر اللہ کی نعمت ہے اور اس کا احسان و سلوک اور نعمت کا معاوضہ شکر ہے نہ کہ شکایت۔ اس کا کوئی قرض تو نہ آتا تھا کہ شکایت کرتا ہے۔ (احسن الوعاء)



(۱۹) اگر لینے والے کو معلوم ہو کہ جو کچھ دیتا ہے، عین حرام ہے تو ہر طرح لینا حرام ہے۔ خواہ بدلے میں۔ خواہ صدقے میں، خواہ اجرت میں، خواہ قرض میں، خواہ کسی طرح کہ خبیث سے، سوا خبیث کے اور کوئی نتیجہ نہیں نکلتا اور اگر معلوم نہ ہو کہ یہ کیسا مال ہے تو لینا جائز۔ اس کنکائیں کی ضرورت نہیں کہ اس کا ذریعۂ آمدنی حلال ہے یا حرام۔
(فتاویٰ رضویہ)

(۲۰) رنج و مصیبت سے گھبرا کر، اپنے مرنے کی دعا نہ کرنا چاہیے کہ مسلمان کی زندگی اس کے حق میں غنیمت ہے۔ اے عزیز وہاں کے لیے کیا جمع کیا کہ یہاں سے بھاگتا ہے۔ ہاں اگر وصلِ الٰہی کے شوق کا غلبہ ہو اور بندگانِ صالحین سے ملاقات کا اشتیاق غالب ہو، یا دین میں فتنہ دیکھے اور دینی مضرت کا خوف ہو تو اپنے مرنے کی دعا جائز ہے۔
(عالمگیری وغیرہ)

(۲۱) جانوروں سے کام لینے میں یہ لحاظ ضروری ہے کہ اس کی طاقت سے زیادہ کام نہ لیا جائے اور اتنا کام نہ لیا جائے کہ وہ مصیبت میں پڑ جائے۔ جتنا بوجھ اٹھا سکتا ہے، اتنا ہی اس پر لادا جائے۔ یا جتنی دور جا سکے، وہیں تک لے جایا جائے یا جتنی دیر تک کام کرنے کا متحمل ہو، اتنا ہی لیا جائے۔ بعض یکہ (تانگہ) والے اتنی زیادہ سواریاں بٹھا لیتے ہیں کہ گھوڑا مصیبت میں پڑ جاتا ہے۔ یہ ناجائز ہے اور یہ بھی ضرور ہے کہ بلاوجہ جانور کو نہ مارے اور سر اور چہرہ پر تو کسی حالت میں نہ مارے کہ یہ بالاجماع ناجائز ہے۔ یونہی اس پر لعنت نہ کرے کہ اس سے فیض پاتا ہے۔ جانور پر ظلم کرنا، ذمی کافر پر ظلم کرنے سے زیادہ برا ہے۔ اور ذمی کافر پر ظلم کرنا، مسلمان پر ظلم کرنے سے بھی برا، کیونکہ جانور کا کوئی معین و مددگار، اللہ تعالیٰ کے سوا نہیں۔ اس غریب کو اس کے ظلم سے کون بچائے۔ (درمختار، ردالمحتار)

(۲۲) کھانے کے بعد کاغذ سے ہاتھ منہ صاف کرنا نہ چاہیے کہ نصاریٰ کا طریقہ ہے اور اپنے عمامہ یا دامن یا آنچل سے بھی ہاتھ پونچھنا منع ہے۔ ہاں پانی سے ہاتھ دھو لے کہ چکنائی وغیرہ زائل ہوگئی تو اب دامن وغیرہ سے قطرے سُت کرنے میں کوئی ممانعت نہیں۔ ردالمحتار میں فرمایا کہ دامن سے ہاتھ منہ پونچھنا بھول پیدا کرتا ہے۔

(۲۳) ہلتا ہوا دانت، چاندی کے تار سے باندھنا، یا اکھڑا ہوا دانت کسی مسالہ مثلاً برادۂ آہن و مقناطیس وغیرہ سے جمالینا جائز ہے۔ اگرچہ پانی اس کے نیچے، وضو غسل میں نہ پہنچے۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۲۴) بکثرت حدیثیں اس بارے میں مروی ہیں کہ بلاوجہ شرعی وہ بات نہ کی جائے جو سننے سے بری معلوم ہو۔ عذر کی حاجت پڑے اور مسلمانوں کو نفرت دلائے، یا جس سے اس کی غیبت کا دروازہ کھلے۔ یہ احادیث زندگی کے بہت سے شعبوں میں صحیح رہنمائی کرتی ہیں۔

(۲۵) احادیثِ کریمہ سے ثابت ہے کہ رات ہو یا دن، عورت جوان ہو یا بوڑھی، جمعہ ہو یا عید، یا جماعتِ پنجگانہ یا مجلسِ وعظ، ان میں کسی عورت کو کبھی جانے کی اجازت نہیں۔ ہاں فتنہ و فساد کا ظن غالب ہو یا کسی دینی ضروری مصلحت کی تحصیل یا کسی واقعی ضرورت کی تکمیل کے لیے گھر سے نکلنا ہی پڑ جائے تو پورے پردہ سے نکل سکتی ہے۔

(۲۶) اگر کوئی مسلمان بھوک پیاس سے مرتا ہو، اس کی اعانت مسلمانوں پر فرض ہے ایسی حالت میں اگر وہ دوسروں کے پاس کھانا پانی پائے، اس پر مانگنا فرض ہے۔
(فتاویٰ رضویہ)

(۲۷) دوسروں کی عیب جوئی میں لگے رہنا سخت حرام ہے اور ایسی حالت میں ان کی بُرائیوں کا بلا ضرورتِ واقعی عام چرچا کرنا، انہیں اور شوخ چشم اور بدلحاظ بنا دیتا ہے۔

(۲۸) حدیث میں ہے ”گناہ کرنا ایک ہے اور وبال اس کا اوروں پر بھی پڑتا ہے کہ جو اس پر راضی ہو (کہ نہ اسے باز رکھے نہ بُرا جانے) وہ بھی شریکِ گناہ ہے۔“

(۲۹) کسی پر بہتان باندھنا، ناجائز طور پر آبرو لینا، دغا فریب، یہ سب باتیں گناہ ہیں۔ خواہ اپنوں سے ہوں یا بیگانوں سے۔ مردوں سے ہوں یا عورتوں سے، مردوں سے سرزد ہوں یا عورتوں سے، سب گناہ ہیں اور جوان کا مرتکب ہو، سخت سزا کا سزاوار ہے۔

(۳۰) سزا صرف وہی ہے جو مطابقِ شرع ہو، خلافِ شرع کسی کے لیے کوئی سزا تجویز کرنا، یہ خود جرم ہے۔ پنچایت اور برادری میں کسی کا جرم ثابت ہونے کے بعد بطور سزا حقہ پانی بند کر دیا جاتا ہے۔ یہ درست ہے لیکن مالی جرمانہ اس پر ڈالنا، یا اسے



برادری کے کھانا کھلانے پر مجبور کرنا، یہ جائز نہیں۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۳۱) برادری اور پنچایت والی قوموں میں جو مطابقِ شرع سزائیں رائج ہیں، انہیں توڑنا اور قصداً اس کی خلاف ورزی کرنا، یا دوسروں کو اس کے خلاف اُکسانا، مصلحت شرعیہ کے خلاف ہے۔ اور اتنی بات تو ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ ایسی سزائیں، جو یہاں مسلمانوں کے اختیار میں رہ گئی ہیں، وہ بھی اگر اٹھ جائیں اور پنچایتی قوموں کے لوگ بھی، اوروں کی طرح ہر گناہ میں آزاد ہو جائیں تو یہ ان مجرموں کی حمایت ہوگی اور خود اپنی جگہ ایک جُرم۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۳۲) بدمذہب، بدعقیدہ کہ اہلسنّت و جماعت سے کٹ کر، اپنی الگ راہ چلتے ہیں، وہ تمام انسانوں، سارے جانوروں بلکہ کتے سے بدتر ہیں۔ کتا فاسق نہیں اور یہ اصل دین ومذہب میں فاسق ہے۔ کتے پر عذاب نہیں اور یہ عذابِ شدید کا مستحق ہے۔
(دار قطنی وغیرہ)

(۳۳) فاسقِ معلن کہ علی الاعلان گناہ صغیرہ پر اصرار اور کبیرہ کا ارتکاب کرتے ہیں، جب تک توبہ نہ کریں، ان سے ابتداء بسلام مکروہ ہے۔ یونہی وہ بوڑھے کہ ہر وقت مذاق و دل لگی میں، یا وہ کہ لغو و بے ہودہ حرکتوں میں مصروف رہتے ہیں یا گالی گلوچ ان کا شیوہ ہے یا وہ کہ اجنبی عورتوں کو گھورتے تاکتے جھانکتے ہیں۔ یونہی کبوتر باز، پتنگ باز جب تک ان کی توبہ معروف نہ ہو، وہ ابتداء بسلام کے مستحق و سزاوار نہیں۔
(فتاویٰ رضویہ)

(۳۴) اہلِ ہنود کا میلہ دیکھنے کے لیے جانا مطلقاً ناجائز ہے۔ اور اگر یہ میلہ، ان کا مذہبی میلہ ہو، جس میں وہ علانیہ کفر و شرک کریں گے، کفری آوازوں سے چلائیں گے تو ظاہر ہے کہ یہ صورت اور بھی سخت گناہ کی موجب ہوگی کہ کفریات پر کان لگانا، کفر و شرک کو تماشا بنانا اور بلاوجہ شرعی ایسے مقامات کی رونق بڑھانا ہے۔ اور یہ سب سخت گناہِ کبیرہ ہیں بشرطیکہ دل میں ان سے نفرت رہے اور اگر معاذ اللہ، ان میں سے کسی بات کو پسند کرے، یا ہلکا جانے تو آپ ہی کافر ہو اور اسلام سے خارج۔ حدیث شریف میں فرمایا جو کسی قوم کا جتھا بڑھائے، وہ انہیں میں سے ہے اور جو کسی قوم کا کوئی کام پسند

کرے، وہ اس کام کے کرنے والوں کا شریک ہے۔ (فتاویٰ رضویہ)

(۳۵) کچھ سنیاسی قسم کے فقیر، ننگے سر، ننگے پاؤں، ایک ہاتھ میں لٹیا لیے، رنگا ہوا کپڑا باندھے اوڑھے، پیری مریدی کا ڈھونگ رچائے پھرتے ہیں اور اپنے آپ کو آدھا ہندو، آدھا مسلمان کہتے ہیں۔ اسی لیے ان کے چیلوں میں ہندو بھی ہوتے ہیں، مسلمان بھی۔ مسلمان بھائی یاد رکھیں اور خصوصاً عورتیں، کہ وہ ایسوں کی چکنی چپڑی باتوں سے جلد متاثر ہو جاتی ہیں کہ ایسے لوگ اپنے اقرار سے آدھے ہندو ہیں۔ اور اسلام و کفر کا اقراری ہے تو یقیناً عنداللہ بھی کافر ہے۔ ایسوں کو اللہ والا جاننا، خدا والے فقیروں میں ماننا، یا ان کے ہاتھوں پر بیعت ہو جانا، اپنے ایمان کو برباد کرنا ہے۔ خبردار خبردار ان کے جھانسے میں نہ آئیں۔ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ پڑھ کر اپنا دامن بچائیں۔

(۳۶) نزولِ باراں یعنی مینہ برسنے کے لیے اذان کہنا، جیسا کہ مسلمانوں میں اس کا رواج ہے، درست ہے کہ شرع مطہر سے ممانعت نہیں۔ پھر اذان ذکر الٰہی ہے اور بارش رحمتِ الٰہی اور ذکر الٰہی، باعث ہے نزولِ رحمتِ الٰہی کا۔ اسی بنیاد پر علمائے کرام نے قبر پر اذان کہنا جائز و مستحب قرار دیا ہے۔ (ایذان الاجر)

(۳۷) تعزیئے دیکھنے کے لیے جمگھٹ لگانا درکنار، حکم ہے کہ تعزیہ آتا دیکھ کر اعراض و رُوگردانی کریں۔ اس کی جانب دیکھنا بھی نہ چاہیے۔ (عرفانِ شریعت)

(۳۸) مٹی کا تیل مسجد میں جلانا بدبُو کی وجہ سے حرام ہے۔ اگر ایسی ترکیب کریں کہ اس کی بدبُو زائل ہو جائے تو جائز ہے، مگر اس کا خیال رکھیں کہ کوئی دوسری شے جو مٹی کے تیل میں ملائیں وہ ناپاک نہ ہو۔ ورنہ یہ اس تیل کو بھی ناپاک کر دے گی اور ناپاک تیل کا مسجد میں جلانا جائز نہیں ہے۔ (درمختار وغیرہ) کافور، بدبُو کو دُور کر دیتا ہے۔

(۳۹) سونے کی انگوٹھی مرد کو مطلقاً حرام ہے۔ یونہی چاندی کا چھلا۔ یونہی چاندی کی دو یا زیادہ انگوٹھیاں۔ یونہی ایک انگوٹھی جس میں کئی نگ ہوں۔ یونہی ایک انگوٹھی جس میں ساڑھے چار ماشہ چاندی ہو، اس کا استعمال مرد کو جائز نہیں۔ صرف ایک انگوٹھی، ایک نگ کی، اگرچہ وہ کتنا ہی قیمتی ہو ساڑھے چار ماشہ سے کم چاندی کی، مرد کو جائز ہے۔
(فتاویٰ رضویہ وغیرہ)



(۴۰) فقیر، ہندو ہو خواہ کوئی کافر، وہ اللہ تعالیٰ کے غضب و لعنت تک پہنچتے ہیں۔ جو یہ گمان کرے کہ کافر بغیر اسلام لائے اللہ تک پہنچ سکتا ہے، وہ خود کافر ہے۔
(افاداتِ رضویہ)

## (۱۰۵) بیعت وارادت

مسلمان مردوں اور عورتوں کا صدیوں سے معمول ہے کہ وہ بزرگانِ دین سے تبرک کے لیے کسی نہ کسی بزرگ کے سلسلہ میں، کسی پیر کے ہاتھوں پر بیعت ہو جاتے ہیں اور نیت اچھی ہو یعنی دنیاوی اغراضِ فاسدہ کے لیے نہ ہو تو یہ بیعت بیکار نہیں، مفید اور بہت مفید اور دنیا و آخرت میں بڑی کار آمد ہے۔ محبوبانِ خدا کے غلامانِ خاص کے ساتھ ایک سلک میں منسلک ہو جانا اور ان کے غلاموں کے دفتر میں نام لکھ جانا، ان سے اس کا سلسلہ متصل ہو جانا فی نفسہ بڑی سعادت ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ان کا رب عزوجل فرماتا ہے:

هُمُ الْقَوْمُ لَا يَشْقٰى بِهِمْ جَلِيْسُهُمْ۔ یعنی وہ وہ لوگ ہیں کہ ان کے پاس بیٹھنے والا بھی بدبخت نہیں رہتا۔

پھر ہر صاحبِ ایمان جانتا ہے کہ محبوبانِ خدا، آیت و نشانِ رحمت ہیں۔ وہ اپنا نام لینے والوں کو بھی اپنا کر لیتے ہیں اور اس پر نظرِ رحمت رکھتے ہیں۔ جیسا کہ حضور پُرنور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جو اپنے آپ کو میری طرف نسبت کرے اور اپنا نام میرے دفتر میں شامل کرے، اللہ اسے قبول فرمائے گا۔ اور اگر وہ کسی ناپسندیدہ راہ پر ہو تو اسے توبہ کی توفیق دے گا اور وہ میرے مریدوں کے زمرے میں ہے اور بے شک میرے رب عزوجل نے مجھ سے وعدہ فرمایا ہے کہ میرے مریدوں اور ہم مذہبوں اور میرے ہر چاہنے والے کو جنت میں داخل فرمائے گا۔ یہاں تک کہ امام اجل عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی، اپنی کتاب مستطاب "میزان الشریعۃ الکبریٰ" میں ارشاد فرماتے ہیں کہ تمام ائمہ مجتہدین اور فقہاء و صوفیائے کرام اپنے پیروں اور

مقلدوں کی شفاعت کرتے ہیں اور جب ان کے پیرو کی روح نکلتی ہے، جب منکر نکیر اس سے سوال کو آتے ہیں، جب اس کا حشر ہوتا ہے، جب نامۂ اعمال کھلتے ہیں، جب حساب لیا جاتا ہے، جب اعمال تلتے ہیں، جب وہ پل صراط پر چلتا ہے۔ غرض دنیا و برزخ و قیامت، ہر جگہ کی سختیوں میں ان پر نگاہ رکھتے اور ہر حال میں ان کی نگہبانی فرماتے ہیں اور کسی جگہ اس سے غافل نہیں ہوتے۔

تو بحمدہٖ تعالیٰ اولیاء و صوفیائے کرام کے فیوض اس دنیا کے علاوہ، عالمِ برزخ میں بھی جاری رہتے ہیں اور اپنے غلاموں کے ساتھ برزخ و قیامت میں بھی ان کی وہی شان امداد و یاری، نگہبانی و غمگساری کرتی اور یاوری و دستگیری فرماتی ہے۔ اور یہاں سے انتقال فرماجانے کے بعد بھی ان کے بے شمار تصرفات و برکات باقی رہتے ہیں اور تاقیامِ قیامت ان کی کرامتیں جاری رہتی ہیں۔

اولیائے الٰہی اور محبوبانِ بارگاہ حمدی کے ساتھ اسی عقیدت و محبّت اور قلبی شوق و اشتیاقِ باطنی کے باعث عام طور پر مسلمانوں میں دو باتیں، اس باب میں مشہور ہیں۔

ایک یہ کہ بے پیر افلاح نہ پائے گا۔

دوسرے یہ کہ بے پیرے کا پیر شیطان ہے۔

بہرحال کسی بزرگ کے ہاتھوں پر بیعت ہو کر، بزرگانِ دین کے سلسلہ میں داخل ہوجانا اور ان کے غلاموں کے زمرے میں کسی مرید کا نام لکھ جانا، حقیقت یہ ہے کہ دنیا و آخرت میں بڑی سعادتوں کا موجب ہے اور بڑا فضلِ الٰہی۔ اسی لیے یہ بیعتِ تبرک بھی کوئی ایسی گری پڑی، بے قدری اور بے وقعت چیز نہیں کہ آدمی جہاں پائے اسے حاصل کرے اور جس پیر کے ہاتھوں پر چاہے بیعت ہو جائے، بلکہ اس کے لیے ضروری ہے شیخِ اتصال کی یعنی جس کے ہاتھ پر بیعت کرنے سے انسان کا سلسلہ حضور پُرنور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم تک متصل ہو جائے اور اس کے لیے چار شرطیں ہیں:

(۱) شیخ (یعنی جس کے ہاتھ میں بندہ ہاتھ دے اس کا سلسلہ، باتصالِ صحیح حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک پہنچا ہو۔ بیچ میں کہیں منقطع نہ ہو کہ منقطع کے ذریعہ اتصال ناممکن۔ جس کا سلسلہ خود کٹا ہوا ہے، وہ دوسروں کو کیا جوڑے گا۔ اور یہاں چند



امور ہیں جن کا لحاظ رکھنا قبل بیعت بہت ضروری ہے:

۱۔ بعض لوگ بلا بیعت، محض وراثت کے زعم میں (کہ ہم ان کے وارث ہیں) اپنے باپ دادا کے سجادے پر بیٹھ جاتے ہیں اور شروع کردیتے ہیں بیعت لینا۔

۲۔ یا بیعت تو کی تھی مگر خلافت نہ ملی تھی۔ بلا اذن بیعت، مرید کرنا شروع کردیتے ہیں۔

۳۔ یا خلافت بھی ملی تھی مگر یہ سلسلہ ہی قطع کردیا گیا، اس میں فیض نہ رکھا گیا ہو، لوگ براہِ ہوس، اس میں اذنِ خلافت دیتے چلے آتے ہیں۔

۴۔ یا سلسلہ فی نفسہٖ صحیح تھا مگر بیچ میں کوئی ایسا شخص واقع ہوا جو بعض شرائطِ بیعت کے نہ پائے جانے کے باعث قابلِ بیعت نہ تھا۔ اس سے جو شاخ چلی وہ بیچ میں سے منقطع ہے۔ ان صورتوں میں، اس بیعت سے ہرگز اتصال حاصل نہ ہوگا۔ اور آدمی کسی ایسے کے ہاتھوں بیعت پر اڑ ہی جائے تو بیل سے دودھ یا بانجھ سے بچہ مانگنے کی مت جُدا ہے اور لاحاصل۔

(۲) شیخ سنی متصلب صحیح العقیدہ ہو کہ بدمذہب گمراہ کا سلسلہ شیطان تک پہنچے گا۔ نہ کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک۔ آج کل بہت کھلے ہوئے بد دینوں بلکہ بے دینوں، حتیٰ کہ وہابیہ نے، کہ سرے سے منکر و دشمنِ اولیاء ہیں، ہوس برآری اور دنیا طلبی بلکہ گمراہ گری کے لیے پیری مریدی کا جال پھیلا رکھا ہے۔ ہوشیار خبردار احتیاط احتیاط۔

اے بسا ابلیس، آدم روئے ہست

پس بہ ہر دستے نہ باید داد، دست

(۳) عالم ہو اور علمِ فقہ میں اتنی دسترس رکھتا ہو کہ اپنی ضروریات کے مسائل، کسی کی مدد کے بغیر، فقہ کی کتابوں سے نکال سکے اور عالم ہونے کے لیے یہ بات البتہ لازم ہے کہ عقائد اہلسنّت سے پورا واقف، کفر و اسلام، ضلالت و ہدایت کے فرق کا خوب عارف ہو ورنہ آج بدمذہب نہیں کل ہو جائے گا۔

صدہا کلمات و حرکات ہیں، جن سے کفر لازم آتا ہے اور جاہل و ناواقف، براہِ

جہالت و ناواقفیت، ان میں پڑ جاتے ہیں۔ اول تو خبر ہی نہیں ہوتی کہ ان سے قول یا فعل کفر صادر ہوا ہے کہ وہ کفر و اسلام میں فرق پر مطلع ہی نہیں اور بے اطلاع توبہ ناممکن۔ تو مبتلا کے مبتلا ہی رہے۔

اور اگر کوئی خبر دے تو ایک سلیم الطبع جاہل کہ سلامت روی اس کی طبیعت میں داخل ہے، وہ ڈر بھی جائے گا توبہ استغفار بھی کر لے گا۔ عذابِ آخرت سے ڈر بھی جائے گا، مگر وہ جو سجادہ مشیخت پر ہادی و مرشد بنے بیٹھے اور سجادہ نشین کہلاتے ہیں، ان کی وہ عظمت و برتری کہ خود ان کے قلوب میں ہے، کب قبول کرنے دے گی اور اگر ایسے ہی حق پرست ہوئے اور حق کو جانا مانا تو کتنا؟ اتنا کہ آپ توبہ کر لیں گے۔ مگر وہ جو قولِ کفر یا فعلِ کفر سے بیعت فسخ ہوگئی، اس کا کیا علاج کریں گے؟ اب کسی کے ہاتھ پر بیعت کریں اور شجرہ اس جدید شیخ کے نام سے دیں اگرچہ وہ شیخ اول ہی کا خلیفہ ہو، تو یہ ان کا نفس کیونکر گوارا کرے گا؟ اور اس پر تو وہ کیا راضی ہوں گے کہ آج سے سلسلہ بند کر دیں۔ مرید کرنا چھوڑ دیں۔ لاجرم وہی سلسلہ کہ ٹوٹ چکا، جاری رکھیں گے اور وہی راہِ ہوس اختیار کریں گے۔ لہٰذا لازم کہ وہ عقائدِ حقہ اہلسنّت کا خوب عارف ہو۔

(۴) فاسقِ معلن نہ ہو اور فاسقِ معلن وہ ہے کہ علانیہ گناہ کبیرہ کا ارتکاب، یا صغیرہ پر اصرار کرتا ہے۔ مثلاً نماز و جماعت پنجگانہ کا تارک ہے اور ترک جماعت کی کوئی وجہ معقول و شرعی بھی نہیں رکھتا۔ یا داڑھی مونڈاتا یا حد شرعی سے کم رکھتا اور کترواتا ہے۔ یا سر پر عورتوں کے سے بال رکھتا ہے یا ایسی حرکتیں کرتا ہے جو مروت اور ایمانی غیرت کے منافی ہیں۔ غرض وہ علی الاعلان فسق کا ارتکاب نہ کرتا ہو۔ ورنہ اس کی بیعت روا نہ ہوگی کہ پیر کی تعظیم لازم ہے اور فاسقِ معلن کی اہانت ضروری تو دونوں کا اجتماع ممکن نہ ہوگا۔ تعظیم نہ کرے تو اسے پیر بنانا کیسا اور تعظیم کرے تو جُرمِ شرعی میں گرفتار، لہٰذا فاسق کے ہاتھ میں ہاتھ ہی نہ دے۔

مولائے کریم دنیا و آخرت میں عافیت اور اسلام و سنیت پر استقامت بخشے۔



## (۱۰۶) اور فاسقِ مُعلِن سے بدتر ہیں

(۱) وہ ابلیسی مسخرے کہ علماء دین پر ہنستے اور ان کے بتائے ہوئے احکام و فتاوٰی کو لغو سمجھتے ہیں۔ انہیں میں ہیں وہ جھوٹے مدعیانِ فقر، وہ بہروپیے جو کہتے ہیں کہ عالموں فقیروں کی سدا سے ہوتی چلی آئی ہے۔ یہاں تک کہ بعض خبیثوں کو یہ لفظ کہتے سنے گئے کہ عالم کون ہے؟ سب پنڈت ہیں، عالم تو وہ ہو جو انبیائے بنی اسرائیل کے معجزے دکھائے یا اور ایسی ہی خرافات بکیں اور اسے فقیری کی رمز کہیں۔ اور اپنے کفریات پر، فقیری کے رمز کا پردہ ڈالیں۔

(۲) وہ دہریے ملحد، فقیر و ولی بننے والے جو کہتے ہیں کہ شریعت راستہ ہے ہم تو پہنچ گئے ہیں، راستے سے ہمیں کیا کام۔ ان خبیثوں کے رد میں اتنی ہی بات کافی، جو عارف باللہ سیدی عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ نے "الیواقیت والجواہر" میں تحریر فرمائی کہ حضور سید الطائفہ جنید بغدادی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے عرض کی گئی کہ کچھ لوگ کہتے ہیں کہ شریعت کے احکام تو وصول کا وسیلہ تھے اور ہم واصل ہوگئے۔ (تو ہمیں ان احکام سے کیا سروکار) فرمایا وہ سچ کہتے ہیں۔ واصل تو ضرور ہوئے (پہنچے تو ضرور) مگر جہنم تک، چور اور زانی ایسے عقیدے والوں سے بہتر ہیں۔

(۳) وہ جاہل اجہل یا ضال اضل (وگمراہ و گمراہ تر) کہ بے پڑھے، یا چند کتابیں پڑھ کر ائمہ سے بے نیاز ہو بیٹھے۔ جیسا قرآن و حدیث وابوحنیفہ و شافعی و دیگر ائمہ رضی اللہ تعالٰی عنہم سمجھتے تھے، ان کے زعم میں یہ بھی سمجھتے ہیں بلکہ ان سے بھی بہتر۔ کہ انہوں نے (معاذ اللہ) قرآن و حدیث کے خلاف حکم دیئے اور یہ ان کی غلطیاں نکال رہے ہیں یہ گمراہ بد دین غیر مقلدین ہوئے۔

(۴) وہ مدعیانِ اتباعِ سُنّت کہ وہابیت کی اصل و اضل علت یعنی تقویت الایمان پر سر منڈا بیٹھے۔ اس کے مقابل، قرآن و حدیث پسِ پشت پھینک دیئے اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم تک اس ناپاک کتاب کے طور پر معاذ اللہ، مشرک اور شرک کا حکم دے بنے

والے ٹھہریں اور یہ وہابیت کے متوالے، اللہ و رسول کو پیٹھ دے کر، اسی کے مسائل پر ایمان لائیں، اس کا پڑھنا موجبِ نجات اور گھر میں رکھنا فرضِ عین ٹھہرائیں اور قرآن سے یوں اس کا رتبہ بڑھائیں۔

(۵) دیوبندیت کے مارے ہوئے وہ دعویدارانِ علم کہ انہوں نے گنگوہی و نانوتوی و تھانوی وغیرہم اپنے احبار و رہبان کے کفریات کو، اسلام بنانے کے لیے، اللہ و رسول کو ان کی سخت سخت گالیاں، بڑی بڑی گستاخیاں قبول کیں۔

(۶) جملہ مرتدین اور معاندین کہ اسلام و مسلمین سے رسی تڑوا بھاگے جیسے قادیانی، مرزائی، احمدی، نیچری، چکڑالوی، رافضی، خارجی، ناصبی کہ ضروریاتِ دین کا تمسخر اڑاتے، شعائرِ اسلام کا مذاق اڑاتے، احادیث کو ردی کا انبار ٹھہراتے، صحابہ کرام اور اہلسنّت عظام پر کیچڑ اچھالتے اور یزید کے گن گاتے ہیں۔ یہ سب اسلامی برادری سے خارج، اسلام و اسلامیان سے باغی اور حق و اہل حق سے طاغی ہیں۔ ان سب کا پیر سب کا مقتداء، سب کا منتہا یقیناً شیطان رجیم ہے اور یہ سب اس کے پیروکار و مرید۔ اگرچہ بظاہر کسی سلسلہ میں بیعت کا نام لیں اور خود قطب و ولی بنیں۔

مسلمانوں پر فرض، فرض، فرض ہے کہ ان سے دُور رہیں، ان سے نفرت کریں اور ہرگز ہرگز ان کے رنگ و روپ اور دعویٰ فضل و کمال پر نہ جائیں اور واللہ الہادی۔

یقین جانیں کہ جو بدعتی ضروریاتِ دین میں سے کسی شے کا منکر ہو، باجماعِ مسلمین یقیناً قطعاً کافر ہے اگرچہ کروڑ بار کلمہ پڑھے۔ پیشانی اس کی سجدے میں ایک ورق ہو جائے۔ بدن اس کا روزوں میں ایک خاکہ رہ جائے۔ عمر میں ہزار حج کرے، لاکھ پہاڑ سونے کے راہِ خدا میں دے، لا واللہ ہرگز ہرگز کچھ قبول نہیں۔ جب تک تمام ضروریاتِ دین کی تصدیق نہ کرے تو ایسوں سے جوڑنا درکنار، توڑنا فرض ہے کہ ایمان محفوظ رہے۔ واللہ الہادی۔ (فتاویٰ افریقہ وغیرہ)



## (۱۰۷) میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم

### (امام اہلسنّت امام احمد رضا خان قدس سرہ کی ایک نفیس تقریر کا خلاصہ بالاضافہ)

حضور نِعۡمَةُ اللّٰهِ ہیں، قرآن عظیم نے ان کا نام نِعۡمَةَ اللّٰهِ رکھا۔ (اللہ کی نعمت عظمٰی) اَلَّذِیۡنَ بَدَّلُوۡا نِعۡمَتَ اللّٰهِ كُفۡرًا (جن لوگوں نے اللہ کی نعمت، ناشکری سے بدل دی) کی تفسیر میں حضرت سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: نِعۡمَةُ اللّٰهِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ ولہٰذا ان کی تشریف آوری کا تذکرہ امتثال امرالٰہی (تعمیلِ حکمِ خداوندی) ہے۔ قال تعالیٰ:

وَاَمَّا بِنِعۡمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثۡ۔ اپنے رب کی نعمت کا خوب چرچا کرو۔

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری، سب نعمتوں سے اعلیٰ نعمت ہے یہی تشریف آوری ہے جس کے طفیل دنیا، قبر، حشر، برزخ، آخرت، غرض ہر وقت، ہر جگہ، ہر آن، نعمتِ ظاہر و باطن سے ہمارا ایک ایک رونگٹا متمتع اور بہرہ مند ہے اور ہو گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

اپنے رب کے حکم سے، اپنے رب کی نعمتوں کا چرچا، مجلسِ میلاد میں ہوتا ہے۔ مجلسِ میلاد آخر وہی شے ہے جس کا حکم رب العزت دے رہا ہے۔

مجلس مبارک کی حقیقت، مجمع المسلمین کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تشریف آوری و فضائلِ جلیلہ و کمالاتِ جمیلہ کا ذکر سنانا ہے۔ (یہی اس کی حقیقت ہے) بند یا رقعہ بانٹنا، یا طعام و شیرینی کی تقسیم، اس کا جزءِ حقیقت نہیں (کہ اس کے بغیر میلاد کا وجود ہی معدوم ہو) نہ ان میں کچھ جرم، اوّل دعوت الی الخیر (خیر کی طرف بلانا) ہے اور دعوت الی الخیر بے شک خیر ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَمَنۡ اَحۡسَنُ قَوۡلًا مِّمَّنۡ دَعَا اس سے زیادہ کس کی بات اچھی جو اللہ

اِلَی اللّٰہِ۔ کی طرف بلائے۔

صحیح مسلم شریف میں ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

من دعا الی ھدی کان لہ الاجر مثل اجور من تبعہ ولا ینقص ذلک من اجورھم شیئا۔

جو لوگوں کو کسی ہدایت کی طرف بلائے، جتنے اس کا بلانا قبول کریں، ان سب کے برابر اسے ثواب ملے اور ان کے ثوابوں میں کچھ کمی نہ ہو۔

اور اطعامِ طعام (کھلانے پلانے کا اہتمام و انتظام) یا تقسیمِ شیرینی، برِ وصلہ و احسان و صدقہ ہے اور یہ سب شرعاً محمود۔ (کہ قرآن و حدیث میں جابجا اس کی ترکیب و تاکید آئی) ان مجالس کے لیے ایک تم ہی نہیں۔ ملائکہ بھی تداعی کرتے ہیں جہاں مجلس ذکر شریف ہوتے دیکھی، ایک دوسرے کو بلاتے ہیں کہ آؤ یہاں تمہارا مطلوب ہے۔ پھر وہاں سے آسمان تک چھا جاتے ہیں۔ تم دنیا کی مٹھائی بانٹتے ہو۔ ادھر سے رحمت کی شیرینی تقسیم ہوتی ہے۔ وہ بھی ایسی عام (بلا روک ٹوک) کہ نامستحق کو بھی حصہ دیتے ہیں۔ (اور اس میں برغبتِ تمام شرکت کرنے والے مصداق بن جاتے ہیں اس حدیث کا)

ھم القوم لا یشقی بھم جلیسھم۔

ان لوگوں کے پاس بیٹھنے والا بھی بدبخت نہیں رہتا۔

یہ مجلس آج سے نہیں۔ آدم علیہ السلام نے خود کی اور کرتے رہے۔ اور ان کی اولاد میں برابر ہوتی رہی۔ کوئی دن ایسا نہ تھا کہ آدم علیہ السلام، ذکر حضور نہ کرتے ہوں۔ اوّل روز سے آدم علیہ الصلوۃ والسلام کو تعلیم ہی یہ فرمایا گیا کہ میرے ذکر کے ساتھ، میرے حبیب و محبوب کا ذکر کیا کرو، صلی اللہ علیہ وسلم۔

جس کے لیے عملی کارروائی یہ کی گئی کہ جب روح الٰہی آدم علیہ الصلوۃ والسلام کے پتلے میں داخل ہوتی ہے، آنکھ کھلتی ہے، نگاہ ساقِ عرش پر ٹھہرتی ہے، لکھا دیکھتے ہیں: لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ (صلی اللہ علیہ وسلم) عرض کی: الٰہی یہ کون ہے جس کا نام پاک تُو نے اپنے نام اقدس کے ساتھ لکھا ہے؟ ارشاد ہوا: اے آدم! وہ تیری اولاد میں سب سے پچھلا پیغمبر ہے۔ وہ نہ ہوتا تو میں تجھے نہ بناتا۔



لَوْلَا مُحَمَّدٌ مَا خَلَقْتُکَ وَلَا اَرْضًا وَّلَا سَمَآءً۔

اسی کے طفیل میں تجھے پیدا کیا اگر وہ نہ ہوتا، نہ تجھے پیدا کرتا اور نہ زمین و آسمان بناتا۔

تو کنیت اپنی ابو محمد کر، صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

آنکھ کھلتے ہی نام پاک بتایا گیا پھر ہر وقت ملائکہ کی زبان سے ذکر اقدس سنایا گیا۔ وہ مبارک سبق عمر بھر یاد رکھا۔ ہمیشہ ذکر و چرچا کرتے رہے۔ جب زمانہ وصال شریف کا قریب آیا، شیث علیہ الصلوۃ والسلام سے ارشاد فرمایا "اے فرزند میرے بعد تُو خلیفہ ہوگا۔ عمادِ تقویٰ (ستونِ پرہیزگاری) عروۃ وثقیٰ (دستہ استوار و محکم) کو نہ چھوڑنا۔ العروۃ الوثقی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، عروۃ وثقیٰ محمد ہیں، صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ جب اللہ کو یاد کرے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر ضرور کرنا کہ میں نے فرشتوں کو دیکھا کہ ہر گھڑی ان کی یاد میں مشغول ہیں۔"

اسی طور پر چرچا ان کا ہوتا رہا۔ پہلی انجمن روز میثاق جمائی گئی، اس میں حضور کا ذکر تشریف آوری ہوا۔ اور قرآن کریم میں اس کا ذکر یوں فرمایا کہ:

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰہُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ لَمَآ اٰتَیْتُکُمْ مِّنْ کِتٰبٍ وَّ حِکْمَۃٍ ثُمَّ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَکُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِہٖ وَلَتَنْصُرُنَّہٗ قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَاَخَذْتُمْ عَلٰی ذٰلِکُمْ اِصْرِیْ قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا قَالَ فَاشْھَدُوْا وَاَنَا مَعَکُمْ مِّنَ الشّٰھِدِیْنَ o فَمَنْ تَوَلّٰی بَعْدَ ذٰلِکَ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْفٰسِقُوْنَ۔

جب عہد لیا اللہ نے نبیوں سے، کہ بے شک میں تمہیں کتاب و حکمت عطا فرماؤں، پھر تشریف لائیں تمہارے پاس وہ رسول، تصدیق فرمائیں ان باتوں کی جو تمہارے ساتھ ہیں تو تم ضرور ان پر ایمان لانا اور ضرور ضرور ان کی مدد کرنا۔ (اور قبل اس کے کہ انبیاء کچھ عرض کرنے پائیں) فرمایا کیا تم نے اقرار کیا اور اس پر میرا بھاری ذمہ لیا؟ عرض کی ہم نے اقرار کیا۔ فرمایا تو آپس میں ایک دوسرے پر گواہ ہو جاؤ۔ اور میں بھی تمہارے ساتھ گواہوں سے ہوں پھر جو

کوئی اس اقرار کے بعد پھر جائے تو وہی
لوگ بے حکم ہیں۔

مجلس میثاق میں رب العزۃ نے تشریف آوری حضور کا بیان فرمایا اور تمام انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام نے سنا اور انقیاد (وگرویدگی) واطاعت (وخدمت گزاری) حضور کا قول دیا۔ ان کی نبوت ہی مشروط تھی، حضور کے مطیع وامتی بننے پر۔ (اللہ اللہ! امتیوں پر فرض کرتے ہیں رسولوں پر ایمان لاؤ۔ اور رسولوں پر فرض کرتے ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے گرویدگی فرماؤ۔ غرض صاف صاف جتا رہے ہیں کہ مقصود اصلی ایک وہی ہیں باقی تم سب تابع و طفیلی۔

مقصود ذاتِ اوست دگر جملگی طفیل

تو سب سے پہلے حضور کا ذکر تشریف آوری کرنے والا اللہ ہے کہ فرمایا:

ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ — پھر تمہارے پاس وہ رسول تشریف لائیں۔

اور ذکر پاک کی سب میں پہلی (مجلس) یہی مجلس انبیاء ہے۔ علیہم الصلوۃ والسلام۔ جس میں پڑھنے والا اللہ اور سننے والا انبیاء اللہ۔ (صلوات اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین)

غرض اسی طرح ہر زمانے میں، حضور کا ذکر ولادت و تشریف آوری ہوتا رہا۔ ہر قرن میں انبیاء و مرسلین، آدم علیہ السلام سے لے کر ابراہیم و موسیٰ و داؤد و سلیمان و زکریا علیہم السلام تک، تمام نبی و رسول، اپنے اپنے زمانے میں مجلسِ حضور ترتیب دیتے رہے۔ یہاں تک کہ وہ سب میں پچھلا، ذکر شریف سنانے والا، کنواری ستھری پاک بتول کا بیٹا، جسے اللہ نے بے باپ کے پیدا کیا، نشانی سارے جہان کے لیے، یعنی سیّدنا عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام تشریف لایا فرماتا ہوا:

مُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْۢ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ۔ — میں بشارت دیتا ہوں ان رسول کی، جو عنقریب میرے بعد تشریف لانے والے ہیں جن کا نام پاک احمد ہے۔ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وبارک وسلم)



یہ ہے مجلسِ میلاد۔ جب زمانہ ولادت شریف کا قریب آیا، تمام ملک و ملکوت میں محفلِ میلاد تھی۔ عرش پر محفلِ میلاد، فرش پر محفلِ میلاد، ملائکہ میں مجلسِ میلاد ہو رہی تھی، خوشیاں مناتے حاضر آئے ہیں، سر جھکائے کھڑے ہیں، جبرئیل و میکائیل حاضر ہیں، علیہم الصلوۃ والسلام۔ اس دولہا کا انتظار ہو رہا ہے جس کے صدقے میں یہ ساری برات بنائی گئی۔ سبع سموات میں عرش و فرش پر دھوم ہے۔

ذرا انصاف کرو، تھوڑی سی مجازی قدرت والا، اپنی مراد کے حاصل ہونے پر جس کا مدت سے انتظار ہو۔ اب وقت آیا ہے تو کیا کچھ خوشی کا سامان نہ کرے گا۔ وہ عظیم مقتدر، جو چھ ہزار برس پیشتر، بلکہ لاکھوں برس سے، ولادت محبوب کے پیش خیمے تیار فرما رہا ہے۔ اب وقت آیا ہے کہ وہ مراد المرادین، ظہور فرمانے والے ہیں، یہ قادر علی کل شیء (جو ہر شے پر قدرتِ تامہ رکھتا ہے) کیا کچھ خوشی کے سامان مہیانہ فرمائے گا۔

شیاطین کو اس وقت جلن تھی اور اب بھی جو شیطان ہیں جلتے ہیں اور ہمیشہ جلیں گے۔ غلام تو خوش ہو رہے ہیں کہ ان کے ہاتھوں ایسا دامن آیا کہ یہ گر رہے تھے اس نے بچا لیا۔ ایسا سنبھالنے والا ملا کہ اس کی نظیر نہیں ملتی۔ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم۔

ایک آدمی ایک کو بچا سکتا ہے، دو کو بچا سکتا ہے، کوئی قوی ہوگا زیادہ سے زیادہ دس بیس کو بچالے گا۔ اور یہاں کروڑوں اربوں پھسلنے والے، اور بچانے والا وہی ایک۔

اَنَا اٰخِذٌ بِحُجَزِكُمْ عَنِ النَّارِ هَلُمُّوْا اِلَيَّ۔ — میں تمہارا بند کمر پکڑے کھینچ رہا ہوں، ارے میری طرف آؤ۔ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم)

یہ فرمان صرف صحابہ سے خاص نہیں۔ قسم اس کی جس نے انہیں رحمۃ للعالمین بنایا، آج وہ ایک ایک مسلمان کا بند کمر پکڑے اپنی طرف کھینچ رہے ہیں کہ دوزخ سے بچائیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

الحمد للہ کیسا حامی پایا۔ اربوں سے بھی اربوں مراتب، گرنے والوں کو ان کا ایک اشارہ کفایت کر رہا ہے تو ایسے کے پیدا ہونے کا ابلیس اور اس کی ذریت کو جتنا غم ہو

تھوڑا ہے۔ پہاڑوں میں ابلیس اور تمام مَرَدَہ (مردودِ بارگاہِ الٰہ) سرکش قید کر دیئے گئے تھے۔ اسی کے پیرو اب بھی غم کرتے ہیں، خوشی کے نام سے مرتے ہیں۔

ملائکہ سبع سموات (ساتوں آسمانوں کے فرشتے) دھوم مچا رہے تھے۔ عرش ذوق و شوق میں ہلتا تھا، ایک علم مشرق اور دوسرا مغرب، اور تیسرا بامِ کعبہ پر نصب کیا گیا اور بتایا گیا کہ ان کا دارالسلطنت کعبہ ہے اور ان کی سلطنت مشرق سے مغرب تک۔ تمام جہان انہیں کی سلطنت، انہیں کی قلمرو میں داخل ہے (اور جب) اس مراد کے ظاہر ہونے کی گھڑی آ پہنچی کہ اوّل روز سے اس کی محفل میلاد، اس کے خیر مقدم کی مبارکباد ہو رہی ہے، قادر علی کل شیء نے اس کی خوشی میں کیسے کچھ انتظام فرمائے ہوں گے۔

گھر گھر مسرت و شادمانی کی رسوم، ہر طرف تہنیت و مبارکباد کی دھوم، نسیمِ بہار چلی، شاخ شاخ سے گلے ملی، گل فرطِ مسرت سے پھولے نہ سمائے، کلیوں کی چٹک سے صلوات اللہ تعالی وسلامہ علیک یا رسول اللہ کی آوازیں آئیں۔ سحابِ رحمت اللھم صل علی ھذا النبی الکریم کہتا گھر آیا۔ بوندیاں شوقِ دیدار میں درود پڑھتی اتریں۔ بجلیوں نے سورۂ نُور وردِ زبان کی اور جب وہ مبارک ساعت بالکل قریب آئی جبرئیل امین ایک پیالہ شربت جنّت کا سیدتنا آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے لیے لیے حاضر ہوئے۔ اس کے نوش فرمانے سے وہ دہشت زائل ہو گئی جو ایک آواز سننے سے پیدا ہوئی تھی، پھر ایک مرغ سپید کی شکل بن کر، اپنا پر، سیدتنا آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بطن مبارک سے مل کر عرض کرنے لگے۔

اِظْهَرْ يَا سَيِّدَ الْمُرْسَلِيْنَ اِظْهَرْ يَا خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ
اِظْهَرْ يَا اَكْرَمَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ

"جلوہ فرمائیے اے تمام رسولوں کے سردار! جلوہ فرمائیے اے تمام انبیاء کے خاتم، جلوہ فرمائیے اے سب اگلوں پچھلوں سے زیادہ کریم۔"

یا اور الفاظ ان کے ہم معنی، مطلب یہ کہ دونوں جہان کے دولہا! برات سج چکی اب جلوہ افروزی سرکار کا وقت ہے۔



فَظَهَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَالْبَدْرِ الْمُنِيْرِ۔
پس حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جلوہ فرما ہوئے جیسے چودھویں رات کا چاند۔ (انتہی)

اے انجمن والو ہوشیار، باادب بانصیب، بے ادب بے نصیب، دست بستہ کھڑے صلوٰۃ و سلام عرض کرو۔ تمہارے حامی، تمہارے والی، تمہارے یاور، تمہارے سرور، تمہارے آقا، تمہارے مولا، تمہارے سردار، تمہارے غم خوار، محبوب خدا احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی سواری آ چکی اور وہ جانِ مسیح، جان بخشِ عالم تشریف لا چکے۔

تعظیم کو اٹھے ہیں ملک، تم بھی کھڑے ہو
پیدا ہوئے سلطانِ عرب، شاہِ عجم آج

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ الصلوۃ والسلام علیک یا نبی اللہ الصلوۃ والسلام علیک یا حبیب اللہ الصلوۃ والسلام علیک یا خیر خلق اللہ الصلوۃ والسلام علیک وعلی آلک و صحبک و اولیاء امتک وعلماء ملتک دائما ابدا سرمدا امین والحمد للہ رب العلمین۔

شمس و قمر، سلام کو حاضر ہیں السلام
جن و بشر سلام کو حاضر ہیں السلام
سب بحر و بر، سلام کو حاضر ہیں السلام
سنگ و شجر، سلام کو حاضر ہیں السلام
سب خشک و تر، سلام کو حاضر ہیں السلام
سب کروفر، سلام کو حاضر ہیں السلام
شوریدہ سر سلام کو حاضر ہیں السلام
خستہ جگر سلام کو حاضر ہیں السلام

## (۱۰۸) مجرب ترین چند اعمال

(جملہ حاجاتِ دینی و دُنیوی کے لیے باذنِ تعالیٰ مفید)

### (۱) طریقہ ختمِ قادریہ

اوّل درودِ قادریہ: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ۔ ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار۔

اور اگر یہ نہ پڑھ سکے تو یہ صیغہ پڑھے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ پھر کلمۂ تمجید: سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار۔

پھر سورۂ اخلاص شریف ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار۔

پھر سورۂ الم نشرح ایک ہزار گیارہ (۱۰۱۱) بار۔

اور اس سورت کے شروع کرنے کے وقت سورہ یٰسین شریف تین بار، ایک یا دو یا تین آدمی پڑھیں۔

پھر سورۂ الم نشرح کے بعد سورہ فاتحہ ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار۔

پھر وہی درود شریف ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار۔

اور سورۂ اخلاص شریف ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار۔

اور پھر یا حضرت شیخ عبدالقادر اَعْطِنِیْ شَیْئًا لِّلّٰہِ ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار پڑھ کر ختم کرے۔ بعد ختم اگر ممکن ہو تو تھوڑی شیرینی پر، ورنہ ویسے ہی حضور غوث پاک کی روح پر فتوح کا فاتحہ پڑھے اور اپنی حاجت حضرت رب العزت سے طلب کرے۔



### (۲) طریقہ ختمِ خواجگان

اوّل ایک شخص دوگانہ (دو رکعت نماز نفل) ادا کرے جس کی ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ شریف) تین بار پڑھے۔ بعد دوگانہ ہاتھ اٹھا کر سات مرتبہ یہ دعا پڑھے:

یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَیَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَیَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ وَیَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ وَیَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ یَارَبِّ وَفَوَّضْتُ اَمْرِیْٓ اِلَیْکَ یَارَبِّ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

اس کے بعد سورہ فاتحہ (الحمد شریف) مع تسمیہ (بسم اللہ) سات بار، درود شریف سو بار۔

اَلَمْ نَشْرَحْ مع تسمیہ ایک ہزار ایک سو (۱۱۰۰) بار۔

پھر سورۂ فاتحہ سات بار۔

پھر درود شریف سو بار پڑھ کر ختم کرے۔

اس ختم (یونہی ختم قادریہ وغیرہ کسی ختم) کے پڑھنے کے درمیان، کوئی بات نہ کرے۔ بلکہ جو اس میں شریک نہیں وہ بھی بہ ضرورت بات کریں تو اس کا لحاظ رکھیں کہ ان کی آواز، ان کے کام میں خلل انداز نہ ہو اور کسی طرح اس کی توجہ نہ بٹے۔ یہ ختم سات آدمی جمع ہو کر پڑھتے ہیں لیکن زائد اور کم میں بھی مضائقہ نہیں۔

بعد ختم مٹھائی پر فاتحہ حضرت خواجہ بایزید بسطامی و خواجہ ابوالحسن خرقانی و خواجہ یوسف ہمدانی و خواجہ عبدالخالق غجدوانی و خواجہ ابو منصور ماتریدی و خواجہ احمد یسوی و خواجہ بہاء الدین نقشبند کا پڑھے۔

اوّل سات روز شیرینی ضروری ہے، بعد کو نہ ہو تو کوئی مضائقہ نہیں۔

## (۳) کشائش رزق کے لیے

نماز مغرب یا عشاء کے بعد، سربرہنہ (ننگے سر) ایسی جگہ قبلہ رو، مودب بیٹھ کر جہاں اس پر کسی کا سایہ نہ پڑے۔ (یعنی گوشہ تنہائی میں، جہاں توجہ نہ بٹے) اول آخر گیارہ بار درود شریف (اور بہتر درود قادریہ ہے) اور اس کے بعد یا مسبب الاسباب پانچ سو بار پڑھے۔

پھر دل کو حتی الامکان خیالات غیر سے، پاک کر کے، عظمت و جلالِ الٰہی کے تصور میں ڈوب کر، بکمالِ ادب ہاتھ اٹھا کر دعا مانگے۔

سورۂ مزمل شریف کا ہمیشہ ورد رکھنا بھی وسعتِ رزق کے لیے بڑا موثر عمل ہے۔

## (۴) جملہ مہمات کے لیے

یہ دعا جمعرات کے روز صبح کے وقت پڑھے۔ پڑھتے ہوئے دس روز نہ گزریں گے کہ باذنہٖ تعالیٰ اس کی حاجت، بظاہر کیسی ہی دشوار ہو، بر آئے گی۔ حضور پر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر اس کی حاجت روا نہ ہو تو قیامت کے روز، اس کا ہاتھ، میرا دامن۔ اخلاص شرط ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرُ الْقَاهِرُ الْقَوِيُّ الْكَافِيُّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔



## (۵) شفائے امراض کے لیے

مریض خواہ کسی حالت میں ہو، مذکورۂ ذیل کلمات اس کی زبان سے کہلائیں۔ اگر وہ صحیح طور پر ادا کر سکا تو انشاء اللہ تعالیٰ شفاء کی امید ہے۔ ورنہ موت مقدر ہے اور موت ہی اس کی شفاء۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ اَللّٰهُ دَائِمٌ قَدِيْمٌ اَزَلِيٌّ يُزِيْلُ الْعِلَلَ وَهُوَ دَائِمٌ قَدِيْمٌ فِيْ اَزَلِيَّتِهٖ لَمْ يَزَلْ وَلَا يَزَال۔

مریض صحت یابی کے لیے یہ دعا روزانہ چند بار ورد کرے کہ حدیث شریف میں وارد ہے اور صحت کی امید واثق ہے۔

سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ الرَّحْمٰنِ الْمَلِكِ الدَّيَّانِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ مُسَكِّنُ الْعُرُوْقِ الضَّارِبَةِ وَمُنِيْمُ الْعُيُوْنِ السَّاهِرَةِ۔

یہ دعا مشک و زعفران سے کسی صاف ستھرے برتن میں لکھ کر مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت یاب ہو گا۔

اِلٰهِیْ قَلْبِیْ مَحْجُوْبٌ وَّ عَقْلِیْ مَغْلُوْبٌ وَّنَفْسِیْ مَعْيُوْبٌ وَّلِسَانِیْ مُقِرٌّ بِالذُّنُوْبِ فَكَيْفَ حِيْلَتِیْ يَا سَتَّارَ الْعُيُوْبِ وَيَا غَفَّارَ الذُّنُوْبِ يَآ اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

بدن کے کسی حصہ میں درد ہو اس سے نجات پانے کے لیے درود شریف پڑھ کر پانچ یا سات بار یہ دعا پڑھ کر اس جگہ دم کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِیْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِيْمِ وَ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَسْكُنْ بِاِذْنِ رَبِّیْ وَرَبِّكَ الْعَزِيْزِ۔

ہر وقت بیٹھتے اٹھتے لیٹتے چلتے، ہر حال میں، خواہ وضو ہو یا نہ ہو، بہر حال آیۂ کریمہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ جس قدر پڑھی جا سکے پڑھے۔

## (۶) حصولِ زیارتِ اقدس کے لیے

طاق بار، جتنا بطیبِ قلب پڑھا جا سکے اور نبھ سکے، درود شریف کے اس صیغہ سے بڑھ کر کوئی صیغہ نہیں۔ مگر خالص تعظیم شانِ اقدس کے لیے پڑھے۔ اس نیت کو بھی دخل نہ دے کہ مجھے زیارت اقدس نصیب ہو۔ آگے ان کا کرم بے حد و بے انتہا ہے۔ منہ مدینہ طیبہ کی طرف ہو اور دل حزیں، حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ واصحابہ وبارک وسلم کی طرف۔ دست بستہ پڑھے اور یہ تصور باندھے کہ روضۂ انور کے سامنے حاضر ہوں اور یقین جانے کہ حضور پرنور رحمتِ عالم، عالمِ اعلم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ واصحابہ وسلم اسے دیکھ رہے ہیں۔ اس کے دل کے خطروں پر واقف ہیں اور ان کی نگاہ بیکس پناہ اس کی طرف ہے۔ وہ صیغہ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جَسَدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی قَبْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ
صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ

## (۷) حفاظتِ الٰہی میں رہنے کے لیے

آیۃ الکرسی شریف سوتے وقت ایک بار پڑھے۔ جب تک سوئے حفاظتِ الٰہی میں رہے اس کے گھر اور آس پاس کے گھروں میں چوری سے پناہ ہو۔ آسیب و جن کا خلل نہ ہو۔

یونہی دونوں کفِ دست پھیلا کر، چاروں قل ایک ایک بار پڑھ کر، ان پر دم کر



کے، سر اور چہرہ اور سینے، اور آگے پیچھے جہاں تک ہاتھ پہنچے، سارے بدن پر پھیرے۔ پھر دوبارہ سہ بارہ اسی طرح کرے۔ ہر بلا سے محفوظ رہے۔

نیز تسبیحِ فاطمہ یعنی سبحان اللہ ۳۳ بار، الحمد للہ ۳۳ بار اور اللہ اکبر ۳۴ بار پڑھ کر سو جائے۔ صبح نشاط پر اٹھے اور بے شمار فوائد حاصل کرے۔ ایک فائدہ اس میں یہ ہے کہ عورتیں ہر زمانہ میں پابندی سے پڑھ سکتی ہیں۔

فرضِ نمازِ مغرب سے فراغت کے بعد اسی جگہ بیٹھے ہوئے تین بار، اور دوسری نمازوں سے فارغ ہو کر سات بار سورہ تبت یدا پڑھ کر دونوں ہاتھوں کے ناخنوں پر پھونکے اور زمین پر مارے۔ انشاء اللہ شرِ دشمنان سے محفوظ رہے۔

اس حرز کو سفید کاغذ پر لکھ کر، مستعمل مگر پاک سفید کپڑے میں لپیٹ کر سیدھے بازو پر باندھے۔ ہر بلاء و آسیب سے حفاظت میں رہے۔ زمانہ وبا میں خصوصاً بچوں کے لیے بہت مفید ہے۔

۷۸۶ ھ ھ ھ ھ ھ ※ و و و و و و و ھ وصم

اس میں ھ اور و، ص اور م کے منہ کھلے رکھیں اور ص کو م سے کاٹ کر لکھیں۔

## (۱۰۹) ضروری ہدایات

(۱) مذہب اہلسنّت وجماعت پر قائم رہیں کہ یہی فرقہ ناجیہ ہے اور یہ نجات پانے والا گروہ اب چار مذاہب پر مجتمع ہے: حنفی، مالکی، شافعی، حنبلی۔ اس زمانہ میں ان چار سے باہر ہونے والا بدعتی جہنمی ہے۔ لہٰذا سنیوں کے جتنے مخالف مثلاً قادیانی، نیچری، رافضی، مودودی، دیوبندی، وہابی، ندوی، اہلِ قرآن اور اہل حدیث وغیرہ ہیں، سب سے جُدا ہیں۔ سب کو اپنا اور دین کا دشمن جانیں، ان کی بات نہ سنیں، ان کے پاس نہ بیٹھیں، ان کی کوئی تحریر نہ دیکھیں کہ شیطان کو معاذ اللہ، دل میں وسوسہ ڈالتے کچھ دیر نہیں لگتی۔ آدمی کو جہاں مال یا آبرو کا اندیشہ ہو، ہرگز نہ جائے گا۔ دین و ایمان سب سے زیادہ عزیز چیز ہے، ان کی محافظت میں حد سے زیادہ کوشش فرض ہے۔ مال اور دنیا کی عزت دنیا کی

زندگی ہی تک ہے۔ دین و ایمان سے ہمیشگی کے گھر میں کام پڑتا ہے، ان کی فکر سب سے زیادہ لازم ہے۔

(۲) نماز پنجگانہ کی پابندی نہایت ضروری ہے۔ مردوں کو مسجد و جماعت کا التزام بھی واجب ہے۔ بے نماز مسلمان، گویا تصویر کا آدمی ہے کہ ظاہری صورت انسان کی مگر انسان کا کام کچھ نہیں۔ بے نمازی وہی نہیں ہے جو کبھی نہ پڑھے۔ بلکہ جو ایک وقت کی بھی قصداً کھوئے بے نمازی ہے۔ کسی کی نوکری، ملازمت، خواہ تجارت وغیرہ کسی حاجت کے سبب، نماز قضا کردینی، سخت ناشکری، پرلے سرے کی ناوانی ہے۔ کوئی آقا یہاں تک کہ کافر کا بھی اگر نوکر کوئی ہو، اپنے ملازم کو نماز سے باز نہیں رکھ سکتا اور اگر منع کرے تو ایسی نوکری ہی حرام قطعی ہے اور کوئی وسیلہ رزق، نماز کھو کر برکت نہیں لا سکتا۔ رزق تو اس کے ہاتھ میں ہے جس نے نماز فرض کی اور اس کے ترک پر سخت غضب فرماتا ہے۔ والعیاذ باللہ تعالی۔

(۳) کتنی نمازیں قضا ہوگئی ہیں، سب کا ایسا حساب لگائیں کہ تخمینے میں باقی نہ رہ جائیں، زیادہ ہو جائیں تو حرج نہیں اور وہ سب بقدر طاقت، رفتہ رفتہ نہایت جلد ادا کریں۔ کاہلی نہ کریں کہ موت کا وقت معلوم نہیں۔ اور جب تک فرض ذمہ پر باقی ہوتا ہے کوئی نفل قبول نہیں کیا جاتا۔ قضا نمازیں جب متعدد ہوں۔ مثلاً سو بار کی فجر قضا ہے تو ہر بار یوں نیت کریں کہ سب میں پہلی وہ فجر جو مجھ سے قضا ہوئی، ہر دفعہ یوں ہی کہیں کہ سب میں پہلی وہ فجر جو مجھ سے قضا ہوئی۔ یعنی جب ایک ادا ہوئی تو باقیوں میں جو سب سے پہلی ہے۔ اسی طرح ظہر، عصر وغیرہ۔ ہر نماز میں نیت کریں۔ قضا میں صرف فرض اور وتر، یعنی ہر دن اور رات کی بیس رکعتیں ادا کی جاتی ہیں۔ (آسانی کے لیے اسی کتاب میں قضا نماز کا بیان دیکھ لیں)

(۴) جتنے روزے بھی قضا ہوئے ہوں، دوسرا رمضان آنے سے پہلے قضا کر لیے جائیں کہ حدیث شریف میں ہے جب تک پچھلے رمضان کے روزوں کی قضا نہ کر لی جائے اگلے قبول نہیں ہوتے۔

(۵) جو صاحبِ مال ہیں زکوٰۃ بھی دیں، جتنے برسوں کی نہ دی ہو فوراً حساب کر کے ادا



کردیں۔ ہر مال کی زکوٰۃ قمری سال تمام ہونے سے پہلے دے دیا کریں۔ سال تمام ہونے کے بعد دیر لگانا گناہ ہے۔ لہٰذا شروع سال سے رفتہ رفتہ دیتے رہیں۔ سال تمام پر حساب کریں اگر پوری ہوگئی بہتر ورنہ جتنی باقی ہو فوراً دے دیں اور کچھ زیادہ نکل گیا ہے تو اختیار ہے وہ سال آئندہ میں مجرا کرلیں اللہ عزوجل کسی کا نیک کام ضائع نہیں کرتا۔

(۶) صاحبِ استطاعت پر حج بھی فرض اعظم ہے۔ اللہ عزوجل نے اس کی فرضیت بیان کر کے فرمایا:

وَمَنْ كَفَرَ فَإِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ۔ — اور جو کفر کرے تو اللہ سارے جہان سے بے پرواہ ہے۔

اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تارکِ حج کو فرمایا کہ "چاہے یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر۔" والعیاذ باللہ تعالی۔

(۷) کذب، فحش، چغلی، غیبت، زنا، لواطت، ظلم، خیانت، ریا، تکبر، داڑھی منڈانا، یا کتروانا، فاسقوں کی وضع اختیار کرنا، یہ بری خصلتیں اور تباہ کر دینے والی عادتیں ہیں، ان سے اور ہر بری خصلت سے بچیں۔ جو ان ساتوں باتوں کا عامل رہے گا، اللہ و رسول کے وعدے سے اس کے لیے جنت ہے۔ جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

## (۱۱۰) یاراں بکوشید

## کیے جاؤ کوشش مرے دوستو!

خدا کی طلب میں سعی کرتے رہو۔ جتنی ہو سکے، مجاہدے کرو اور یقینِ کامیابی و کامرانی رکھو۔ تمہارا رب مہربان ارشاد فرماتا ہے:

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا۔ — جو ہماری طلب میں کوشش کرتے ہیں، ضرور ہم انہیں اپنی راہیں دکھاتے، مقصود

سے واصل فرماتے ہیں۔

مولیٰ تعالیٰ تمہارے لیے، فتح ہر باب خیر، بالخیر فرمائے۔ اس کی راہ میں قدم رکھتے ہی اللہ کریم کے ذمہ کرم پر تمہارے لیے اجر ہوگا۔ مَنْ یَّخْرُجْ مِنْۢ بَیْتِهٖ مُهَاجِرًا فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَی اللّٰهِ۔ حضور پُرنور علیہ الصلوۃ والسلام فرماتے ہیں:

مَنْ طَلَبَ شَیْئًا وَّجَدَّ وَجَدَ۔ جو کسی شے کا طالب ہوگا اور کوشش کرے گا، پالے گا۔

حدیث ہی کا ارشاد ہے:

مَنْ طَلَبَ اللّٰهَ وَجَدَهٗ۔ جسے اللہ کی طلب ہوگی وہ ضرور اس کو پالے گا۔

ہاں ہاں بڑھو چلو، برابر بڑھتے چلو، بڑھے چلو۔ محبّت و اخلاص شرط ہے۔ پیر کی محبّت رسول کی محبّت ہے، رسول کی محبّت خدا کی محبت ہے۔ جتنی محبّت زیادہ ہوگی اور جتنی عقیدت پختہ، اتنا ہی فائدہ زیادہ سے زیادہ ہوگا۔ اگرچہ پیر بجائے خود کیسے از مردم ہو، باکمال نہ ہو، مگر پیر صحیح ہو کہ شرائط پیری کا جامع ہو، سلسلہ متصل ہوگا تو سرکارِ فیض سے ضرور فیض ملے گا۔ اے فرزند توحید! ہر امر میں توحید کو نگاہ رکھ۔

خدا یکے و محمد یکے و پیر یکے

تیرا قبلہ توجہ ایک ہونا، ایک ہی رہنا لازم، پریشان نظر، پریشان خاطر، دھوبی کا کتا گھر کا نہ گھاٹ کا، نہ بن، محو رضائے حق ہو جا، دین و دنیا کا ہر کام، اخلاص کے ساتھ، اسی کے لیے کر۔ شریعت کی پیروی کر، جادۂ شریعت سے ایک دم کو قدم باہر نہ دھر، کھانا پینا، بیٹھنا اٹھنا، لیٹنا سونا، جانا آنا، کہنا سننا، لینا دینا، کمانا صَرف کرنا، ہر امر اسی کے لیے کر، اسی کی رضا ہو مدِ نظر۔

ریا سے بچتے رہنے کی کوشش کرنا، ہر کام اخلاص سے، خدا کی رضا کے لیے باتباعِ شریعت کرنا، یہ بڑی سعادت عظیم مجاہدہ و ریاضت ہے۔ ہمارے بعض مشائخ کا ارشاد ہے "لوگ ریاضتوں کی ہوس کرتے ہیں، کوئی ریاضت و مجاہدہ، ارکان و آدابِ نماز کی رعایت کرنے کے برابر نہیں ہے۔ خصوصاً ہر پانچ وقت مسجد میں نماز باجماعت ادا کرنا۔"



اَللّٰهُمَّ یَا رَبِّ بِجَاهِ نَبِیِّكَ الْمُصْطَفٰی طَهِّرْ قُلُوْبَنَا مِنْ كُلِّ وَصْفٍ یُّبَاعِدُنَا عَنْ مُشَاهَدَتِكَ وَمَحَبَّتِكَ وَاَمِتْنَا عَلَی الْكِتَابِ وَالسُّنَّةِ وَالْجَمَاعَةِ وَكَلِمَةِ الشَّهَادَةِ مِنْ غَیْرِ تَغْیِیْرٍ وَّتَبْدِیْلٍ وَّالشَّوْقِ اِلٰی لِقَآئِكَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ وَشَرِّفْ وَكَرِّمْ۔

## (۱۱۱) خاتمۃ الکتاب

۷۸۶ مولائے کریم رؤف و رحیم جلّ وعلا و سبحانہ وتعالیٰ کے فضل عمیم اور اس کی توفیق خیر رفیق کے سایۂ عاطفت میں، اپنے مرشدانِ گرامی و اساتذۂ نامی کے التفات خاص و توجہات کی برکات سے، اس فقیر بے توقیر نے "سنی بہشتی زیور" کی دوسری جلد کی تالیف و ترتیب سے آج مورخہ ۲۴ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۳ھ مطابق ۱۰ مارچ ۱۹۸۳ء بروز پنج شنبہ فراغت پائی۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَبَدًا دَآئِمًا وَهُوَ الْهَادِیْ وَوَلِیُّهٗ لَایَادِیْ۔

اُمید ہے کہ حضور پُرنور سید المرسلین شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ اصحبہ اجمعین کی بارگاہ بے کس پناہ و عرش اشتباہ میں، یہ حقیر خدمتِ دین کا، نذرانہ شرفِ دل پائے اور حق و تبارک و تعالیٰ عوام المسلمین کو اس سے اور فقیر عصیاں شعار کی دوسری تالیفات سے دنیا و عقبیٰ میں نفع پہنچائے اور فقیر کی جملہ تصانیف وتراجم کو، اس کی مغفرت و نجات کا ذریعہ و وسیلہ بنائے۔ ناظرین سے التماس ہے کہ وہ اس بندۂ گناہگار کے حق میں عفو وعافیت دارین کی دعا فرمائیں کہ سفرِ آخرت درپیش ہے اور بارِ عصیاں، ناتواں پر بیش از بیش۔

کیا عجب کہ عفو و غفور، رحیم و کریم آپ کی نیک دعاؤں کے طفیل میری یاہیوں اور عصیاں شعاریوں پر قلم عفو پھیر کر ارشاد فرمائے کہ اے بندۂ ذلیل و رسوا

ہم نے تجھے اپنے دامانِ کرم میں لے کر، تجھے اپنے فضل وکرم سے بخشا کہ تو ہمارے محبوب اکرم کے لاڈلے بیٹے غوث اعظم کے غلامانِ خاص کے پیش خدمتوں میں شامل اور ان کے خدمت گزاروں کے زمرے میں داخل ہے۔ وما ذلک علی اللہ بعزیز وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ ونور عرشہ سیدنا محمد وآلہ واصحابہ اجمعین برحمتک یا ارحم الرحمین۔

